اور جا کر قریشیوں سے سارا واقعہ بیان کر دیا' قریشیوں نے پھر حلیس بن علقمہ کنانی کو بھیجا یہ ادھر ادھر کے مختلف لوگوں کا سردار تھا' اسے دیکھ کر حضور ﷺ نے فرمایا یہ اس قوم سے ہے جو اللہ کے کاموں کی عظمت کرتی ہے اپنی قربانی کے جانوروں کو کھڑا کر دو۔ اس نے جو دیکھا کہ ہر طرف سے قربانی کے نشان دار جانور آ جا رہے ہیں اور رک جانے کی وجہ سے ان کے بال اڑے ہوئے ہیں یہ تو وہیں سے حضور ﷺ کے پاس آئے بغیر لوٹ گیا اور جا کر قریش سے کہا اللہ جانتا ہے تمہیں حلال نہیں کہ تم انہیں بیت اللہ سے روکو اللہ کے نام کے جانور قربان گاہ سے رکے ہوئے ہیں' یہ سخت ظلم ہے۔ اتنے دن رکے رہنے سے ان کے بال تک اڑ گئے ہیں۔ میں اپنی آنکھوں دیکھ کر آ رہا ہوں۔ قریش نے کہا تو نرا اعرابی ہے خاموش ہو کر بیٹھ جا۔

اب انہوں نے مشورہ کر کے عروہ بن مسعود ثقفی کو بھیجا عروہ نے اپنے جانے سے پہلے کہا کہ اے قریشیو! جن جن کو تم نے وہاں بھیجا وہ جب واپس آئے تو ان سے تم نے کیا سلوک کیا یہ میں دیکھ رہا ہوں تم نے انہیں برا کہا ان کی بے عزتی کی ان پر تہمت رکھی ان سے بدگمانی کی' میری حالت تمہیں معلوم ہے کہ میں تمہیں مثل باپ کے سمجھتا ہوں تم خوب جانتے ہو کہ جب تم نے ہائے وائے کی میں نے اپنی تمام قوم کو اکٹھا کیا اور جس نے میری بات مانی میں نے اسے اپنے ساتھ لیا اور تمہاری مدد کیلئے اپنی جان مال اور اپنی قوم کو لے کر آ پہنچا' سب نے کہا بیشک آپ سچے ہیں ہمیں آپ سے کسی قسم کی بدگمانی نہیں آپ جایئے۔ اب یہ چلا اور حضور ﷺ کی خدمت میں پہنچ کر آپ کے سامنے بیٹھ کر کہنے لگا کہ آپ نے ادھر ادھر کے کچھ لوگوں کو جمع کر لیا ہے اور آئے ہیں اپنی قوم کی شوکت وشان کو آپ ہی توڑنے کیلئے۔ سنئے! یہ قریشی ہیں آج یہ مصمم ارادہ کر چکے ہیں اور چھوٹے چھوٹے بچے بھی ان کے ساتھ ہیں جو چیتوں کی کھالیں پہنے ہوئے ہیں وہ اللہ کو بیچ میں رکھ کر عہد و پیمان کر چکے ہیں کہ ہرگز ہرگز آپ کو اس طرح اچانک زبردستی مکہ میں نہیں آنے دیں گے' اللہ کی قسم مجھے تو ایسا نظر آتا ہے کہ یہ لوگ جو اس وقت بھیڑ لگائے آپ کے اردگرد کھڑے ہوئے ہیں یہ لڑائی کے وقت ڈھونڈنے سے بھی نہ ملیں گے' یہ سن کر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے نہ رہا گیا' آپ اس وقت حضور ﷺ کے پیچھے بیٹھے ہوئے تھے آپ نے کہا جالات کی وہ چوستا رہ' ہم اور رسول اللہ ﷺ کو چھوڑ کر بھاگ کھڑے ہوں؟ عروہ نے حضور ﷺ سے پوچھا یہ کون ہے؟ آپ نے فرمایا ابوقحافہ کے بیٹے۔ تو کہنے لگا اگر مجھ پر تیرا احسان پہلے نہ ہوتا تو میں ضرور تجھے اس کا مزہ چکھاتا' اس کے بعد عروہ نے پھر کچھ کہنے کیلئے رسول اللہ ﷺ کی داڑھی میں ہاتھ ڈالا اس کی اس بے ادبی کو حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ برداشت نہ کر سکے' یہ حضور ﷺ کے پاس ہی کھڑے ہوئے تھے لوہا ان کے ہاتھ میں تھا' وہی اس کے ہاتھ پر مار کر فرمایا' اپنا ہاتھ دور رکھ تو حضور ﷺ کے جسم کو چھو نہیں سکتا۔ یہ کہنے لگا تو بڑا ہی بدزبان اور ٹیڑھا آدمی ہے۔ حضور ﷺ نے اس پر تبسم فرمایا۔ اس نے پوچھا یہ کون ہے؟ آپ نے فرمایا یہ تیرا بھتیجا مغیرہ بن شعبہ ہے؟ تو کہنے لگا غدار تو تو کل تک طہارت بھی نہ جانتا تھا۔ الغرض اسے بھی حضور ﷺ نے وہی جواب دیا جو اس کے پہلے والوں کو فرمایا اور یقین دلا دیا کہ ہم لڑنے کیلئے نہیں آئے۔ یہ واپس چلا اور اس نے یہاں کا یہ نقشہ دیکھا تھا کہ اصحاب رسول کس طرح

حضور ﷺ کے پروانے بنے ہوئے ہیں' آپ کے وضو کا پانی وہ ہاتھوں ہاتھ لیتے ہیں آپ کے تھوک کو اپنے ہاتھ میں لینے کیلئے وہ ایک دوسرے سے سبقت کرتے ہیں' آپ کا کوئی بال گر پڑے تو ہر شخص لپکتا ہے کہ وہ اسے لے لے' جب یہ قریشیوں کے پاس پہنچا تو کہنے لگا اے قریش کی جماعت کے لوگو! میں کسریٰ کے ہاں اس کے دربار میں اور نجاشی کے ہاں اس کے دربار میں ہو آیا ہوں اللہ کی قسم میں نے ان بادشاہوں کی بھی وہ عظمت اور وہ احترام نہیں دیکھا جو محمد رسول اللہ ﷺ کا دیکھا ہے' آپ کے اصحاب رضی اللہ عنہم تو آپ کی وہ عزت کرتے ہیں کہ اس سے زیادہ ناممکن ہے' اب تم سوچ سمجھ لو اور اس بات کو یاد کر لو کہ اصحاب رسول ﷺ ایسے نہیں کہ اپنے نبی کو تمہارے ہاتھوں میں دے دیں' اب آپ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو بلایا اور انہیں مکہ والوں کے پاس بھیجنا چاہا' لیکن اس سے پہلے یہ واقعہ ہو چکا تھا کہ آپ نے ایک مرتبہ خراش بن امیہ خزاعی رضی اللہ عنہ کو اپنے اونٹ پر جس کا نام ثعلب تھا سوار کرا کر مکہ مکرمہ بھیجا تھا قریش نے اس اونٹ کی کونچیں کاٹ دی تھیں اور خود قاصد کو بھی قتل کر ڈالتے لیکن احابیش قوم نے انہیں بچا لیا (شاید اس بنا پر) حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے جواب میں کہا کہ یا رسول اللہ ﷺ مجھے تو ڈر ہے کہ کہیں مجھے قتل نہ کر دیں کیونکہ وہاں میرے قبیلہ بنو عدی کا کوئی شخص نہیں جو مجھے ان قریشیوں سے بچانے کی کوشش کرے اس لئے کیا یہ اچھا نہ ہوگا کہ آپ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو بھیجیں جو ان کی نگاہوں میں مجھ سے بہت زیادہ ذی عزت ہیں؟' چنانچہ آپ نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو بلا کر انہیں مکہ میں بھیجا کہ جا کر قریش سے کہہ دیں کہ ہم لڑنے کیلئے نہیں آئے بلکہ بیت اللہ شریف کی زیارت اور اس کی عظمت بڑھانے کو آئے ہیں' حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے شہر میں قدم رکھا ہی تھا جو ابان بن سعید بن عاص آپ کو مل گئے اور اپنی سواری سے اتر کر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو آگے بٹھایا اور خود پیچھے بیٹھا اور اپنی ذمہ داری پر آپ کو لے چلا کہ آپ پیغام رسول ﷺ اہل مکہ کو پہنچا دیں' چنانچہ آپ وہاں گئے اور قریش کو یہ پیغام پہنچا دیا' انہوں نے کہا آپ تو آ ہی گئے ہیں آپ اگر چاہیں تو بیت اللہ کا طواف کر لیں لیکن ذوالنورین رضی اللہ عنہ نے جواب دیا کہ جب تک حضور ﷺ طواف نہ کر لیں ناممکن ہے کہ میں طواف کروں' قریش نے جناب عثمان رضی اللہ عنہ کو روک لیا اور انہیں واپس نہ جانے دیا ادھر لشکر اسلام میں یہ خبر پہنچی کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو شہید کر دیا گیا ہے۔

زہری کی روایت میں ہے کہ پھر قریش نے سہیل بن عمرو کو آپ کے پاس بھیجا کہ تم جا کر صلح کر لو لیکن یہ ضروری ہے کہ اس سال آپ مکہ میں نہیں آ سکتے تا کہ عرب ہمیں یہ طعنہ نہ دے سکیں کہ وہ آئے اور تم روک نہ سکے' چنانچہ سہیل یہ سفارت لے کر چلا' جب حضور ﷺ نے اسے دیکھا تو فرمایا معلوم ہوتا ہے کہ قریشیوں کا ارادہ صلح کا ہو گیا جو اسے بھیجا ہے' اس نے حضور ﷺ سے باتیں شروع کیں اور دیر تک سوال جواب اور بات چیت ہوتی رہی شرائط صلح طے ہو گئیں صرف لکھنا باقی رہا' حضرت عمر رضی اللہ عنہ دوڑے ہوئے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے پاس گئے اور فرمانے لگے کیا ہم مسلمان نہیں ہیں؟ کیا یہ لوگ مشرک نہیں ہیں؟ آپ نے جواب دیا کہ ہاں' تو کہا پھر کیا وجہ ہے کہ ہم دینی معاملات میں اتنی کمزوری دکھائیں؟' حضرت صدیق رضی اللہ عنہ نے فرمایا عمر اللہ کے رسول ﷺ کی رکاب تھامے رہو آپ اللہ کے سچے رسول ہیں' حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا یہ تو مجھے بھی کامل یقین ہے کہ آپ اللہ کے سچے

رسول ہیں' حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے پھر بھی صبر نہ ہوسکا خود حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر اسی طرح کہا' آپ نے جواب میں فرمایا سنو! میں اللہ کا رسول ہوں اور اس کا غلام ہوں میں اس کا خلاف نہیں کر سکتا اور مجھے یقین ہے کہ وہ مجھے ضائع نہ کرے گا' حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہنے کو تو اس وقت جوش میں میں حضور ﷺ سے یہ سب کچھ کہہ گیا لیکن پھر مجھے بڑی ندامت ہوئی میں نے اس کے بدلے بہت روزے رکھے بہت سی نمازیں پڑھیں اور بہت سے غلام آزاد کئے اس سے ڈر کر کہ مجھے اس گستاخی کی کوئی سزا اللہ کی طرف سے نہ ہو' رسول اللہ ﷺ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو صلح نامہ لکھوانے کیلئے بلوایا اور فرمایا لکھو ﴿بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾ اس پر سہیل نے کہا میں اسے نہیں جانتا یوں لکھئے ﴿بِاسْمِكَ اللّٰهُمَّ﴾ آپ نے فرمایا اچھا یونہی لکھو پھر فرمایا یہ وہ صلح نامہ ہے جو محمد رسول اللہ ﷺ نے کیا اس پر سہیل نے کہا اگر میں آپ کو رسول مانتا تو آپ سے لڑتا ہی کیوں؟ یوں لکھئے کہ یہ وہ صلح نامہ ہے جو محمد بن عبداللہ (ﷺ) اور سہیل بن عمرو نے کیا اس بات پر کہ دس سال تک ہم میں کوئی لڑائی نہ ہوگی امن وامان سے رہیں گے' ایک دوسرے سے بچے ہوئے رہیں گے اور یہ کہ جو شخص رسول اللہ ﷺ کے پاس اپنے ولی کی اجازت کے بغیر چلا آئے گا آپ اسے واپس لوٹا دیں گے اور جو صحابی رسول ﷺ قریشیوں کے پاس چلا جائے وہ اسے نہیں لوٹائیں گے' ہم میں آپ میں لڑائیاں بند رہیں گی صلح قائم رہے گی طوق وزنجیر قید و بند بھی نہ ہوگا' اسی میں ایک شرط یہ بھی تھی کہ جو شخص محمد ﷺ کی جماعت اور آپ کے عہد و پیمان میں آنا چاہے وہ آسکتا ہے اور جو شخص قریش کے عہد و پیمان میں آنا چاہے وہ بھی آسکتا ہے' اس پر بنوخزاعہ جلدی سے بول اٹھے کہ ہم رسول اللہ ﷺ کے عہد و پیمان میں آئے ہیں اور بنوبکر نے کہا ہم قریشیوں کے ساتھ ان کے ذمہ میں ہیں' صلح نامہ میں یہ بھی تھا کہ اس سال آپ واپس لوٹ جائیں مکہ میں نہ آئیں' اگلے سال آئیں اس وقت ہم باہر نکل جائیں گے اور آپ اپنے صحابہ رضی اللہ عنہم سمیت آئیں تین دن مکہ میں ٹھہریں ہتھیار اتنے ہی ہوں جتنے ایک سوار کے پاس ہوتے ہیں ابھی صلح نامہ لکھا جا رہا تھا کہ سہیل کے لڑکے ابو جندل رضی اللہ عنہ لوہے کی بھاری زنجیروں میں جکڑے ہوئے گرتے پڑتے مکہ سے چھپتے چھپاتے بھاگ کر رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو گئے۔

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم مدینہ سے نکلتے ہوتے ہی فتح کا یقین کئے ہوئے تھے کیونکہ رسول اللہ ﷺ خواب میں دیکھ چکے تھے اس لئے انہیں فتح ہونے میں ذرا سا بھی شک نہ تھا' یہاں آکر انہوں نے جو یہ رنگ دیکھا کہ صلح ہو رہی ہے اور بغیر طواف کے بغیر زیارت بیت اللہ کے یہیں سے واپس ہونا پڑے گا رسول اللہ ﷺ پر دباؤ ڈال کر صلح کر رہے ہیں تو اس سے وہ بہت ہی پریشان خاطر تھے بلکہ قریب تھا کہ ہلاک ہو جائیں۔ یہ سب کچھ تو تھا ہی مزید برآں جب حضرت ابو جندل رضی اللہ عنہ جو مسلمان تھے اور جنہیں مشرکین نے قید کر رکھا تھا اور جن پر طرح طرح کے مظالم ڈھا رہے تھے یہ سن کر کہ حضور ﷺ آئے ہوئے ہیں کسی نہ کسی طرح موقعہ پا کر بھاگ آتے ہیں اور طوق و زنجیر میں جکڑے ہوئے حاضر حضور ﷺ ہوتے ہیں تو سہیل اٹھ کر انہیں طمانچے مارنے شروع کر دیتا ہے اور کہتا ہے اے محمد (ﷺ) میرے آپ کے درمیان تصفیہ ہو چکا ہے یہ اس کے بعد آیا ہے لہٰذا اس شرط کے مطابق میں

اسے واپس لے جاؤں گا' آپ جواب دیتے ہیں ہاں ٹھیک ہے سہیل کھڑا ہوتا ہے اور حضرت ابو جندل رضی اللہ عنہ کے گریبان میں ہاتھ ڈال کر گھسیٹتا ہوا انہیں لے کر چلتا ہے حضرت ابو جندل رضی اللہ عنہ بلند آواز سے کہتے ہیں اے مسلمانو! مجھے مشرکوں کی طرف لوٹا رہے ہو؟ ہائے یہ میرا دین مجھ سے چھیننا چاہتے ہیں' اس واقعہ نے صحابہ رضی اللہ عنہم کو اور برافروختہ کر دیا' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ابو جندل رضی اللہ عنہ سے فرمایا ابو جندل صبر کر اور نیک نیت رہ اور طلب ثواب میں رہ' نہ صرف تیرے لئے ہی بلکہ تجھ جیسے جتنے کمزور مسلمان ہیں ان سب کیلئے اللہ تعالیٰ راستے نکالنے والا ہے اور تم سب کو اس درد و غم' رنج و الم ظلم و ستم سے چھڑوانے والا ہے' ہم چونکہ صلح کر چکے ہیں شرطیں طے ہو چکیں ہیں اس بنا پر ہم نے انہیں سر دست واپس کر دیا ہے۔ ہم غداری کرنا' شرائط کے خلاف کرنا' عہد شکنی کرنا نہیں چاہتے۔ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ حضرت ابو جندل رضی اللہ عنہ کے ساتھ ساتھ ان کے پہلو بہ پہلو جانے لگے اور کہتے جاتے تھے ابو جندل رضی اللہ عنہ صبر کرو ان میں رکھا ہی کیا ہے؟ یہ مشرک لوگ ہیں ان کا خون مثل کتے کے خون کے ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ ساتھ ہی ساتھ اپنی تلوار کی موٹھ حضرت ابو جندل رضی اللہ عنہ کی طرف کرتے جا رہے ہیں کہ وہ تلوار کھینچ لیں اور ایک ہی وار میں باپ کو آر پار کر دیں لیکن حضرت ابو جندل رضی اللہ عنہ کا ہاتھ باپ پر نہ اٹھا۔ صلح نامہ مکمل ہو گیا فیصلہ پورا ہو گیا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم احرام میں نماز پڑھتے تھے اور حلال ہونے کیلئے مضطرب تھے' پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں سے فرمایا اٹھو اپنی اپنی قربانیاں کر لو اور سر منڈ والو لیکن ایک بھی کھڑا نہ ہوا تین مرتبہ ایسا ہی ہوا۔ آپ لوٹ کر ام سلمہ رضی اللہ عنہا کے پاس گئے اور فرمانے لگے لوگوں کو یہ کیا ہو گیا ہے؟ ام المومنین رضی اللہ عنہا نے جواب دیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس وقت جس صدمے میں یہ ہیں آپ کو بخوبی معلوم ہے آپ ان سے کچھ نہ کہئے سیدھے اپنی قربانی کے جانور کے پاس جایئے اور اسے جہاں وہ ہو وہیں قربان کر دیجئے اور خود سر منڈ والیجئے پھر تو ناممکن ہے کہ اور لوگ بھی یہی نہ کریں' آپ نے یہی کیا اب کیا تھا ہر شخص اٹھ کھڑا ہوا قربانی کو قربان کیا اور سر منڈ والیا آپ یہاں سے واپس چلے آدھا راستہ طے کیا ہو گا جو سورہ فتح نازل ہوئی۔

یہ روایت صحیح بخاری شریف میں بھی ہے[1] اس میں ہے کہ آپ کے سامنے ایک ہزار کئی سو صحابہ رضی اللہ عنہم تھے ذوالحلیفہ پہنچ کر آپ نے قربانی کے اونٹوں کو نشان دار کیا اور عمرہ کا احرام باندھا اور اپنے ایک جاسوس کو جو قبیلہ خزاعہ میں سے تھا تجسس کیلئے روانہ کیا۔ غدیر اشطاط میں آ کر اس نے خبر دی کہ قریش نے پورا مجمع تیار کر لیا ہے ادھر ادھر کے مختلف لوگوں کو بھی انہوں نے جمع کر لیا ہے اور ان کا ارادہ لڑائی کا اور آپ کو بیت اللہ سے روکنے کا ہے آپ نے صحابہ رضی اللہ عنہم سے فرمایا اب بتاؤ کیا ہم ان کے اہل و عیال پر حملہ کر دیں؟ اگر وہ ہمارے پاس آئیں گے تو اللہ تعالیٰ نے ان کی گردن کاٹ دی ہو گی' ورنہ ہم انہیں غمگین چھوڑ کر جائیں گے' اگر وہ بیٹھ رہیں گے تو اس غم و رنج میں رہیں گے اور اگر انہوں نے نجات پالی تو یہ گردنیں ہوں گی جو اللہ عزوجل نے کاٹ دی ہوں گی' دیکھو تو بھلا کتنا ظلم ہے کہ ہم نہ کسی سے لڑنے کو آئے نہ کسی اور ارادے سے آئے صرف بیت اللہ کے گھر کی زیارت کیلئے جا رہے ہیں

[1] [صحیح : مسند احمد (۳۲۳/٤) صحیح بخاری (۲۷۳۱)]

اور وہ ہمیں روک رہے ہیں بتاؤ ان سے ہم کیوں نہ لڑیں؟ اس پر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے فرمایا یا رسول اللہ ﷺ آپ بیت اللہ کی زیارت کو نکلے ہیں آپ چلے چلئے ہمارا ارادہ جدال وقتال کا نہیں لیکن جو ہمیں اللہ کے گھر سے روکے گا ہم اس سے ضرور لڑیں گے خواہ کوئی ہو آپ نے فرمایا بس اب اللہ کا نام لو اور چل کھڑے ہو۔ کچھ اور چل کر حضور ﷺ نے فرمایا خالد بن ولید طلائیہ کا لشکر لے کر آ رہا ہے پس تم دائیں طرف کو ہو لو خالد کو اس کی خبر بھی نہ ہوا اور حضور ﷺ مع صحابہ رضی اللہ عنہم کے ان کے کلے پر پہنچ گئے اب خالد دوڑا ہوا قریشیوں میں پہنچا اور انہیں اس سے مطلع کیا' اونٹنی کا نام اس روایت میں قصواء بیان ہوا ہے' اس میں یہ بھی ہے کہ حضور ﷺ نے جب یہ فرمایا کہ جو کچھ وہ مجھ سے طلب کریں گے میں دوں گا بشرطیکہ حرمت اللہ کی اہانت نہ ہو' پھر آپ نے اونٹنی کو للکارا تو وہ فوراً کھڑی ہو گئی' بدیل بن ورقاء خزاعی رسول اللہ ﷺ کے پاس سے جا کر قریشیوں کو جواب پہنچاتا ہے تو عروہ بن مسعود ثقفی کھڑے ہو کر اپنا تعارف کرا کر جو پہلے بیان ہو چکا یہ بھی کہتا ہے کہ دیکھو اس شخص نے نہایت معقول اور واجبی بات کہی ہے اسے قبول کر لو اور جب یہ خود حاضر حضور ﷺ ہو کر آپ کا یہی جواب آپ کے منہ سے سنتا ہے تو آپ سے کہتا ہے کہ سنئے! جناب دو ہی باتیں ہیں یا آپ غالب وہ مغلوب یا وہ غالب آپ مغلوب اگر پہلی ہی بات ہوئی تو بھی کیا ہوا آپ ہی کی قوم ہے آپ نے کسی کے بارے میں ایسا سنا ہے کہ جس نے اپنی قوم کا ستیاناس کیا ہو؟ اور اگر دوسری بات ہوگی تو یہ جتنے آپ کے پاس ہیں میں تو دیکھتا ہوں کہ سارے ہی آپ کو چھوڑ چھاڑ کر دوڑ جائیں گے' اس پر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے وہ جواب دیا جو پہلے گزر چکا۔ حضرت مغیرہ رضی اللہ عنہ والے بیان میں یہ بھی ہے کہ ان کے ہاتھ میں تلوار تھی اور سر پر خول تھا ان کے مارنے پر عروہ نے کہا غدار میں نے تو تیری غداری میں تیرا ساتھ دیا تھا' بات یہ ہے کہ پہلے یہ جاہلیت کے زمانہ میں کافروں کے ایک گروہ کے ساتھ تھے موقعہ پا کر انہیں قتل کر ڈالا اور ان کا مال لے کر حاضر حضور ﷺ ہوئے آپ نے فرمایا تمہارا اسلام تو میں منظور کرتا ہوں لیکن اس مال سے میرا کوئی تعلق نہیں' عروہ نے یہاں یہ منظر بھی بچشم خود دیکھا کہ آپ تھوکتے ہیں تو کوئی نہ کوئی صحابی لپک کر اسے اپنے ہاتھوں میں لے لیتا ہے اور اپنے چہرے پر اور جسم پر مل لیتا ہے آپ کے ہونٹوں کو جنبش ہوتے ہی فرمانبرداری کے لئے ایک سے ایک آگے بڑھتا ہے جب آپ وضو کرتے ہیں تو آپ کے اعضاء بدن سے گرے ہوئے پانی پر جو قریب ہوتا ہے یوں لپکتا ہے جیسے صحابہ رضی اللہ عنہم لڑ پڑیں' جب آپ بات کرتے ہیں تو بالکل سناٹا ہو جاتا ہے مجال نہیں جو کہیں سے چوں کی آواز بھی سنائی دے' حد تعظیم یہ ہے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم آنکھ بھر کر آپ کے چہرہ منور کی طرف تکتے ہی نہیں بلکہ نیچی نگاہوں سے ہر وقت باادب رہتے ہیں' اس نے پھر واپس آ کر یہی حال ان قریشیوں کو سنایا اور کہا کہ حضور ﷺ جو انصاف وعدل کی بات پیش کر رہے ہیں اسے مان لو۔

بنو کنانہ کے جس شخص کو اس کے بعد قریش نے بھیجا اسے دیکھ کر حضور ﷺ نے فرمایا یہ لوگ قربانی کے جانوروں کی بڑی تعظیم کرتے ہیں اس لئے قربانی کے جانوروں کو کھڑا کر دو اور اس کی طرف ہانک دو اس نے جو یہ منظر دیکھا ادھر صحابی کی زبانی لبیک کی صدائیں سنیں تو کہہ اٹھا کہ ان لوگوں کو بیت اللہ سے روکنا نہایت لغو حرکت

ہے' اس میں یہ بھی ہے کہ مکرز کو دیکھ کر آپ نے فرمایا یہ ایک تاجر شخص ہے' ابھی یہ بیٹھا باتیں کر ہی رہا تھا جو سہیل آ گیا اسے دیکھ کر حضور ﷺ نے اپنے صحابہ رضی اللہ عنہم سے فرمایا لو اب کام سہل ہو گیا' اس نے جب ''بسم اللہ الرحمٰن الرحیم'' لکھنے پر اعتراض کیا تو مسلمانوں نے کہا اللہ کی قسم یہی لکھا جائے گا' لیکن آپ نے سہیل کی بات مان لی' جب لفظ رسول پر اعتراض کیا تو آپ نے فرمایا واللہ! میں رسول ہی ہوں گو تم نہ مانو' یہ اس بناء پر کہ جب آپ کی اونٹنی بیٹھ گئی تو آپ نے کہہ دیا تھا کہ یہ حرمات الٰہیہ کی عزت رکھتے ہوئے مجھ سے جو کہیں گے میں منظور کر لوں گا' آپ نے صلح نامہ لکھواتے ہوئے فرمایا کہ امسال ہمیں یہ بیت اللہ کی زیارت کر لینے دیں گے لیکن سہیل نے کہا یہ ہمیں منظور نہیں ورنہ لوگ کہیں گے کہ ہم دب گئے' اور کچھ نہ کر سکے' جب یہ شرط ہو رہی تھی کہ جو کافران میں سے مسلمان ہو کر حضور ﷺ کے پاس چلا آئے آپ اسے واپس کر دیں گے' اس پر مسلمانوں نے کہا سبحان اللہ! یہ کیسے ہو سکتا ہے؟ کہ وہ مسلمان ہو کر آئے اور ہم اسے کافروں کو سونپ دیں' یہ باتیں ہو رہی تھیں کہ حضرت ابو جندل رضی اللہ عنہ بیڑیوں میں جکڑے ہوئے آ گئے' سہیل نے کہا اسے واپس کیجئے آپ نے فرمایا ابھی تو صلح نامہ مکمل نہیں ہوا میں اسے کیسے واپس کر دوں؟ اس نے کہا پھر تو اللہ کی قسم میں کسی طرح اور کسی شرط پر صلح کرنے میں رضامند نہیں ہوں' آپ نے فرمایا تم خود مجھے خاص اس کی بابت اجازت دے دو اس نے کہا میں اس کی اجازت بھی نہیں دوں گا آپ نے دوبارہ فرمایا لیکن اس نے پھر بھی انکار کر دیا مگر مکرز نے کہا ہاں ہم آپ کو اس کی اجازت دیتے ہیں' اس وقت حضرت ابو جندل رضی اللہ عنہ نے مسلمانوں سے فریاد کی۔ ان بیچاروں کو مشرکین بڑی سخت سنگین سزائیں کر رہے تھے' اس پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ حاضر حضور ﷺ ہوئے اور وہ کہا جو پہلے گزر چکا' پھر پوچھا کیا آپ نے ہم سے یہ نہیں فرمایا کہ ہم بیت اللہ میں جائیں گے اور اس کا طواف بھی کریں گے؟ آپ نے فرمایا ہاں یہ تو میں نے کہا ہے لیکن یہ تو نہیں کہا کہ یہ اسی سال ہو گا حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا ہاں یہ تو آپ نے نہیں فرمایا تھا آپ نے فرمایا بس تو تم وہاں جاؤ گے ضرور اور بیت اللہ کا طواف کرو گے۔ ضرور حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں پھر حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کے پاس آیا اور وہی کہا جس کا بیان اوپر گزرا ہے اس میں اتنا اور ہے کہ کیا حضور ﷺ اللہ کے رسول نہیں؟ اس کے جواب میں حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ نے فرمایا ہاں ہیں' پھر میں نے حضور ﷺ کی پیشین گوئی کا اسی طرح ذکر کیا اور وہی جواب مجھے ملا جو ذکر ہوا۔ جو جواب خود رسول کریم ﷺ نے دیا تھا۔ اس روایت میں یہ بھی ہے کہ جب حضور ﷺ نے اپنے ہاتھ سے اپنے اونٹ کو نحر کیا اور نائی کو بلوا کر سر منڈوا لیا پھر تو سب صحابہ رضی اللہ عنہم ایک ساتھ کھڑے ہو گئے اور قربانیوں سے فارغ ہو کر ایک دوسرے کا سر خود مونڈنے لگے اور مارے غم اور اژدھام کے قریب تھا کہ آپس میں لڑ پڑیں۔ اس کے بعد ایمان والی عورتیں حضور ﷺ کے پاس آئیں جن کے بارے میں یہ آیت ﴿یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا جَآءَكُمُ الْمُؤْمِنٰتُ﴾ [1] الخ نازل ہوئی اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس حکم کے تحت اپنی دو مشرکہ بیویوں کو اسی دن طلاق دے دی جن میں سے ایک نے معاویہ بن ابو سفیان سے نکاح کر لیا اور دوسری

---

[1] [سورة الممتحنه : آیت ١٠]

نے صفوان بن امیہ سے نکاح کر لیا۔ آنحضرت ﷺ یہیں سے واپس لوٹ کر مدینہ شریف آ گئے۔

ابوبصیر رضی اللہ عنہ نامی ایک قریشی جو مسلمان تھے موقعہ پا کر مکہ سے نکل کر رسول اللہ ﷺ کے پاس مدینہ پہنچ گئے ان کے پیچھے ہی دو کافر حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ عہد نامہ کی بنا پر اس شخص کو آپ واپس کیجئے ہم قریشیوں کے بھیجے ہوئے قاصد ہیں اور ابوبصیر رضی اللہ عنہ کو واپس لینے کیلئے آئے ہیں' آپ نے فرمایا اچھی بات ہے میں اسے واپس کر دیتا ہوں چنانچہ آپ نے حضرت ابوبصیر رضی اللہ عنہ کو انہیں سونپ دیا یہ انہیں لے کر چلے جب ذوالحلیفہ پہنچے کھجوریں کھانے لگے تو حضرت ابوبصیر رضی اللہ عنہ نے ان میں سے ایک شخص سے کہا' واللہ! میں دیکھ رہا ہوں کہ آپ کی تلوار نہایت ہی عمدہ ہے۔ اس نے کہا ہاں بیشک بہت ہی اچھے لوہے کی ہے۔ میں نے بارہا اس کا تجربہ کر لیا ہے اس کی کاٹ کا کیا پوچھنا ہے؟ یوں کہتے ہوئے اس نے تلوار میان سے نکال لی' حضرت ابوبصیر رضی اللہ عنہ نے ہاتھ بڑھا کر کہا ذرا مجھے دکھانا اس نے دے دی آپ نے ہاتھ میں لیتے ہی تول کر ایک ہی ہاتھ میں اس ایک کافر کا کام تمام کر دیا' دوسرا اس رنگ کو دیکھتے ہی مٹھیاں بند کر کے ایسا سرپٹ بھاگا کہ سیدھا مدینہ پہنچ کر دم لیا اسے دیکھتے ہی حضور ﷺ نے فرمایا یہ بڑی گھبراہٹ میں ہے کوئی خوفناک منظر دیکھ چکا ہے' اتنے میں یہ قریب پہنچ گیا اور دہائیاں دینے لگا کہ رسول اللہ ﷺ میرا ساتھی تو مار ڈالا گیا اور میں بھی اب تھوڑے دم کا ہی مہمان ہوں دیکھئے وہ آیا اتنے میں حضرت ابوبصیر رضی اللہ عنہ پہنچ گئے اور عرض کرنے لگے یارسول اللہ ﷺ اللہ تعالیٰ نے آپ کے ذمہ کو پورا کر دیا ہے آپ نے اپنے وعدے کے مطابق مجھے ان کے حوالے کر دیا' اب یہ اللہ تعالیٰ کی کریمی ہے کہ اس نے مجھے ان سے رہائی دلوائی' آپ نے فرمایا افسوس! یہ کیسا شخص ہے؟ یہ تو لڑائی کی آگ بھڑکانے والا ہے کاش کہ کوئی اسے سمجھائے دیتا' یہ سنتے ہی ابوبصیر رضی اللہ عنہ چونک گئے کہ معلوم ہوتا ہے آپ شاید دوبارہ مشرکین کے حوالے کر دیں گے' یہ سوچتے ہی حضور ﷺ کے پاس سے چلے گئے' مدینہ کو الوداع کہا اور لمبے قدموں سمندر کے کنارے کی طرف چل دیئے اور وہیں بود و باش شروع کر لی' یہ واقعہ مشہور ہو گیا' ادھر سے ابو جندل بن سہیل رضی اللہ عنہ جنہیں حدیبیہ میں اسی طرح رسول اللہ ﷺ نے واپس کیا تھا وہ بھی موقعہ پا کر مکہ سے بھاگ کھڑے ہوئے اور براہ راست حضرت ابوبصیر رضی اللہ عنہ کے پاس چلے' اب یہ ہوا کہ مشرکین قریش میں سے جو بھی ایمان قبول کرتا سیدھا حضرت ابوبصیر رضی اللہ عنہ کے پاس آ جاتا اور یہیں رہتا سہتا یہاں تک کہ ایک خاص معقول جماعت ایسے ہی لوگوں کی یہاں جمع ہو گئی اور انہوں نے یہ کرنا شروع کیا کہ قریشیوں کا جو قافلہ شام کی طرف جانے کے لئے نکلتا یہ اس سے جنگ کرتے جس میں قریشی کفار قتل بھی ہوئے اور ان کے مال بھی ان مہاجر مسلمانوں کے ہاتھ لگے یہاں تک کہ قریش تنگ آ گئے بالآخر انہوں نے اللہ کے پیغمبر ﷺ کی خدمت میں آدمی بھیجا کہ حضور ﷺ ہم پر رحم فرما کر ان لوگوں کو وہاں سے اپنے پاس بلوا لیجئے ہم ان سب سے دستبردار ہوتے ہیں ان میں سے جو بھی آپ کے پاس آ جائے وہ امن میں ہے ہم آپ کو اپنی رشتہ داریاں یاد دلاتے ہیں اور اللہ کا واسطہ دیتے ہیں کہ انہیں اپنے پاس بلوا لو' چنانچہ حضور ﷺ نے اس درخواست کو منظور فرما لیا اور ان حضرات کے پاس آدمی بھجوا کر

سب کو بلوالیا اللہ عزوجل نے آیت ﴿وَهُوَ الَّذِي كَفَّ أَيْدِيَهُمْ﴾ الخ نازل فرمائی۔ان کفار کی حمیت و جاہلیت یہ تھی کہ انہوں نے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نہ لکھنے دی' آپ کے نام کے ساتھ رسول اللہ ﷺ نہ لکھنے دیا' آپ کو بیت اللہ کی زیارت نہ کرنے دی۔

صحیح بخاری شریف کی کتاب التفسیر میں ہے حبیب بن ابوثابت رحمہ اللہ کہتے ہیں میں ابووائل کے پاس گیا تا کہ ان سے پوچھوں انہوں نے کہا ہم صفین میں تھے ایک شخص نے کہا کیا تو نے انہیں نہیں دیکھا کہ وہ کتاب اللہ کی طرف بلائے جاتے ہیں۔پس حضرت علی بن ابوطالب رضی اللہ عنہ نے فرمایا ہاں پس سہل بن حنیف نے کہا اپنی جانوں پر تہمت رکھو ہم نے اپنے آپ کو حدیبیہ والے دن دیکھا یعنی اس صلح کے موقعہ پر جو نبی ﷺ اور مشرکین کے درمیان ہوئی تھی اگر ہماری رائے لڑنے کی ہوتی تو یقیناً ہم لڑتے' حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے آکر کہا کہ کیا ہم حق پر اور وہ باطل پر نہیں؟ کیا ہمارے مقتول جنتی اور ان کے مقتول جہنمی نہیں؟ حضور ﷺ نے فرمایا ہاں' کہا پھر ہم کیوں اپنے دین میں جھک جائیں اور لوٹ جائیں؟ حالانکہ اب تک اللہ تعالیٰ نے ہم میں ان میں کوئی فیصلہ کن کاروائی نہیں کی' آنحضرت ﷺ نے فرمایا اے ابن خطاب! میں اللہ کا رسول ہوں وہ مجھے کبھی بھی ضائع نہ کرے گا یہ سن کر حضرت عمر رضی اللہ عنہ لوٹ آئے لیکن بہت غصے میں تھے وہاں سے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے پاس آئے اور یہی سوال وجواب یہاں بھی ہوئے اور سورۂ فتح نازل ہوئی' ① بعض روایات میں حضرت سہل بن حنیف رضی اللہ عنہ کے یہ الفاظ بھی ہیں کہ میں نے اپنے آپ کو ابوجندل والے دن دیکھا کہ اگر مجھ میں رسول اللہ ﷺ کے حکم کو لوٹانے کی قدرت ہوتی تو میں یقیناً لوٹا دیتا' اس میں یہ بھی ہے کہ جب سورۂ فتح اتری تو حضور ﷺ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو بلا کر انہیں یہ سورت انہیں سنائی' ② مسند احمد کی روایت میں ہے کہ جس وقت یہ شرط طے ہوئی کہ ان کا آدمی انہیں واپس کیا جائے اور ہمارا آدمی وہ واپس نہ کریں تو حضور ﷺ سے کہا گیا کہ کیا ہم بھی یہ مان لیں؟ اور لکھ دیں آپ نے فرمایا ہاں' اس لئے کہ ہم میں سے جو ان میں جائے اسے اللہ ہم سے دور ہی رکھے (مسلم) ③ مسند احمد میں ہے حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ جب خارجی نکل کھڑے ہوئے اور انہوں نے علیحدگی اختیار کی تو میں نے ان سے کہا رسول اللہ ﷺ نے حدیبیہ والے دن جب مشرکین سے صلح کی تو حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا لکھو یہ وہ شرائط صلح ہیں جن پر اللہ کے رسول محمد (ﷺ) نے صلح کی تو مشرکین نے کہا اگر ہم آپ کو اللہ کے رسول مانتے تو آپ سے ہرگز نہ لڑتے تو آپ نے فرمایا اے علی رضی اللہ عنہ اسے مٹا دو۔اللہ تو خوب جانتا ہے کہ میں تیرا رسول ہوں۔علی رضی اللہ عنہ اسے کاٹ دو اور لکھو یہ وہ شرائط ہیں جن پر صلح کی محمد بن عبداللہ (ﷺ) نے' اللہ کی قسم رسول اللہ ﷺ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے بہت بہتر تھے'

---

① [صحیح : صحیح بخاری : کتاب التفسیر : باب اذ یبایعونك تحت الشجرہ (٤٨٤٤) صحیح مسلم : کتاب الجهاد والسیر (١٧٨٥) نسائی فی التفسیر (٥٢٤)]

② [صحیح : صحیح مسلم : کتاب الجهاد (٤٨)]

③ [صحیح : صحیح مسلم : کتاب الجهاد (١٧٨٤) مسند احمد (٢٦٨/٣)]

پھر بھی آپ نے اس لکھے ہوئے کو کٹوایا اس سے کچھ آپ نبوت سے نہیں نکل گئے' (۱) مسند احمد میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے حدیبیہ والے دن ستر اونٹ قربان کئے جن میں ایک اونٹ ابو جہل کا بھی تھا' جب یہ اونٹ بیت اللہ سے روک دیئے گئے تو اس طرح نالہ و بکا کرتے تھے جیسے کسی سے اس کا دودھ پیتا بچہ الگ ہو گیا ہو۔ (۲)

لَقَدْ صَدَقَ اللّٰهُ رَسُوْلَهُ الرُّءْيَا بِالْحَقِّ ۚ لَتَدْخُلُنَّ الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ اٰمِنِيْنَ ۙ مُحَلِّقِيْنَ رُءُوْسَكُمْ وَمُقَصِّرِيْنَ ۙ لَا تَخَافُوْنَ ۗ فَعَلِمَ مَا لَمْ تَعْلَمُوْا فَجَعَلَ مِنْ دُوْنِ ذٰلِكَ فَتْحًا قَرِيْبًا ﴿۲۷﴾ هُوَ الَّذِيْٓ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰى وَدِيْنِ الْحَقِّ لِيُظْهِرَهٗ عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهٖ ۭ وَكَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًا ﴿۲۸﴾

یقیناً اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول کو واقعہ خواب سچا کر دکھایا' کہ ان شاء اللہ تم یقیناً پورے امن و امان کے ساتھ مسجد حرام میں جاؤ گے سر منڈواتے ہوئے اور سر کے بال کتراتے ہوئے چین کے ساتھ نڈر ہو کر وہ ان امور کو جانتا ہے جنہیں تم نہیں جانتے پس اس نے اس سے پہلے ایک نزدیک کی فتح تمہیں میسر کی ○ وہی ہے جس نے اپنے رسول کو ہدایت اور دین برحق کے ساتھ بھیجا تا کہ اسے ہر دین سے اوپر رکھے' اور اللہ تعالیٰ کافی ہے اظہار حق کرنے والا ○

---

**اللہ نے پیغمبر کا خواب سچا کر دکھایا:** رسول اللہ ﷺ نے خواب دیکھا تھا کہ آپ مکہ میں گئے اور بیت اللہ شریف کا طواف کیا۔ آپ نے اس کا ذکر اپنے اصحاب رضی اللہ عنہم سے مدینہ شریف میں ہی کر دیا تھا۔ حدیبیہ والے سال جب آپ عمرے کے ارادے سے چلے تو اس خواب کی بنا پر صحابہ رضی اللہ عنہم کو یقین کامل تھا کہ اس سفر میں ہی ہم کامیابی کے ساتھ اس خواب کا ظہور دیکھ لیں گے۔ وہاں جا کر جو رنگت بدلی ہوئی دیکھی یہاں تک کہ صلح نامہ لکھ کر بغیر زیارت بیت اللہ شریف واپس ہونا پڑا تو ان صحابہ رضی اللہ عنہم پر نہایت شاق گزرا۔ چنانچہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے تو خود حضور ﷺ سے یہ کہا بھی کہ آپ نے تو ہم سے فرمایا تھا کہ ہم بیت اللہ جائیں گے اور طواف سے مشرف ہوں گے' آپ نے فرمایا صحیح ہے لیکن یہ تو میں نے نہیں کہا تھا کہ اسی سال ایسا ہو گا؟ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا ہاں یہ تو نہیں فرمایا پھر جلدی کیا ہے؟ تم بیت اللہ میں جاؤ گے ضرور اترو گے طواف بھی یقیناً کرو گے۔ پھر حضرت صدیق رضی اللہ عنہ سے یہی کہا اور ٹھیک یہی کہا اور ٹھیک یہی جواب پایا۔ اس آیت میں ﴿اِنْ شَآءَ اللّٰهُ﴾ ہے یہ استثنا کیلئے نہیں بلکہ تحقیق اور تاکید کیلئے ہے اس مبارک خواب کی تاویل کو صحابہ رضی اللہ عنہم نے دیکھ لیا اور پورے امن و اطمینان کے ساتھ مکہ میں گئے اور وہاں جا کر احرام کھولتے ہوئے بعض نے اپنے سر منڈوا لئے اور بعض نے بال کتروائے۔ صحیح حدیث میں ہے رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں اللہ تعالیٰ سر منڈوانے والوں پر رحم کرے لوگوں نے کہا حضرت کتروانے والوں پر بھی۔ آپ

---

(۱) [حسن : مسند احمد (۱/۳۴۲)] شیخ شعیب ارناؤوط اسے حسن کہتے ہیں۔[الموسوعة الحديثية (۳۱۸۷)]

(۲) [ضعیف : مسند احمد (۱/۳۱۴)] شیخ شعیب ارناؤوط اسے ضعیف کہتے ہیں۔[الموسوعة الحديثية (۲۸۸۱)]

نے دوبارہ بھی یہی فرمایا' پھر لوگوں نے وہی کہا' آخر تیسری یا چوتھی دفعہ میں آپ نے کتروانے والوں کے لئے بھی رحم کی دعا کی ہے①

پھر فرمایا بے خوف ہو کر' یعنی مکہ میں جاتے وقت بھی امن وامان سے ہوں گے' اور مکہ کا قیام بھی بے خوفی کا ہوگا' چنانچہ عمرہ قضا میں یہی ہوا' یہ عمرہ ذی قعدہ سنہ ۷ ہجری میں ہوا تھا۔ حدیبیہ سے آپ ذی قعدہ کے مہینے میں لوٹے ذی الحجہ اور محرم تو مدینہ شریف میں قیام رہا' صفر میں خیبر کی طرف گئے اس کا کچھ حصہ تو از روئے جنگ فتح ہوا اور کچھ از روئے صلح مسخر ہوا' یہ بہت بڑا علاقہ تھا اس میں کھجوروں کے باغات اور کھیتیاں بکثرت تھیں' یہیں کے یہودیوں کو آپ نے بطور خادم یہاں رکھ کر ان سے یہ معاملہ طے کیا کہ وہ باغوں اور کھیتیوں کی حفاظت کریں اور پیداوار سے نصف حصہ دے دیا کریں' خیبر کی تقسیم رسول اللہ ﷺ نے صرف ان ہی صحابہ رضی اللہ عنہم میں کی جو حدیبیہ میں موجود تھے ان کے سوا کسی اور کو اس جنگ میں آپ نے حصہ دار نہیں بنایا' سوائے ان لوگوں کے جو حبشہ کی ہجرت سے واپس آئے تھے۔ جو حضرات حضور ﷺ کے ساتھ تھے وہ سب اس فتح خیبر میں بھی ساتھ تھے۔ حضرت ابو دجانہ سماک بن خرشہ' کے سوا جیسے کہ اس کا پورا بیان اپنی جگہ ہے یہاں سے آپ سالم وغنیمت لئے ہوئے واپس تشریف لائے اور ماہ ذی القعدہ سنہ ۷ ہجری میں مکہ کی طرف بارادہ عمرہ اہل حدیبیہ کو ساتھ لے کر آپ روانہ ہوئے ذوالحلیفہ سے احرام باندھا قربانی کیلئے ساٹھ اونٹ ساتھ لئے اور لبیک کہتے ہوئے ظہران کے قریب پہنچ کر حضرت محمد بن مسلمہ رضی اللہ عنہ کو کچھ گھوڑ سواروں کے ساتھ ہتھیار بند آگے آگے روانہ کیا' اس سے مشرکین کے اوسان خطا ہو گئے اور مارے رعب کے ان کے کلیجے اچھلنے لگے انہیں خیال گزرا کہ یہ تو پوری تیاری اور کامل ساز وسامان کے ساتھ آئے ہیں تو ضرور لڑائی کے ارادے سے ہی آئے ہیں انہوں نے شرط توڑ دی کہ دس سال تک کوئی لڑائی نہ ہوگی چنانچہ یہ لوگ دوڑے مکہ میں گئے اور اہل مکہ کو اس کی اطلاع دی جب حضور ﷺ مرظہران میں پہنچے جہاں سے کعبہ کے بت دکھائی دیتے تھے تو آپ نے تمام نیزے' بھالے' تیر کمان بطن یاجج میں بھیج دیئے' مطابق شرط کے صرف تلواریں پاس رکھ لیں اور وہ بھی میان میں تھیں ابھی آپ راستے میں ہی تھے جو قریش کا بھیجا ہوا آدمی مکرز بن حفص آیا اور کہنے لگا حضور ﷺ آپ کی عادت تو عہد توڑنے کی نہیں' حضور نے پوچھا کیا بات ہے؟ وہ کہنے لگا کہ آپ تیر اور نیزے لے کر آرہے ہیں' آپ نے فرمایا نہیں تو ہم نے وہ سب یاجج میں بھیج دیئے اس نے کہا یہی ہمیں آپ کی ذات سے امید تھی آپ ہمیشہ سے بھلائی اور وفاداری ہی کرنے والے ہیں' سرداران کفار تو بوجہ غیظ وغضب اور رنج وغم کے شہر سے باہر چلے گئے کیونکہ وہ تو آپ کو اور آپ کے اصحاب کو دیکھنا بھی نہیں چاہتے تھے اور لوگ جو مکہ میں رہ گئے تھے وہ سب مرد وعورت بچے تمام راستوں پر اور کوٹھوں پر اور چھتوں پر کھڑے ہو گئے اور ایک استعجاب کی نظر سے اس مخلص گروہ کو اور اس پاک لشکر کو دیکھ رہے تھے آپ نے قربانی کے جانور ذی طویٰ میں بھیج

---

① [صحیح : صحیح بخاری : کتاب الحج باب الحلق والتقصیر عند الاحلال (۱۷۲۷) صحیح مسلم : کتاب الحج : باب تفضیل الحلق علی التقصیر (۱۳۰۱)]

دیئے تھے خود آپ اپنی مشہور معروف اونٹنی قصواء پر سوار تھے آگے آگے آپ کے اصحاب تھے جو برابر لبیک پکار رہے تھے حضرت عبداللہ بن رواحہ انصاری رضی اللہ عنہ آپ کی اونٹنی کی نکیل تھامے ہوئے تھے اور یہ اشعار پڑھ رہے تھے:

بِاسْمِ الَّذِیْ لَا دِیْنَ اِلَّا دِیْنُہٗ ۔ بِسْمِ الَّذِیْ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُہٗ
خَلُّوْا بَنِی الْکُفَّارِ عَنْ سَبِیْلِہٖ ۔ اَلْیَوْمَ نَضْرِبُکُمْ عَلٰی تَاْوِیْلِہٖ
کَمَا ضَرَبْنَاکُمْ عَلٰی تَنْزِیْلِہٖ ۔ ضَرْبًا یُّزِیْلُ الْھَامَ عَنْ مَّقِیْلِہٖ
وَیُذْھِلُ الْخَلِیْلَ عَنْ خَلِیْلِہٖ ۔ قَدْ اَنْزَلَ الرَّحْمٰنُ فِیْ تَنْزِیْلِہٖ
فِیْ صُحُفٍ تُتْلٰی عَلٰی رَسُوْلِہٖ ۔ بِاَنَّ خَیْرَ الْقَتْلِ فِیْ سَبِیْلِہٖ
یَا رَبِّ اِنِّیْ مُؤْمِنٌ بِقِیْلِہٖ [1]

یعنی اس اللہ عزوجل کے نام سے جس کے دین کے سوا اور کوئی دین قابل قبول نہیں۔ اس اللہ کے نام سے جس کے رسول حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) ہیں اے کافروں کے بچو! حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے راستے سے ہٹ جاؤ آج ہم تمہیں آپ کے لوٹنے پر بھی ویسا ہی ماریں گے جیسے آپ کے آنے پر مارا تھا' وہ مار جو دماغ کو اس کے ٹھکانے سے ہٹا دے اور دوست کو دوست سے بھلا دے۔ اللہ تعالیٰ رحم والے نے اپنی وحی میں نازل فرمایا ہے' جو ان صحیفوں میں محفوظ ہے جو اس کے رسول کے سامنے تلاوت کئے جاتے ہیں' کہ سب سے بہتر موت شہادت کی موت ہے جو اس کی راہ میں ہو۔ اے میرے پروردگار میں اس بات پر ایمان لا چکا ہوں۔ بعض روایتوں میں الفاظ میں کچھ ہیر پھیر بھی ہے۔

مسند احمد میں ہے کہ اس عمرے کے سفر میں جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم مر الظہر ان میں پہنچے تو صحابہ رضی اللہ عنہم نے سنا کہ اہل مکہ کہتے ہیں یہ لوگ بوجہ لاغری اور کمزوری کے اٹھ کر بیٹھ بھی نہیں سکتے یہ سن کر صحابہ رضی اللہ عنہم حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے اور کہا اگر آپ اجازت دیں تو ہم اپنی سواریوں کے چند جانور ذبح کر لیں ان کا گوشت کھائیں اور شوربا پئیں اور تازہ دم ہو کر مکہ میں جائیں' آپ نے فرمایا نہیں ایسا نہ کرو تمہارے پاس جو کھانا ہو اسے جمع کرو چنانچہ جمع کیا دسترخوان بچھایا اور کھانے بیٹھے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی دعا کی وجہ سے کھانے میں اتنی برکت ہوئی کہ سب نے کھا پی لیا اور توشے دان بھر لئے۔ آپ مکہ شریف آئے سیدھے بیت اللہ گئے قریشی حطیم کی طرف بیٹھے ہوئے تھے آپ نے چادر کے پلے دائیں بغل کے نیچے سے نکال کر بائیں کندھے پر ڈال لئے اور اصحاب سے فرمایا یہ لوگ تم میں سستی اور لاغری محسوس نہ کریں' اب آپ نے رکن کو بوسہ دے کر دوڑنے کی سی چال سے طواف شروع کیا جب یہ رکن یمانی کے پاس پہنچے جہاں قریش کی نظریں نہیں پڑتی تھیں تو وہاں سے آہستہ آہستہ چل کر حجر اسود تک پہنچے' قریش کہنے لگے تم لوگ تو ہرنوں کی طرح چوکڑیاں بھر رہے ہو گویا چلنا تمہیں پسند ہی نہیں۔ تین مرتبہ تو آپ اسی طرح حجر اسود سے رکن یمانی تک چلتے رہے تین پھیرے اسی طرح کئے چنانچہ یہی مسنون طریقہ ہے ایک روایت میں ہے کہ آپ

[1] [مرسل : سیرۃ ابن هشام (٣/ ٣٢٠) بیهقی فی دلائل النبوۃ (٤/ ٣٢٣)]

نے حجۃ الوداع میں بھی اسی طرح طواف کے تین پھیروں میں رمل کیا یعنی دلکی چال چلے۔ ① بخاری مسلم میں ہے کہ اصحاب رسول ﷺ کو مدینے کی آب و ہوا شروع میں کچھ ناموافق پڑی تھی اور بخار کی وجہ سے یہ کچھ لاغر ہو گئے تھے' جب آپ مکہ پہنچے تو مشرکین مکہ نے کہا یہ لوگ جو آ رہے ہیں انہیں مدینے کے بخار نے کمزور اور سست کر دیا' اللہ تعالیٰ نے مشرکین کے اس کلام کی خبر اپنے رسول ﷺ کو کر دی۔ مشرکین حطیم کے پاس بیٹھے ہوئے تھے آپ نے اپنے اصحاب کو حکم دیا کہ وہ حجر اسود سے لے کر رکن یمانی تک تین پہلے پھیروں میں دلکی چال چلیں اور رکن یمانی سے حجر اسود تک جہاں جانے کے بعد مشرکین کی نگاہیں نہیں پڑتی تھیں وہاں ہلکی چال چلیں' پورے ساتوں پھیروں میں رمل کرنے کو نہ کہنا یہ صرف بطور رحم کے تھا' مشرکوں نے جب دیکھا کہ یہ تو سب کے سب تو کود کود کر پھرتی اور چستی سے طواف کر رہے ہیں تو آپس میں کہنے لگے کیوں جی انہی کی نسبت اڑا رکھا تھا کہ مدینے کے بخار نے انہیں سست و لاغر کر دیا ہے؟ یہ لوگ تو فلاں فلاں سے بھی زیادہ چست و چالاک ہیں' ② ایک اور روایت میں ہے کہ آنحضرت ﷺ ذوالقعدہ کی چوتھی تاریخ کو مکہ شریف پہنچ گئے تھے اور روایت میں ہے کہ مشرکین اس وقت قعیقعان کی طرف تھے حضور ﷺ کا صفا مروہ کی طرف سعی کرنا بھی مشرکوں کو اپنی قوت دکھانے کے لئے تھا' ③ حضرت ابن ابی اوفی ﷛ فرماتے ہیں اس دن ہم آپ پر چھائے ہوئے تھے اس لئے کہ کوئی مشرک یا کوئی ناسمجھ آپ کو کوئی ایذا نہ پہنچائے' ④ بخاری شریف میں ہے حضور ﷺ عمرے کیلئے نکلے لیکن کفار قریش نے راستہ روک لیا اور آپ کو بیت اللہ تک جانے نہ دیا آپ نے وہیں قربانیاں کیں اور وہیں یعنی حدیبیہ میں سر منڈوا لیا اور ان سے صلح کر لی جس میں یہ طے ہوا کہ آپ اگلے سال عمرہ کریں گے سوائے تلواروں کے اور کوئی ہتھیار اپنے ساتھ لے کر مکہ مکرمہ میں نہیں آئیں گے اور وہاں اتنی مدت ٹھہریں گے جتنی اہل مکہ چاہیں' پس اگلے سال آپ اسی طرح آئے تین دن تک ٹھہرے پھر مشرکین نے کہا آپ چلے جائیں چنانچہ آپ وہاں سے واپس ہوئے۔ ⑤ صحیح بخاری شریف میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ذی القعدہ میں عمرہ کرنے کا ارادہ کیا لیکن اہل مکہ حائل ہوئے تو آپ نے ان سے یہ فیصلہ کیا کہ آپ صرف تین دن ہی مکہ میں ٹھہریں گے جب یہ صلح نامہ لکھنے لگے تو لکھا یہ وہ ہے جس پر محمد رسول اللہ ﷺ نے صلح کی تو اہل مکہ نے کہا اگر آپ کو ہم رسول اللہ جانتے تو

---

① [اسنادہ قوی: مسند احمد (۱/ ۳۰۵) ابوداود: کتاب المناسك: باب فی الرمل (۱۸۸۹) ابن ماجه: کتاب المناسك: باب الرمل حول البیت (۲۹۵۳)] شیخ شعیب ارناؤوط فرماتے ہیں کہ اس کی سند قوی ہے۔ [الموسوعة الحدیثیة (۲۷۸۲)]

② [صحیح: صحیح بخاری: کتاب المغازی: باب (۴۲۵۶) صحیح مسلم (۱۲۶۶)]

③ [صحیح: صحیح بخاری: کتاب المغازی: باب عمرة القضآء (۴۲۵۷)]

④ [صحیح: صحیح بخاری: کتاب المغازی: باب عمرة القضآء (۴۲۵۵)]

⑤ [صحیح: صحیح بخاری: کتاب المغازی (۴۲۵۲)]

ہرگز نہ روکتے بلکہ آپ محمد بن عبداللہ لکھئے' آپ نے فرمایا میں رسول ہوں میں محمد بن عبداللہ ہوں' پھر آپ نے حضرت علی بن ابوطالب رضی اللہ عنہ سے فرمایا لفظ رسول کو مٹا دو۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا نہیں نہیں قسم اللہ کی میں اسے ہرگز نہ مٹاؤں گا چنانچہ آپ نے اس صلح نامہ کو اپنے ہاتھ میں لے کر باوجود اچھی طرح لکھنا نہ جاننے کے لکھا' کہ یہ وہ ہے جس پر محمد بن عبداللہ (ﷺ) نے صلح کی یہ مکہ میں ہتھیار لے کر داخل نہ ہوں گے صرف تلوار ہوگی اور وہ بھی میان میں اور یہ کہ اہل مکہ میں سے جو آپ کے ساتھ جانا چاہے گا اسے آپ اپنے ساتھ نہیں لے جائیں گے اور یہ کہ آپ کے ساتھیوں میں سے جو مکے میں رہنے کے ارادے سے ٹھہر جانا چاہے گا آپ اسے روکیں گے نہیں' پس جب آپ آئے اور وقت مقررہ گزر چکا تو مشرکین حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پاس آئے اور کہا آپ حضور ﷺ سے کہئے کہ اب وقت گزر چکا تشریف لے جائیں چنانچہ آپ نے کوچ کر دیا۔ حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی چچا چچا کہہ کر آپ کے پیچھے ہولیں حضرت علی رضی اللہ عنہ نے انہیں لے لیا اور انگلی تھام کر حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے پاس لے گئے اور فرمایا اپنے چچا کی لڑکی کو اچھی طرح رکھو حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے بڑی خوشی سے بچی کو اپنے پاس بٹھا لیا۔ اب حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت جعفر رضی اللہ عنہ میں جھگڑا ہونے لگا' حضرت علی رضی اللہ عنہ تو فرماتے تھے انہیں میں لے کر آیا ہوں اور یہ میرے چچا کی صاحبزادی ہیں حضرت جعفر رضی اللہ عنہ فرماتے تھے میری چچا زاد بہن ہے اور ان کی خالہ میرے گھر میں ہیں۔ حضرت زید رضی اللہ عنہ فرماتے تھے میرے بھائی کی لڑکی ہے آنحضرت ﷺ نے اس جھگڑے کا فیصلہ یوں کیا کہ لڑکی کو تو ان کی خالہ کو سونپا اور فرمایا خالہ قائم مقام ماں کے ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا تو مجھ سے ہے اور میں تجھ سے ہوں۔ حضرت جعفر رضی اللہ عنہ سے فرمایا تو خلق اور خلق میں مجھ سے پوری مشابہت رکھتا ہے۔ حضرت زید رضی اللہ عنہ سے فرمایا تو ہمارا بھائی اور ہمارا مولیٰ ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کہا یا رسول اللہ ﷺ آپ حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کی لڑکی سے نکاح کیوں نہ کر لیں؟ آپ نے فرمایا وہ میرے رضاعی بھائی کی لڑکی ہے۔[1] پھر فرماتا ہے اللہ تعالیٰ جس خیر و مصلحت کو جانتا تھا اور جسے تم نہیں جانتے تھے اس کی بنا پر تمہیں اس سال مکہ میں نہ جانے دیا اور اگلے سال جانے دیا اور اس جانے سے پہلے ہی جس کا وعدہ خواب کی شکل میں رسول اللہ ﷺ سے ہوا تھا تمہیں فتح قریب عنایت فرمائی۔ یہ فتح وہ صلح ہے جو تمہارے اور تمہارے دشمنوں کے درمیان ہوئی۔ اس کے بعد اللہ تعالیٰ مومنوں کو خوشخبری سناتا ہے کہ وہ اپنے رسول ﷺ کو ان دشمنوں پر اور تمام دشمنوں پر فتح دے گا' اس نے آپ کو علم نافع اور عمل صالح کے ساتھ بھیجا ہے' شریعت میں دو ہی چیزیں ہوتی ہیں علم اور عمل پس علم شرعی صحیح علم ہے اور عمل شرعی مقبولیت والا عمل ہے' اس کے اخبار سچے' اس کے احکام سراسر عدل وحق والے۔ چاہتا یہ ہے کہ روئے زمین پر جتنے دین ہیں عربوں میں' عجموں میں' مسلمین میں' مشرکین میں' ان سب پر اس اپنے دین کو غالب کرے' اللہ گواہ ہے اس بات پر کہ آپ اللہ کے رسول ہیں اور اللہ ہی آپ کا مددگار رہے۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

---

[1] [صحیح: صحیح بخاری: کتاب المغازی (٤٢٥١)]

مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ۭ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗٓ اَشِدَّاۗءُ عَلَي الْكُفَّارِ رُحَمَاۗءُ بَيْنَهُمْ تَرٰىهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا يَّبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا ۡ سِيْمَاهُمْ فِيْ وُجُوْهِهِمْ مِّنْ اَثَرِ السُّجُوْدِ ۭ ذٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِي التَّوْرٰىةِ ښ وَمَثَلُهُمْ فِي الْاِنْجِيْلِ ۾ كَزَرْعٍ اَخْرَجَ شَطْــــَٔهٗ فَاٰزَرَهٗ فَاسْتَغْلَــظَ فَاسْتَوٰى عَلٰي سُوْقِهٖ يُعْجِبُ الزُّرَّاعَ لِيَغِيْظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ ۭ وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ مِنْهُمْ مَّغْفِرَةً وَّاَجْرًا عَظِيْمًا ۝ (٢٩)

محمد اللہ کے رسول ہیں اور جو لوگ ان کے ساتھ ہیں کافروں پر سخت ہیں آپس میں رحم دل ہیں تو انہیں دیکھے گا کہ رکوع اور سجدے کر رہے ہیں اللہ کے فضل اور رضا مندی کی جستجو میں ہیں پس ان کا نشان ان کے چہروں پر سجدے کے اثر سے ہے ان کی یہی صفت تورات میں ہے اور ان کی صفت انجیل میں ہے مثل اس کھیتی کے جس نے اپنا پٹھا نکالا پھر اسے مضبوط کیا اور وہ موٹا ہو گیا پھر اپنی جڑ پر سیدھا کھڑا ہو گیا اور کسانوں کو خوش کرنے لگا تا کہ ان کی وجہ سے کافروں کو چڑائے ان ایمان والوں اور شائستہ اعمال والوں سے اللہ نے بخشش کا اور بہت بڑے ثواب کا وعدہ کیا ہے ○

**صحابہ کرام کی چند عظیم صفات:** ان آیتوں میں پہلے نبی ﷺ کی صفت و ثناء بیان ہوئی کہ آپ اللہ کے برحق رسول ہیں پھر آپ کے صحابہ کی صفت و ثناء بیان ہو رہی ہے کہ وہ مخالفین پر سختی کرنے والے اور مسلمانوں پر نرمی کرنے والے ہیں جیسے اور آیت میں ہے ﴿اَذِلَّةٍ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اَعِزَّةٍ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ﴾ [1] مومنوں کے سامنے نرم کفار کے مقابلہ میں گرم ہر مومن کی یہی شان ہونی چاہئے کہ وہ مومنوں سے خوش خلق اور متواضع اور کفار پر سختی کرنے والا اور کفر سے ناخوش رہے۔ قرآن حکیم فرماتا ہے ﴿يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا قَاتِلُوا الَّذِيْنَ يَلُوْنَكُمْ مِّنَ الْكُفَّارِ وَلْيَجِدُوْا فِيْكُمْ غِلْظَةً﴾ [2] ایمان والو اپنے پاس کے کافروں سے جہاد کرو وہ تم میں سختی محسوس کریں رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں آپس کی محبت اور نرم دلی کی مثال ایک جسم کی طرح ہے کہ اگر کسی ایک عضو میں درد ہو تو سارا جسم بے کار ہو جاتا ہے کبھی بخار چڑھ آتا ہے کبھی نیند اچاٹ ہو جاتی ہے۔ [3] آپ فرماتے ہیں مومن مومن کیلئے مثل دیوار کے ہے جس کا ایک حصہ دوسرے حصہ کو تقویت پہنچاتا ہے اور مضبوط کرتا ہے پھر آپ نے اپنے دونوں ہاتھوں کی انگلیاں ایک دوسری میں ملا کر بتائیں [4] پھر ان کا اور وصف بیان فرمایا کہ نیکیاں

---

(1) [سورة مائده: آیت ٥٤] (2) [سورة التوبه : آیت ١٢٣]

(3) [**صحیح** : صحیح بخاری : کتاب الادب : باب رحمة الناس والبهائم (٦٠١١) صحیح مسلم : کتاب البر والصلة : باب تراحم المومنین وتعاطفهم (٢٥٨٦۔ ٦٦) مسند احمد (٢٧٠/٤)]

(4) [**صحیح** : صحیح بخاری : کتاب المظالم : باب نصر المظلوم (٢٤٤٦) صحیح مسلم : کتاب البر والصلة (٢٥٨٥۔ ٦٥) ترمذی : کتاب البر والصلة (١٩٢٨) مسند احمد (٤٠٥/٤)]

بکثرت کرتے ہیں خصوصاً نماز جو تمام نیکیوں سے افضل واعلیٰ ہے' پھر ان کی نیکیوں میں چار چاند لگانے والی چیز کا بیان یعنی ان کے خلوص اور رضائے اللہ طلبی کا' کہ یہ اللہ کے فضل اور اس کی رضا کے متلاشی ہیں۔ یہ اپنے اعمال کا بدلہ اللہ تعالیٰ سے چاہتے ہیں جو جنت ہے اور اللہ کے فضل سے انہیں ملے گی اور اللہ تعالیٰ اپنی رضامندی بھی انہیں عطا فرمائے گا' جو بہت بڑی چیز ہے جیسے فرمایا ﴿ وَرِضْوَانٌ مِّنَ اللّٰهِ اَكْبَرُ ﴾ ① اللہ تعالیٰ کی ذرا سی رضا بھی سب سے بڑی چیز ہے' حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ چہروں پر سجدوں کے اثر سے علامت ہونے سے مراد اچھے اخلاق ہیں② مجاہد رحمہ اللہ وغیرہ فرماتے ہیں خشوع اور تواضع ہے' حضرت منصور رحمہ اللہ حضرت مجاہد رحمہ اللہ سے کہتے ہیں میرا تو یہ خیال ہے کہ اس سے مراد نماز کا نشان ہے جو ماتھے پر پڑ جاتا ہے آپ نے فرمایا یہ تو ان کی پیشانیوں پر بھی ہوتا ہے جن کے دل فرعون سے بھی زیادہ سخت ہوتے ہیں' حضرت سدی رحمہ اللہ فرماتے ہیں نماز ان کے چہرے اچھے کر دیتی ہے' بعض سلف سے منقول ہے جو رات کو بکثرت نمازیں پڑھے گا اس کا چہرہ دن کو خوبصورت ہوگا۔ حضرت جابر رضی اللہ عنہ کی روایت سے ابن ماجہ کی ایک مرفوع حدیث میں بھی یہی مضمون ہے③ لیکن صحیح یہ ہے کہ یہ موقوف ہے' بعض بزرگوں کا قول ہے کہ نیکی کی وجہ سے دل میں نور پیدا ہو جاتا ہے چہرے پر روشنی آتی ہے روزی میں کشادگی ہوتی ہے لوگوں کے دلوں میں محبت پیدا ہوتی ہے۔ امیر المومنین حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا فرمان ہے کہ جو شخص اپنے اندرونی پوشیدہ حالات کی اصلاح کرے اور بھلائیاں پوشیدگی سے کرے اللہ تعالیٰ اس کے چہرے کی سلوٹوں پر اور اس کی زبان کے کناروں پر ان نیکیوں کو ظاہر کر دیتا ہے' الغرض دل کا آئینہ چہرہ ہے جو اس میں ہوتا ہے اس کا اثر چہرہ پر ہوتا ہے' پس مومن اپنے دل کو درست کر لیتا ہے اپنا باطن سنوار لیتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کے ظاہر کو بھی لوگوں کی نگاہوں میں سنوار دیتا ہے' امیر المومنین حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جو شخص اپنے باطن کی اصلاح کر لیتا ہے اللہ تعالیٰ اس کے ظاہر کو بھی آراستہ و پیراستہ کر دیتا ہے۔ طبرانی میں ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں جو شخص جیسی بات کو پوشیدہ رکھتا ہے اللہ تعالیٰ اسے اسی کی چادر اوڑھا دیتا ہے اگر وہ پوشیدگی بھلی ہے تو بھلائی کی اگر بری ہے تو برائی کی④ لیکن اس کا ایک راوی عرزمی متروک ہے۔ مسند احمد میں آپ کا فرمان ہے کہ اگر تم میں سے کوئی شخص کسی ٹھوس چٹان میں گھس کر جس کا نہ کوئی دروازہ ہو نہ اس میں کوئی سوراخ ہو کوئی عمل کرے گا اللہ اسے بھی لوگوں کے سامنے رکھ دے گا برائی ہو تو یا بھلائی ہو تو⑤ مسند کی اور حدیث میں ہے نیک

---

① [سورة التوبه : آیت ۷۲] ② [تفسیر ابن جریر الطبری (۱۱/ ۳۷۰)]

③ [ضعیف : ابن ماجه : کتاب الاقامة : باب ما جاء فی قیام اللیل (۱۳۳۳)] شیخ البانیؒ اسے ضعیف کہتے ہیں۔ [ضعیف ابن ماجه] اس میں ثابت بن موسیٰ ضعیف ہے۔ حافظ زبیر علی زئی اس روایت کو موضوع کہتے ہیں۔]

④ [اسناده موضوع : حافظ زبیر علی زئی فرماتے ہیں کہ اس کی سند موضوع ہے، حامد بن آدم مروزی کذاب اور محمد بن عبید اللہ عرزمی متروک ہے۔]

⑤ [ضعیف : مسند احمد (۳/ ۲۸)] شیخ شعیب ارناؤوط اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔ [الموسوعة الحديثية (۱۱۲۳۰)] حافظ زبیر علی زئی بھی اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔ اس میں ابن لہیعہ ضعیف ہے۔]

طریقہ، اچھا خلق، میانہ روی نبوت کے پچیسویں حصہ میں سے ایک حصہ ہے۔ (1) الغرض صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی نیتیں خالص تھیں اعمال اچھے تھے پس جس کی نگاہ ان کے پاک چہروں پر پڑتی تھی اسے ان کی پاک بازی جچ جاتی تھی اور وہ ان کے چال چلن اور ان کے اخلاق اور ان کے طریقہ کار پر خوش ہوتا تھا۔

حضرت امام مالک رحمہ اللہ کا فرمان ہے کہ جن صحابہ رضی اللہ عنہم نے شام کا ملک فتح کیا جب وہاں کے نصرانی ان کے چہرے دیکھتے تو بے ساختہ پکار اٹھتے اللہ کی قسم یہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے حواریوں سے بہت ہی بہتر و افضل ہیں۔ فی الواقع ان کا یہ قول سچا ہے اگلی کتابوں میں اس امت کی فضیلت و عظمت موجود ہے اور اس امت کی صف اول ان کے بہتر و بزرگ اصحاب رسول ہیں اور خود ان کا ذکر بھی اگلی اللہ کی کتابوں میں اور پہلے کے واقعات میں موجود ہے۔ پس فرمایا یہی مثال ان کی تورات میں ہے۔ پھر فرماتا ہے اور ان کی مثال انجیل میں مانند کھیتی کے بیان کی گئی ہے جو اپنا سبزہ نکالتی ہے پھر اسے مضبوط اور قوی کرتی ہے پھر وہ طاقتور اور موٹا ہو جاتا ہے اور اپنی بال پر سیدھا کھڑا ہو جاتا ہے، اب کھیتی والے کی خوشی کا کیا پوچھنا ہے؟ اسی طرح اصحاب رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہیں کہ انہوں نے آپ کی تائید و نصرت کی پس وہ آپ کے ساتھ وہی تعلق رکھتے ہیں جو پٹھے اور سبزے کو کھیتی سے تھا۔ یہ اس لئے کہ کفار شرم سار ہوں۔ حضرت امام مالک رحمہ اللہ نے اس آیت سے رافضیوں کے کفر پر استدلال کیا ہے کیونکہ وہ صحابہ رضی اللہ عنہم سے چڑتے ہیں اور ان سے بغض رکھنے والا کافر ہے۔ علماء کی ایک جماعت بھی اس مسئلہ میں امام صاحب کے ساتھ ہے۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے فضائل میں اور ان کی لغزشوں سے چشم پوشی کرنے میں بہت سی احادیث آئی ہیں۔ خود اللہ تعالیٰ نے ان کی تعریفیں بیان کیں اور ان سے اپنی رضامندی کا اظہار کیا ہے۔ کیا ان کی بزرگی میں یہ کافی نہیں؟ پھر فرماتا ہے ان ایمان والوں اور نیک اعمال والوں سے اللہ کا وعدہ ہے کہ ان کے گناہ معاف اور ان کا اجر عظیم اور رزق کریم، ثواب جزیل اور بدلہ کبیر ثابت، یاد رہے کہ ﴿مِنْهُمْ﴾ میں جو ﴿مِنْ﴾ ہے وہ یہاں بیان جنس کیلئے ہے، اللہ کا یہ سچا اور اٹل وعدہ ہے جو نہ بدلے نہ خلاف ہو، ان کے قدم بقدم چلنے والوں ان کی روش پر کاربند ہونے والوں سے بھی اللہ کا یہ وعدہ ثابت ہے لیکن فضیلت اور سبقت، کمال اور بزرگی جو انہیں ہے امت میں سے کسی کو حاصل نہیں، اللہ تعالیٰ ان سے خوش یہ اللہ سے راضی، یہ جنتی ہو چکے اور بدلے پا لئے۔ صحیح مسلم شریف میں ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں میرے صحابہ رضی اللہ عنہم کو برا نہ کہو ان کی بے ادبی اور گستاخی نہ کرو اس کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ اگر تم میں سے کوئی احد پہاڑ کے برابر سونا خرچ کرے تو ان کے تین پاؤ اناج بلکہ ڈیڑھ پاؤ اناج کے اجر کو بھی نہیں پا سکتا۔ (2) الحمد للہ سورۂ فتح کی تفسیر ختم ہوئی۔

---

(1) [حسن : مسند احمد (١/٢٩٦) ابو داؤد : كتاب الادب (٤٧٧٦) ترمذی كتاب البر والصلة (٢٠١٠)] شیخ البانی رحمہ اللہ نے اسے حسن کہا ہے۔ [صحیح ابو داود] حافظ زبیر علی زئی بھی اسے حسن کہتے ہیں۔]

(2) [صحیح : صحیح مسلم : كتاب فضائل الصحابة : باب تحريم سب الصحابة (٢٥٤٠) مسند احمد (٣/١١)]

# تفسیر سورۃ الحجرات

| |
|---|
| بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ |
| يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُقَدِّمُوْا بَيْنَ يَدَيِ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَاتَّقُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ |
| اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝١ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَرْفَعُوْۤا اَصْوَاتَكُمْ فَوْقَ صَوْتِ |
| النَّبِيِّ وَلَا تَجْهَرُوْا لَهٗ بِالْقَوْلِ كَجَهْرِ بَعْضِكُمْ لِبَعْضٍ اَنْ تَحْبَطَ |
| اَعْمَالُكُمْ وَاَنْتُمْ لَا تَشْعُرُوْنَ ۝٢ اِنَّ الَّذِيْنَ يَغُضُّوْنَ اَصْوَاتَهُمْ عِنْدَ |
| رَسُوْلِ اللّٰهِ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ امْتَحَنَ اللّٰهُ قُلُوْبَهُمْ لِلتَّقْوٰى ؕ لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ |
| وَّاَجْرٌ عَظِيْمٌ ۝٣ |

لائق عبادت بخشنے والا مہربان کے نام سے شروع

اے ایمان والے لوگو! اللہ اور اس کے رسول سے آگے نہ بڑھو اور اللہ سے ڈرتے رہا کرو یقیناً اللہ تعالیٰ سننے جاننے والا ہے○ اے ایمان والو اپنی آوازیں نبی کی آواز سے اوپر نہ کرو اور نہ اس سے اونچی آواز سے بات کرو جیسے آپس میں ایک دوسرے سے کرتے ہو کہیں ایسا نہ ہو کہ تمہارے اعمال اکارت ہو جائیں اور تمہیں خبر بھی نہ ہو○ بے شک جو لوگ رسول اللہ (ﷺ) کے حضور میں اپنی آواز پست رکھتے ہیں یہی وہ لوگ ہیں جن کے دلوں کو اللہ تعالیٰ نے پرہیزگاری کیلئے جانچ لیا ہے۔ ان کیلئے مغفرت ہے اور بڑا ثواب ہے○

---

**آداب رسالت کا بیان:** ان آیتوں میں اللہ تعالیٰ امت مسلمہ کو اپنے نبی کے آداب سکھاتا ہے کہ تمہیں اپنے نبی ﷺ کی توقیر واحترام عزت وعظمت کا خیال کرنا چاہیے۔ تمام کاموں میں اللہ تعالیٰ اور رسول کے پیچھے رہنا چاہیے۔ اتباع اور تابعداری کی خو ڈالنی چاہیے۔ حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کو جب رسول اللہ ﷺ نے یمن کی طرف بھیجا تو دریافت فرمایا اپنے احکامات کے نفاذ کی بنیاد کسے بناؤ گے؟ جواب دیا اللہ کی کتاب کو' فرمایا اگر نہ پاؤ؟ جواب دیا سنت رسول اللہ کو۔ فرمایا اگر نہ پاؤ' جواب دیا اجتہاد کروں گا' تو آپ نے ان کے سینے پر ہاتھ رکھ فرمایا اللہ کا شکر ہے جس نے رسول اللہ ﷺ کے قاصد کو ایسی توفیق دی جس سے اللہ کا رسول خوش ہو' (ابوداؤد' ترمذی' ابن ماجہ) [1] یہاں اس حدیث کے وارد کرنے سے ہمارا مقصد یہ ہے کہ حضرت معاذ رضی اللہ عنہ نے اپنی رائے اور اجتہاد کو

---

[1] [ضعیف : ترمذی : کتاب الاحکام : باب ما جاء فی القاضی کیف یقضی (۱۳۲۷) ابو داؤد : کتاب القضاۃ : باب اجتہاد الرای فی القضاء (۳۵۹۲) مسند احمد (۲۳۰/۵) مسند طیالسی (۲۸۶/۱) بیہقی (۱۱۴/۱۰)] شیخ البانیؒ نے اسے ضعیف کہا ہے۔ [ضعیف ابو داود] شیخ عبدالرزاق مہدی، شیخ مصطفیٰ السید ،شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد، شیخ حسن عباس اور حافظ زبیر علی زئی بھی اسے ضعیف کہتے ہیں۔]

کتاب وسنت سے موخر رکھا۔ پس کتاب وسنت پر رائے کو مقدم کرنا اللہ اور اس کے رسول سے آگے بڑھنا ہے۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں مطلب یہ ہے کہ کتاب وسنت کے خلاف نہ کہو۔ حضرت عوفی رحمہ اللہ فرماتے ہیں حضور ﷺ کے کلام کے سامنے بولنے سے منع کر دیا گیا' مجاہد رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ جب تک کسی امر کی بابت اللہ کے رسول ﷺ کچھ نہ فرمائیں تم خاموش رہو۔ حضرت ضحاک رحمہ اللہ فرماتے ہیں امر دین احکام شرعی ہیں سوائے اللہ کے کلام کے اور اس کے رسول کی حدیث کے تم کسی اور چیز سے فیصلہ نہ کرو۔

حضرت سفیان ثوری رحمہ اللہ کا ارشاد ہے کسی قول وفعل میں اللہ اور اس کے رسول ﷺ پر پہل نہ کرو۔ امام حسن بصری رحمہ اللہ فرماتے ہیں مراد یہ ہے کہ امام سے پہلے دعا نہ کرو۔ حضرت قتادہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ لوگ کہتے تھے اگر فلاں فلاں میں حکم اترے تو اس طرح رکھنا چاہئے اسے اللہ نے ناپسند فرمایا۔ پھر ارشاد ہوتا ہے کہ حکم اللہ کی بجا آوری میں اللہ کا لحاظ رکھو۔ اللہ تمہاری باتیں سن رہا ہے اور تمہارے ارادے جان رہا ہے۔ پھر دوسرا ادب سکھاتا ہے کہ وہ نبی ﷺ کی آواز پر آواز بلند نہ کریں۔ یہ آیت حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما کے بارے میں نازل ہوئی۔ صحیح بخاری شریف میں حضرت ابن ابی ملیکہ رحمہ اللہ سے مروی ہے کہ قریب تھا کہ دو بہترین ہستیاں ہلاک ہو جائیں یعنی حضرت ابوبکر اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہما ان دونوں کی آوازیں حضور ﷺ کے سامنے بلند ہو گئیں جبکہ بنو تمیم کا وفد حاضر ہوا تھا ایک تو اقرع بن حابس رضی اللہ عنہ کو کہتے تھے جو بنی مجاشع میں تھے اور دوسرے دوسرے شخص کی بابت کہتے تھے۔ اس پر حضرت صدیق رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ تم تو میرے خلاف ہی کیا کرتے ہو فاروق اعظم رضی اللہ عنہ نے جواب دیا نہیں نہیں آپ یہ خیال بھی نہ فرمائیے۔ اس پر یہ آیت نازل ہوئی حضرت ابن زبیر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ اس کے بعد تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ اس طرح حضور ﷺ سے نرم کلامی کرتے تھے کہ آپ کو دوبارہ پوچھنا پڑتا تھا۔ [1] اور روایت میں ہے کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ فرماتے تھے قعقاع بن معبد رضی اللہ عنہ کو اس وفد کا امیر بنائیے اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرماتے تھے نہیں بلکہ اقرع بن حابس رضی اللہ عنہ کو اس اختلاف میں آوازیں کچھ بلند ہو گئیں جس پر یہ آیت ﴿يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تُقَدِّمُوا﴾ نازل ہوئی اور ﴿وَلَوْ أَنَّهُمْ صَبَرُوا﴾ الخ' [2] مسند بزار میں ہے آیت ﴿لَا تَرْفَعُوا﴾ الخ' کے نازل ہونے کے بعد حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے حضور ﷺ سے کہا یا رسول اللہ ﷺ قسم اللہ کی اب تو میں آپ سے اس طرح باتیں کروں گا جس طرح کوئی سرگوشی کرتا ہے' [3] صحیح بخاری میں ہے کہ حضرت ثابت بن قیس رضی اللہ عنہ کئی دن تک حضور ﷺ کی مجلس میں نظر نہ آئے اس پر ایک شخص نے کہا یا رسول اللہ ﷺ میں اس کی بابت آپ کو بتاؤں گا چنانچہ وہ حضرت ثابت رضی اللہ عنہ کے مکان پر آئے۔ دیکھا کہ وہ سر جھکائے ہوئے بیٹھے ہیں۔ پوچھا کیا حال ہے؟ جواب ملا' برا حال ہے میں تو حضرت کی آواز پر اپنی آواز کو بلند کرتا تھا

---

[1] [صحیح: صحیح بخاری : کتاب التفسیر : تفسیر سورہ فتح (٤٨٤٥)]

[2] [صحیح: صحیح بخاری : کتاب التفسیر : سورہ الحجرات (٤٨٤٧) ترمذی (٣٢٦٦)]

[3] [حسن: مسند بزار (٢٢٥٧) مستدرك حاكم (٧٤/٣)] امام حاکمؒ اور امام ذہبیؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔ حافظ زبیر علی زئی اس کی سند کو حسن کہتے ہیں۔]

میرے اعمال برباد ہو گئے اور میں جہنمی بن گیا۔ یہ شخص حضور ﷺ کے پاس آئے اور سارا واقعہ آپ سے کہہ سنایا پھر تو حضور ﷺ کے فرمان سے ایک زبردست بشارت لے کر دوبارہ حضرت ثابت رضی اللہ عنہ کے ہاں گئے حضور ﷺ نے فرمایا تم جاؤ اور ان سے کہو کہ تم جہنمی نہیں بلکہ جنتی ہو۔ ① مسند احمد میں بھی یہ واقعہ ہے۔ اس میں یہ بھی ہے کہ خود حضور ﷺ نے پوچھا تھا کہ ثابت کہاں ہیں نظر نہیں آتے؟۔ اس کے آخر میں ہے حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ہم انہیں زندہ چلتے پھرتے دیکھتے تھے اور جانتے تھے کہ وہ اہل جنت میں سے ہیں۔ یمامہ کی جنگ میں جب کہ مسلمان قدرے بددل ہو گئے تو ہم نے دیکھا کہ حضرت ثابت رضی اللہ عنہ خوشبو ملے، کفن پہنے ہوئے دشمن کی طرف بڑھتے چلے جا رہے ہیں اور فرما رہے ہیں مسلمانو! تم لوگ اپنے بعد والوں کیلئے برا نمونہ نہ چھوڑ جاؤ یہ کہہ کر دشمنوں میں گھس گئے اور بہادرانہ لڑتے رہے یہاں تک کہ شہید ہو گئے۔ ② صحیح مسلم شریف میں ہے آپ نے جب انہیں نہ دیکھا تو حضرت سعد رضی اللہ عنہ سے جو ان کے پڑوسی تھے دریافت فرمایا کہ کیا ثابت بیمار ہے؟ ③ لیکن اس حدیث کی اور سندوں میں حضرت سعد رضی اللہ عنہ کا ذکر نہیں، اس سے ثابت ہوتا ہے کہ یہ روایت معلل ہے۔ اور یہی بات صحیح بھی ہے اس لئے کہ حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ اس وقت زندہ ہی نہ تھے بلکہ آپ کا انتقال بنو قریظہ کی جنگ کے بعد تھوڑے ہی دنوں میں ہو گیا تھا اور بنو قریظہ کی جنگ سنہ ۵ ہجری میں ہوئی تھی اور یہ آیت وفد بنی تمیم کی آمد کے وقت اتری ہے اور وفد کا پے در پے آنے کا واقعہ سنہ ۹ ہجری کا ہے، واللہ اعلم۔

ابن جریر میں ہے ④ جب یہ آیت اتری تو حضرت ثابت بن قیس رضی اللہ عنہ راستے میں بیٹھ گئے اور رونے لگے، حضرت عاصم بن عدی رضی اللہ عنہ جب وہاں سے گزرے اور انہیں روتے دیکھا تو سبب دریافت کیا۔ جواب ملا کہ مجھے خوف ہے کہ کہیں یہ آیت میرے ہی بارے میں نازل نہ ہوئی ہو میری آواز بلند ہے، حضرت عاصم رضی اللہ عنہ یہ سن کر چلے گئے ادھر حضرت ثابت رضی اللہ عنہ کی ہچکی بندھ گئی دھاڑیں مار مار کر رونے لگے گھر گئے اور اپنی بیوی صاحبہ جمیلہ بنت عبداللہ بن ابی ابن سلول سے کہا میں اپنے گھوڑے کے طویلے میں جا رہا ہوں تم اس کا دروازہ باہر سے بند کر کے لوہے کی کیل سے اسے جڑ دو۔ اللہ کی قسم میں اس میں سے نہ نکلوں گا یہاں تک کہ مر جاؤں یا اللہ تعالیٰ اپنے رسول ﷺ کو مجھ سے رضامند کر دے۔ یہاں تو صرف یہ ہوا وہاں جب حضرت عاصم رضی اللہ عنہ نے دربار رسالت میں حضرت ثابت رضی اللہ عنہ کی حالت بیان کی تو رسالت مآب ﷺ نے حکم دیا کہ تم جاؤ اور ثابت رضی اللہ عنہ کو میرے پاس بلا لاؤ۔ لیکن جب حضرت عاصم رضی اللہ عنہ اس جگہ آئے تو دیکھا کہ حضرت ثابت رضی اللہ عنہ وہاں نہیں مکان پر گئے تو معلوم ہوا کہ

---

① [صحیح: صحیح بخاری: کتاب التفسیر: باب: لا ترفعوا اصواتکم فوق صوت النبی (٤٨٤٦)]

② [صحیح: مسند احمد (١٣٧/٣)] شیخ شعیب ارناؤوط فرماتے ہیں کہ اس کی سند مسلم کی شرط پر صحیح ہے۔ [الموسوعة الحديثية (١٢٣٩٩)] شیخ عبدالرزاق مہدی، شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد، شیخ حسن عباس اور حافظ زبیر علی زئی بھی اسے صحیح کہتے ہیں۔]

③ [صحیح: صحیح مسلم: کتاب الایمان (١٨٧-١٨٨)]

④ [تفسیر ابن جریر الطبری (٣٧٩/١١)]

وہ تو گھوڑے کے طویلے میں ہے یہاں آ کر کہا ثابت چلو تم کو رسول اللہ ﷺ یاد فرما رہے ہیں۔ حضرت ثابت رضی اللہ عنہ نے کہا بہت خوب کیل نکال ڈالو اور دروازہ کھول دو پھر باہر نکل کر سرکار میں حاضر ہوئے تو آپ ﷺ نے رونے کی وجہ پوچھی جس کا سچا جواب حضرت ثابت رضی اللہ عنہ سے سن کر آپ نے فرمایا کیا تم اس بات سے خوش نہیں ہو کہ تم قابل تعریف زندگی گزارو اور شہید ہو کر مرو اور جنت میں جاؤ؟۔ اس پر حضرت ثابت رضی اللہ عنہ کا سارا رنج وغم کافور ہو گیا باچھیں کھل گئیں اور فرمانے لگے یا رسول اللہ ﷺ میں اللہ تعالیٰ اور آپ کی اس بشارت پر خوش ہوں اور اب آئندہ کبھی بھی اپنی آواز آپ کی آواز سے بلند نہ کروں گا۔ اس پر اس کے بعد کی آیت ﴿إِنَّ الَّذِينَ يَغُضُّونَ﴾ الخ نازل ہوئی یہ قصہ اس طرح کئی ایک تابعین سے بھی مروی ہے۔ الغرض اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول کے سامنے آوازیں بلند کرنے سے منع فرما دیا۔ امیر المومنین حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے دو شخصوں کی کچھ بلند آوازیں مسجد نبوی میں سن کر وہاں آ کر ان سے فرمایا تمہیں معلوم بھی ہے کہ تم کہاں ہو؟ پھر ان سے پوچھا کہ تم کہاں کے رہنے والے ہو؟ انہوں نے کہا طائف کے۔ آپ نے فرمایا اگر تم مدینے کے ہوتے تو میں تمہیں پوری سزا دیتا۔

علماء کرام کا فرمان ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی قبر شریف کے پاس بھی بلند آواز سے بولنا مکروہ ہے۔ جیسے کہ آپ کی حیات میں آپ کے سامنے مکروہ تھا اس لئے کہ حضور ﷺ جس طرح اپنی زندگی میں قابل احترام وعزت تھے اب اور ہمیشہ تک آپ اپنی قبر شریف میں بھی باعزت اور قابل احترام ہی ہیں۔ پھر آپ کے سامنے آپ سے باتیں کرتے ہوئے جس طرح عام لوگوں سے بلند آواز میں باتیں کرتے ہیں باتیں کرنی منع فرمائیں بلکہ آپ سے تسکین وقار عزت حرمت وعظمت سے باتیں کرنی چاہئیں۔ جیسے اور جگہ ہے ﴿لَا تَجْعَلُوا دُعَآءَ الرَّسُولِ بَيْنَكُمْ كَدُعَآءِ بَعْضِكُمْ بَعْضًا﴾ ① اے مسلمانو! رسول اللہ ﷺ کو اس طرح نہ پکارو جس طرح تم آپس میں ایک دوسرے کو پکارتے ہو پھر فرماتا ہے کہ ہم نے تمہیں بلند آوازی سے اس لئے روکا ہے کہ ایسا نہ ہو کسی وقت حضور ﷺ ناراض ہو جائیں اور آپ کی ناراضگی کی وجہ سے اللہ ناراض ہو جائے اور تمہارے کل اعمال ضبط کر لے اور تمہیں اس کا پتہ بھی نہ چلے۔ چنانچہ صحیح حدیث میں ہے کہ ایک شخص اللہ کی رضامندی کا کوئی کلمہ ایسا کہہ گزرتا ہے کہ اس کے نزدیک تو اس کلمہ کی کوئی اہمیت نہیں ہوتی لیکن اللہ کو وہ اتنا پسند آتا ہے کہ اس کی وجہ سے وہ جنتی ہو جاتا ہے۔ اسی طرح انسان اللہ کی ناراضگی کا کوئی ایسا کلمہ کہہ جاتا ہے کہ اس کے نزدیک تو اس کی کوئی وقعت نہیں ہوتی لیکن اللہ تعالیٰ اسے اس کلمہ کی وجہ سے جہنم کے اس قدر نیچے کے طبقے میں پہنچا دیتا ہے کہ جو گڑھا آسمان وزمین سے زیادہ گہرا ہے۔ ② پھر اللہ تبارک وتعالیٰ آپ کے سامنے آواز پست کرنے کی رغبت دیتا ہے اور فرماتا ہے کہ جو لوگ اللہ کے نبی ﷺ کے سامنے اپنی آوازیں دھیمی کرتے ہیں انہیں اللہ رب العزت نے تقویٰ کیلئے خاص کر لیا ہے اہل تقویٰ اور محل تقویٰ یہی لوگ ہیں۔ یہ اللہ کی مغفرت کے مستحق اور اجر عظیم کے لائق ہیں۔ امام احمد رحمہ اللہ نے

---

① [سورۃ النور : آیت ٦٣]

② [صحیح : صحیح بخاری : کتاب الرقاق : باب حفظ اللسان (٦٤٧٨) صحیح مسلم : کتاب الزھد : باب حفظ اللسان (٢٩٨٨) مسندا حمد (٤٦٩/٣)]

کتاب الزہد میں ایک روایت نقل کی ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے ایک تحریری استفتاء لیا گیا کہ اے امیر المومنین! ایک شخص جسے نافرمانی کی خواہش ہی نہ ہو اور نہ کوئی نافرمانی اس نے کی ہو وہ اور وہ شخص جسے خواہش معصیت ہے لیکن وہ برا کام نہیں کرتا تو ان میں افضل کون ہے؟ آپ نے جواب میں لکھا کہ جنہیں معصیت کی خواہش ہوتی ہے پھر نافرمانیوں سے بچتے ہیں یہی لوگ ہیں جن کے دلوں کو اللہ تعالیٰ نے پرہیزگاری کیلئے آزما لیا ہے ان کیلئے مغفرت ہے اور بہت بڑا اجر وثواب ہے۔

اِنَّ الَّذِيْنَ يُنَادُوْنَكَ مِنْ وَّرَآءِ الْحُجُرٰتِ اَكْثَرُهُمْ لَا يَعْقِلُوْنَ ۝ وَلَوْ اَنَّهُمْ صَبَرُوْا حَتّٰى تَخْرُجَ اِلَيْهِمْ لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ ۭ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

جو لوگ تجھے حجروں کے پیچھے سے پکارتے ہیں ان میں سے اکثر بالکل بے عقل ہیں اگر یہ لوگ یہاں تک صبر کرتے کہ تو خود ان کے پاس آجاتا تو یہی ان کیلئے بہتر ہوتا' اللہ غفور ورحیم ہے۔

---

**پیغمبر کو مخاطب کرنے کا ادب:** ان آیتوں میں اللہ تعالیٰ ان لوگوں کی مذمت بیان کرتا ہے جو آپ کے مکانوں کے پیچھے سے آپ کو آوازیں دیتے اور پکارتے ہیں جس طرح اعرابیوں میں دستور تھا۔ تو فرمایا کہ ان میں سے اکثر بے عقل ہیں' پھر اس کی بابت ادب سکھاتے ہوئے فرماتا ہے کہ انہیں چاہیے تھا آپ کے انتظار میں ٹھہر جاتے اور جب آپ مکان سے باہر نکلتے تو آپ سے جو کہنا ہوتا کہتے۔ نہ کہ آوازیں دے کر باہر پکارتے۔ دنیا اور دین کی مصلحت اور بہتری اسی میں تھی۔ پھر گویا حکم دیتا ہے کہ ایسے لوگوں کو توبہ استغفار کرنا چاہیے' کیونکہ اللہ بخشنے والا مہربان ہے۔ یہ آیت حضرت اقرع بن حابس تمیمی رضی اللہ عنہ کے بارے میں نازل ہوئی۔ مسند احمد میں ہے ایک شخص نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو آپ کا نام لے کر پکارا یا محمد! یا محمد! آپ نے اسے کوئی جواب نہ دیا تو اس نے کہا سنئے یا رسول اللہ! میرا تعریف کرنا سبب ہے بڑائی کا اور میرا مذمت کرنا ذلت کا سبب ہے' آپ نے فرمایا ایسی ذات محض اللہ تعالیٰ کی ہی ہے۔ [1] بشر بن غالب نے حجاج کے سامنے لبید بن عطارد وغیرہ سے کہا کہ تیری قوم بنو تمیم کے بارے میں یہ آیت اتری ہے۔ جب حضرت سعید بن جبیر رحمہ اللہ سے اس کا ذکر ہوا تو آپ نے فرمایا اگر وہ عالم ہوتے تو اس کے بعد کی آیت ﴿يَمُنُّوْنَ عَلَيْكَ اَنْ اَسْلَمُوْا﴾ پڑھ دیتے وہ کہتے تھے کہ ہم اسلام لائے اور بنو اسد نے آپ کو تسلیم کرنے میں کچھ دیر نہیں کی۔ حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ کچھ عرب جمع ہوئے اور کہنے لگے ہمیں اس شخص کے پاس لے چلو اگر وہ سچا نبی ہے تو سب سے زیادہ اس سے سعادت حاصل کرنے کے مستحق ہم ہیں اگر وہ بادشاہ ہے تو اس کے پروں تلے پل جائیں گے۔ میں نے آ کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ واقعہ بیان کیا پھر وہ لوگ آئے اور حجرے کے پیچھے سے آپ کا نام لے کر آپ کو پکارنے لگے اس پر یہ آیت اتری' حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے میرا کان پکڑ کر

---

[1] [صحیح لغیرہ: مسند احمد (٤٨٨/٣)، (٣٩٤/٦) تفسیر ابن جریر الطبری (٣١٦٧٩)] امام سیوطیؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔ [الدر المنثور (٨٨/٩)] شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس اسے صحیح لغیرہ کہتے ہیں۔ حافظ زبیر علی زئی نے اس کی سند کو صحیح کہا ہے۔]

فرمایا اللہ تعالیٰ نے تیری بات سچی کر دی' اللہ تعالیٰ نے تیری بات سچی کر دی' (ابن جریر) (1)

يَاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنْ جَآءَكُمْ فَاسِقٌۢ بِنَبَاٍ فَتَبَيَّنُوْٓا اَنْ تُصِيْبُوْا قَوْمًاۢ بِجَهَالَةٍ فَتُصْبِحُوْا عَلٰى مَا فَعَلْتُمْ نٰدِمِيْنَ ۝ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ فِيْكُمْ رَسُوْلَ اللّٰهِ ۭ لَوْ يُطِيْعُكُمْ فِيْ كَثِيْرٍ مِّنَ الْاَمْرِ لَعَنِتُّمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ حَبَّبَ اِلَيْكُمُ الْاِيْمَانَ وَزَيَّنَهٗ فِيْ قُلُوْبِكُمْ وَكَرَّهَ اِلَيْكُمُ الْكُفْرَ وَالْفُسُوْقَ وَالْعِصْيَانَ ۭ اُولٰۗىِٕكَ هُمُ الرّٰشِدُوْنَ ۝ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَنِعْمَةً ۭ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ۝

اے مسلمانو! اگر تمہیں کوئی فاسق کوئی خبر دے تو تم اس کی اچھی طرح تحقیق کر لیا کرو ایسا نہ ہو کہ نادانی میں کسی قوم کو ایذا پہنچا دو پھر اپنے کیے پر پشیمانی اٹھاؤ ○ اور جان رکھو کہ تم میں اللہ کے رسول موجود ہیں' اگر وہ عموماً تمہارا کہا کرتے رہے تو تم مشکل میں پڑ جاؤ گے لیکن اللہ تعالیٰ نے ایمان کو تمہارا محبوب بنا دیا ہے اور اسے تمہارے دلوں میں زینت دے رکھی ہے اور کفر کو اور بدکاریوں کو اور نافرمانیوں کو تمہاری نگاہوں میں ناپسندیدہ بنا دیا ہے' یہی لوگ راہ یافتہ ہیں ○ اللہ تعالیٰ کے احسان وانعام سے' اور اللہ دانا اور باحکمت ہے ○

**خبر کی تحقیق کا حکم:** اللہ تعالیٰ حکم دیتا ہے کہ فاسق کی خبر پر اعتماد نہ کرو' جب تک پوری تحقیق و تفتیش سے اصل واقعہ صاف طور پر معلوم نہ ہو جائے کوئی حرکت نہ کرو' ممکن ہے کہ کسی فاسق نے کوئی جھوٹی بات کہہ دی ہو یا خود اس سے غلطی ہوئی ہو اور تم اس کی خبر کے مطابق کوئی کام کر گزرو تو دراصل اس کی پیروی ہوگی اور مفسد لوگوں کی پیروی حرام ہے' اسی آیت کو دلیل بنا کر بعض محدثین کرام نے اس شخص کی روایت کو بھی غیر معتبر بتایا ہے جس کا حال نہ معلوم ہو' اس لئے کہ بہت ممکن ہے یہ شخص فی الواقع فاسق ہو' گو بعض لوگوں نے ایسے مجہول الحال راویوں کی روایت لی بھی ہے' اور انہوں نے کہا ہے کہ ہمیں فاسق کی خبر قبول کرنے سے منع کیا گیا ہے اور جس کا حال معلوم نہیں اس کا فاسق ہونا ہم پر ظاہر نہیں' ہم نے اس مسئلہ کو پوری وضاحت سے صحیح بخاری شریف کی شرح میں کتاب العلم میں بیان کر دیا ہے' فالحمد للہ۔ اکثر مفسرین کرام نے فرمایا ہے کہ یہ آیت ولید بن عقبہ بن ابومعیط کے بارے میں نازل ہوئی ہے جبکہ رسول اللہ ﷺ نے انہیں قبیلہ بنو مصطلق سے زکوٰۃ لینے کیلئے بھیجا تھا۔ چنانچہ مسند احمد میں ہے حضرت حارث بن ضرار خزاعی رضی اللہ عنہ جو ام المومنین حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کے والد ہیں فرماتے ہیں میں رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا آپ نے مجھے اسلام کی دعوت دی جو میں نے منظور کر لی اور مسلمان ہو گیا۔ پھر آپ نے زکوٰۃ کی فرضیت سنائی میں نے اس کا بھی اقرار کیا اور کہا کہ میں واپس اپنی قوم میں جاتا ہوں اور ان میں سے جو ایمان لائیں اور زکوٰۃ ادا کریں میں ان کی زکوٰۃ جمع کرتا ہوں اتنے اتنے دنوں کے بعد آپ میری طرف کسی آدمی کو بھیج دیجئے میں ا

(1) [حسن : تفسیر ابن جریر الطبری (۳۸۲/۱۱) الدر المنثور للسیوطی (۸۸/٦)] امام سیوطیؒ اسے حسن کہتے ہیں۔ جبکہ حافظ زبیر علی زئی اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔]

س کے ہاتھ جمع شدہ مال زکوٰۃ آپ کی خدمت میں بھجوادوں گا۔ حضرت حارث رضی اللہ عنہ نے واپس آ کر یہی کیا مال زکوٰۃ جمع کیا' جب وقت مقرر گزر چکا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے کوئی قاصد نہ آیا تو آپ نے اپنی قوم کے سرداروں کو جمع کیا اور ان سے کہا یہ تو ناممکن ہے کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم اپنے وعدے کے مطابق اپنا کوئی آدمی نہ بھیجیں مجھے تو ڈر ہے کہ کہیں کسی وجہ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہم سے ناراض نہ ہو گئے ہوں؟ اور اس بنا پر آپ نے اپنا کوئی قاصد مال زکوٰۃ لے جانے کیلئے نہ بھیجا ہو اگر آپ لوگ متفق ہوں تو ہم اس مال کو لے کر خود ہی مدینہ شریف چلیں اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں پیش کر دیں' یہ تجویز طے ہو گئی اور یہ حضرات اپنا مال زکوٰۃ ساتھ لے کر چل کھڑے ہوئے ادھر سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ولید بن عقبہ رضی اللہ عنہ کو اپنا قاصد بنا کر بھیج چکے تھے لیکن یہ حضرات راستے ہی میں سے ڈر کے مارے لوٹ آئے اور یہاں آ کر کہہ دیا کہ حارث نے زکوٰۃ کو بھی روک لیا اور میرے قتل کے درپے ہو گیا۔ اس پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ناراض ہوئے اور کچھ آدمی حارث کی تنبیہ کیلئے روانہ فرمائے۔ مدینہ کے قریب ہی راستے ہی میں اس مختصر سے لشکر نے حارث رضی اللہ عنہ کو پالیا اور گھیر لیا۔ حضرت حارث رضی اللہ عنہ نے پوچھا آخر کیا بات ہے؟ تم کہاں اور کس کے پاس جا رہے ہو؟ انہوں نے کہا ہم تیری طرف بھیجے گئے ہیں۔ پوچھا کیوں؟ کہا اس لئے کہ تو نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے قاصد ولید رضی اللہ عنہ کو زکوٰۃ نہ دی بلکہ انہیں قتل کرنا چاہا۔ حضرت حارث رضی اللہ عنہ نے کہا قسم ہے اس اللہ کی جس نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو سچا رسول بنا کر بھیجا ہے نہ میں نے اسے دیکھا نہ وہ میرے پاس آیا' چلو میں تو خود حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو رہا ہوں۔ یہاں آئے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے دریافت فرمایا کہ تو نے زکوٰۃ کو بھی روک لیا اور میرے آدمی کو بھی قتل کرنا چاہا۔ آپ نے جواب دیا ہرگز نہیں' یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قسم ہے اس اللہ کی جس نے آپ کو سچا رسول بنا کر بھیجا ہے نہ میں نے انہیں دیکھا نہ وہ میرے پاس آئے۔ بلکہ قاصد کو نہ دیکھ کر اس ڈر کے مارے کہ کہیں اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم مجھ سے ناراض نہ ہو گئے ہوں اور اسی وجہ سے قاصد نہ بھیجا ہو میں خود حاضر خدمت ہوا' اس پر یہ آیت ﴿ حَكِيمٌ ﴾ تک نازل ہوئی۔ ① طبرانی میں یہ بھی ہے کہ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا قاصد حضرت حارث رضی اللہ عنہ کی بستی کے پاس پہنچا تو یہ لوگ خوش ہو کر اس کے استقبال کے لئے خاص تیاری کر کے نکلے ادھر ان کے دل میں یہ شیطانی خیال پیدا ہوا کہ یہ لوگ مجھ سے لڑنے کے لئے آ رہے ہیں تو یہ لوٹ کر واپس چلے آئے' انہوں نے جب یہ دیکھا کہ آپ کے قاصد واپس چلے گئے تو خود ہی حاضر ہوئے اور ظہر کی نماز کے بعد صف بستہ ہو کر عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپ نے زکوٰۃ وصول کرنے کے لئے اپنے آدمی کو بھیجا ہماری آنکھیں ٹھنڈی ہوئیں ہم بے حد خوش ہوئے لیکن اللہ جانے کیا ہوا کہ وہ راستے میں سے ہی لوٹ گئے تو اس خوف سے کہ کہیں اللہ ہم سے ناراض نہ ہو گیا ہو ہم حاضر ہوئے ہیں۔ اسی طرح وہ عذر معذرت کرتے رہے' عصر کی

---

① [حسن بشواهده بمسند احمد (٤/٢٧٩) مجمع الزوائد (١١٣٥٢)] امام ہیثمی فرماتے ہیں کہ احمد کے راوی ثقہ ہیں۔ شیخ شعیب ارناؤوط فرماتے ہیں کہ یہ روایت شواہد کی بنا پر حسن ہے۔ [الموسوعة الحديثية (١٨٤٥٩)]

اذان جب حضرت بلال رضی اللہ عنہ نے دی اس وقت یہ آیت نازل ہوئی① اور روایت میں ہے کہ حضرت ولید رضی اللہ عنہ کی اس خبر پر ابھی حضور سوچ ہی رہے تھے کہ کچھ آدمی ان کی طرف بھیجیں جوان کا وفد آ گیا اور انہوں نے کہا آپ کا قاصد آدھے راستے سے ہی لوٹ گیا تو ہم نے خیال کیا کہ آپ نے کسی ناراضگی کی بنا پر انہیں واپسی کا حکم بھیج دیا ہو گا اس لئے حاضر ہوئے ہیں' ہم اللہ کے غصے سے اور آپ کی ناراضگی سے اللہ کی پناہ چاہتے ہیں۔ پس اللہ تعالیٰ نے یہ آیت اتاری اور اس کا عذر سچا بتایا۔② اور روایت میں ہے کہ قاصد نے یہ بھی کہا تھا کہ ان لوگوں نے آپ سے لڑنے کیلئے لشکر بھی جمع کر لیا ہے اور اسلام سے مرتد ہو گئے ہیں چنانچہ حضور ﷺ نے حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کی زیر امارت ایک فوجی دستے کو بھیج دیا لیکن انہیں فرما دیا تھا کہ پہلے تحقیق وتفتیش اچھی طرح کر لینا جلدی سے حملہ نہ کر دینا۔ اسی کے مطابق حضرت خالد رضی اللہ عنہ نے وہاں پہنچ کر اپنے جاسوس شہر میں بھیج دیئے وہ خبر لائے کہ وہ لوگ دین اسلام پر قائم ہیں مسجد میں اذانیں ہوئیں جنہیں ہم نے خود سنا اور لوگوں کو نماز پڑھتے ہوئے خود دیکھا' صبح ہوتے ہی حضرت خالد رضی اللہ عنہ خود گئے اور وہاں کے اسلامی منظر سے خوش ہوئے واپس آ کر سرکار نبوی میں ساری خبر دی۔ اس پر یہ آیت اتری۔

حضرت قتادہ رحمہ اللہ جو اس واقعہ کو بیان کرتے ہیں کہتے ہیں کہ حضور ﷺ کا فرمان ہے کہ تحقیق وتلاش و بردباری اور دور بینی اللہ کی طرف سے ہے۔ اور عجلت اور جلد بازی شیطان کی طرف سے ہے۔③ سلف میں سے حضرت قتادہ رحمہ اللہ کے علاوہ اور بھی بہت سے حضرات نے یہی ذکر کیا ہے۔ جیسے ابن ابی لیلیٰ' یزید بن رومان' ضحاک' مقاتل بن حیان رحمہم اللہ وغیرہ۔ ان سب کا بیان ہے کہ یہ آیت ولید بن عقبہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں نازل ہوئی ہے واللہ اعلم۔ پھر فرماتا ہے کہ جان لو کہ تم میں اللہ کے رسول ﷺ موجود ہیں ان کی تعظیم وتوقیر کرنا عزت وادب کرنا ان کے احکام کو سر آنکھوں سے بجالانا تمہارا فرض ہے۔ وہ تمہاری مصلحتوں سے بہت آگاہ ہیں' انہیں تم سے بہت محبت ہے وہ تمہیں مشقت میں ڈالنا نہیں چاہتے۔ تم اپنی بھلائی کے اتنے خواہاں اور اتنے واقف نہیں ہو جتنے حضور ﷺ ہیں چنانچہ اور جگہ ارشاد ہے ﴿اَلنَّبِيُّ اَوْلٰى بِالْمُؤْمِنِيْنَ مِنْ اَنْفُسِهِمْ﴾④ یعنی مسلمانوں کے معاملات میں ان کی اپنی جانوں کے بہ نسبت نبی ﷺ ان کے لئے زیادہ خیر اندیش ہیں۔ پھر فرمایا کہ لوگو! تمہاری عقلیں تمہاری مصلحتوں اور بھلائیوں کو نہیں پاسکتیں انہیں نبی ﷺ پا رہے ہیں۔ پس اگر وہ تمہاری ہر پسندیدگی کی

---

① [ضعیف : تفسیر ابن جریر الطبری (١١/٣٨٣)] اس میں موسیٰ بن عبیدہ ضعیف ہے۔]

② [ضعیف : تفسیر ابن جریر الطبری (١١/٣٨٣)] اس میں عطیہ عوفی ضعیف ہے۔]

③ [ضعیف : تفسیر ابن جریر الطبری (١١/٣٨٤) مسند ابو یعلی (٧/٢٤٧) بیهقی فی شعب الایمان (٤/٨٩)] امام ترمذیؒ اسے حسن کہتے ہیں۔ حسین سلیم اسد نے اسے ضعیف کہا ہے۔[التعلیق علی المسند ابی یعلی (٤٢٥٦)] شیخ البانیؒ نے بھی اسے ضعیف کہا ہے۔[ضعیف الجامع الصغیر (٢٥٠٤)] حافظ زبیر علی زئی بھی اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔]

④ [سورہ الاحزاب : آیت ٦]

رائے پر عامل بنتے رہیں تو اس میں تمہارا ہی حرج واقع ہوگا۔ جیسے اور آیت میں ہے ﴿وَلَوِ اتَّبَعَ الْحَقُّ اَهْوَاءَهُمْ لَفَسَدَتِ السَّمٰوٰتُ وَالْاَرْضُ وَمَنْ فِيْهِنَّ بَلْ اَتَيْنٰهُمْ بِذِكْرِهِمْ فَهُمْ عَنْ ذِكْرِهِمْ مُّعْرِضُوْنَ﴾ ① یعنی اگر سچا رب ان کی خوشی پر چلے تو آسمان وزمین اور ان کے درمیان کی ہر چیز خراب ہو جائے یہ نہیں بلکہ ہم نے انہیں ان کی نصیحت پہنچا دی ہے لیکن یہ اپنی نصیحت پر دھیان ہی نہیں دھرتے۔ پھر فرماتا ہے کہ اللہ نے ایمان کو تمہارے نفسوں میں محبوب بنا دیا ہے اور تمہارے دلوں میں اس کی عمدگی بٹھا دی ہے۔ مسند احمد میں ہے رسول مقبول ﷺ فرماتے ہیں اسلام ظاہر ہے اور ایمان دل میں ہے پھر آپ اپنے سینے کی طرف تین بار اشارہ کرتے اور فرماتے تقویٰ یہاں ہے پرہیز گاری کی جگہ یہ ہے۔ ② اس نے تمہارے دلوں میں کفر کی اور کبیرہ گناہ کی اور تمام نافرمانیوں کی عداوت ڈال دی ہے اور اس طرح بتدریج تم پر اپنی نعمتیں بھرپور کر دی ہیں۔ پھر ارشاد ہوتا ہے جن میں یہ پاک اوصاف ہیں انہیں اللہ نے رشد نیکی ہدایت اور بھلائی دے رکھی ہے مسند احمد میں ہے احد کے دن جب مشرکین ٹوٹ پڑے تو حضور ﷺ نے فرمایا درستگی کے ساتھ ٹھیک ٹھاک ہو جاؤ تو میں اپنے رب عزوجل کی ثنا بیان کروں پس لوگ آپ کے پیچھے صفیں باندھ کر کھڑے ہو گئے اور آپ نے یہ دعا پڑھی ﴿اَللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ كُلُّهٗ اَللّٰهُمَّ لَا قَابِضَ لِمَا بَسَطْتَّ وَلَا بَاسِطَ لِمَ قَبَضْتَ وَلَا هَادِيَ لِمَنْ اَضْلَلْتَ وَلَا مُضِلَّ لِمَنْ هَدَيْتَ وَلَا مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَيْتَ وَلَا مُقَرِّبَ لِمَا بَاعَدْتَّ وَلَا مُبَاعِدَ لِمَا قَرَّبْتَ۔ اَللّٰهُمَّ ابْسُطْ عَلَيْنَا مِنْ بَرَكَاتِكَ وَرَحْمَتِكَ وَفَضْلِكَ وَرِزْقِكَ۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ النَّعِيْمَ الْمُقِيْمَ الَّذِيْ لَا يَحُوْلُ وَلَا يَزُوْلُ۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ النَّعِيْمَ يَوْمَ الْعَيْلَةِ وَالْاَمْنَ يَوْمَ الْخَوْفِ۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ عَائِذٌۢ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا اَعْطَيْتَنَا وَمِنْ شَرِّ مَا مَنَعْتَنَا۔ اَللّٰهُمَّ حَبِّبْ اِلَيْنَا الْاِيْمَانَ وَزَيِّنْهُ فِيْ قُلُوْبِنَا وَكَرِّهْ اِلَيْنَا الْكُفْرَ وَالْفُسُوْقَ وَالْعِصْيَانَ وَاجْعَلْنَا مِنَ الرَّاشِدِيْنَ۔ اَللّٰهُمَّ تَوَفَّنَا مُسْلِمِيْنَ۔ وَاَحْيِنَا مُسْلِمِيْنَ۔ وَاَلْحِقْنَا بِالصَّالِحِيْنَ غَيْرَ خَزَايَا وَلَا مَفْتُوْنِيْنَ' اَللّٰهُمَّ قَاتِلِ الْكَفَرَةَ الَّذِيْنَ يُكَذِّبُوْنَ رُسُلَكَ وَيَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِكَ وَاجْعَلْ عَلَيْهِمْ رِجْزَكَ وَعَذَابَكَ۔ اَللّٰهُمَّ قَاتِلِ الْكَفَرَةَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتَابَ اِلٰهَ الْحَقِّ﴾ (نسائی) یعنی اے اللہ تمام تر تعریفیں تیرے ہی لئے ہیں' تو جسے کشادگی دے اسے کوئی تنگ نہیں کر سکتا اور جس پر تو تنگی کرے اسے کوئی کشادہ نہیں کر سکتا تو جسے گمراہ کرے اسے کوئی ہدایت نہیں دے سکتا اور جسے تو ہدایت دے اسے کوئی گمراہ نہیں کر سکتا جس سے تو روک لے اسے کوئی دے نہیں سکتا اور جسے تو دے اس سے کوئی باز رکھ نہیں سکتا' جسے تو دور کر دے اسے قریب کرنے والا کوئی نہیں اور جسے تو قریب کر لے اسے دور ڈالنے والا کوئی نہیں۔

---

① [سورہ المومنون : آیت ٧١]

② [ضعیف :مسند احمد (١٣٤/٣) مسند ابو یعلی (٣٠١/٥)] شیخ البانی" اور شیخ شعیب ارناؤوط اسے ضعیف کہتے ہیں۔[السلسلة الضعیفة (٦٩٠٦) الموسوعة الحدیثیة (١٢٣٨١)] شیخ عبدالرزاق مہدی، شیخ مصطفی السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد، شیخ حسن عباس اور حافظ زبیر علی زئی بھی اسے ضعیف کہتے ہیں۔]

اے اللہ! ہم پر اپنی برکتیں، رحمتیں، فضل اور رزق کشادہ کر دے۔ اے اللہ میں تجھ سے وہ ہمیشہ کی نعمتیں چاہتا ہوں جو نہ ادھر ادھر ہوں، نہ زائل ہوں۔ اللہ فقیری اور احتیاج والے دن مجھے اپنی نعمتیں عطا فرمانا اور خوف والے دن مجھے امن عطا فرمانا۔ پروردگار جو تو نے مجھے دے رکھا ہے اور جو نہیں دیا ان سب کی برائی سے تیری پناہ چاہتا ہوں۔ اے میرے معبود ہمارے دلوں میں ایمان کی محبت ڈال دے اور اسے ہماری نظروں میں زینت دار بنا دے اور کفر بدکاری اور نافرمانی سے ہمارے دلوں میں دوری اور عداوت پیدا کر دے اور ہمیں راہ یافتہ لوگوں میں کر دے۔ اے ہمارے رب ہمیں اسلام کی حالت میں فوت کر اور اسلام پر ہی زندہ رکھ اور نیک کار لوگوں سے ملا دے۔ ہم رسوا نہ ہوں، ہم فتنے میں نہ ڈالے جائیں۔ اللہ ان کافروں کا ستیاناس کر جو تیرے رسولوں کو جھٹلائیں اور تیری راہ سے روکیں، تو ان پر اپنی سزا اور اپنا عذاب نازل فرما۔ الٰہی اہل کتاب کے کافروں کو بھی تباہ کر، اے سچے معبود۔ (1) یہ حدیث امام نسائی بھی اپنی کتاب عمل الیوم واللیلہ میں لائے ہیں۔

مرفوع حدیث میں ہے جس شخص کو اپنی نیکی اچھی لگے اور برائی اسے ناراض کرے وہ مومن ہے۔ (2) پھر فرماتا ہے یہ بخشش جو تمہیں عطا ہوئی ہے یہ تم پر اللہ کا فضل ہے اور اس کی نعمت ہے، اللہ مستحقین ہدایت کو اور مستحقین ضلالت کو بخوبی جانتا ہے، وہ اپنے اقوال و افعال میں حکیم ہے۔

| |
|---|
| وَإِنْ طَآئِفَتَانِ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ اقْتَتَلُوا فَأَصْلِحُوا بَيْنَهُمَا ۖ فَإِنْ بَغَتْ إِحْدَاهُمَا |
| عَلَى الْأُخْرَىٰ فَقَاتِلُوا الَّتِي تَبْغِي حَتَّىٰ تَفِيءَ إِلَىٰ أَمْرِ اللَّهِ ۚ فَإِنْ فَاءَتْ |
| فَأَصْلِحُوا بَيْنَهُمَا بِالْعَدْلِ وَأَقْسِطُوا ۖ إِنَّ اللَّهَ يُحِبُّ الْمُقْسِطِينَ ﴿٩﴾ إِنَّمَا |
| الْمُؤْمِنُونَ إِخْوَةٌ فَأَصْلِحُوا بَيْنَ أَخَوَيْكُمْ ۚ وَاتَّقُوا اللَّهَ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُونَ ﴿١٠﴾ |

اگر مسلمانوں کی دو جماعتیں آپس میں لڑ پڑیں، تو ان میں میل ملاپ کرا دیا کرو، پھر اگر ان دونوں میں سے ایک دوسری جماعت پر زیادتی کرے تو تم سب اس گروہ سے جو زیادتی کرتا ہے لڑو یہاں تک کہ وہ اللہ کے حکم کی طرف لوٹ آئے، اگر لوٹ آئے، تو پھر ان دونوں میں انصاف کے ساتھ صلح کرا دو اور عدل کرتے رہا کرو اللہ تعالیٰ انصاف کرنے والوں کو دوست رکھتا ہےo یاد رکھو سارے مسلمان بھائی بھائی ہیں۔ پس اپنے دو بھائیوں میں ملاپ کرا دیا کرو اور اللہ سے ڈرتے رہو تاکہ تم پر رحم کیا جائےo

صلح کرانے کی ترغیب: یہاں حکم ہو رہا ہے کہ اگر مسلمانوں کی کوئی دو جماعتیں لڑنے لگ جائیں تو دوسرے

(1) [صحیح : مسند احمد (٤٢٤/٣) نسائی فی الکبری فی کتاب عمل الیوم واللیلۃ : باب الاستنصار عند اللقاء (١٠٤٤٥)، (١٥٦/٦) طبرانی کبیر (٤٧/٥) مستدرک حاکم (٥٠٦/١) ابو نعیم فی الحلیۃ (١٢٧/١٠)] شیخ البانیؒ اسے صحیح کہتے ہیں۔ [فقه السیرة (ص : ٢٦٠)] حافظ زبیر علی زئی نے بھی اسے صحیح کہا ہے۔]

(2) [صحیح : ترمذی : کتاب الفتن : باب ما جاء فی لزوم الجماعة (٢١٦٥) مسند احمد (١٨/١)] امام ترمذیؒ نے اسے حسن صحیح کہا ہے۔ شیخ البانیؒ اسے صحیح کہتے ہیں۔ [صحیح ترمذی]

مسلمانوں کو چاہئے کہ ان میں صلح کرادیں' آپس میں دو لڑنے والی جماعتوں کو مومن کہنا' اس سے حضرت امام بخاری رحمہ اللہ وغیرہ نے استدلال کیا ہے کہ نافرمانی گو کتنی ہی بڑی ہو انسان کو ایمان سے الگ نہیں کرتی۔ خارجیوں کا اور ان کے موافق معتزلہ کا مذہب اس بارے میں خلاف حق ہے' اسی آیت کی تائید اس حدیث سے بھی ہوتی ہے جو صحیح بخاری وغیرہ میں مروی ہے کہ ایک مرتبہ رسول اللہ ﷺ منبر پر خطبہ دے رہے تھے آپ کے ساتھ منبر پر حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما بھی تھے آپ کبھی ان کی طرف دیکھتے کبھی لوگوں کی طرف اور فرماتے کہ میرا یہ بچہ سید ہے اور اس کی وجہ سے اللہ تعالیٰ مسلمانوں کی دو بڑی جماعتوں میں صلح کرادے گا۔ ①

آپ کی یہ پیش گوئی سچی نکلی اور اہل شام اور اہل عراق میں بڑی لمبی لڑائیوں اور بڑے ناپسندیدہ واقعات کے بعد آپ کی وجہ سے صلح ہوگئی۔ پھر ارشاد ہوتا ہے اگر ایک گروہ دوسرے گروہ پر زیادتی کرے تو زیادتی کرنے والے سے لڑائی کی جائے تاکہ وہ پھر ٹھکانے آجائے حق کو سنے اور مان لے' صحیح حدیث میں ہے اپنے بھائی کی مدد کر ظالم ہو تو بھی اور مظلوم ہو تو بھی۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے پوچھا کہ مظلوم ہونے کی حالت تو ظاہر ہے لیکن ظالم ہونے کی حالت میں کیسے مدد کروں؟ حضور ﷺ نے فرمایا اسے ظلم سے باز رکھو یہی اس کی اس وقت کی مدد ہے۔ ② مسند احمد میں ہے حضور ﷺ سے ایک مرتبہ کہا گیا کیا اچھا ہو اگر آپ عبداللہ بن ابی کے گھر چلے چلئے چنانچہ آپ گدھے پر سوار ہوئے اور صحابہ رضی اللہ عنہم آپ کی ہمرکابی میں ساتھ ہو لئے زمین شور تھی جب حضور ﷺ وہاں پہنچے تو یہ کہنے لگا مجھ سے الگ رہیے اللہ کی قسم آپ کے گدھے کی بدبو نے میرا دماغ پریشان کر دیا ہے۔ اس پر ایک انصاری رضی اللہ عنہ نے کہا واللہ! رسول اللہ ﷺ کے گدھے کی بو تیری خوشبو سے بہت ہی اچھی ہے۔ اس پر ادھر سے ادھر سے کچھ لوگ بول پڑے اور معاملہ بڑھنے لگا بلکہ کچھ ہاتھا پائی اور جوتے چھڑیاں بھی کام میں لائی گئیں۔ ان کے بارے میں یہ آیت اتری ہے۔ حضرت سعید بن جبیر رحمہ اللہ فرماتے ہیں اوس اور خزرج قبائل میں کچھ چشمک ہوگئی تھی ان میں صلح کرادینے کا اس آیت میں حکم ہو رہا ہے۔ حضرت سدی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ عمران نامی ایک انصاری تھے ان کی بیوی صاحبہ کا نام ام زید تھا اس نے اپنے میکے جانا چاہا خاوند نے روکا اور منع کر دیا کہ میکے کا کوئی شخص یہاں بھی نہ آئے' عورت نے یہ خبر اپنے میکے میں کہلوا دی' وہ لوگ آئے اور اسے بالاخانے سے اتار لائے اور لے جانا چاہا' ان کے خاوند گھر پر تھے نہیں خاوند والوں نے اس کے چچازاد بھائیوں کو اطلاع دے کر انہیں بلا لیا' اب کھینچا تانی ہونے لگی اور ان کے بارے میں یہ آیت اتری۔ رسول اللہ ﷺ نے دونوں طرف کے لوگوں کو بلا کر

---

① [صحيح : صحيح بخاری : كتاب الصلح : باب قول النبي للحسن بن علي (٢٧٠٤) ابو داؤد : كتاب السنّة : باب ما يدل على ترك الكلام في الفتنة (٤٦٦٢) مسند احمد (٥/٤٤)]

② [صحيح : صحيح بخاری : كتاب الاكراه : باب يمين الرجل لصاحبه انه اخوه اذا خاف عليه القتل او نحوه (٦٩٥٢) صحيح مسلم : كتاب البر والصلة (٦٢) مسنداحمد (٣/١٥٧)] مزید دیکھئے : صحيح بخاری : كتاب الصلح : باب ما جاء في الاصلاح بين الناس (٢٦٩١) صحيح مسلم : كتاب الجهاد : باب في دعاء النبي وصبره على اذى المنافقين (١١٧)]

بیچ میں بیٹھ کر صلح کرادی اور سب لوگ مل گئے' پھر حکم ہوتا ہے دونوں فریقوں میں عدل کرو' اللہ عادلوں کو پسند فرماتا ہے' حضور ﷺ فرماتے ہیں دنیا میں جو عدل و انصاف کرتے رہے وہ موتیوں کے منبروں پر رحمٰن عزوجل کے سامنے ہوں گے اور یہ بدلہ ہوگا ان کے عدل و انصاف کا (نسائی) ① مسلم کی حدیث میں ہے یہ لوگ ان منبروں پر اللہ کے دائیں جانب ہوں گے یہ اپنے فیصلوں میں اپنے اہل و عیال میں اور جو کچھ ان کے قبضے میں ہے اس میں عدل سے کام لیا کرتے تھے۔ ②

پھر فرمایا کل مومن دینی بھائی ہیں' رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں مسلمان مسلمان کا بھائی ہے اسے اس پر ظلم و ستم نہ کرنا چاہئے۔ ③ صحیح حدیث میں ہے اللہ تعالیٰ بندے کی مدد کرتا رہتا ہے جب تک بندہ اپنے بھائی کی مدد میں لگا رہے اور صحیح حدیث میں ہے جب کوئی مسلمان اپنے غیر حاضر بھائی کیلئے اس کی پس پشت دعا کرتا ہے تو فرشتہ کہتا ہے آمین۔ اور تجھے بھی اللہ ایسا ہی دے۔ ④ اس بارے میں اور بھی بہت سی حدیثیں ہیں۔ صحیح حدیث میں ہے مسلمان سارے کے سارے اپنی محبت رحمدلی اور میل جول میں مثل ایک جسم کے ہیں جب کسی عضو کو تکلیف ہو تو سارا جسم تڑپ اٹھتا ہے' کبھی بخار چڑھ آتا ہے کبھی شب بیداری کی تکلیف ہوتی ہے۔ ⑤ ایک اور حدیث میں ہے مومن مومن کیلئے مثل دیوار کے ہے جس کا ایک حصہ دوسرے حصے کو تقویت پہنچاتا اور مضبوط کرتا ہے' پھر آپ نے اپنی ایک ہاتھ کی انگلیاں دوسرے ہاتھ کی انگلیوں میں ڈال کر بتایا' ⑥ مسند احمد میں ہے مومن کا تعلق اہل ایمان سے ایسا ہے جیسے سر کا تعلق جسم سے ہے' مومن اہل ایمان کیلئے وہی دردمندی کرتا ہے جو دردمندی جسم کو سر کے ساتھ ہے۔ ⑦ پھر فرماتا ہے دونوں لڑنے والی جماعتوں اور دونوں طرف کے اسلامی بھائیوں میں صلح کرادو' اپنے تمام کاموں میں اللہ کا ڈر رکھو۔ یہی

---

① [صحیح : مسند احمد (٢/١٥٩) ابن ابی شیبة فی المصنف : کتاب الجنة : باب ما ذکر فی الجنة وما فیها مما أعد لأهلها (٨٣) ، (١٨/٨) مستدرك حاكم (٨٨/٤)] امام حاکمؒ اور امام ذہبیؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔ شیخ احمد شاکر بھی اسے صحیح کہتے ہیں اور حافظ زبیر علی زئی فرماتے ہیں کہ یہ روایت صحیح ہے اس کا شاہد صحیح مسلم (١٨٢٧) وغیرہ میں بھی موجود ہے۔]

② [صحیح : صحیح مسلم : کتاب الامارة : باب فضیلة الامیر العادل (١٨) مسند احمد (٢/١٥٩)]

③ [صحیح : صحیح بخاری : کتاب المظالم : باب لا یظلم المسلم المسلم ولا یسلمه (٢٤٤٢) صحیح مسلم : کتاب البر والصلة : باب تحریم الظلم (٥٨) مسند احمد (٢/٩١)]

④ [صحیح : صحیح مسلم : کتاب الذکر والدعا : باب فضل الدعا المسلمین بظهر الغیب (٨٧)]

⑤ [صحیح : صحیح بخاری : کتاب الادب : باب رحمة الناس والبهائم (٦٠١١) صحیح مسلم : کتاب البر والصلة (٦٦) مسند احمد (٤/٢٧٠)]

⑥ [صحیح : صحیح بخاری : کتاب المظالم : باب نصر المظلوم (٢٤٤٦) صحیح مسلم : کتاب البر (٦٥) مسند احمد (٤/٤٠٤)]

⑦ [صحیح لغیره وهذا اسناد ضعیف :مسند احمد (٥/٣٤٠) طبرانی کبیر (٦/١٣١)] شیخ شعیب ارناؤوط فرماتے ہیں کہ یہ روایت صحیح لغیرہ ہے البتہ یہ سند مصعب بن ثابت کے ضعف کی وجہ سے ضعیف ہے۔]

وہ اوصاف ہیں جن کی وجہ سے اللہ کی رحمت تم پر نازل ہوگی۔ پرہیزگاروں کے ساتھ ہی رب کا رحم رہتا ہے۔

يَاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا يَسْخَرْ قَوْمٌ مِّنْ قَوْمٍ عَسٰٓى اَنْ يَّكُوْنُوْا خَيْرًا مِّنْهُمْ وَلَا نِسَآءٌ مِّنْ نِّسَآءٍ عَسٰٓى اَنْ يَّكُنَّ خَيْرًا مِّنْهُنَّ ۚ وَلَا تَلْمِزُوْٓا اَنْفُسَكُمْ وَلَا تَنَابَزُوْا بِالْاَلْقَابِ ۭ بِئْسَ الِاسْمُ الْفُسُوْقُ بَعْدَ الْاِيْمَانِ ۚ وَمَنْ لَّمْ يَتُبْ فَاُولٰۗىِٕكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ⑪

اے ایمان والو کوئی جماعت (دوسری جماعت سے) مسخرا پن نہ کرے ممکن ہے کہ یہ اس سے بہتر ہو اور نہ عورتیں عورتوں سے ممکن ہے کہ یہ ان سے بہتر ہوں اور آپس میں ایک دوسرے کو عیب نہ لگاؤ اور نہ کسی کو برے لقب دو۔ ایمان کے بعد گنہگاری برا نام ہے۔ اور جو توبہ نہ کریں وہی ظالم لوگ ہیں ○

**مذاق اور برے القابات سے پکارنے کی ممانعت:** اللہ تبارک وتعالیٰ لوگوں کو حقیر وذلیل کرنے اور ان کا مذاق اڑانے سے روک رہا ہے۔ حدیث شریف میں ہے تکبر حق سے منہ موڑ لینے کا اور لوگوں کو ذلیل وخوار سمجھنے کا نام ہے۔ ① اس کی وجہ قرآن کریم نے یہ بیان فرمائی کہ جسے تم ذلیل کر رہے ہو جس کا تم مذاق اڑا رہے ہو ممکن ہے اللہ کے نزدیک وہ تم سے زیادہ باوقعت ہو، مردوں کو منع کر کے پھر خاصۃً عورتوں کو بھی روکا اور اس ملعون خصلت کو حرام قرار دیا چنانچہ قرآن کریم کا ارشاد ہے ﴿وَيْلٌ لِّكُلِّ هُمَزَةٍ لُّمَزَةٍ﴾ ② یعنی ہر طعنہ باز، عیب جو کیلئے خرابی ہے۔ ”ہمز“ فعل سے ہوتا ہے اور ”لمز“ قول سے، ایک اور آیت میں ہے ﴿هَمَّازٍ مَّشَّاۗءٍۢ بِنَمِيْمٍ﴾ ③ الخ یعنی وہ جو لوگوں کو حقیر گنتا ہو ان پر چڑھا جا رہا ہو اور لگانے بجھانے والا ہو، غرض ان تمام کاموں کو ہماری شریعت نے حرام قرار دیا۔ یہاں تو یہ لفظ ہیں کہ اپنے آپ کو عیب نہ لگاؤ مطلب یہ ہے کہ آپس میں ایک دوسرے کو عیب نہ لگاؤ۔ جیسے فرمایا ﴿وَلَا تَقْتُلُوْٓا اَنْفُسَكُمْ﴾ ④ یعنی ایک دوسرے کو قتل نہ کرو۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما مجاہد، سعید بن جبیر، قتادہ، مقاتل بن حیان رحمہم اللہ فرماتے ہیں اس کا مطلب یہ ہے کہ ایک دوسرے کو طعنے نہ دو ⑤ پھر فرمایا کسی کو چڑاؤ مت! جس لقب سے وہ ناراض ہوتا ہو اس لقب سے اسے نہ پکارو، نہ اس کو برا نام دو۔ مسند احمد میں ہے کہ یہ حکم بنو سلمہ کے بارے میں نازل ہوا ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم جب مدینہ میں آئے تو یہاں ہر شخص کے دو دو تین تین نام تھے حضور صلی اللہ علیہ وسلم ان میں سے کسی کو کسی نام سے پکارتے تو لوگ کہتے یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ اس سے چڑتا ہے۔ اس پر یہ آیت اتری (ابوداود) ⑥ پھر فرماتا ہے کہ ایمان کی حالت میں فاسقانہ القاب سے آپس میں ایک دوسرے کو نامزد کرنا

① [**صحیح**: صحیح مسلم: کتاب الایمان: باب تحریم الکبر وبیانه (٩١) مسند احمد (١/٣٨٥)]

② [سورة همزه: آیت ١] ③ [سورة القلم: آیت ١١]

④ [سورة النسآء: آیت ٢٩] ⑤ [تفسیر ابن جریر الطبری (١١/٣٩١)]

⑥ [**صحیح**: ابو داؤد: کتاب الادب (٤٩٦٢) ترمذی (٣٢٦٨) مسند احمد (٤/٢٦٠)] شیخ البانیؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔ [صحیح ابوداود] حافظ زبیر علی زئی اس کی سند کو صحیح کہتے ہیں۔]

نہایت بری بات ہے' اب تمہیں اس سے توبہ کرنی چاہئے ورنہ ظالم گنے جاؤ گے۔

يَاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اجْتَنِبُوْا كَثِيْرًا مِّنَ الظَّنِّ ز اِنَّ بَعْضَ الظَّنِّ اِثْمٌ وَّلَا تَجَسَّسُوْا وَلَا يَغْتَبْ بَّعْضُكُمْ بَعْضًا ط اَيُحِبُّ اَحَدُكُمْ اَنْ يَّاْكُلَ لَحْمَ اَخِيْهِ مَيْتًا فَكَرِهْتُمُوْهُ ط وَاتَّقُوا اللّٰهَ ط اِنَّ اللّٰهَ تَوَّابٌ رَّحِيْمٌ ﴿١٢﴾

اے ایمان والو! بہت بدگمانیوں سے بچو یقین مانو کہ بعض بدگمانیاں گناہ ہیں اور بھید نہ ٹٹولا کرو اور نہ تم میں سے کوئی کسی کی غیبت کرے' کیا تم میں سے کوئی بھی اپنے مردہ بھائی کا گوشت کھانا پسند کرتا ہے؟ تم کو اس سے گھن آئے گی' اور اللہ سے ڈرتے رہو بیشک اللہ قبول کرنے والا مہربان ہے ○

**بدظنی اور غیبت کی ممانعت:** اللہ تعالیٰ اپنے مومن بندوں کو بدگمانی کرنے سے' تہمت رکھنے سے اپنوں اور غیروں کو خوفزدہ کرنے سے' خواہ مخواہ کی دہشت دل میں رکھ لینے سے روکتا ہے اور فرماتا ہے کہ بسا اوقات اکثر اس قسم کے گمان بالکل گناہ ہوتے ہیں پس تمہیں اس میں پوری احتیاط کرنی چاہئے۔ امیر المومنین حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ آپ نے فرمایا تیرے مسلمان بھائی کی زبان سے جو کلمہ نکلا ہو جہاں تجھ سے ہو سکے اسے بھلائی اور اچھائی پر محمول کر۔ ابن ماجہ میں ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے طواف کعبہ کرتے ہوئے فرمایا تو کتنا پاک گھر ہے؟ تو کیسی بڑی حرمت والا ہے؟ اس کی قسم جس کے ہاتھ میں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی جان ہے کہ مومن کی حرمت' اس کے مال اور اس کی جان کی حرمت اور اس کے ساتھ نیک گمان کرنے کی حرمت اللہ تعالیٰ کے نزدیک تیری حرمت سے بہت بڑی ہے۔ ① یہ حدیث صرف ابن ماجہ میں ہی ہے' صحیح بخاری شریف میں ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں بدگمانی سے بچو گمان سب سے بڑی جھوٹی بات ہے' بھید نہ ٹٹولو۔ ایک دوسرے کی ٹوہ حاصل کرنے کی کوشش میں نہ لگ جایا کرو حسد بغض اور ایک دوسرے سے منہ پھلانے سے بچو سب مل کر اللہ کے بندے اور آپس میں بھائی بھائی بن کر رہو سہو۔ ② مسلم وغیرہ میں ہے ایک دوسرے سے روٹھ کر نہ بیٹھ جایا کرو' ایک دوسرے سے میل جول ترک نہ کر لیا کرو۔ ایک دوسرے سے حسد بغض نہ کیا کرو' بلکہ سب مل کر اللہ کے بندے آپس میں ایک دوسرے کے بھائی بند ہو کر زندگی گزارو۔ کسی مسلمان کو حلال نہیں کہ اپنے دوسرے مسلمان بھائی سے تین دن سے زیادہ بول چال اور میل جول چھوڑ دے' ③ طبرانی میں ہے کہ تین خصلتیں میری امت میں رہ جائیں گی فال لینا' حسد کرنا اور بدگمانی کرنا۔ ایک شخص نے پوچھا حضور صلی اللہ علیہ وسلم پھر ان کا تدارک کیا ہے؟ فرمایا جب حسد کرے تو استغفار کر لے۔ جب گمان پیدا ہو تو اسے چھوڑ دے اور یقین نہ

① [ضعیف : ابن ماجه : كتاب الفتن : باب حرمة دم المؤمن وماله (٣٩٣٢)] شیخ البانیؒ اسے ضعیف کہتے ہیں۔ [ضعیف ابن ماجه] حافظ زبیر علی زئی بھی اسے ضعیف کہتے ہیں۔ اس میں نصر بن محمد راوی ضعیف ہے۔]

② [صحیح : صحیح بخاری : كتاب الادب (٦٠٦٦) صحیح مسلم : كتاب البر والصلة (٢٥٦٣)]

③ [صحیح : صحیح بخاری : كتاب الادب باب ما ينهى عن التحاسد والتدابر (٦٠٦٤) صحيح مسلم : كتاب البر والصلة والتربة : باب تحريم التحاسد والتباغض والتدابر (٢٥٥٩)]

کر اور جب شگون لے خواہ نیک نکلے خواہ بد اپنے کام سے نہ رک اسے پورا کر۔' ① ابوداؤد میں ہے کہ ایک شخص کو حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کے پاس لایا گیا اور کہا گیا کہ اس کی داڑھی سے شراب کے قطرے گر رہے ہیں آپ نے فرمایا ہمیں بھید ٹٹولنے سے منع فرمایا گیا ہے اگر ہمارے سامنے کوئی چیز ظاہر ہوگئی تو ہم اس پر پکڑ سکتے ہیں۔' ② مسند احمد میں ہے کہ عقبہ کے کاتب دجین کے پاس حضرت ابوالہیثم گئے اور ان سے کہا کہ میرے پڑوس میں کچھ لوگ شرابی ہیں میرا ارادہ ہے کہ میں داروغہ کو بلا کر انہیں گرفتار کرادوں' آپ نے فرمایا ایسا نہ کرنا بلکہ انہیں سمجھاؤ بجھاؤ ڈانٹ ڈپٹ کرو پھر کچھ دنوں کے بعد آئے اور کہا وہ باز نہیں رہتے اب تو میں ضرور داروغہ کو بلاؤں گا آپ نے کہا افسوس افسوس! تم ہرگز ہرگز ایسا نہ کرو سنو! میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے آپ نے فرمایا جو شخص کسی مسلمان کی پردہ داری کرے اسے اتنا ثواب ملے گا جیسے کسی نے زندہ درگور کردہ لڑکی کو بچا لیا۔' ③ ابوداؤد میں ہے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر تو لوگوں کے باطن اور ان کے راز ٹٹولنے کے درپے ہوگا تو تو انہیں بگاڑ دے گا یا فرمایا ممکن ہے تو انہیں خراب کر دے۔ حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں اس حدیث سے اللہ تعالیٰ نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو بہت فائدہ پہنچایا۔ ④ ابوداؤد کی ایک اور حدیث میں ہے کہ امیر اور بادشاہ جب اپنے ماتحتوں اور رعایا کی برائیاں ٹٹولنے لگ جاتا ہے اور گہرا اترنا شروع کر دیتا ہے تو انہیں بگاڑ دیتا ہے۔ ⑤ پھر فرمایا تجسس نہ کرو یعنی برائیاں معلوم کرنے کی کوشش نہ کرو تاک جھانک نہ کیا کرو اسی سے جاسوس ماخذ ہے' تجسس کا اطلاق عموماً برائی پر ہوتا ہے اور تحسس کا اطلاق بھلائی کے ڈھونڈنے پر۔ جیسے حضرت یعقوب علیہ السلام اپنے بیٹوں سے فرماتے ہیں۔ ﴿فَتَحَسَّسُوْا﴾ ⑥ الخ بچو تم جاؤ اور یوسف اور برادر یوسف کو ڈھونڈو اور اللہ کی رحمت سے ناامید نہ ہو اور کبھی کبھی ان دونوں کا استعمال شر اور برائی میں بھی ہوتا ہے چنانچہ حدیث شریف میں ہے نہ تجسس کرو نہ تحسس کرو نہ حسد و بغض کرو نہ منہ موڑو بلکہ سب مل کر اللہ کے بندے بھائی بھائی بن جاؤ۔ امام اوزاعی رحمہ اللہ فرماتے ہیں تجسس کہتے ہیں کسی چیز میں کرید کرنے کو اور تحسس کہتے ہیں ان لوگوں کی سرگوشی پر کان لگانے کو جو کسی کو اپنی باتیں سنانا نہ چاہتے ہوں۔ اور تدابر کہتے ہیں ایک دوسرے سے رک کر آزردہ ہو کر قطع تعلقات کرنے کو۔

---

① [ضعیف : طبرانی کبیر (۳۷۲۷) مجمع الزوائد (۱۳۰۴٦)] اس میں اسماعیل بن قیس ضعیف ہے۔]

② [صحیح الاسناد : ابو داؤد : کتاب الادب : باب فی التجسس (٤٨٩٠)] شیخ البانی ؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔ [صحیح ابو داود]

③ [ضعیف : مسند احمد (١٥٣/٤) ابو داؤد : کتاب الادب : باب فی الستر علی المسلم (٤٨٩١) الادب المفرد (٧٥٨)] شیخ البانی ؒ نے اسے ضعیف کہا ہے۔ [ضعیف ابو داود] البتہ حافظ زبیر علی زئی اس کی سند کو حسن کہتے ہیں۔]

④ [صحیح : ابو داؤد : کتاب الادب : باب فی التجسس (٤٨٨٨)] شیخ البانی ؒ اسے صحیح کہتے ہیں۔ [صحیح ابو داود] حافظ زبیر علی زئی بھی اسے صحیح کہتے ہیں۔]

⑤ [صحیح لغیرہ : ابو داؤد : کتاب الادب : باب فی التجسس (٤٨٨٩)] شیخ البانی ؒ اسے صحیح لغیرہ کہتے ہیں۔ [صحیح ابو داود] جبکہ حافظ زبیر علی زئی نے اسے حسن کہا ہے۔]

⑥ [سورہ یوسف : آیت ۸۷]

پھر غیبت سے منع فرماتا ہے' ابوداؤد میں ہے لوگوں نے پوچھا یارسول اللہ ﷺ غیبت کیا ہے؟ فرمایا یہ کہ تو اپنے مسلمان بھائی کی کسی ایسی بات کا ذکر کرے جو اسے بری معلوم ہو۔ تو کہا گیا اگر وہ برائی اس میں ہو جب بھی؟ فرمایا ہاں غیبت تو یہی ہے ورنہ بہتان اور تہمت ہے۔ ① ابوداؤد میں ہے ایک مرتبہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ صفیہ رضی اللہ عنہا تو ایسی ایسی ہیں مسدد راوی کہتے ہیں یعنی کم قامت' تو حضور ﷺ نے فرمایا تو نے ایسی بات کہی ہے کہ سمندر کے پانی میں اگر ملادی جائے تو اسے بھی بگاڑ دے اور ایک مرتبہ آپ کے سامنے کسی شخص کی کچھ ایسی ہی باتیں بیان کی گئیں تو آپ نے فرمایا میں اسے پسند نہیں کرتا گو مجھے چاہے ایسا کرنے میں بہت بڑا نفع ہی ملتا ہو۔ ② ابن جریر میں ہے کہ ایک بی بی صاحبہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے ہاں آئیں جب وہ جانے لگیں تو صدیقہ رضی اللہ عنہا نے حضور ﷺ کو اشارہ سے کہا کہ یہ بہت پست قامت ہیں' حضور ﷺ نے فرمایا تم نے ان کی غیبت کی۔ ③ الغرض غیبت حرام ہے' اور اس کی حرمت پر مسلمانوں کا اجماع ہے۔ لیکن ہاں شرعی مصلحت کی بنا پر کسی کی ایسی بات کا ذکر کرنا غیبت میں داخل نہیں جیسے جرح و تعدیل نصیحت و خیر خواہی۔ جیسے کہ نبی ﷺ نے ایک فاجر شخص کی نسبت فرمایا تھا' یہ بہت برا آدمی ہے ④ اور جیسے کہ حضور ﷺ نے فرمایا تھا معاویہ رضی اللہ عنہ مفلس شخص ہے اور ابوالجہم بڑا مارنے پیٹنے والا آدمی ہے۔ ⑤ یہ آپ نے اس وقت فرمایا تھا جبکہ ان دونوں بزرگوں نے حضرت فاطمہ بنت قیس رضی اللہ عنہا سے نکاح کا مانگا ڈالا تھا اور بھی جو باتیں اس طرح کی ہوں ان کی تو اجازت ہے باقی اور غیبت حرام ہے' اور کبیرہ گناہ ہے۔ اس لئے یہاں فرمایا کہ جس طرح تم اپنے مردہ بھائی کا گوشت کھانے سے گھن کرتے ہو اس سے بہت زیادہ نفرت تمہیں غیبت سے کرنی چاہئے۔ جیسے حدیث میں ہے اپنے دیئے ہوئے ہبہ کو واپس لینے والا ایسا ہے جیسے کتا جو قے کر کے چاٹ لیتا ہے اور فرمایا بری مثال ہمارے لئے لائق نہیں۔ ⑥ حجۃ الوداع کے خطبہ میں ہے تمہارے خون' مال' آبرو تم پر ایسے ہی حرام ہیں جیسی حرمت تمہارے اس دن کی تمہارے اس مہینے میں اور تمہارے اس

---

① [صحیح :ابو داؤد : کتاب الادب : باب فی الغیبة (٤٨٧٤) ترمذی : کتاب البر : باب ما جاء فی الغیبة (١٩٣٤) مسند احمد (٣٨٤/٢)] امام ترمذیؒ نے اسے حسن کہا ہے۔ شیخ البانیؒ نے اسے صحیح کہتے ہیں۔[صحیح ابوداود ، صحیح ترمذی] حافظ زبیر علی زئی نے بھی اسے صحیح کہا ہے۔]

② [صحیح :ابو داؤد : کتاب الادب (٤٨٧٥) ترمذی : کتاب صفة القیامة (٢٥٠٢) مسند احمد (١٨٩/٦)] شیخ البانیؒ اسے صحیح کہتے ہیں۔[صحیح ابوداود ، صحیح ترمذی]

③ [تفسیر ابن جریر الطبری (٣٩٥/١١)]

④ [صحیح :صحیح بخاری : کتاب الادب : باب ما یجوز من اغتیاب اھل الفساد والریب (٦٠٥٤) صحیح مسلم : کتاب البر والصلة : باب مداراۃ من یتقی فحشه (٢٥٩١) مسند احمد (٣٨/٦)]

⑤ [صحیح :صحیح مسلم : کتاب الطلاق : باب المطلقة البائن لا نفقة لها (١٤٨٠) مسند احمد (٤١٢/٦)]

⑥ [صحیح :صحیح بخاری : کتاب الھبة : باب لا یحل لا حد ان یرجع فی ھبته وصدقته (٢٦٢٢) صحیح مسلم : کتاب الھبات : باب تحریم الرجوع فی الصدقة بعد القبض (١٦٢٢)]

شہر میں ہے۔① ابوداؤد میں حضور ﷺ کا فرمان ہے کہ مسلمان کا مال اس کی عزت اور اس کا خون مسلمان پر حرام ہے انسان کو اتنی ہی برائی کافی ہے کہ وہ مسلمان بھائی کی حقارت کرے۔② اور حدیث میں ہے اے وہ لوگو! جن کی زبانیں تو ایمان لا چکی ہیں لیکن دل ایماندار نہیں ہوئے تم مسلمانوں کی غیبتیں کرنا چھوڑ دو اور ان کے عیبوں کی کرید نہ کیا کرو یاد رکھو اگر تم نے ان کے عیب ٹٹولے تو اللہ تعالیٰ تمہاری پوشیدہ خوبیوں کو ظاہر کردے گا' یہاں تک کہ تم اپنے گھرانے والوں میں بھی بدنام اور رسوا ہو جاؤ گے③ مسند ابو یعلی میں ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے ہمیں ایک خطبہ سنایا جس میں آپ نے پردہ نشین عورتوں کے کانوں میں بھی اپنی آواز پہنچائی اور اس خطبہ میں اوپر والی حدیث بیان فرمائی④ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے ایک مرتبہ کعبہ کی طرف دیکھا اور فرمایا تیری حرمت وعظمت کا کیا ہی کہنا لیکن تجھ سے بھی بہت زیادہ حرمت ایک ایماندار شخص کی اللہ کے ہاں ہے۔⑤ ابوداؤد میں ہے جس نے کسی مسلمان کی برائی کر کے ایک نوالہ حاصل کیا اسے جہنم کی اتنی ہی غذا کھلائی جائے گی اسی طرح جس نے مسلمانوں کی برائی کرنے پر پوشاک حاصل کی اسے اسی جیسی پوشاک جہنم کی پہنائی جائے گی اور جو شخص کسی دوسرے کی بڑائی دکھانے سنانے کو کھڑا ہوا اسے اللہ تعالیٰ قیامت کے دن دکھاوے سناوے کے مقام میں کھڑا کر دے گا۔⑥ حضور ﷺ فرماتے ہیں معراج والی رات میں نے دیکھا کہ کچھ لوگوں کے ناخن تانبے کے ہیں جن سے وہ اپنے چہرے اور سینے نوچ رہے ہیں میں نے پوچھا جبرائیل یہ کون ہیں؟ فرمایا یہ وہ ہیں جو لوگوں کے گوشت کھاتے اور ان کی عزتیں لوٹتے تھے (ابوداؤد)⑦ اور روایت میں ہے کہ لوگوں کے سوال کے جواب میں آپ نے فرمایا معراج والی رات میں نے بہت سے لوگوں کو دیکھا جن میں مرد وعورت دونوں تھے کہ فرشتے ان کے پہلوؤں سے گوشت کاٹتے

---

① [صحیح : صحیح بخاری : کتاب العلم : باب قول النبی رب مبلغ اوعی من سامع (٦٧) صحیح مسلم : کتاب القسامة : باب تغلیظ تحریم الدماء والاعراض والاموال (١٦٧٩) مسند احمد (١/٢٣٠)]

② [صحیح : صحیح مسلم : کتاب البر والصلة : باب تحریم ظلم المسلم وخذله واحتقاره ودمه وعرضه وماله (٢٥٦٤) مسند احمد (٣/٤٩١)]

③ [حسن صحیح : ابو داؤد : کتاب الادب : باب فی الغیبة (٤٨٨٠)] شیخ البانیؒ نے اسے حسن صحیح کہا ہے۔ شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس اس کی سند کو حسن کہتے ہیں۔]

④ [ضعیف : مسند ابو یعلی (١٦٧٥) ابو نعیم فی دلائل النبوة (٣٥٦)] اس میں ابو اسحاق کا عنعنہ ہے۔]

⑤ [حسن صحیح : ترمذی : کتاب البر والصلة : باب ما جاء فی تعظیم المومن (٢٠٣٢) ابن حبان (٥٧٦٣)] امام ترمذیؒ نے اسے حسن کہا ہے۔ شیخ البانیؒ اسے حسن صحیح کہتے ہیں۔ [صحیح ترمذی] حافظ زبیر علی زئی نے بھی اس کی سند کو حسن کہا ہے۔]

⑥ [صحیح : ابو داؤد : کتاب الاداب (٤٨٨١)] شیخ البانیؒ اسے صحیح کہتے ہیں۔ [صحیح ابو داود] شیخ عبد الرزاق مہدی، مولانا مبشر احمد ربانی اور حافظ زبیر علی زئی نے بھی اسے صحیح کہا ہے۔]

⑦ [صحیح : ابو داؤد : کتاب الادب (٤٨٧٨) مسند احمد (٣/٢٢٤)] شیخ البانیؒ اسے صحیح کہتے ہیں۔ [صحیح ابو داود]

ہیں اور پھر انہیں اس کے کھانے پر مجبور کرتے ہیں اور وہ اسے چبار ہے ہیں میرے سوال پر کہا گیا یہ وہ لوگ ہیں جو طعنہ زن' غیبت گو' چغل خور' انہیں جبراً آج خود ان کا گوشت کھلایا جا رہا ہے (ابن ابی حاتم) ① یہ حدیث بہت مطول ہے اور ہم نے پوری حدیث سورۂ سبحان کی تفسیر میں بیان کر دی ہے۔ فالحمدللہ۔

مسند ابوداؤد طیالسی میں ہے حضور ﷺ نے لوگوں کو روزے کا حکم دیا اور فرمایا جب تک میں نہ کہوں کوئی افطار نہ کرے شام کو لوگ آنے لگے اور آپ سے دریافت کرنے لگے آپ انہیں اجازت دیتے اور وہ افطار کرتے جاتے ایک صاحب آئے اور عرض کیا' حضور ﷺ دو عورتوں نے روزہ رکھا تھا جو آپ ہی کے متعلقین میں سے ہیں انہیں بھی آپ اجازت دیجئے کہ روزہ کھولیں آپ نے اس سے منہ پھیر لیا اس نے دوبارہ عرض کی تو آپ نے فرمایا وہ روزے سے نہیں ہیں' کیا وہ بھی روزے دار ہو سکتا ہے؟ جو انسانی گوشت کھائے انہیں کہو کہ اگر وہ روزے سے ہیں تو قے کریں چنانچہ انہوں نے قے کی جن میں خون جمے کے لوتھڑے نکلے اس نے آکر حضور ﷺ کو خبر دی آپ نے فرمایا اگر یہ اسی حالت میں مر جاتیں تو آگ کا لقمہ بنتیں۔ ② اس کی سند ضعیف ہے اور متن بھی غریب ہے۔ دوسری روایت میں ہے کہ اس شخص نے کہا تھا حضور ﷺ ان دونوں عورتوں کی روزے میں بری حالت ہے مارے پیاس کے مر رہی ہیں اور یہ دوپہر کا وقت تھا' حضور ﷺ کی خاموشی پر اس نے دوبارہ کہا یا رسول اللہ ﷺ وہ تو مر گئی ہوں گی یا تھوڑی دیر میں مر جائیں گی' آپ نے فرمایا جاؤ انہیں بلا لاؤ جب وہ آئیں تو آپ نے دودھ کا مٹکا ایک کے سامنے رکھ کر فرمایا اس میں قے کر اس نے قے کی تو اس میں پیپ خون جامد وغیرہ نکلی جس سے آدھا مٹکا بھر گیا' پھر دوسری سے قے کرائی اس میں بھی یہی چیزیں اور گوشت کے لوتھڑے وغیرہ نکلے اور مٹکا بھر گیا' اس وقت آپ نے فرمایا حلال روزہ رکھے ہوئے تھیں اور حرام کھا رہی تھیں دونوں بیٹھ کر لوگوں کے گوشت کھانے لگی تھیں (یعنی غیبت کر رہی تھیں) (مسند احمد) ③ مسند حافظ ابو یعلی میں ہے کہ حضرت ماعز رضی اللہ عنہ رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے اور کہا یا رسول اللہ ﷺ میں نے زنا کیا ہے آپ نے منہ پھیر لیا یہاں تک کہ وہ چار مرتبہ کہہ چکے پھر پانچویں دفعہ آپ نے کہا تو نے زنا کیا ہے؟ جواب دیا ہاں فرمایا جانتا ہے زنا کسے کہتے ہیں؟ جواب دیا ہاں جس طرح انسان اپنی حلال عورت کے پاس جاتا ہے اسی طرح میں نے حرام عورت سے کیا۔ آپ نے فرمایا اب تیرا مقصد کیا ہے؟ کہا یہ کہ آپ مجھے اس گناہ سے پاک کر دیں' آپ نے فرمایا کیا تو نے اسی طرح دخول کیا تھا جس طرح سلائی سرمہ دانی میں اور لکڑی کنویں میں؟ کہا ہاں یا رسول اللہ ﷺ اب آپ نے انہیں رجم کرنے کا یعنی پتھراؤ کرنے کا حکم دیا' چنانچہ یہ رجم کر دیئے گئے۔ اسکے بعد حضور ﷺ نے دو شخصوں کو یہ کہتے ہوئے سنا اسے دیکھو اللہ نے اس کی پردہ پوشی کی تھی لیکن اس نے اپنے آپ کو نہ چھوڑا یہاں تک کہ کتے کی طرح پتھراؤ کیا گیا۔ آپ یہ

---

① [ضعیف بتفسیر ابن جریر الطبری (٢٢/٣٠٨)] اس کی سند میں ابو ھارون راوی ضعیف ہے۔]

② [ضعیف بمسند طیالسی (٢١٠٧)] اس میں یزید رقاشی راوی ضعیف ہے۔]

③ [ضعیف بمسند احمد (٥/٤٣١) مسند ابو یعلی (١٥٧٦) دلائل النبوۃ للبیهقی (٦/١٨٦)] اس کی سند میں سلیمان مدلس راوی کا عنعنہ ہے اور ایک راوی مجہول بھی ہے۔]

سنتے ہوئے چلتے رہے تھوڑی دیر بعد آپ نے دیکھا کہ راستے میں ایک مردہ گدھا پڑا ہوا ہے فرمایا فلاں فلاں شخص کہاں ہیں؟ وہ سواری سے اتریں اور اس گدھے کا گوشت کھائیں انہوں نے کہا یا رسول اللہ ﷺ اللہ آپ کو بخشے کیا یہ کھانے کے قابل ہے؟ آپ نے فرمایا ابھی جو تم نے اپنے بھائی کی بدی بیان کی تھی وہ اس سے بھی زیادہ بری چیز تھی۔ اس اللہ کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے وہ شخص جسے تم نے برا کہا تھا وہ تو اب اس وقت جنت کی نہروں میں غوطے لگا رہا ہے۔ ① اس کی سند صحیح ہے۔ مسند احمد میں ہے ہم نبی ﷺ کے ساتھ تھے کہ نہایت سڑی مردار بو والی ہوا چلی آپ نے فرمایا جانتے ہو یہ بو کس چیز کی ہے؟ یہ بدبو ان کی ہے جو لوگوں کی غیبت کرتے ہیں' اور روایت میں ہے کہ منافقوں کے ایک گروہ نے مسلمانوں کی غیبت کی ہے یہ بدبو دار ہوا وہ ہے۔ ② حضرت سدی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ ایک سفر میں دو شخصوں کے ساتھ تھے جن کی یہ خدمت کرتے تھے اور وہ انہیں کھانا کھلاتے تھے ایک مرتبہ حضرت سلمان رضی اللہ عنہ سو گئے تھے اور قافلہ آگے چل پڑا پڑاؤ ڈالنے کے بعد ان دونوں نے دیکھا کہ حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نہیں تو اپنے ہاتھوں سے خیمہ کھڑا کرنا پڑا اور غصہ سے کہا سلمان رضی اللہ عنہ تو بس اتنے ہی کام کا ہے کہ پکی پکائی کھالے اور تیار خیمے میں آکر آرام کرلے۔ تھوڑی دیر بعد حضرت سلمان رضی اللہ عنہ پہنچے ان دونوں کے پاس سالن نہ تھا کہا تم جاؤ اور رسول اللہ ﷺ سے ہمارے لئے سالن لے آؤ' یہ گئے اور حضور ﷺ سے کہا یا رسول اللہ ﷺ مجھے میرے دونوں ساتھیوں نے بھیجا ہے کہ اگر آپ کے پاس سالن ہو تو دے دیجئے' آپ نے فرمایا وہ سالن کیا کریں گے؟ انہوں نے تو سالن پا لیا حضرت سلمان رضی اللہ عنہ واپس گئے اور جا کر ان سے یہ بات کہی' وہ اٹھے اور خود حاضر حضور ہوئے اور کہا حضور ﷺ ہمارے پاس تو سالن نہیں نہ آپ نے بھیجا آپ نے فرمایا تم نے سلمان رضی اللہ عنہ کے گوشت کا سالن کھالیا جبکہ تم نے انہیں یوں کہا اس پر یہ آیت نازل ہوئی ﴿مَيْتًا﴾ اس لئے کہ وہ سوئے ہوئے تھے اور یہ ان کی غیبت کر رہے تھے۔ ③ حافظ ضیاء مقدسی کی کتاب مختار میں تقریباً ایسا ہی ایک واقعہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا ہے اس میں یہ بھی ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا میں تمہارے اس خادم کا گوشت تمہارے دانتوں میں اٹکا ہوا دیکھ رہا ہوں اور ان کا اپنے غلام سے جبکہ وہ سویا ہوا تھا اور ان کا کھانا تیار نہیں کیا تھا صرف اتنا کہنا مروی ہے کہ یہ تو بڑا ہی سونے والا ہے ان دونوں بزرگوں نے حضور ﷺ سے کہا آپ ہمارے لئے استغفار کریں ④ ابو یعلیٰ میں ہے جس نے دنیا میں اپنے بھائی کا گوشت کھایا (یعنی اس کی غیبت کی)

---

① [ضعيف :نسائي في السنن الكبرى (٧١٦٤) ابن حبان (٤٣٩٩) دارقطني (١٩٦/٣) بيهقي (٢٢٧/٨)] شیخ عبدالرزاق مہدی، شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔ اس میں ابن عم عن ابی ہریرہ راوی مجہول ہے۔]

② [ضعيف بمسند احمد (٣٥١/٣)] شیخ شعیب ارناؤوط اور شیخ البانی ؒ نے اسے حسن کہا ہے۔ [الموسوعة الحديثية (١٤٧٨٤) صحيح الادب المفرد (٥٦٦) صحيح الترغيب (٢٨٤٠)]

③ [ضعيف ابن ابي حاتم في التفسير كما في الدر المنثور للسيوطي (١٠٢/٦)] حافظ زبیر علی زئی اس کی سند ارسال کی وجہ سے ضعیف کہتے ہیں۔]

④ [حسن المختارة للمقدسي (٧١/٥)] حافظ زبیر علی زئی اس کی سند کو حسن کہتے ہیں۔]

قیامت کے دن اس کے سامنے وہ گوشت لایا جائے گا اور کہا جائے گا کہ جیسے اس کی زندگی میں تو نے اس کا گوشت کھایا تھا اب مردے کا گوشت بھی کھا۔ اب یہ چیخے گا چلائے گا ہائے وائے کرے گا اور اسے جبراً وہ مردہ گوشت کھانا پڑے گا۔ یہ روایت بہت غریب ہے۔

پھر فرماتا ہے اللہ کا لحاظ کرو اس کے احکام بجالاؤ' اس کی منع کردہ چیزوں سے رک جاؤ اور اس سے ڈرتے رہا کرو۔ جو اس کی طرف جھکے وہ اس کی طرف مائل ہوتا ہے' توبہ کرنے والے کی توبہ قبول فرماتا ہے اور جو اس پر بھروسہ کرے' اس کی طرف رجوع کرے وہ اس پر رحم اور مہربانی فرماتا ہے۔ جمہور علماء کرام فرماتے ہیں غیبت گو کی توبہ کا طریقہ یہ ہے کہ وہ اس خصلت کو چھوڑ دے اور پھر سے اس گناہ کو نہ کرے' پہلے جو کر چکا ہے اس پر نادم ہونا بھی شرط ہے یا نہیں؟ اس میں اختلاف ہے' اور جس کی غیبت کی ہے اس سے معافی حاصل کر لے۔ بعض کہتے ہیں یہ بھی شرط نہیں اس لئے کہ ممکن ہے اسے خبر ہی نہ ہو اور معافی مانگنے کو جب جائے گا تو اسے اور رنج ہوگا۔ پس اس کا بہترین طریقہ یہ ہے کہ جن مجلسوں میں اس کی برائی بیان کی تھی ان میں اب اس کی سچی صفائی بیان کرے اور اس برائی کو اپنی طاقت کے مطابق دفع کر دے تو ادلے کا بدلہ ہو جائے گا۔ مسند احمد میں ہے جو شخص اس وقت کسی مومن کی حمایت کرے جبکہ کوئی منافق اس کی مذمت بیان کر رہا ہو اللہ تعالیٰ ایک فرشتے کو مقرر کر دیتا ہے جو قیامت والے دن اس کے گوشت کو نار جہنم سے بچائے گا اور جو شخص کسی مومن پر کوئی ایسی بات کہے گا جس سے اس کا ارادہ اسے مطعون کرنے کا ہو اسے اللہ تبارک وتعالیٰ پل صراط پر روک لے گا یہاں تک کہ بدلہ ہو جائے۔ یہ حدیث ابوداؤد میں بھی ہے۔ (١) ابوداؤد کی ایک اور حدیث میں ہے جو شخص کسی مسلمان کی بے عزتی ایسی جگہ میں کرے جہاں اس کی آبروریزی اور توہین ہوتی ہو تو اسے بھی اللہ تعالیٰ ایسی جگہ رسوا کرے گا جہاں وہ اپنی مدد کا طالب ہو اور جو مسلمان اپنے بھائی کی حمایت کرے اللہ تعالیٰ بھی ایسی جگہ اس کی نصرت کرے گا (ابوداؤد) (٢)

يَا أَيُّهَا النَّاسُ إِنَّا خَلَقْنَاكُم مِّن ذَكَرٍ وَأُنثَىٰ وَجَعَلْنَاكُمْ شُعُوبًا وَقَبَائِلَ لِتَعَارَفُوا ۚ إِنَّ أَكْرَمَكُمْ عِندَ اللَّهِ أَتْقَاكُمْ ۚ إِنَّ اللَّهَ عَلِيمٌ خَبِيرٌ ﴿١٣﴾

اے لوگو! ہم نے تم سب کو ایک ہی مرد و عورت سے پیدا کیا ہے اور اس لئے کہ تم آپس میں ایک دوسرے کو پہچانو تمہاری جماعتیں اور قبیلے بنا دیئے ہیں' اللہ کے نزدیک تم سب میں سے بڑا بزرگ وہ ہے جو سب سے زیادہ ڈرنے والا ہے' یقین مانو کہ اللہ دانا اور باخبر ہے○

(١) [حسن : مسند احمد (٣/٤٤١) ابو داؤد : كتاب الادب : باب من رد عن مسلم غيبة (٤٨٨٣)] شیخ البانی" اسے حسن کہتے ہیں۔ [صحیح ابوداود] البتہ حافظ زبیر علی زئی اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔]

(٢) [ضعيف : ابو داؤد : كتاب الادب (٤٨٨٤) مسند احمد (٤/٣٠)] شیخ البانی" نے اسے ضعیف کہا ہے۔ [ضعیف ابوداود] شیخ عبدالرزاق مہدی، شیخ مصطفی السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد، شیخ حسن عباس اور حافظ زبیر علی زئی بھی اسے ضعیف کہتے ہیں۔ اس کی سند میں اسماعیل بن بشیر راوی مجہول ہے۔]

کھا رہا ہے اس کا بیان ہے کہ آنحضرت ﷺ نیکی اور رشد و ہدایت اور تابع حق ہیں وہ بے علمی کے ساتھ کسی غلط راہ لگے ہوئے یا باوجود علم کے ٹیڑھا راستہ اختیار کئے ہوئے نہیں ہیں۔ آپ ﷺ گمراہ نصرانیوں اور جان بوجھ کر خلاف حق کرنے والے یہودیوں کی طرح نہیں۔ آپ ﷺ کا علم کامل' آپ ﷺ کا عمل مطابق علم' آپ ﷺ کا راستہ سیدھا' آپ ﷺ عظیم الشان شریعت کے شارع' آپ ﷺ اعتدال والی راہ حق پر قائم۔ آپ ﷺ کا کوئی قول' کوئی فرمان' اپنے نفس کی خواہش اور ذاتی غرض سے نہیں ہوتا بلکہ جس چیز کی تبلیغ کا آپ کو حکم الٰہی ہوتا ہے آپ اسے ہی زبان سے نکالتے ہیں جو وہاں سے کہا جائے وہی آپ کی زبان سے ادا ہوتا ہے' کمی بیشی' زیادتی نقصان سے آپ ﷺ کا کلام پاک ہوتا ہے۔

مسند احمد میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ایک شخص کی شفاعت سے جو نبی نہیں ہیں مثل دو قبیلوں کے یا دو میں سے ایک قبیلے کی گنتی کے برابر لوگ جنت میں داخل ہوں گے۔ قبیلہ ربیعہ اور قبیلہ مضر' اس پر ایک شخص نے کہا کیا ربیعہ مضر میں سے نہیں ہیں؟ آپ نے فرمایا میں تو وہی کہتا ہوں جو کہتا ہوں۔ (1) مسند کی اور حدیث میں ہے حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں حضور ﷺ سے جو کچھ سنتا تھا اسے حفظ کرنے کیلئے لکھ لیا کرتا تھا پس بعض قریشیوں نے مجھے اس سے روکا اور کہا کہ رسول اللہ ﷺ ایک انسان ہیں کبھی کبھی غصے اور غضب میں کچھ فرما دیا کرتے ہیں' چنانچہ میں لکھنے سے رک گیا پھر میں نے اس کا ذکر رسول اللہ ﷺ سے کیا تو آپ نے فرمایا لکھ لیا کرو اللہ کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے میری زبان سے سوائے حق کے اور کوئی کلمہ نہیں نکلتا۔ (2)

یہ حدیث ابوداؤد اور ابن ابی شیبہ میں بھی ہے' بزار میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا میں تمہیں جس امر کی خبر اللہ تعالیٰ کی طرف سے دوں اس میں کوئی شک وشبہ نہیں ہوتا۔ (3) مسند احمد میں ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا میں سوائے حق کے اور کچھ نہیں کہتا۔ اس پر بعض صحابہ رضی اللہ عنہم نے کہا کہ حضور ﷺ کبھی کبھی آپ ہم سے خوش طبعی بھی کرتے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا اس وقت بھی میری زبان سے ناحق نہیں نکلتا۔ (4)

---

(1) [صحیح بطرقه وشواهد : مسند احمد (۵/۲۵۷) طبرانی (۸/۱۶۹)] امام ہیثمیؒ نے فرمایا ہے کہ اس کے راوی صحیح کے راوی ہیں سوائے عبدالرحمٰن بن میسرہ کے اور وہ بھی ثقہ ہے۔ [مجمع الزوائد (۱۰/۳۸۴)] شیخ شعیب ارناؤوط فرماتے ہیں کہ یہ روایت شواہد کی بنا پر صحیح ہے۔ [الموسوعة الحديثية (۲۲۲۹۷)]

(2) [صحیح : مسند احمد (۲/۱۹۲) ابو داؤد : كتاب العلم : باب كتابة العلم (۳۶۴۶)] شیخ البانیؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔ [صحیح ابوداود] حافظ زبیر علی زئی بھی اسے صحیح کہتے ہیں۔]

(3) [مسند بزار (۱۲۱) كشف الاستار (۱/۱۱۲) مجمع الزوائد (۱/۱۷۹)] امام ہیثمیؒ فرماتے ہیں کہ اس میں احمد بن منصور راوی ہے جو ثقہ تو ہے مگر اس میں کچھ کلام بھی ہے جو کہ نقصان دہ نہیں اور عبداللہ صالح مختلف فیہ ہے۔]

(4) [حسن : مسند احمد (۲/۳۴۰)] شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس فرماتے ہیں کہ اس کی سند حسن ہے۔ حافظ زبیر علی زئی نے بھی اسے حسن کہا ہے۔]

عَلَّمَهٗ شَدِيْدُ الْقُوٰى ۝ ذُوْ مِرَّةٍ ۭ فَاسْتَوٰى ۝ وَهُوَ بِالْاُفُقِ الْاَعْلٰى ۝ ثُمَّ دَنَا فَتَدَلّٰى ۝ فَكَانَ قَابَ قَوْسَيْنِ اَوْ اَدْنٰى ۝ فَاَوْحٰٓى اِلٰى عَبْدِهٖ مَآ اَوْحٰى ۝ مَا كَذَبَ الْفُؤَادُ مَا رَاٰى ۝ اَفَتُمٰرُوْنَهٗ عَلٰى مَا يَرٰى ۝ وَلَقَدْ رَاٰهُ نَزْلَةً اُخْرٰى ۝ عِنْدَ سِدْرَةِ الْمُنْتَهٰى ۝ عِنْدَهَا جَنَّةُ الْمَاْوٰى ۝ اِذْ يَغْشَى السِّدْرَةَ مَا يَغْشٰى ۝ مَا زَاغَ الْبَصَرُ وَمَا طَغٰى ۝ لَقَدْ رَاٰى مِنْ اٰيٰتِ رَبِّهِ الْكُبْرٰى ۝

اسے پوری طاقت والے فرشتے نے سکھایا ہے○ جو زور آور ہے' وہ سیدھا کھڑا ہو گیا○ اور وہ بلند آسمان کے کناروں پر تھا○ پھر نزدیک ہوا اور اتر آیا○ پس دو کمانوں کا فاصلہ رہ گیا بلکہ اس سے بھی کم○ پس اس نے خدا کے بندے کو پیغام پہنچایا جو بھی پہنچایا○ جو دیکھا اس میں پیغمبر کے دل نے جھوٹ نہیں کہا○ کیا تم جھگڑا کرتے ہو اس پر جو پیغمبر دیکھتے ہیں؟○ اسے تو ایک مرتبہ اور بھی دیکھا تھا○ سدرۃ المنتہیٰ کے پاس۔ اسی کے پاس جنت الماویٰ ہے○ جبکہ سدرہ کو چھپائے لیتی تھی وہ چیز جو چھا رہی تھی○ نہ تو نگاہ بہکی نہ حد سے بڑھی○ یقیناً اس نے اپنے رب کی بڑی بڑی نشانیوں میں سے بعض نشانیاں دیکھ لیں○

**جبرئیل علیہ السلام کا تعارف:** اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ حضرت محمد ﷺ کے معلم حضرت جبرائیل علیہ السلام ہیں۔ جیسے اور جگہ فرمایا ہے ﴿اِنَّهٗ لَقَوْلُ رَسُوْلٍ كَرِيْمٍ﴾ [1] الخ' یہ قرآن ایک بزرگ زور آور فرشتے کا قول ہے جو مالک عرش کے ہاں باعزت سب کا مانا ہوا ہے۔

وہاں معتبر ہے' یہاں بھی فرمایا وہ قوت والا ہے ﴿ذُوْ مِرَّةٍ﴾ کی ایک تفسیر تو یہی ہے' دوسری یہ ہے کہ وہ خوش شکل ہے' حدیث میں بھی "مِرَّة" کا لفظ آیا ہے' حضور ﷺ فرماتے ہیں صدقہ مالدار پر اور قوت والے تندرست پر حرام ہے۔ [2] پھر وہ سیدھے کھڑے ہو گئے یعنی حضرت جبرائیل علیہ السلام۔ اور وہ بلند آسمان کے کناروں پر تھے جہاں سے صبح چڑھتی ہے۔ جو سورج کے طلوع ہونے کی جگہ ہے۔ ابن ابی حاتم میں ہے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں آنحضرت ﷺ نے حضرت جبرائیل علیہ السلام کو ان کی اصلی صورت پر دو دفعہ دیکھا ہے ایک مرتبہ آپ کی خواہش پر امین اللہ اپنی صورت میں آپ کو دکھائی دیئے' آسمانوں کے تمام کنارے ان کے جسم سے ڈھک گئے تھے۔ دوبارہ اس وقت جبکہ آپ ﷺ کو لے کر حضرت جبرائیل علیہ السلام اوپر چڑھے تھے۔ یہ مطلب ہے ﴿وَهُوَ بِالْاُفُقِ الْاَعْلٰى﴾ کا [3] امام ابن جریر رحمہ اللہ نے اس تفسیر میں ایک ایسا قول کہا ہے جو کسی نے نہیں کہا اور خود

---

[1] [سورۃ التکویر: آیت ۱۹۔۲۱]

[2] [صحیح: ابو داؤد: کتاب الزکاۃ: باب من یعطی من الصدقۃ وحد الغنی (۱٦۳٤) ترمذی: کتاب الزکاۃ: باب ما جاء من لا تحل لہ الصدقۃ (٦۵۲) مسند احمد (۲/۱٦٤)] امام ترمذیؒ نے اسے حسن کہا ہے۔ شیخ البانیؒ اسے صحیح کہتے ہیں۔ [صحیح ابو داود] حافظ زبیر علی زئی نے بھی اسے حسن کہا ہے۔]

[3] [ضعیف: شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس فرماتے ہیں کہ اس کی سند میں مصرف بن عمر یامی راوی مجہول ہے۔]

انہوں نے بھی اس قول کی اضافت دوسرے کی طرف نہیں کی' ان کے فرمان کا ماحصل یہ ہے کہ جبرائیل علیہ السلام اور آنحضرت ﷺ دونوں بلند آسمانوں کے کناروں پر سیدھے کھڑے ہوئے تھے اور یہ واقعہ معراج کی رات کا ہے۔

امام ابن جریر رحمہ اللہ کی اس تفسیر کی تائید کسی نے نہیں کی' گو امام صاحب رحمہ اللہ نے عربیت کی حیثیت سے اسے ثابت کیا ہے اور عربی قواعد سے یہ ثابت ہو سکتا ہے' لیکن ہے یہ واقعہ کے خلاف' اس لئے کہ یہ دیکھنا معراج سے پہلے کا ہے' اس وقت رسول اللہ ﷺ زمین پر تھے آپ کی طرف جبرائیل علیہ السلام اترے تھے اور قریب ہو گئے تھے اور اپنی اصلی صورت میں تھے چھ سو پر تھے' اس کے بعد دوبارہ سدرۃ المنتہیٰ کے پاس معراج والی رات میں دیکھا تھا۔ یہ تو دوسری مرتبہ دیکھنا تھا لیکن پہلی مرتبہ دیکھنا تو شروع رسالت کے زمانہ کے وقت کا ہے' پہلی وحی ﴿اِقْــرَاْ بِــاسْمِ﴾ الخ' کی چند آیتیں آپ ﷺ پر نازل ہو چکی تھیں پھر وحی بند ہو گئی جس کا حضور ﷺ کو بڑا خیال بلکہ بڑا ملال تھا' یہاں تک کہ کئی دفعہ آپ کا ارادہ ہوا کہ پہاڑ پر سے گر پڑوں لیکن بروقت آسمان کی طرف سے حضرت جبرائیل علیہ السلام کی یہ ندا سنائی دیتی کہ اے محمد (ﷺ) آپ اللہ کے سچے رسول ہیں اور میں جبرائیل ہوں۔[1] آپ ﷺ کا غم غلط ہو جاتا' دل پر سکون اور طبیعت میں قرار ہو جاتا' واپس چلے آتے۔ لیکن پھر کچھ دنوں کے بعد شوق دامن گیر اور وحی الٰہی کی لذت یاد آتی تو نکل کھڑے ہوتے اور پہاڑ پر سے اپنے آپ کو گرا دینا چاہتے اور اسی طرح حضرت جبرائیل علیہ السلام تسکین و تسلی کر دیا کرتے۔ یہاں تک کہ ایک مرتبہ ابطح میں حضرت جبرائیل علیہ السلام اپنی اصلی صورت میں ظاہر ہو گئے چھ سو پر تھے جسامت نے آسمان کے تمام کنارے ڈھک لئے تھے' اب آپ ﷺ سے قریب آ گئے اور اللہ عزوجل کی وحی پہنچائی' اس وقت حضور ﷺ کو فرشتے کی عظمت و جلالت معلوم ہوئی اور جان گئے کہ اللہ کے نزدیک یہ کس قدر بلند مرتبہ ہے۔

مسند بزار کی ایک روایت امام جریر رحمہ اللہ کے قول کی تائید میں پیش ہو سکتی ہے مگر اس کے راوی صرف حارث بن عبید ہیں' جو بصرہ کے رہنے والے شخص ہیں۔ ابو قدامہ ایادی ان کی کنیت ہے۔ مسلم میں ان سے روایتیں آئی ہیں لیکن امام ابن معین رحمہ اللہ انہیں ضعیف کہتے ہیں اور فرماتے ہیں یہ کوئی چیز نہیں' امام احمد رحمہ اللہ فرماتے ہیں یہ مضطرب الحدیث ہیں' امام ابو حاتم رازی رحمہ اللہ کا قول ہے کہ ان کی حدیثیں لکھ لی جاتی ہیں' لیکن ان سے دلیل نہیں لی جا سکتی' ابن حبان رحمہ اللہ فرماتے ہیں یہ بڑے وہمی تھے ان سے احتجاج درست نہیں' پس یہ حدیث صرف ان ہی کی روایت سے ہے تو علاوہ غریب ہونے کے منکر ہے اور اگر ثابت ہو بھی جائے تو ممکن ہے یہ واقعہ کسی خواب کا ہو۔ اس میں ہے کہ حضور ﷺ فرماتے ہیں' میں بیٹھا تھا کہ حضرت جبرائیل علیہ السلام آئے میرے دونوں کندھوں کے درمیان زور سے ہاتھ رکھا اور مجھے کھڑا کیا' میں نے دیکھا کہ ایک درخت ہے جس میں پرندوں کے آشیانوں کی طرح بیٹھنے کی جگہیں بنی ہوئی ہیں' ایک میں تو حضرت جبرائیل علیہ السلام بیٹھ گئے اور دوسرے میں میں بیٹھ گیا۔ پھر وہ درخت بلند ہونے لگا یہاں تک کہ میں آسمان سے بالکل قریب پہنچ گیا' میں دائیں بائیں کروٹیں بدلتا تھا اور اگر

---

[1] [فتح الباری (۱۲/ ۳٦۰)]

میں چاہتا تو ہاتھ بڑھا کر آسمان کو چھو لیتا' میں نے دیکھا کہ حضرت جبرائیل علیہ السلام اس وقت ہیبت الٰہی سے مثل بوریئے کے بچھے جا رہے تھے' اس وقت میں سمجھ گیا کہ اللہ کی جلالت وقدر کے علم میں انہیں مجھ پر فضیلت ہے۔ آسمان کے دروازوں میں سے ایک دروازہ مجھ پر کھل گیا' میں نے بہت بڑا عظیم الشان نور دیکھا اور پردے کے پاس دُرّ و یاقوت کو ہلتے اور حرکت کرتے دیکھا۔ پھر اللہ نے جو وحی فرمانی چاہی وہ فرمائی۔ ① مسند میں ہے کہ حضور ﷺ نے حضرت جبرائیل علیہ السلام کو اپنی اصلی صورت میں دیکھا ہے' ان کے چھ سو پر تھے' ہر ایک ایسا جس نے آسمان کے کنارے پر کر دیئے تھے ان سے زمرد' موتی اور مروارید جھڑ رہے تھے۔ اور روایت میں ہے کہ حضور ﷺ نے جبرائیل علیہ السلام سے خواہش کی کہ میں آپ کو آپ کی اصلی صورت میں دیکھنا چاہتا ہوں حضرت جبرائیل علیہ السلام نے فرمایا اللہ تعالیٰ سے دعا کیجئے آپ نے دعا کی تو مشرق کی طرف سے آپ کو اونچی چیز اٹھتی ہوئی اور پھیلی ہوئی نظر آئی جسے دیکھ کر آپ بیہوش ہو گئے۔ جبرائیل علیہ السلام فوراً آئے اور آپ ﷺ کو ہوش میں لائے اور آپ ﷺ کی باچھوں سے تھوک دور کیا۔ ② ابن عساکر میں ہے کہ ابولہب اور اس کا بیٹا عتبہ شام کے سفر کی تیاریاں کرنے لگے' اس کے بیٹے نے کہا سفر میں جانے سے پہلے ذرا ایک مرتبہ محمد (ﷺ) کے اللہ کو ان کے سامنے گالیاں تو دے آؤں' چنانچہ یہ آیا اور کہا اے محمد! جو قریب ہوا اور اترا اور دو کمانوں کے برابر بلکہ اس سے بھی زیادہ نزدیک آ گیا' میں تو اس کا منکر ہوں (چونکہ یہ ناہنجار سخت بے ادب تھا اور بار بار گستاخی سے پیش آتا تھا) حضور ﷺ کی زبان سے اس کیلئے بددعا نکل گئی کہ باری تعالیٰ اپنے کتوں میں سے ایک کتا اس پر مقرر کر دے' یہ جب لوٹ کر اپنے باپ کے پاس آیا اور ساری باتیں کہہ سنائیں تو اس نے کہا بیٹا! اب مجھے تو تیری جان کا اندیشہ ہو گیا اس کی دعا رد نہ جائے گی' اس کے بعد یہ قافلہ یہاں سے روانہ ہوا' شام کی سرزمین میں ایک راہب کے عبادت خانے کے پاس پڑاؤ کیا' راہب نے ان سے کہا یہاں تو بھیڑیئے اس طرح پھرتے ہیں جیسے بکریوں کے ریوڑ' تم یہاں کیوں آئے؟ ابولہب یہ سن کر ٹھٹک گیا اور تمام قافلے والوں کو جمع کر کے کہا دیکھو میرے بڑھاپے کا حال تمہیں معلوم ہے اور تم جانتے ہو کہ میرے کیسے حقوق تم پر ہیں آج میں تم سے ایک عرض کرتا ہوں امید ہے کہ تم سب اسے قبول کرو گے' بات یہ ہے کہ مدعی نبوت نے میرے جگر گوشے کیلئے بددعا کی ہے اور مجھے اس کی جان کا خطرہ ہے' تم اپنا اسباب اس عبادت خانے کے پاس جمع کرو اور اس پر میرے پیارے بچے کو سلاؤ اور تم سب اس کے اردگرد پہرا دو' لوگوں نے اسے منظور کر لیا یہ اپنے سب جتن کر کے ہوشیار رہے کہ اچانک شیر آیا اور سب کے منہ سونگھنے لگا' جب سب کے منہ سونگھ چکا اور گویا جسے تلاش کر رہا تھا اسے نہ پایا تو پچھلے پیروں ہٹ کر بہت زور سے جست کی اور ایک چھلانگ میں اس مچان پر پہنچ گیا وہاں جا کر اس کا بھی منہ سونگھا اور گویا وہی اس کا مطلوب تھا پھر تو اس نے اس کے پرخچے اڑا دیئے'

---

① [اسنادہ ضعیف : مسند احمد (۱/۳۹۵)] شیخ شعیب ارناؤوط فرماتے ہیں کہ اس کی سند ضعیف ہے مگر یہ روایت مختصراً صحیح سند کے ساتھ پیچھے گزر چکی ہے۔ [الموسوعة الحديثية (۳۷۴۸)]

② [ضعیف : مسند احمد (۱/۳۲۲)] امام ہیثمیؒ فرماتے ہیں کہ اس میں ادریس بن منبہ راوی ضعیف ہے۔ [مجمع الزوائد (۸/۲۶۰)] شیخ شعیب ارناؤوط اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔ [الموسوعة الحديثية (۲۹۶۵)]

چیر پھاڑ کر ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالا' اس وقت ابولہب کہنے لگا اس کا تو مجھے پہلے ہی سے یقین تھا کہ محمد ﷺ کی بددعا کے بعد یہ بچ نہیں سکتا۔① پھر فرماتا ہے کہ حضرت جبرائیل علیہ السلام آنحضرت ﷺ سے قریب ہوئے اور زمین کی طرف اترے' یہاں تک کہ حضور ﷺ اور جبرائیل علیہ السلام کے درمیان دو کمانوں کے برابر فاصلہ رہ گیا بلکہ اس سے بھی زیادہ نزدیکی ہوگئی یہاں لفظ ''اَوْ'' جس کی خبر دی جاتی ہے اس کے ثابت کرنے کیلئے آیا ہے اور اس پر جو زیادتی ہو اس کی نفی کیلئے' جیسے اور جگہ ہے' پھر اس کے بعد تمہارے دل سخت ہوگئے پس وہ مثل پتھر کے ہیں ﴿اَوْ اَشَدُّ قَسْوَةً﴾② بلکہ اس سے بھی زیادہ سخت یعنی پتھر سے کم کسی صورت میں نہیں بلکہ اس سے بھی سختی میں بڑھے ہوئے ہیں اور فرمان ہے وہ لوگوں سے ایسا ڈرتے ہیں جیسا کہ اللہ سے ﴿اَوْ اَشَدَّ خَشْيَةً﴾③ بلکہ اس سے بھی زیادہ۔ اور جگہ ہے' ہم نے انہیں ایک لاکھ کی طرف بھیجا بلکہ زیادہ کی طرف④ یعنی وہ ایک لاکھ سے کم تو تھے ہی نہیں بلکہ حقیقتاً وہ ایک لاکھ تھے یا اس سے زیادہ ہی زیادہ۔

پس اپنی خبر کی تحقیق ہے شک و تردّد کے لئے نہیں۔ خبر میں اللہ کی طرف سے شک کے ساتھ بیان نہیں ہوسکتا۔ یہ قریب آنے والے حضرت جبرائیل علیہ السلام تھے جیسے ام المومنین حضرت عائشہ' ابن مسعود' ابوذر' ابو ہریرہ رضی اللہ عنہم کا فرمان ہے اور اس بات کی حدیثیں بھی عنقریب ہم وارد کریں گے' ان شاء اللہ تعالیٰ۔ صحیح مسلم میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ حضور ﷺ نے اپنے دل سے اپنے رب کو دو دفعہ دیکھا' جن میں سے ایک کا بیان اس آیت ﴿ثُمَّ دَنَا﴾ میں ہے۔⑤

حضرت انس رضی اللہ عنہ والی معراج کی حدیث میں ہے پھر اللہ رب العزت قریب ہوا اور نیچے آیا اور اسی لئے محدثین نے اس میں کلام کیا ہے اور کئی ایک غرابتیں ثابت کی ہیں اور اگر ثابت ہو جائے کہ یہ صحیح ہے تو بھی دوسرے وقت اور دوسرے واقعہ پر محمول ہوگی اس آیت کی تفسیر نہیں کہی جاسکتی۔ یہ واقعہ تو اس وقت کا ہے جبکہ رسول اللہ ﷺ زمین پر تھے نہ کہ معراج والی رات کا۔ کیونکہ اس کے بیان کے بعد ہی فرمایا ہے ہمارے نبی علیہ السلام نے اسے ایک مرتبہ سدرۃ المنتہیٰ کے پاس دیکھا ہے پس یہ سدرۃ المنتہیٰ کے پاس دیکھنا تو واقعہ معراج کا ذکر ہے اور پہلی مرتبہ کا دیکھنا یہ زمین پر تھا۔ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا میں نے جبرائیل کو دیکھا ان کے چھ سو پر تھے⑥ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں نبی ﷺ کی ابتداء نبوت کے وقت آپ ﷺ نے خواب میں حضرت جبرائیل علیہ السلام کو دیکھا پھر آپ ﷺ اپنی ضرورت حاجت سے فارغ ہونے کیلئے نکلے تو سنا کہ کوئی آپ ﷺ کا نام لے کر آپ کو پکار رہا ہے' ہر چند دائیں بائیں دیکھا' لیکن کوئی نظر نہ آیا تین مرتبہ ایسا ہی

---

① [مستدرك حاكم (۵۳۹/۲) ابو نعيم فى دلائل النبوة (۳۸۹)] امام حاکمؒ اور امام ذہبیؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔ حافظ ابن حجرؒ اسے حسن کہتے ہیں۔ [فتح البارى (۳۹/٤)]

② [البقرہ: ٧٤] ③ [النساء: ٧٧] ④ [الصافات: ١٤٧]

⑤ [صحيح: صحيح مسلم: كتاب الايمان (۲۸٦)]

⑥ [تفسير ابن جرير الطبرى (۵۰۸/۱۱)]

ہوا۔ تیسری بار آپ ﷺ نے اوپر کی طرف دیکھا تو دیکھا کہ حضرت جبرائیل علیہ السلام اپنے دونوں پاؤں میں سے ایک کو دوسرے سمیت موڑے ہوئے آسمان کے کناروں کو روکے ہوئے ہیں' قریب تھا کہ حضور ﷺ دہشت زدہ ہو جائیں فرشتے نے کہا میں جبرائیل ہوں' میں جبرائیل ہوں ڈرو نہیں لیکن حضور ﷺ سے ضبط نہ ہو سکا' بھاگ کر لوگوں میں چلے گئے اب جو نظریں ڈالیں تو کچھ دکھائی نہ دیا' پھر یہاں سے نکل کر باہر گئے اور آسمان کی طرف نظر ڈالی تو پھر حضرت جبرائیل اسی طرح نظر آئے آپ ﷺ پھر خوف زدہ لوگوں کے مجمع میں آ گئے تو یہاں کچھ بھی نہیں باہر نکل کر پھر جو دیکھا تو وہی سماں نظر آیا پس اسی کا ذکر ان آیتوں میں ہے' قاب آدھی انگلی کو بھی کہتے ہیں' اور بعض کہتے ہیں صرف دو ہاتھ کا فاصلہ رہ گیا تھا ① ایک اور روایت میں ہے کہ اس وقت حضرت جبرائیل علیہ السلام پر دو ریشمی حلے تھے۔

پھر فرمایا اس نے وحی کی' اس سے مراد یا تو یہ ہے کہ حضرت جبرائیل علیہ السلام نے اللہ کے بندے اور اس کے رسول کی طرف وحی کی' یا یہ کہ اللہ نے اپنے بندے کی طرف جبرائیل علیہ السلام کی معرفت اپنی وحی نازل فرمائی۔ دونوں معنی صحیح ہیں' حضرت سعید بن جبیر رحمہ اللہ فرماتے ہیں اس وقت کی وحی ﴿اَلَمْ يَجِدْكَ يَتِيْمًا﴾ ② اور ﴿وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ﴾ ③ تھی' اور حضرات سے مروی ہے کہ اس وقت یہ وحی نازل ہوئی تھی کہ نبیوں پر جنت حرام ہے جب تک آپ ﷺ اس میں نہ جائیں اور امتوں پر جنت حرام ہے جب تک کہ پہلے آپ ﷺ کی امت داخل نہ ہو جائے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں آپ نے اپنے دل سے اللہ کو دو دفعہ دیکھا ④ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے دیکھنے کو مطلق رکھا ہے یعنی خواہ دل کا دیکھنا ہو خواہ ظاہری آنکھوں کا' یہ ممکن ہے کہ اس مطلب کو بھی مقید پر محمول کریں یعنی آپ نے اپنے دل سے دیکھا۔ جن بعض حضرات نے کہا ہے کہ اپنی ان آنکھوں سے دیکھا' انہوں نے ایک غریب قول کہا ہے اس لئے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم سے اس بارے میں کوئی چیز صحت کے ساتھ مروی نہیں۔ امام بخاری رحمہ اللہ فرماتے ہیں ایک جماعت اس طرف گئی ہے کہ حضور ﷺ نے اپنی آنکھوں سے دیکھا' جیسے حضرت انس' حضرت حسن رضی اللہ عنہما اور حضرت عکرمہ رحمہ اللہ۔ ان کے اس قول میں نظر ہے' واللہ اعلم۔

ترمذی میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے اپنے رب کو دیکھا۔ حضرت عکرمہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں میں نے یہ سن کر کہا پھر یہ آیت کہاں جائے گی؟ جس میں فرمان ہے ﴿لَا تُدْرِكُهُ الْاَبْصَارُ وَهُوَ يُدْرِكُ الْاَبْصَارَ﴾ ⑤ اسے کوئی نگاہ نہیں پا سکتی اور وہ سب نگاہوں کو پا لیتا ہے' آپ نے جواب دیا کہ یہ اس وقت ہے جبکہ وہ اپنے نور کی پوری تجلی کرے ورنہ آپ نے دو دفعہ اپنے رب کو دیکھا۔ ⑥ یہ حدیث

---

① [ضعیف :تفسیر ابن جریر الطبری (۳۲۴۴۸)] اس میں ابن لہیعہ ضعیف ہے۔]

② [سورۃ الضحیٰ : آیت ٦] ③ [سورۃ انشراح : آیت ٤]

④ [صحیح :صحیح مسلم : کتاب الایمان (۲۸٦)]

⑤ [سورۃ الانعام : آیت ۱۰۳]

⑥ [ضعیف :ترمذی : کتاب تفسیر القرآن : تفسیر سورہ النجم (۳۲۷۹)] شیخ البانیؒ نے اسے ضعیف کہا ہے۔ [ضعیف ترمذی (۳۲۷۹)]

غریب ہے' ترمذی کی اور روایت میں ہے کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما کی ملاقات حضرت کعب رضی اللہ عنہ سے ہوئی اور انہیں پہچان کران سے ایک سوال کیا جوان پر بہت گراں گزرا۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا ہمیں بنو ہاشم نے یہ خبر دی ہے تو حضرت کعب رضی اللہ عنہ نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے اپنا دیدار اور اپنا کلام حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کے درمیان تقسیم کردیا' حضرت موسیٰ علیہ السلام سے دو مرتبہ باتیں کیں اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو دو مرتبہ اپنا دیدار کروایا ایک مرتبہ حضرت مسروق رحمہ اللہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس گئے اور پوچھا کہ کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا ہے؟' آپ نے فرمایا تو نے تو ایسی بات کہہ دی کہ جس سے میرے رونگٹے کھڑے ہو گئے' میں تے کہا مائی صاحبہ رضی اللہ عنہا قرآن کریم فرماتا ہے آپ نے اپنے رب کی بڑی نشانیاں دیکھیں' آپ نے فرمایا کہاں جا رہے ہو؟ سنو اس سے مراد حضرت جبرئیل علیہ السلام کا دیکھنا ہے۔ جو تم سے کہے کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے رب کو دیکھا یا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ کے کسی فرمان کو چھپالیا یا آپ ان پانچ باتوں میں سے کوئی بات جانتے تھے یعنی قیامت کب قائم ہوگی؟ بارش کب اور کتنی برسے گی؟ ماں کے پیٹ میں نر ہے یا مادہ؟ کون کل کیا کرے گا؟ کون کہاں مرے گا؟ اس نے بڑی جھوٹ بات کہی اور اللہ پر بہتان باندھا' بات یہ ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جبرائیل علیہ السلام کو دیکھا تھا دو مرتبہ اللہ کے اس امین کو ان کی اصلی صورت میں دیکھا ہے ایک تو سدرۃ المنتہیٰ کے پاس اور ایک مرتبہ اجیاد میں' ان کے چھ سو پر تھے اور آسمان کے کل کنارے انہوں نے بھر رکھے تھے۔[1] نسائی میں حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ کیا تمہیں تعجب ہوتا ہے کہ خلت حضرت ابراہیم علیہ السلام کے لئے تھی اور کلام حضرت موسیٰ علیہ السلام کیلئے اور دیدار محمد صلی اللہ علیہ وسلم کیلئے[2] صحیح مسلم میں حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کیا آپ نے اپنے رب کو دیکھا ہے؟ تو آپ نے فرمایا وہ سراسر نور ہے میں اسے کیسے دیکھ سکتا ہوں؟[3] ایک روایت میں ہے میں نے نور دیکھا۔[4] ابن ابی حاتم میں ہے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم کے اس سوال کے جواب میں آپ نے فرمایا میں نے اپنے دل سے اپنے رب کو دو دفعہ دیکھا ہے پھر آپ نے آیت ﴿مَا كَذَبَ الْفُؤَادُ﴾ الخ پڑھی۔[5] اور روایت میں ہے میں نے اپنی ان آنکھوں سے نہیں دیکھا ہاں دل سے دو دفعہ دیکھا ہے پھر آپ نے آیت ﴿ثُمَّ دَنَا فَتَدَلّٰى﴾ پڑھی۔[6]

---

① [ضعیف : ترمذی : کتاب تفسیر القرآن : باب ومن سورة النحم (٣٢٧٨)] شیخ البانیؒ نے اسے ضعیف کہا ہے۔[ضعیف ترمذی] حافظ زبیر علی زئی بھی اسے ضعیف کہتے ہیں۔ اس کی سند میں مجالد بن سعید راوی ضعیف ہے۔]

② [صحیح : نسائی فی السنن الکبری : کتاب التفسیر (١١٥٣٩) ابن ابی عاصم فی السنة (١٩٢/١) ابن خزیمه فی التوحید (٢٨٥) مستدرك حاكم (٤٦٩/٢) ابن منده (٧٦٢)] شیخ البانیؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔ [ظلال الجنة (٤٤٢)]

③ [صحیح : صحیح مسلم : کتاب الایمان : باب فی قوله نورانی اراه (٢٩١)]

④ [ایضا]

⑤ [ضعیف : شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس فرماتے ہیں کہ اس کی سند میں موسیٰ بن عبیدہ راوی ضعیف ہے۔]

⑥ [ضعیف : تفسیر ابن جریر الطبری (٣٢٤٥٢)] اس میں بھی موسیٰ بن عبیدہ ضعیف ہے۔]

حضرت عکرمہ رحمہ اللہ سے ﴿مَا كَذَبَ الْفُؤَادُ﴾ کی بابت سوال ہوا تو آپ نے فرمایا ہاں آپ نے دیکھا اور پھر دیکھا' سائل نے پھر حضرت حسن رحمہ اللہ سے بھی سوال کیا تو آپ نے فرمایا اس کے جلال عظمت اور چادر کبریائی کو دیکھا۔ حضور ﷺ سے ایک مرتبہ یہ جواب دینا بھی مروی ہے کہ میں نے نہر دیکھی اور نہر کے پیچھے پردہ دیکھا اور پردے کے پیچھے نور دیکھا اس کے سوا میں نے کچھ نہیں دیکھا' یہ حدیث بھی بہت غریب ہے۔① ایک حدیث مسند احمد میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا میں نے اپنے رب عزوجل کو دیکھا ہے اس کی سند شرط صحیح پر ہے لیکن یہ حدیث' حدیث خواب کا مختصر ٹکڑا ہے۔② چنانچہ مطول حدیث میں ہے کہ میرے پاس میرا رب' بہت اچھی صورت میں آج کی رات آیا (راوی کہتا ہے میرے خیال میں) خواب میں آیا اور فرمایا اے محمد ﷺ! جانتے ہو بلند مقام والے فرشتے کس مسئلہ پر گفتگو کر رہے ہیں؟ میں نے کہا نہیں پس اللہ تعالیٰ نے اپنا ہاتھ میرے دو بازوؤں کے درمیان رکھا جس کی ٹھنڈک مجھے میرے سینے میں محسوس ہوئی' پس زمین و آسمان کی ہر چیز مجھے معلوم ہو گئی' پھر مجھ سے وہی سوال کیا میں نے کہا اب مجھے معلوم ہو گیا وہ ان نیکیوں کے بارے میں جو گناہوں کا کفارہ بن جاتی ہیں اور جو درجے بڑھاتی ہیں آپس میں پوچھ گچھ کر رہے ہیں' مجھ سے حق جل وشانہ نے پوچھا' اچھا پھر تم بتاؤ کفارے کی نیکیاں کیا کیا ہیں؟ میں نے کہا نمازوں کے بعد مسجدوں میں رکے رہنا' جماعت کیلئے چل کر آنا۔ جب وضو ناگوار گزرتا ہو اچھی طرح مل مل کر وضو کرنا۔ جو ایسا کرے گا وہ بھلائی کے ساتھ زندگی گزارے گا اور خیر کے ساتھ اس کا انتقال ہو گا اور گناہوں سے اس طرح الگ ہو جائے گا جیسے آج دنیا میں آیا۔ اس وقت اللہ تعالیٰ نے مجھ سے فرمایا اے محمد (ﷺ) جب نماز پڑھو یہ کہو ﴿اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ فِعْلَ الْخَيْرَاتِ وَتَرْكَ الْمُنْكَرَاتِ وَحُبَّ الْمَسَاكِيْنَ وَاِذَا اَرَدْتَّ بِعِبَادِكَ فِتْنَةً اَنْ تَقْبِضَنِيْ اِلَيْكَ غَيْرَ مَفْتُوْنٍ﴾ یعنی یا اللہ! میں تجھ سے نیکیوں کے کرنے' برائیوں کے چھوڑنے' مسکینوں سے محبت رکھنے کی توفیق طلب کرتا ہوں تو جب اپنے بندوں کو فتنے میں ڈالنا چاہے تو مجھے فتنے میں پڑنے سے پہلے ہی اپنی طرف اٹھا لینا۔ فرمایا اور درجے بڑھانے والے اعمال یہ ہیں کھانا کھلانا' سلام پھیلانا' لوگوں کی نیند کے وقت رات کو تہجد کی نماز پڑھنا ③ اسی کی مثل روایت سورۂ ص کی کی تفسیر کے خاتمے پر گزر چکی ہے' ابن جریر میں یہ روایت دوسری سند سے مروی ہے جس میں غربت والی زیادتی اور بھی بہت سی ہے' اس میں کفارے کے بیان میں ہے کہ جمعہ کی نماز کیلئے پیدل چلنے کے قدم' ایک نماز کے بعد دوسری نماز کا انتظار' میں نے کہا یا اللہ! تو نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کو اپنا خلیل بنایا اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کو اپنا کلیم بنایا اور یہ کیا پس اللہ تعالیٰ نے فرمایا میں نے تیرا سینہ کھول نہیں دیا اور تیرا بوجھ ہٹا نہیں دیا؟ اور فلاں اور فلاں احسان تیرے اوپر نہیں کئے؟ اور

① [ضعیف و مرسل : تفسیر ابن ابی حاتم (۱۲/۲۵۸)] حافظ زبیر علی زئی بھی اسے ضعیف کہتے ہیں۔]

② [صحیح : مسند احمد (۱/۲۸۵)] شیخ احمد شاکرؒ اور شیخ البانیؒ اسے صحیح کہتے ہیں۔ [التعلیق علی المسند، التعلیق علی کتاب السنۃ لابن ابی عاصم (۳۸۸)]

③ [صحیح : مسند احمد (۱/۳۶۸)] شیخ احمد شاکرؒ اور شیخ البانیؒ اسے صحیح کہتے ہیں۔ [التعلیق علی المسند، التعلیق علی کتاب السنۃ لابن ابی عاصم (۳۸۸)] حافظ زبیر علی زئی اسے حسن کہتے ہیں۔]

دیگر ایسے ایسے احسان بتائے کہ تمہارے سامنے ان کے بیان کی مجھے اجازت نہیں۔ اسی کا بیان ان آیتوں ﴿ثُمَّ دَنَا فَتَدَلّٰی﴾ الخ' میں ہے' پس اللہ تعالیٰ نے میری آنکھوں کا نور میرے دل میں پیدا کر دیا اور میں نے اللہ کو اپنے دل سے دیکھا۔ (1) اس کی سند ضعیف ہے۔ اور عتبہ بن ابولہب کا یہ کہنا کہ میں اس قریب آنے اور نزدیک ہونے والے کو نہیں مانتا اور پھر حضور ﷺ کا اس کیلئے بددعا کرنا اور شیر کا پھاڑ کھانا بیان ہو چکا ہے یہ واقعہ زرقا میں یا سراۃ میں ہوا تھا اور آنحضرت ﷺ نے پیشینگوئی فرما دی تھی کہ یہ اس طرح ہلاک ہوگا۔ پھر آنحضرت ﷺ کا حضرت جبرائیل علیہ السلام کو دوبارہ دیکھنا بیان ہو رہا ہے جو معراج والی رات کا واقعہ ہے۔ معراج کی حدیثیں نہایت تفصیل کے ساتھ سورۂ سبحان کی شروع آیت کی تفسیر میں گزر چکی ہیں' جن کے دوبارہ وارد کرنے کی یہاں ضرورت نہیں۔

یہ بھی بیان گزر چکا ہے کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما معراج والی رات دیدار باری تعالیٰ کے ہونے کے قائل ہیں' ایک جماعت سلف و خلف کا قول بھی یہی ہے اور صحابہ رضی اللہ عنہم کی بہت سی جماعتیں اس کے خلاف ہیں۔ اسی طرح تابعین اور دوسرے بھی اس کے خلاف ہیں۔ حضور ﷺ کا جبرائیل علیہ السلام کو پروں سمیت دیکھنا اس قسم کی روایتیں اوپر گزر چکی ہیں۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے حضرت مسروق رحمہ اللہ کا پوچھنا اور آپ کا جواب بھی ابھی بیان ہوا ہے۔ ایک روایت میں ہے کہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے اپنے اس جواب کے بعد آیت ﴿لَا تُدْرِكُهُ الْأَبْصَارُ﴾ کی تلاوت کی اور ﴿مَا كَانَ لِبَشَرٍ﴾ کی بھی تلاوت فرمائی' یعنی کوئی آنکھ اسے نہیں دیکھ سکتی' اور وہ سب نگاہوں کو پا لیتا ہے' کسی انسان سے اللہ کا کلام کرنا ممکن نہیں' ہاں وحی سے یا پردے کے پیچھے سے ہو تو اور بات ہے' پھر فرمایا جو تم سے کہے کہ آنحضرت ﷺ کو کل کی بات کا علم تھا اس نے غلط اور جھوٹ کہا پھر آیت ﴿إِنَّ اللّٰهَ عِنْدَهُ عِلْمُ السَّاعَةِ﴾ آخر تک پڑھی۔ اور فرمایا جو کہے کہ حضور ﷺ نے اللہ کی کسی بات کو چھپا لیا اس نے بھی جھوٹ کہا اور تہمت باندھی پھر آیت ﴿يَا أَيُّهَا الرَّسُولُ بَلِّغْ مَا أُنْزِلَ إِلَيْكَ مِنْ رَبِّكَ﴾ پڑھی یعنی اے رسول! جو تمہاری جانب تمہارے رب کی طرف سے نازل کیا گیا ہے اسے پہنچا دو۔ ہاں آپ نے حضرت جبرائیل علیہ السلام کو ان کی اصلی صورت میں دو مرتبہ دیکھا۔ (2) مسند احمد میں ہے کہ حضرت مسروق رحمہ اللہ نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے سامنے سورۂ نجم کی آیت ﴿بِالْأُفُقِ الْمُبِينِ﴾ اور ﴿نَزْلَةً أُخْرَىٰ﴾ پڑھیں اس کے جواب میں ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا اس امت میں سے سب سے پہلے ان آیتوں کے متعلق خود نبی ﷺ سے میں نے سوال کیا تھا آپ نے فرمایا اس سے مراد میرا حضرت جبرائیل علیہ السلام کو دیکھنا ہے' آپ نے صرف دو دفعہ اس اللہ کے امین کو ان کی اصلی صورت میں دیکھا ہے۔ ایک مرتبہ آسمان سے زمین پر آتے ہوئے اس وقت تمام خلاء ان کے جسم سے پر تھا یہ حدیث بخاری و مسلم میں بھی ہے۔ (3) مسند احمد میں ہے حضرت عبداللہ بن شقیق رحمہ اللہ نے

---

(1) [ضعیف: تفسیر ابن جریر الطبری (۱۲٤٦۳)] اس میں سعید زربی کو اہل علم ضعیف کہتے ہیں۔]

(2) [صحیح مسند احمد (٦/٤٩)]

(3) [صحیح: صحیح بخاری: کتاب التفسیر: تفسیر سورة النجم (٤٨٥٥) صحیح مسلم: کتاب الایمان (۲۸۷) مسند احمد (٦/۲٤۱)]

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے کہا کہ اگر میں حضور ﷺ کو دیکھتا تو آپ سے ایک بات تو ضرور پوچھتا حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ نے کہا کیا پوچھتے؟ کہا یہ کہ کیا آپ نے اپنے رب عزوجل کو دیکھا ہے؟ حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ نے فرمایا یہ سوال تو خود میں نے رسالت مآب سے کیا تھا آپ نے جواب دیا کہ میں نے اسے نور دیکھا وہ تو نور ہے میں اسے کیسے دیکھ سکتا؟۔① صحیح مسلم میں بھی یہ حدیث دو سندوں سے مروی ہے دونوں کے الفاظ میں کچھ ہیر پھیر ہے۔② حضرت امام احمد رحمہ اللہ فرماتے ہیں میں نہیں سمجھ سکتا کہ اس حدیث کی کیا توجیہ کروں دل اس پر مطمئن نہیں' ابن ابی حاتم میں حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ حضور ﷺ نے اپنے دل سے دیدار کیا ہے آنکھوں سے نہیں' امام ابن خزیمہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں عبداللہ بن شفیق رحمہ اللہ اور حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کے درمیان انقطاع ہے اور امام ابن جوزی رحمہ اللہ فرماتے ہیں ممکن ہے حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کا یہ سوال معراج کے واقعہ سے پہلے کا ہو اور حضور ﷺ نے اس وقت یہ جواب دیا ہو اگر یہ سوال معراج کے بعد کیا جاتا تو ضرور آپ اس کے جواب میں ہاں فرماتے انکار نہ کرتے۔ لیکن یہ قول سرتاپا ضعیف ہے اس لئے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا سوال تو قطعاً معراج کے بعد تھا لیکن آپ کا جواب اس وقت بھی انکار ہی میں رہا۔ بعض حضرات نے فرمایا کہ ان سے خطاب ان کی عقل کے مطابق کیا گیا' یا یہ کہ ان کا یہ خیال غلط ہے۔ چنانچہ ابن خزیمہ نے کتاب التوحید میں یہی لکھا ہے تو دراصل یہ محض خطا ہے اور بالکل غلط ہے۔ واللہ اعلم

حضرت انس اور حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ حضور ﷺ نے اللہ تعالیٰ کو دل سے تو دیکھا ہے لیکن اپنی آنکھوں سے نہیں دیکھا ہاں حضرت جبرائیل علیہ السلام کو اپنی آنکھوں سے ان کی اصلی صورت میں دو مرتبہ دیکھا ہے۔ سدرۃ المنتہیٰ پر اس وقت فرشتے بکثرت تھے اور نور ربانی اس پر جگمگا رہا تھا اور قسم قسم کے رنگ جنہیں سوائے اللہ تعالیٰ کے اور کوئی نہیں جان سکتا۔ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں معراج والی رات آنحضرت ﷺ سدرۃ المنتہیٰ تک پہنچے جو ساتویں آسمان پر ہے زمین سے جو چیزیں چڑھتی ہیں وہ یہیں تک چڑھتی ہیں پھر یہاں سے اٹھالی جاتی ہیں اسی طرح جو چیزیں اللہ کی طرف سے نازل ہوتی ہیں یہیں تک پہنچتی ہیں پھر یہاں سے پہنچائی جاتی ہیں اس وقت اس درخت پر سونے کی ٹڈیاں لدی ہوئی تھیں' حضور ﷺ کو وہاں تین چیزیں عطا کی گئیں پانچوں وقت کی نمازیں' سورۂ بقرہ کے خاتمہ کی آیتیں اور آپ کی امت میں سے جو مشرک نہ ہو اس کے گناہوں کی بخشش (مسلم)③

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے یا کسی اور صحابی سے روایت ہے کہ جس طرح کوے کسی درخت کو گھیر لیتے ہیں اسی طرح اس وقت سدرۃ المنتہیٰ پر فرشتے چھا رہے تھے وہاں جب حضور ﷺ پہنچے تو آپ سے کہا گیا کہ جو مانگنا ہو مانگو۔④ حضرت مجاہد رحمہ اللہ فرماتے ہیں اس درخت کی شاخیں مروارید' یاقوت اور زبرجد کی تھیں آنحضرت ﷺ نے اسے دیکھا اور اپنے دل کی آنکھوں سے اللہ کی بھی زیارت کی۔ ابن زید رحمہ اللہ فرماتے ہیں حضور ﷺ سے سوال ہوا کہ آپ نے

---

① [صحیح :مسند احمد (۵/۱٤۷)]۔

② [صحیح :صحیح مسلم : کتاب الایمان (۲۹۱۔ ۱۸۷)]

③ [صحیح :صحیح مسلم : کتاب الایمان (۲۷۹۔ ۱۷۳) مسند احمد (۱/۳۸۷)]

④ [تفسیر ابن جریر الطبری (۳۲۵۲٤)]

سدرہ پر کیا دیکھا؟ آپ نے فرمایا اسے سونے کی ٹڈیاں ڈھانکے ہوئے تھیں اور ہر ایک پتے پر ایک ایک فرشتہ کھڑا ہوا اللہ کی تسبیح کر رہا تھا۔ (۱) آپ کی نگاہیں بائیں دائیں نہیں ہوئیں' جس چیز کے دیکھنے کا حکم تھا وہیں لگی رہیں۔ ثابت قدمی اور کامل اطاعت کی پوری دلیل ہے کہ جو حکم تھا وہی بجالائے جو دیئے گئے وہی لے کر خوش ہوئے۔ اسی کو ایک ناظم نے تعریفاً کہا ہے۔ آپ نے اللہ کی بڑی بڑی نشانیاں ملاحظہ فرمائیں جیسے اور جگہ ہے ﴿لِنُرِيَكَ مِنْ آيَاتِنَا الْكُبْرَىٰ﴾ (۲) اس لئے کہ ہم تجھے اپنی بڑی بڑی نشانیاں دکھائیں۔ جو ہماری قابل قدرت اور زبردست عظمت پر دلیل بن جائیں۔ ان دونوں آیتوں کو دلیل بنا کر اہل سنت کا مذہب ہے کہ حضور ﷺ نے اس رات اللہ کا دیدار اپنی آنکھوں سے نہیں کیا کیونکہ ارشاد باری ہے کہ آپ نے اپنے رب کی بڑی بڑی نشانیاں دیکھیں' اگر خود اللہ کا دیدار ہوا ہوتا تو اسی دیدار کا ذکر ہوتا اور لوگوں پر اسے ظاہر کیا جاتا' ابن مسعود رضی اللہ عنہ کا قول گزر چکا ہے کہ ایک مرتبہ آپ کی خواہش پر دوسری دفعہ آسمان پر چڑھتے وقت جبرائیل علیہ السلام کو آپ نے ان کی اصلی صورت میں دیکھا۔ پس جبرائیل علیہ السلام نے اپنے رب عزوجل کو خبر دی اپنی اصلی صورت میں عود کر گئے اور سجدہ کیا' پس سدرۃ المنتہیٰ کے پاس دوبارہ دیکھنے سے انہی کا دیکھنا مراد ہے' یہ روایت مسند احمد میں ہے اور غریب ہے۔ (۳)

أَفَرَأَيْتُمُ اللَّاتَ وَالْعُزَّىٰ ﴿١٩﴾ وَمَنَاةَ الثَّالِثَةَ الْأُخْرَىٰ ﴿٢٠﴾ أَلَكُمُ الذَّكَرُ وَلَهُ الْأُنثَىٰ ﴿٢١﴾
تِلْكَ إِذًا قِسْمَةٌ ضِيزَىٰ ﴿٢٢﴾ إِنْ هِيَ إِلَّا أَسْمَاءٌ سَمَّيْتُمُوهَا أَنتُمْ وَآبَاؤُكُم مَّا أَنزَلَ
اللَّهُ بِهَا مِن سُلْطَانٍ ۚ إِن يَتَّبِعُونَ إِلَّا الظَّنَّ وَمَا تَهْوَى الْأَنفُسُ ۖ وَلَقَدْ جَاءَهُم مِّن
رَّبِّهِمُ الْهُدَىٰ ﴿٢٣﴾ أَمْ لِلْإِنسَانِ مَا تَمَنَّىٰ ﴿٢٤﴾ فَلِلَّهِ الْآخِرَةُ وَالْأُولَىٰ ﴿٢٥﴾ وَكَم مِّن
مَّلَكٍ فِي السَّمَاوَاتِ لَا تُغْنِي شَفَاعَتُهُمْ شَيْئًا إِلَّا مِن بَعْدِ أَن يَأْذَنَ اللَّهُ لِمَن يَشَاءُ
وَيَرْضَىٰ ﴿٢٦﴾

کیا پس تم نے لات اور عزیٰ کو دیکھا اور مناۃ تیسرے پچھلے کو○ کیا تمہارے لئے لڑکے اور خدا کیلئے لڑکیاں؟○ یہ تو اب بڑی بے انصافی کی تقسیم ہے○ دراصل یہ صرف نام ہیں جو تم نے اور تمہارے باپ دادوں نے ان کیلئے رکھ لئے ہیں اللہ نے ان کی کوئی سند نہیں اتاری' یہ لوگ تو صرف اٹکل کے اور اپنی نفسانی خواہشوں کے پیچھے پڑے ہوئے ہیں' یقیناً ان کے رب کی طرف سے ان کے پاس ہدایت آچکی ہے○ کیا ہر شخص جو آرزو کرے اسے میسر ہے؟○ اللہ ہی کے ہاتھ ہے یہ جہاں اور وہ جہاں○ بہت سے فرشتے آسمانوں میں ہیں جن کی سفارش کچھ بھی نفع نہیں دے سکتی مگر یہ اور بات ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنی خوشی اور اپنی چاہت سے جس کیلئے چاہے اجازت دے دے○

---

(۱) [تفسیر ابن جریر الطبری (۳۲۵۱۹)] (۲) [سورۃ طه : آیت ۲۳]

(۳) [ضعیف :مسند احمد (۱/ ۴۰۷)] شیخ شعیب ارناؤوط اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔[الموسوعة الحديثية (۳۸۶۴)]

تمہارے لیے بیٹے اور اللہ کے لیے بیٹیاں: ان آیتوں میں اللہ تعالیٰ مشرکین کو ڈانٹ رہا ہے کہ وہ بتوں کی اور اللہ کے سوا دوسروں کی پرستش کرتے ہیں' اور جس طرح خلیل اللہ علیہ السلام نے اللہ کے حکم سے بیت اللہ بنایا ہے یہ لوگ اپنے اپنے معبودان باطل کے پرستش کدے بنا رہے ہیں۔ لات ایک سفید پتھر منقش تھا' جس پر قبہ بنا رکھا تھا غلاف چڑھائے جاتے تھے' مجاور' محافظ اور جاروب کش مقرر تھے' اس کے آس پاس کی جگہ مثل حرم کی حرمت و بزرگی والی جانتے تھے' اہل طائف کا یہ بت کدہ تھا' قبیلہ ثقیف اس کا پجاری اور اس کا متولی تھا۔ قریش کے سوا باقی اور سب پر یہ لوگ اپنا فخر جتایا کرتے تھے۔ ابن جریر رحمہ اللہ فرماتے ہیں ان لوگوں نے لفظ اللہ سے لفظ لات بنایا تھا (1) گویا اس کا مؤنث بنایا تھا اللہ کی ذات تمام شریکوں سے پاک ہے' ایک قراءت میں لفظ لات' تا کی تشدید کے ساتھ ہے یعنی گھولنے والا اسے لات اس معنی میں اس لئے کہتے تھے کہ یہ ایک نیک شخص تھا موسم حج میں حاجیوں کو ستو گھول گھول کر پلاتا تھا اس کے انتقال کے بعد لوگوں نے اس کی قبر پر مجاورت شروع کر دی رفتہ رفتہ اس کی عبادت کرنے لگے اسی طرح لفظ عزیٰ لفظ عزیز سے لیا گیا' مکے اور طائف کے درمیان نخلہ میں یہ ایک درخت تھا' اس پر قبہ بنا ہوا تھا' چادریں چڑھی ہوئی تھیں قریش اس کی عظمت کرتے تھے' ابوسفیان نے احد والے دن بھی کہا تھا' ہمارا عزیٰ ہے اور تمہارا نہیں' اس کے جواب میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کہلوایا' اللہ ہمارا والی ہے اور تمہارا والی کوئی نہیں۔ (2)

صحیح بخاری میں ہے جو شخص لات عزیٰ کی قسم کھا بیٹھا' اسے چاہیے فوراً لا الہ الا اللہ کہہ لے اور جو اپنے ساتھی سے کہہ دے کہ آ جوا کھلیں' اسے صدقہ کرنا چاہیے (3) مطلب یہ ہے کہ جاہلیت کے زمانہ میں چونکہ اس کی قسم کھائی جاتی تھی تو اب اسلام کے بعد اگر کسی کی زبان سے اگلی عادت کے موافق یہ الفاظ نکل جائیں تو اسے کلمہ پڑھ لینا چاہیے' حضرت سعد بن وقاص رضی اللہ عنہ ایک مرتبہ اسی طرح لات وعزیٰ کی قسم کھا بیٹھے جس پر لوگوں نے انہیں متنبہ کیا یہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس گئے آپ نے فرمایا ﴿لَا اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ قَدِيْرٌ﴾ پڑھ لو اور تین مرتبہ ﴿اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ﴾ پڑھ کر اپنی بائیں جانب تھوک دو اور آئندہ سے ایسا نہ کرنا۔ (4) مکے اور مدینے کے درمیان قدید کے پاس مشلل میں مناۃ تھا۔ قبیلہ خزاعہ' اوس اور خزرج جاہلیت میں اس کی بہت عظمت کرتے تھے یہیں سے احرام باندھ کر وہ حج کعبہ

---

(1) [تفسیر ابن جریر الطبری (۱۱/۵۲۰)]

(2) [صحیح بصحیح بخاری: کتاب الجهاد والسیر: باب ما یکره من التنازع والاختلاف (۳۰۳۹)]

(3) [صحیح بصحیح بخاری: کتاب التفسیر: باب افراء یتم اللات والعزی (۴۸۶۰)، (۶۱۰۷)، (۶۶۵۰) صحیح مسلم: کتاب الایمان: باب من حلف باللات والعزی فلیقل لا اله الا الله (۴۲۳۶) ابن ماجه: کتاب الکفارات (۲۰۹۶) ترمذی: کتاب النذور والایمان (۱۵۴۵) نسائی: کتاب الایمان والنذور (۳۷۸۴)]

(4) [ضعیف ابن ماجه: کتاب الکفار: باب النهی ان یحلف بغیر الله (۲۰۹۷) نسائی: کتاب الایمان والنذور: باب الحلف باللات والعزی (۳۷۸۵) مسند احمد (۱/۱۸۳)] شیخ البانیؒ نے اسے ضعیف کہا ہے۔[ضعیف ابن ماجه]

کیلئے جاتے تھے۔① اسی طرح ان تین کے علاوہ اور بھی بہت سے بت اور تھان تھے جن کی عرب لوگ پرستش کرتے تھے اور بے حد تعظیم و تکریم کرتے تھے لیکن چونکہ ان تین کی شہرت بہت زیادہ تھی اس لئے یہاں صرف ان تین کا ہی بیان فرمایا۔ ان مقامات کا یہ لوگ طواف بھی کرتے تھے قربانیوں کے جانور وہاں لے جاتے تھے ان کے نام پر جانور چڑھائے جاتے تھے باوجود اس کے یہ سب لوگ کعبہ کی حرمت و عظمت کے قائل تھے اسے مسجد ابراہیم مانتے تھے اور اس کی خاطر خواہ توقیر کرتے تھے۔ سیرۃ ابن اسحاق میں ہے کہ قریش اور بنوکنانہ عزیٰ کے پجاری تھے جو نخلہ میں تھا۔ اس کا نگہبان اور متولی قبیلہ بنوشیبان تھا جو قبیلہ بنوسلیم کی شاخ تھا' اور بنو ہاشم کے ساتھ ان کا بھائی چارہ تھا۔② اس بت کے توڑنے کیلئے رسول اللہ ﷺ نے فتح مکہ کے بعد حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کو بھیجا تھا جنہوں نے اسے ٹکڑے ٹکڑے کر دیا اور کہتے جاتے تھے۔

یَا عُزّٰی کُفْرَانَكِ لَا سُبْحَانَكِ     اِنِّیْ رَاَیْتُ اللّٰہَ قَدْ اَھَانَكِ

اے عزیٰ! میں تیرا منکر ہوں' تیری پاکی بیان کرنے والا نہیں ہوں میرا ایمان ہے کہ تیری عزت کو اللہ نے خاک میں ملا دیا۔ یہ ببول کے تین درختوں پر تھا جو کاٹ ڈالے گئے اور قبہ ڈھا دیا اور واپس آ کر حضور ﷺ کو اطلاع دی' آپ نے فرمایا تم نے کچھ نہیں کیا لوٹ کر پھر دوبارہ جاؤ' حضرت خالد رضی اللہ عنہ کے دوبارہ جانے پر وہاں کے محافظ اور خدام نے بڑے بڑے مکر و فریب کئے اور خوب غل مچا مچا کر ''یا عزیٰ یا عزیٰ'' کے نعرے لگائے حضرت خالد رضی اللہ عنہ نے جو دیکھا تو معلوم ہوا کہ ایک ننگی عورت ہے جس کے بال بکھرے ہوئے ہیں اور اپنے سر پر مٹی ڈال رہی ہے آپ نے تلوار کے ایک ہی وار میں اس کا کام تمام کیا اور واپس آ کر حضور ﷺ کو خبر دی آپ نے فرمایا یہی عزیٰ تھی۔③ لات قبیلہ ثقیف کا بت تھا جو طائف میں تھا اس کی تولیت اور مجاورت بنومعتب میں تھی' یہاں اس کے ڈھانے کیلئے نبی ﷺ نے حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ اور حضرت ابوسفیان بن حرب رضی اللہ عنہ کو بھیجا تھا' جنہوں نے اسے معدوم کر کے اس کی جگہ مسجد بنا دی۔ مناۃ اوس و خزرج اور اس کے ہم خیال لوگوں کا بت تھا یہ مشلل کی طرف سمندر کے کنارے قدید میں تھا' یہاں بھی حضور ﷺ نے حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کو بھیجا اور آپ نے اس کے ریزے ریزے کر دیئے۔ بعض کا قول ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ہاتھوں یہ کفرستان فنا ہوا۔

ذوالخلصہ نامی بت خانہ دوس اور خثعم اور بجیلہ کا تھا اور جو لوگ اس کے ہم وطن تھے یہ تبالہ میں تھا اور اسے لوگ کعبہ یمانیہ کہتے تھے اور مکہ کے کعبہ کو کعبہ شامیہ کہتے تھے' یہ حضرت جریر بن عبداللہ بجلی رضی اللہ عنہ کے ہاتھوں رسول اللہ ﷺ کے حکم سے فنا ہوا۔ فلس نامی بت خانہ قبیلہ طے اور ان کے آس پاس کے عربوں کا تھا' یہ جبل طے میں سلمیٰ اور اجا

---

① [صحیح: صحیح بخاری: کتاب التفسیر: تفسیر سورۃ النجم (٤٨٦١)]

② [سیرۃ ابن ھشام (٨٣/١)]

③ [حسن: مسند ابو یعلی (٩٠٢) نسائی فی التفسیر (٥٦٧) بیھقی (٧٧/٥)] حافظ زبیر علی زئی اسے حسن کہتے ہیں۔]

کے درمیان تھا' اس کے توڑنے پر حضرت علی رضی اللہ عنہ مامور ہوئے تھے' آپ نے اسے توڑ دیا اور یہاں سے دو تلواریں لے گئے تھے ایک رسوب دوسری مخزوم آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ دونوں تلواریں انہی کو دیں تھی۔ قبیلہ حمیر اور اہل یمن نے اپنا بت خانہ صنعاء میں ریام نامی بنا رکھا تھا مذکور ہے کہ اس میں ایک سیاہ کتا تھا اور وہ دو حمیری جو تبع کے ساتھ نکلے تھے انہوں نے اسے نکال کر قتل کر دیا اور اس بت خانہ کی اینٹ سے اینٹ بجادی اور رضا نامی بت کدہ بنو ربیعہ کعب بن سعد کا تھا اس کو مستوغر بن ربیعہ بن کعب بن سعد نے اسلام میں ڈھایا۔

ابن ہشام رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ ان کی عمر تین سو تیس سال کی ہوئی تھی جس کا بیان انہوں نے اپنے اشعار میں کیا ہے۔ ذوالکعبات نامی صنم کدہ بکر' تغلب اور ایاد قبیلے کا سنداد میں تھا۔ پھر فرماتا ہے کہ تمہارے لئے لڑکے ہوں اور اللہ کے لئے لڑکیاں؟ کیونکہ مشرکین اپنے زعم باطل میں فرشتوں کو اللہ کی لڑکیاں سمجھتے تھے تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ اگر تم آپس میں تقسیم کرو اور کسی کو صرف لڑکیاں اور کسی کو صرف لڑکے دو تو وہ بھی راضی نہ ہوگا اور یہ تقسیم نامنصفی کی سمجھی جائے گی چہ جائیکہ تم اللہ کیلئے لڑکیاں ثابت کرو اور خود تم اپنے لئے لڑکے پسند کرو۔ پھر فرماتا ہے ان کو تم نے اپنی طرف سے بغیر کسی دلیل کے مضبوط ٹھہرا کر جو چاہا نام گھڑ لیا ہے' ورنہ نہ وہ معبود ہیں نہ کسی ایسے پاک نام کے مستحق ہیں خود یہ لوگ بھی ان کی پوجا پاٹ پر کوئی دلیل پیش نہیں کر سکتے صرف اپنے بڑوں پر حسن ظن رکھ کر جو انہوں نے کیا تھا یہ بھی کر رہے ہیں مکھی پر مکھی مارتے چلے جاتے ہیں۔ مصیبت تو یہ ہے کہ دلیل آ جانے' اللہ کی باتیں واضح ہو جانے کے باوجود بھی باپ دادا کی غلط راہ کو نہیں چھوڑتے۔ پھر فرماتا ہے کیا ہر انسان کی ہر تمنا خواہ مخواہ پوری ہو ہی جاتی ہے؟ جو کہے میں حق پر ہوں تو کیا وہ حق پر ہو ہی گیا؟ تم گو دعوے لمبے چوڑے کرو لیکن دعوؤں سے مراد اور مقصد حاصل نہیں ہوتا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں تمنا کرتے وقت سوچ لیا کرو کہ کیا تمنا کرتے ہو؟ تمہیں نہیں معلوم کہ اس تمنا پر تمہارے لئے کیا لکھا جائے گا؟ ① تمام امور کا مالک اللہ تعالیٰ ہے دنیا اور آخرت میں تصرف اسی کا ہے اس نے جو چاہا ہو رہا ہے اور جو چاہے گا ہوگا۔ پھر فرماتا ہے کہ اللہ کی اجازت کے بغیر کوئی بڑے سے بڑا فرشتہ بھی کسی کیلئے سفارش کا لفظ بھی نہیں نکال سکتا۔ جیسے فرمایا ﴿مَنْ ذَا الَّذِيْ﴾ ② الخ' کون ہے جو اس کے پاس اس کی اجازت کے بغیر سفارش کر سکے۔ اس کے فرمان کے بغیر کسی کو کسی کی سفارش نفع نہیں دے سکتی۔ پس جبکہ بڑے بڑے قریبی فرشتوں کا یہ حال ہے تو پھر اے ناواقفو! تمہارے یہ بت اور تھان کیا نفع پہنچا دیں گے؟ ان کی پرستش سے اللہ روک رہا ہے' تمام رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور کل آسمانی کتابیں اللہ کے سوا اوروں کی عبادت سے روکنا اپنا عظیم الشان مقصد بتاتی ہیں' پھر تم ان کو اپنا سفارشی سمجھ رہے ہو کس قدر غلط راہ ہے۔

---

① [ضعیف :مسند احمد (۲/۳۵۷)] شیخ البانیؒ نے اسے ضعیف کہا ہے۔ [السلسلة الضعيفة (۲۲۰۵)] شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس فرماتے ہیں کہ اس کی سند میں عمر بن ابی سلمہ راوی ہے اسے امام شعبہؒ اور امام یحییٰ نے ضعیف کہا ہے اور امام رازیؒ فرماتے ہیں کہ یہ قابل حجت نہیں اور امام نسائیؒ نے اسے غیر قوی کہا ہے۔]

② [سورة البقرہ : آیت ۲۵۵]

إِنَّ الَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ بِالْآخِرَةِ لَيُسَمُّونَ الْمَلَائِكَةَ تَسْمِيَةَ الْأُنثَىٰ ﴿٢٧﴾ وَمَا لَهُم بِهِ
مِنْ عِلْمٍ ۖ إِن يَتَّبِعُونَ إِلَّا الظَّنَّ ۖ وَإِنَّ الظَّنَّ لَا يُغْنِي مِنَ الْحَقِّ شَيْئًا ﴿٢٨﴾
فَأَعْرِضْ عَن مَّن تَوَلَّىٰ عَن ذِكْرِنَا وَلَمْ يُرِدْ إِلَّا الْحَيَاةَ الدُّنْيَا ﴿٢٩﴾ ذَٰلِكَ
مَبْلَغُهُم مِّنَ الْعِلْمِ ۚ إِنَّ رَبَّكَ هُوَ أَعْلَمُ بِمَن ضَلَّ عَن سَبِيلِهِ وَهُوَ أَعْلَمُ بِمَنِ
اهْتَدَىٰ ﴿٣٠﴾

بیشک جو لوگ آخرت پر ایمان نہیں رکھتے وہ فرشتوں کا زنانہ نام مقرر کرتے ہیں ○ حالانکہ انہیں اس کا کوئی علم نہیں' وہ صرف اپنے گمان کے پیچھے پڑے ہوئے ہیں' اور بیشک وہم وگمان حق کے مقابلے میں کچھ کام نہیں دیتا ○ تو اس سے منہ موڑ لے جو ہماری یاد سے منہ موڑ لے اور جن کا ارادہ بجز زندگانی دنیا اور کچھ نہ ہو ○ یہی ان کے علم کی انتہا ہے' تیرا رب اس سے خوب واقف ہے جو اس کی راہ سے بھٹک گیا ہے اور وہ ہی خوب واقف ہے اس سے بھی جو راہ یافتہ ہو گیا ○

**مشرکین کے قول کی تردید:** اللہ تعالیٰ مشرکین کے اس قول کی تردید فرماتا ہے کہ اللہ کے فرشتے اس کی لڑکیاں ہیں۔ جیسے اور جگہ ہے ﴿وَجَعَلُوا الْمَلَائِكَةَ﴾ (1) الخ' یعنی اللہ کے مقبول بندوں اور فرشتوں کو انہوں نے اللہ کی لڑکیاں ٹھہرا دیا ہے کیا ان کی پیدائش کے وقت یہ موجود تھے؟ ان کی شہادت لکھی جائے گی اور ان سے پرسش کی جائے گی۔ یہاں بھی فرماتا ہے کہ یہ لوگ فرشتوں کے زنانہ نام رکھتے ہیں جو ان کی بے علمی کا نتیجہ ہے' محض جھوٹ' کھلا بہتان' بلکہ صریح شرک ہے' یہ صرف ان کی اٹکل ہے اور ظاہر ہے کہ اٹکل پچو باتیں حق کے قائم مقام نہیں ہو سکتیں۔ حدیث شریف میں ہے گمان سے بچو گمان بدترین جھوٹ ہے (2) پھر اللہ تعالیٰ اپنے نبی ﷺ سے فرماتا ہے کہ حق سے اعراض کرنے والوں سے آپ بھی اعراض کر لیں' ان کا مطمع نظر صرف دنیا کی زندگی ہے اور جس کی غایت یہ سفلی دنیا ہو اس کا انجام کبھی نیک نہیں ہوتا' ان کے علم کی غایت بھی یہی ہے کہ دنیا طلبی اور کوشش دنیا میں ہر وقت منہمک رہیں۔

حضور ﷺ فرماتے ہیں دنیا اس کا گھر ہے جس کا (آخرت میں) گھر نہ ہو اور دنیا اس کا مال ہے جو آخرت میں کنگال ہو اسے جمع کرنے کی دھن میں وہ رہتا ہے (3) ایک منقول دعا میں حضور ﷺ کے یہ الفاظ بھی آئے ہیں ﴿اَللّٰهُمَّ لَا تَجْعَلِ الدُّنْيَا أَكْبَرَ هَمِّنَا وَلَا مَبْلَغَ عِلْمِنَا﴾ پروردگار! تو ہماری اہم تر کوشش اور مطمع نظر اور مقصد معلومات صرف دنیا ہی کو نہ کر۔ (4) پھر فرماتا ہے کہ جمیع مخلوقات کا خالق صرف اللہ تعالیٰ ہی ہے اپنے بندوں

---

(1) [سورۃ الزخرف : آیت ۱۹]

(2) [صحیح :صحیح بخاری کتاب الادب (۶۰۶۶) صحیح مسلم : کتاب البر (۲۸) مسند احمد (۲/۲۴۵)]

(3) [ضعیف :مسند احمد (۶/۷۱)] شیخ البانیؒ نے اسے ضعیف کہا ہے۔[السلسلۃ الضعیفۃ (۱۹۳۳)]

(4) [حسن :ترمذی : کتاب الدعوات : باب الدعاء حین یقوم من مجلسہ (۳۵۰۲)] شیخ البانیؒ اسے حسن کہتے ہیں۔[صحیح ترمذی (۲۷۸۸) المشکاۃ (۲۴۹۲)]

کی مصلحتوں سے صحیح طور پر وہی واقف ہے جسے چاہے ہدایت دے جسے چاہے ضلالت دے سب کچھ اس کی قدرت علم اور حکمت سے ہو رہا ہے وہ عادل ہے اپنی شریعت میں اور انداز مقرر کرنے میں ظلم و بے انصافی نہیں کرتا۔

وَلِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۙ لِيَجْزِيَ الَّذِيْنَ اَسَآءُوْا بِمَا عَمِلُوْا وَيَجْزِيَ الَّذِيْنَ اَحْسَنُوْا بِالْحُسْنٰى ۝۳۱ اَلَّذِيْنَ يَجْتَنِبُوْنَ كَبٰٓئِرَ الْاِثْمِ وَالْفَوَاحِشَ اِلَّا اللَّمَمَ ۭ اِنَّ رَبَّكَ وَاسِعُ الْمَغْفِرَةِ ۭ هُوَ اَعْلَمُ بِكُمْ اِذْ اَنْشَاَكُمْ مِّنَ الْاَرْضِ وَاِذْ اَنْتُمْ اَجِنَّةٌ فِيْ بُطُوْنِ اُمَّهٰتِكُمْ ۚ فَلَا تُزَكُّوْٓا اَنْفُسَكُمْ ۭ هُوَ اَعْلَمُ بِمَنِ اتَّقٰى ۝۳۲ ع

اور اللہ ہی کا ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے اللہ تعالیٰ بدکاروں کو ان کے اعمال کا بدلہ دے گا اور نیک کاروں کو اچھا بدلہ عنایت فرمائے گا ○ ان لوگوں کو جو بڑے گناہوں سے بچتے ہیں اور بے حیائی سے بھی سوائے کسی چھوٹے سے گناہ کے' بیشک تیرا رب بہت کشادہ مغفرت والا ہے' وہ تمہیں بخوبی جانتا ہے جبکہ اس نے تمہیں زمین سے پیدا کیا اور جبکہ تم اپنی ماؤں کے پیٹ میں بچے تھے' پس تم اپنی پاکیزگی آپ بیان نہ کرو' وہی پرہیزگار کو خوب جانتا ہے ○

**اچھائی کا بدلہ اچھا اور برائی کا بدلہ برا:** مالک آسمان و زمین' بے پرواہ' مطلق' شہنشاہ' حقیقی' عادل' خالق' حق وحق کار اللہ تعالیٰ ہی ہے' ہر کسی کو اس کے اعمال کا بدلہ دینے والا نیکی پر نیک جزا اور بدی پر بری سزا وہی دے گا' اس کے نزدیک بھلے لوگ وہ ہیں جو اس کی حرام کردہ چیزوں اور کاموں سے بڑے بڑے گناہوں اور بدکاریوں و نالائقیوں سے الگ رہیں' ان سے بتقاضائے بشریت اگر کبھی کوئی چھوٹا سا گناہ سرزد ہو بھی جائے تو پروردگار پردہ پوشی کرتا ہے اور معاف فرما دیتا ہے' جیسے اور آیت میں ہے ﴿اِنْ تَجْتَنِبُوْا كَبٰٓئِرَ مَا تُنْهَوْنَ عَنْهُ﴾ [1] الخ' اگر تم ان کبیرہ گناہوں سے پاکدامن رہے جن سے تمہیں روک دیا گیا ہے تو ہم تمہاری برائیاں معاف فرما دیں گے اور تمہیں عزت والی جگہ یعنی جنت میں داخل کر دیں گے۔

یہاں بھی فرمایا مگر چھوٹی چھوٹی لغزشیں اور انسانیت کی کمزوریاں معاف ہیں۔ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں لمم کی تفسیر میرے خیال میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کی بیان کردہ اس حدیث سے زیادہ اچھی کوئی نہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے ابن آدم پر اس کا زنا کا حصہ لکھ دیا ہے جسے وہ یقیناً پا کر ہی رہے گا' آنکھوں کا زنا دیکھنا ہے' زبان کا زنا بولنا ہے دل امنگ اور آرزو کرتا ہے' شرمگاہ خواہ اسے سچا کر دکھائے یا جھوٹا (بخاری و مسلم) [2] حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں آنکھوں کا زنا نظر کرنا ہے اور ہونٹوں کا زنا بوسہ لینا ہے اور ہاتھوں کا زنا پکڑنا اور پیروں کا زنا چلنا ہے اور شرمگاہ اسے سچا کرتی ہے یا جھوٹا کر دیتی ہے یعنی اگر شرمگاہ کو نہ روک سکا اور

---

[1] [سورہ النسآء: آیت ۳۱]

[2] [صحیح: مسند احمد (۲/۲۷۶۔ ۳۴۳) صحیح بخاری: کتاب الاستیذان: باب زنا الجوارح دون الفرج (۶۲۴۳) صحیح مسلم: کتاب القدر: باب قدر علی ابن آدم حظه من الزنیٰ (۲۶۵۷)]

بدکاری کر بیٹھا تو سب اعضاء کا زنا ثابت اور اگر اپنے اس عضو کو روک لیا تو وہ سب لمم [1] میں داخل ہے' حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ لمم) بوسہ لینا' چھیڑنا اور مس کرنا ہے اور جب شرمگاہیں مل گئیں تو غسل واجب ہو گیا اور زنا کاری کا گناہ ثابت ہو گیا' حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے اس جملہ کی تفسیر یہی مروی ہے یعنی جو پہلے گزر چکا' مجاہد رحمہ اللہ فرماتے ہیں گناہ سے آلودگی ہو پھر چھوڑ دے تو لمم میں داخل ہے' [2] شاعر کہتا ہے ؎

اِنْ تَغْفِرِ اللّٰھُمَّ تَغْفِرْ جَمًّا وَاَیُّ عَبْدٍ لَّکَ مَا اَلَمَّا

اے اللہ جبکہ تو معاف فرماتا ہے تو سب کچھ ہی معاف فرما دے ورنہ یوں آلودہ عصیاں تو ہر انسان ہے۔

مجاہد رحمہ اللہ فرماتے ہیں اہل جاہلیت اپنے طواف میں عموماً اس شعر کو پڑھا کرتے تھے۔ ابن جریر میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا اس شعر کو پڑھنا بھی مروی ہے' ترمذی میں بھی یہ مروی ہے اور امام ترمذی اسے حسن صحیح غریب کہتے ہیں' [3] بزار رحمہ اللہ فرماتے ہیں ہمیں اس کی اور سند معلوم نہیں صرف اسی سند سے مرفوعاً مروی ہے' ابن ابی حاتم اور بغوی نے بھی اسے نقل کیا ہے' بغوی نے اسے سورۂ تنزیل میں روایت کیا ہے لیکن اس مرفوع کی صحت میں نظر ہے۔ ایک روایت میں ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مراد یہ ہے کہ زنا سے نزدیکی ہونے کے بعد توبہ کرے اور پھر نہ لوٹے' چوری کے قریب ہو جانے کے بعد چوری نہ کرے اور توبہ کر کے لوٹ آیا اسی طرح شراب پینے کے قریب ہو کر شراب نہ پی اور توبہ کر کے لوٹ گیا یہ سب المام ہیں جو ایک مومن کو معاف ہیں' حضرت حسن رحمہ اللہ سے یہی مروی ہے' [4] ایک روایت میں ہے صحابہ رضی اللہ عنہم سے عموماً اس کا مروی ہونا بیان کیا گیا ہے۔ حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں مراد اس سے شرک کے علاوہ گناہ ہیں۔ ابن زبیر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں دو حدوں کے درمیان حد زنا اور عذاب آخرت ہے' حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ ہر وہ چیز جو دو حدوں کے درمیان حد دنیا اور حد آخرت نمازیں اس کا کفارہ بن جاتی ہیں اور وہ ہر واجب کر دینے والی سے کم ہے حد دنیا تو وہ ہے جو کسی گناہ پر اللہ نے دنیوی سزا مقرر کر دی ہے اور اس کی سزا دنیا میں مقرر نہیں کی۔ تیرے رب کی بخشش بہت وسیع ہے' جس نے ہر چیز کو گھیر لیا ہے اور تمام گناہوں پر اس کا احاطہ ہے' جیسے فرمان ہے ﴿قُلْ یٰعِبَادِیَ الَّذِیْنَ اَسْرَفُوْا﴾ [5] الخ' اے میرے وہ بندو! جنہوں نے اپنی جان پر اسراف کیا ہے اللہ کی رحمت سے ناامید نہ ہونا اللہ تعالیٰ تمام گناہوں کو بخش دیتا ہے اور وہ بڑی بخشش والا اور بڑے رحم والا ہے۔ پھر فرمایا وہ تمہیں دیکھنے والا اور تمہارے ہر حال کا علم رکھنے والا اور تمہارے ہر کلام سننے والا اور تمہارے تمام تر اعمال سے واقف ہے جبکہ اس نے تمہارے باپ آدم علیہ السلام کو زمین سے پیدا کیا اور ان کی پیٹھ سے ان کی اولاد نکالی جو چیونٹیوں کی طرح پھیل گئی پھر ان کی تقسیم کر کے دو گروہ بنا دیئے ایک جنت کیلئے اور ایک جہنم کیلئے اور جب تم اپنی ماں کے پیٹ میں بچے تھے اس کے مقرر کردہ فرشتے نے روزی' عمر' عمل' نیکی'

---

[1] [تفسیر ابن جریر الطبری (۱۱/۵۱۶)] [2] [تفسیر ابن جریر الطبری (۱۱/۵۲۸)]

[3] [صحیح ترمذی : کتاب تفسیر القرآن : باب ومن سورۃ النجم (۳۲۸۴) مستدرک حاکم (۲/۴۶۹)]
امام حاکمؒ اور امام ذہبیؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔ شیخ البانیؒ بھی اسے صحیح کہتے ہیں۔ [صحیح ترمذی]

[4] [تفسیر ابن جریر الطبری (۳۲۵۶۹)] [5] [سورۃ الزمر : آیت ۵۳]

بدی لکھ لی' بہت سے بچے پیٹ ہی سے گر جاتے ہیں بہت سے دودھ پینے کی حالت میں فوت ہو جاتے ہیں بہت سے دودھ چھٹنے کے بعد بلوغت سے پہلے ہی چل بستے ہیں بہت سے عین جوانی میں دار دنیا خالی کر جاتے ہیں' اب جبکہ ہم ان تمام منازل کو طے کر چکے اور بڑھاپے میں آ گئے جس کے بعد کوئی منزل موت کے سوا نہیں اب بھی اگر ہم نہ سنبھلیں تو ہم سے بڑھ کر غافل کون ہے؟ خبردار! تم اپنے نفس کو پاک نہ کہو اپنے نیک اعمال کی تعریف کرنے نہ بیٹھ جاؤ اپنے آپ سراہنے نہ لگ جاؤ' جس کے دل میں رب کا ڈر ہے اسے رب ہی خوب جانتا ہے۔

اور آیت میں ہے ﴿اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ يُزَكُّوْنَ اَنْفُسَهُمْ بَلِ اللّٰهُ يُزَكِّيْ مَنْ يَّشَآءُ وَلَا يُظْلَمُوْنَ فَتِيْلًا﴾ [1] کیا تو نے ان لوگوں کو نہ دیکھا جو اپنے نفس کی پاکیزگی بیان کرتے ہیں وہ نہیں جانتے کہ یہ اللہ کے ہاتھ ہے جسے وہ چاہے برتر اعلیٰ اور پاک صاف کر دے کسی پر کچھ بھی ظلم نہ ہوگا۔ محمد بن عمرو بن عطاء رحمہ اللہ فرماتے ہیں میں نے اپنی لڑکی کا نام برہ رکھا تو مجھ سے حضرت زینب بنت ابوسلمہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس نام سے منع فرمایا ہے خود میرا نام بھی برہ تھا جس پر آپ نے فرمایا تم خود اپنی برتری اور پاکی آپ نہ بیان کرو تم میں سے نیکی والوں کا علم پورے طور پر اللہ ہی کو ہے لوگوں نے کہا پھر اس کا کیا نام رکھیں؟ فرمایا زینب رکھو [2] مسند احمد میں ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے کسی نے ایک شخص کی بہت تعریفیں بیان کیں آپ نے فرمایا افسوس! تو نے اس کی گردن ماری' کئی مرتبہ یہی فرما کر ارشاد فرمایا کہ اگر کسی کی تعریف ہی کرنی ہو تو یوں کہو میرا گمان فلاں کے بارے ایسا ہے حقیقی علم اللہ ہی کو ہے پھر اپنی معلومات بیان کرو خود کسی کی پاکیزگیاں بیان کرنے نہ بیٹھ جاؤ [3] ابوداؤد اور مسلم میں ہے کہ ایک شخص نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے سامنے ان کی تعریفیں بیان کرنی شروع کر دیں اس پر حضرت مقداد بن اسود رضی اللہ عنہ اس کے منہ میں مٹی بھرنے لگے اور فرمایا ہمیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا حکم ہے کہ تعریفیں کرنے والوں کے منہ میں مٹی بھر دیں۔ [4]

اَفَرَءَيْتَ الَّذِيْ تَوَلّٰى ﴿٣٣﴾ وَاَعْطٰى قَلِيْلًا وَّاَكْدٰى ﴿٣٤﴾ اَعِنْدَهٗ عِلْمُ الْغَيْبِ فَهُوَ يَرٰى ﴿٣٥﴾ اَمْ لَمْ يُنَبَّاْ بِمَا فِيْ صُحُفِ مُوْسٰى ﴿٣٦﴾ وَاِبْرٰهِيْمَ الَّذِيْ وَفّٰٓى ﴿٣٧﴾ اَلَّا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِّزْرَ اُخْرٰى ﴿٣٨﴾ وَاَنْ لَّيْسَ لِلْاِنْسَانِ اِلَّا مَا سَعٰى ﴿٣٩﴾ وَاَنَّ سَعْيَهٗ سَوْفَ يُرٰى ﴿٤٠﴾ ثُمَّ يُجْزٰىهُ الْجَزَآءَ الْاَوْفٰى ﴿٤١﴾

---

[1] [سورۃ النساء: آیت ٤٩]

[2] [صحیح: صحیح مسلم: کتاب الاداب: باب استحباب تغیر الاسم القبیح الی حسن (٢١٤٢)]

[3] [صحیح: صحیح بخاری: کتاب الشھادات: باب اذا زکی رجل رجلا کفاہ (٢٦٦٢)، (٦٠٦١) صحیح مسلم: کتاب الزھد والرقائق: باب النھی عن المدح اذا کان فیه افراط (٤٧٢٦) ابو داؤد: کتاب الادب: باب فی کراھیة التمادح (٤٨٠٥) ابن ماجه: کتاب الادب: باب المدح (٣٧٤٤) مسند احمد (٥/ ٤١)]

[4] [صحیح: صحیح مسلم: کتاب الزھد: باب النھی عن المدح اذا کان فیه افراط وخیف منه فتنه علی الممدوح (٧٤٣١) مسند احمد (٦/٥)]

جگہ ہے ﴿يَـٰٓأَيُّهَا ٱلرَّسُولُ بَلِّغْ مَآ أُنزِلَ إِلَيْكَ مِن رَّبِّكَ﴾ [1] الخ یعنی اے رسول! تیری طرف جو تیرے رب کی طرف سے اتارا گیا ہے اسے پہنچا دے اور اگر تو نے یہ نہ کیا تو تو نے حق رسالت ادا نہیں کیا اللہ تعالیٰ تجھے لوگوں سے بچا لے گا۔ نافرمانوں کیلئے ہمیشہ والی جہنم کی آگ ہے جس میں سے نہ نکل سکیں نہ بھاگ سکیں۔ جب یہ مشرکین جن و انس قیامت والے دن ڈراؤنے عذابوں کو دیکھ لیں گے اس وقت ظاہر ہو جائے گا کہ کمزور مددگاروں اور بے وقعت گنتی والوں میں کون کون شامل تھا؟ یعنی مومن موحد یا یہ مشرک' حقیقت یہ ہے کہ اس دن مشرکوں کو برائے نام بھی کوئی مدد کرنے والا نہیں ہوگا اور اللہ کے لشکروں کے مقابلہ پر ان کی گنتی بھی کچھ نہ ہوگی۔

قُلْ إِنْ أَدْرِىٓ أَقَرِيبٌ مَّا تُوعَدُونَ أَمْ يَجْعَلُ لَهُۥ رَبِّىٓ أَمَدًا ﴿٢٥﴾ عَـٰلِمُ ٱلْغَيْبِ فَلَا يُظْهِرُ عَلَىٰ غَيْبِهِۦٓ أَحَدًا ﴿٢٦﴾ إِلَّا مَنِ ٱرْتَضَىٰ مِن رَّسُولٍ فَإِنَّهُۥ يَسْلُكُ مِنۢ بَيْنِ يَدَيْهِ وَمِنْ خَلْفِهِۦ رَصَدًا ﴿٢٧﴾ لِّيَعْلَمَ أَن قَدْ أَبْلَغُوا۟ رِسَـٰلَـٰتِ رَبِّهِمْ وَأَحَاطَ بِمَا لَدَيْهِمْ وَأَحْصَىٰ كُلَّ شَىْءٍ عَدَدًۢا ﴿٢٨﴾

ع ۲ / ۱۲

کہہ دے کہ مجھے نہیں معلوم کہ جس کا تم سے وعدہ کیا جاتا ہے وہ قریب ہے یا میرا رب اس کیلئے دور کی مدت مقرر کر دے ○ وہ غیب کا جاننے والا ہے اور اپنے غیبوں پر کسی کو مطلع نہیں کرتا ○ سوا اس پیغمبر کے جسے وہ پسند کر لے تو بیشک اس کے بھی آگے پیچھے پہرے دار مقرر کر دیتا ہے ○ اس لئے کہ ان کا اپنے رب کے پیغام پہنچا دینے کا علم ہو جائے اللہ تعالیٰ نے ان کے آس پاس تمام چیزوں کا احاطہ کر رکھا ہے اور ہر چیز کی گنتی کا شمار کر رکھا ہے ○

**وقوع قیامت کا علم صرف اللہ کے پاس:** اللہ تعالیٰ اپنے نبی ﷺ کو حکم دیتا ہے کہ لوگوں سے کہہ دیں کہ قیامت کب ہوگی؟ اس کا علم مجھے نہیں' بلکہ میں یہ بھی نہیں جانتا کہ اس کا وقت قریب ہے یا دور ہے اور لمبی مدت کے بعد آنے والی ہے' اس آیہ کریمہ میں دلیل ہے اس امر کی کہ اکثر جاہلوں میں جو مشہور ہے کہ حضور ﷺ زمین کے اندر کی چیزوں کا بھی علم رکھتے ہیں وہ بالکل غلط ہے اس روایت کی کوئی اصل نہیں محض جھوٹ ہے اور بالکل بے اصل روایت ہے ہم نے تو اسے کسی کتاب میں نہیں پایا' ہاں اس کے خلاف صاف ثابت ہے حضور ﷺ سے قیامت کے قائم ہونے کا وقت پوچھا جاتا تھا اور آپ اس کے معین وقت سے اپنی لاعلمی ظاہر کرتے تھے' اعرابی کی صورت میں حضرت جبرائیل علیہ السلام نے بھی آ کر جب قیامت کے بارے میں سوال کیا تھا تو آپ نے صاف فرمایا تھا اس کا علم نہ پوچھنے والے کو ہے نہ اسے جس سے پوچھا جا رہا ہے [2] ایک اور حدیث میں ہے کہ دیہات کے رہنے والے

---

[1] [سورہ المائدہ: آیت ٦٧]

[2] [صحیح : صحیح بخاری : کتاب الایمان : باب سوال جبریل النبی عن الایمان (٥٠) صحیح مسلم : کتاب الایمان : باب الایمان ما هو وبیان خصاله (٩۔ ١٠) ترمذی : کتاب الایمان : باب ما جآء فی وصف جبریل النبی الایمان والاسلام (٢٦١٠) ابو داؤد : کتاب السنة : باب فی القدر (٤٦٩٥) نسائی: کتاب الایمان : باب نعت الاسلام (٤٩٩٢) ابن ماجه : کتاب السنة : باب فی الایمان (٦٣)]

نے با آواز بلند آپ سے دریافت کیا کہ حضور ﷺ قیامت کب آئے گی؟ آپ نے فرمایا وہ آئے گی ضرور مگر یہ بتا کہ تو نے اس کیلئے کیا تیاری کر رکھی ہے؟ اس نے کہا میرے پاس روزے نماز کی کثرت تو نہیں البتہ اللہ اور رسول اللہ ﷺ کی محبت ہے آپ نے فرمایا پھر تو اس کے ساتھ ہوگا جس کی تجھے محبت ہے، حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں مسلمان کسی حدیث سے اس قدر خوش نہیں ہوئے جتنے اس حدیث سے (۱) اس حدیث سے بھی معلوم ہوا کہ قیامت کا ٹھیک وقت آپ کو معلوم نہ تھا' ابن ابی حاتم میں ہے کہ آپ نے فرمایا اے لوگو! تم میں علم ہے تو اپنے آپ کو مردوں میں شمار کیا کرو۔ اللہ کی قسم جس کا تم سے وعدہ کیا جاتا ہے وہ یقیناً ایک وقت آنے والی ہے (۲)

یہاں بھی آپ کوئی مقررہ وقت نہیں بتاتے' ابوداؤد میں کتاب الملاحم کے آخر میں ہے کہ اللہ تعالیٰ اس امت کو کیا عجب کہ آدھے دن تک کی مہلت دے دے (۳) اور روایت میں اتنا اور بھی ہے کہ حضرت سعد سے پوچھا گیا کہ آدھے دن سے کیا مراد ہے؟ فرمایا پانچ سو سال۔ (۴)

پھر فرماتا ہے اللہ عالم الغیب ہے وہ اپنے غیب پر کسی کو مطلع نہیں کرتا مگر مرسلین میں سے جسے چن لے' جیسے اور جگہ ہے ﴿وَلَا يُحِيطُونَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهِ إِلَّا بِمَا شَآءَ﴾ (۵) یعنی اس کے علم میں سے کسی چیز کا احاطہ نہیں کر سکتے مگر جو اللہ چاہے۔ یعنی رسول خواہ انسانوں میں سے ہوں خواہ فرشتوں میں سے ہوں جسے اللہ جتنا چاہتا ہے بتا دیتا ہے بس وہ اتنا ہی جانتے ہیں۔ پھر اس کی مزید تخصیص یہ ہوتی ہے کہ اس کی حفاظت اور ساتھ ہی اس علم کی اشاعت کیلئے جو اللہ نے اسے دیا ہے اس کے آس پاس ہر وقت نگہبان فرشتے مقرر رہتے ہیں۔ ﴿لِيَعْلَمَ﴾ کی ضمیر بعض نے تو کہا ہے کہ نبی ﷺ کی طرف ہے یعنی حضرت جبرائیل علیہ السلام کے آگے پیچھے چار چار فرشتے ہوتے تھے تاکہ حضور ﷺ کو یقین آ جائے کہ انہوں نے اپنے رب کا پیغام صحیح طور پر مجھے پہنچایا ہے' اور بعض کہتے ہیں مرجع ضمیر کا اہل شرک ہے یعنی باری باری آنے والے فرشتے نبی اللہ ﷺ کی حفاظت بھی کرتے ہیں شیطان سے اور اس کی ذریات سے تاکہ اہل شرک جان لیں کہ رسولوں نے رسالت اللہ ادا کر دی' یعنی رسولوں کے جھٹلانے والے بھی رسولوں کی رسالت کو جان لیں مگر اس میں کچھ اختلاف ہے۔ امام یعقوب کی قراءت پیش کے ساتھ ہے

---

(۱) [صحیح :صحیح بخاری : کتاب الادب : باب ما جآء فی قول الرجل ویلك (٦١٦٧) صحیح مسلم : کتاب البر والصلة : باب المرء مع من احب (٢٦٢٣٩)]

(۲) [ضعیف :ابن ابی الدنیا فی قصر الامل (ص : ٢٨-٢٩) ابو نعیم فی الحلیة (٩١/٦) بیهقی فی شعب الایمان (٣٥٥/٧)] اس کی سند میں ابوبکر بن ابی مریم راوی ضعیف ہے۔ حافظ عراقی ؒ نے بھی اس کی سند کو ضعیف کہا ہے۔ [تخریج الاحیاء (٣٩٠٥)]

(۳) [صحیح :ابو داؤد : کتاب الملاحم : باب قیام الساعة (٤٣٤٩)] شیخ البانی ؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔ [صحیح ابو داود ، السلسلة الصحیحة (١٦٤٣)]

(۴) [صحیح :ابو داؤد: کتاب الملاحم : باب قیامة الساعة (٤٣٥٠)] شیخ البانی ؒ اسے صحیح کہتے ہیں۔ [صحیح ابو داود (٣٦٥٦)]

(۵) [سورة البقرہ : آیت ٢٥٥]

یعنی لوگ جان لیں کہ رسولوں نے تبلیغ کر دی' اور ممکن ہے کہ یہ مطلب ہو کہ اللہ تعالیٰ جان لے یعنی وہ اپنے رسولوں کی اپنے فرشتے بھیج کر حفاظت کرتا ہے تاکہ وہ رسالت ادا کر سکیں اور وحی الٰہی محفوظ رکھ سکیں اور اللہ جان لے کہ انہوں نے رسالت ادا کر دی۔ جیسے فرمایا ﴿وَمَا جَعَلْنَا الْقِبْلَةَ الَّتِي كُنْتَ عَلَيْهَا﴾ [1] الخ یعنی جس قبلہ پر تو تھا اسے ہم نے صرف اس لئے مقرر کیا تھا کہ ہم رسول کے سچے تابعدار اور مرتدوں کو جان لیں اور جگہ ہے ﴿وَلَيَعْلَمَنَّ اللّٰهُ الَّذِينَ اٰمَنُوْا﴾ [2] الخ یعنی اللہ تعالیٰ ایمان والوں کو اور منافقوں کو جان لے گا اور بھی اس قسم کی آیتیں ہیں مطلب یہ ہے کہ اللہ پہلے ہی سے جانتا ہے لیکن اسے ظاہر کر کے بھی جان لیتا ہے' اسی لئے یہاں اس کے بعد ہی فرمایا کہ ہر چیز اور سب کی گنتی اللہ کے علم کے احاطہ میں ہے۔ الحمد للہ سورۂ جن کی تفسیر ختم ہوئی۔

# تفسیر سورۃ المزمل

**مزمل کا معنی ومفہوم:** بزار میں حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ قریش دار الندوہ میں جمع ہو کر آپس میں کہنے لگے کہ آؤ مل کر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک ایسا نام تجویز کریں کہ سب کی زبان سے وہی نکلے تاکہ باہر کے لوگ ایک ہی آواز سن کر جائیں' تو بعض نے کہا ان کا نام کاہن رکھو اس پر اوروں نے کہا درحقیقت وہ کاہن تو نہیں' کہا اچھا پھر ان کا نام مجنون رکھو اس پر بھی اوروں نے کہا وہ مجنون بھی نہیں' پھر بعض نے کہا ساحر نام رکھو اس پر اور لوگوں نے کہا وہ ساحر یعنی جادوگر بھی نہیں' غرض وہ کوئی ایسا نام تجویز نہ کر سکے جس پر سب کا اتفاق ہو اور یہ مجمع یوں ہی اٹھ کھڑا ہوا' آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم یہ خبر سن کر منہ لپیٹ کر کپڑا اوڑھ کر لیٹ رہے جبرائیل علیہ السلام تشریف لائے اور اسی طرح یعنی اے منہ لپیٹ کر کپڑا اوڑھنے والے کہہ کر آپ کو مخاطب کیا [3] اس روایت کے ایک راوی معلّٰی بن عبدالرحمٰن سے گو اہل علم کی جماعت روایت لیتی ہے اور اس سے حدیثیں نقل کرتے ہیں لیکن ان کی روایتوں میں بہت سی ایسی حدیثیں بھی ہیں جن پر ان کی متابعت نہیں کی جاتی۔

| |
|---|
| بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ |
| يٰٓاَيُّهَا الْمُزَّمِّلُ ۙ﴿۱﴾ قُمِ الَّيْلَ اِلَّا قَلِيْلًا ۙ﴿۲﴾ نِّصْفَهٗٓ اَوِ انْقُصْ مِنْهُ قَلِيْلًا ۙ﴿۳﴾ |
| اَوْ زِدْ عَلَيْهِ وَرَتِّلِ الْقُرْاٰنَ تَرْتِيْلًا ۭ﴿۴﴾ اِنَّا سَنُلْقِيْ عَلَيْكَ قَوْلًا ثَقِيْلًا ﴿۵﴾ اِنَّ |
| نَاشِئَةَ الَّيْلِ هِيَ اَشَدُّ وَطْـًٔا وَّاَقْوَمُ قِيْلًا ۭ﴿۶﴾ اِنَّ لَكَ فِي النَّهَارِ سَبْحًا طَوِيْلًا ۭ﴿۷﴾ |
| وَاذْكُرِ اسْمَ رَبِّكَ وَتَبَتَّلْ اِلَيْهِ تَبْتِيْلًا ۭ﴿۸﴾ رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا |
| هُوَ فَاتَّخِذْهُ وَكِيْلًا ﴿۹﴾ |

---

[1] [سورۃ البقرہ: آیت ۱۴۳] [2] [سورۃ العنکبوت : آیت ۱۱]

[3] [ضعیف : مسند بزار (۲۲۷۶) مجمع الزوائد (۱۱۴۴۳)] اس میں معلّٰی بن عبدالرحمٰن کذاب ہے۔]

اللہ تعالیٰ بہت بڑے بخشنے والے اور بہت زیادہ رحم کرنیوالے کے نام سے شروع

8 اے جھرمٹ مار کر کپڑے اوڑھنے والے ○ رات کو تہجد پڑھا کر مگر تھوڑی رات ○ آدھی رات یا اس سے بھی کچھ کم کر لے ○ یا اس پر بڑھا دے اور قرآن کو ٹھہر ٹھہر کر صاف صاف پڑھا کر ○ یقیناً ہم تم پر بہت بھاری بات عنقریب نازل کریں گے ○ بیشک رات کا اٹھنا نفس کو خوب کچل دیتا ہے اور بات کو بہت درست کر دیتا ہے ○ یقیناً تجھے دن میں بہت شغل رہتا ہے ○ تو اپنے رب کے نام کا ذکر کیا کر اور تمام خلائق سے کٹ کر اس کی طرف متوجہ ہو جا ○ مشرق و مغرب کا پروردگار جس کے سوا کوئی معبود نہیں تو اسی کو اپنا کارساز بنا لے ○

---

**پیغمبر ﷺ کو نماز تہجد اور تلاوتِ قرآن کا حکم:** اللہ تعالیٰ اپنے نبی ﷺ کو حکم دیتا ہے کہ راتوں کے وقت کپڑے لپیٹ کر سو رہنے کو چھوڑ دیں اور تہجد کی نماز کے قیام کو اختیار کر لیں' جیسے فرمان ہے ﴿تَتَجَافٰی جُنُوبُهُمْ عَنِ الْمَضَاجِعِ﴾ [1] الخ' ان کے پہلو بستروں سے الگ ہوتے ہیں اور اپنے رب کو خوف اور لالچ سے پکارتے ہیں اور ہمارے دیئے ہوئے میں سے دیتے رہتے ہیں' حضور ﷺ پوری عمر اس حکم کی بجا آوری کرتے رہے تہجد کی نماز صرف آپ پر واجب تھی یعنی امت پر واجب نہیں ہے' جیسے اور جگہ ہے ﴿وَمِنَ الَّيْلِ فَتَهَجَّدْ بِهٖ نَافِلَةً لَّكَ﴾ [2] الخ' راتوں کو تہجد پڑھا کر یہ حکم صرف تجھے ہے تیرا رب تجھے مقام محمود میں پہنچانے والا ہے' یہاں اس حکم کے ساتھ ہی مقدار بھی بیان فرما دی کہ آدھی رات یا کچھ کم و بیش۔ "مزمل" کے معنی سونے والے اور کپڑا لپیٹنے والے کے ہیں' اس وقت حضور ﷺ اپنی چادر اوڑھے لیٹے ہوئے تھے اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ اے قرآن کے مفہوم کو اچھی طرح اخذ کرنے والے' تو آدھی رات تک تہجد میں مشغول رہا کر' یا کچھ بڑھا گھٹا دیا کر اور قرآن شریف کو آہستہ آہستہ ٹھہر ٹھہر کر پڑھا کر تا کہ خوب سمجھا جائے' اس حکم کے بھی حضور ﷺ عامل تھے' حضرت صدیقہ رضی اللہ عنہا کا بیان ہے کہ آپ قرآن کریم کو ترتیل کے ساتھ پڑھتے تھے جس سے بڑی دیر میں سورت ختم ہوتی تھی گویا چھوٹی سی سورت بڑی سے بڑی ہو جاتی تھی [3] صحیح بخاری شریف میں ہے کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے رسول اللہ ﷺ کی قراءت کا وصف پوچھا جاتا ہے تو آپ فرماتے ہیں حضور ﷺ خوب مد کر کے پڑھا کرتے تھے پھر ﴿بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾ پڑھ کر سنائی جس میں لفظ "اللہ" لفظ "رحمن" پر لفظ "رحیم" پر مد کیا [4] ابن جریج کہتے ہے کہ ہر ہر آیت پر آپ پورا پورا وقف کرتے تھے' جیسے ﴿بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾ پڑھ کر وقف کرتے ﴿اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ﴾ پڑھ کر وقف کرتے ﴿اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ﴾ پڑھ کر وقف کرتے ﴿مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ﴾ پڑھ کر ٹھہرتے۔ یہ حدیث مسند احمد' ابوداؤد اور ترمذی میں بھی ہے۔ [5] مسند کی ایک حدیث

---

[1] [سورة السجده : آیت ١٦] [2] [سورة الاسراء : آیت ٧٩]

[3] [صحیح :صحیح مسلم : کتاب صلاة المسافرین : باب جواز النافلة قائما وقاعدا (٧٣٣)]

[4] [صحیح :صحیح بخاری : کتاب فضائل القرآن : باب مد القرآءة (٥٠٤٦)]

[5] [صحیح : مسند احمد (٣٠٢/٦) ابو داؤد : کتاب الحروف والقراءات (٤٠٠١) ترمذی : کتاب القرآءات : باب فی فاتحة الکتاب (٢٩٢٧)] شیخ البانی نے اسے صحیح کہا ہے۔[صحیح ابو داود (٣٣٧٩)]

میں ہے کہ قرآن کے قاری سے قیامت والے دن کہا جائے گا کہ پڑھتا جا اور چڑھتا جا اور ترتیل سے پڑھ جیسے دنیا میں ترتیل سے پڑھا کرتا تھا تیرا درجہ وہ ہے جہاں تیری آخری آیت ختم ہو یہ حدیث ابوداؤد ترمذی اور نسائی میں بھی ہے اور امام ترمذی رحمہ اللہ اسے حسن صحیح کہتے ہیں ① ہم نے اس تفسیر کے شروع میں وہ احادیث وارد کردی ہیں جو ترتیل کے مستحب ہونے اور اچھی آواز سے قرآن پڑھنے پر دلالت کرتی ہیں جیسے وہ حدیث جس میں ہے قرآن کو اپنی آوازوں سے مزین کرو ② اور ہم میں سے وہ نہیں جو خوش آوازی سے قرآن نہ پڑھے ③ اور حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کی نسبت حضور ﷺ کا یہ فرمانا کہ اسے آل داؤد کی خوش آوازی عطا کی گئی ہے ④ اور حضرت ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ کا فرمانا کہ اگر مجھے معلوم ہوتا کہ آپ سن رہے ہیں تو میں اور اچھے گلے سے زیادہ عمدگی کے ساتھ پڑھتا ⑤ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کا فرمان کہ ریت کی طرح قرآن کو نہ پھیلاؤ اور شعروں کی طرح قرآن کو بے ادبی سے نہ پڑھو اس کے عجائب پر غور کرو اور دلوں میں اثر لیتے جاؤ اور اس میں دوڑ نہ لگاؤ کہ جلد سورت ختم ہو (بغوی) ایک شخص آ کر حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے کہتا ہے میں نے مفصل کی تمام سورتیں آج کی رات ایک ہی رکعت میں پڑھ ڈالیں آپ نے فرمایا پھر تو تو نے شعروں کی طرح جلدی جلدی پڑھا ہوگا مجھے وہ برابر برابر سورتیں خوب یاد ہیں جنہیں رسول کریم ﷺ ملا کر پڑھا کرتے تھے پھر مفصل کی سورتوں میں سے بیس سورتوں کے نام لئے کہ ان میں سے دو دو سورتیں حضور ﷺ ایک ایک رکعت میں پڑھا کرتے تھے۔ ⑥ پھر فرماتا ہے ہم تجھ پر عنقریب بھاری بوجھل بات اتاریں گے یعنی عمل میں ثقیل ہوگی اور اترتے وقت بوجہ اپنی عظمت کے گراں قدر ہوگی حضرت

---

① [حسن صحیح : مسند احمد (۲/۱۹۶) ابو داؤد : کتاب الوتر : باب کیف الترتیل فی القراءۃ (۱۴۶۴) ترمذی : کتاب فضائل القرآن : باب ان الذی لیس فی جوفہ من القرآن (۲۹۱۴) نسائی فی السنن الکبری : کتاب فضائل القرآن : باب الترتیل (۸۰۵۶) صحیح ابن حبان (۷۶۶) ابن ابی شیبہ (۱۰/۴۹۸)] شیخ البانیؒ نے اسے حسن صحیح کہا ہے۔[صحیح ابوداود]

② [صحیح : مسند احمد (۴/۲۹۶) بخاری معلقا : کتاب التوحید (۷۵۴۴) ومسندا فی خلق افعال العباد (۲۵۰) ابو داؤد : کتاب الوتر : باب یستحب الترتیل فی القرائۃ (۱۴۶۸) ابن ماجہ : کتاب اقامۃ الصلوۃ والسنۃ فیھا : باب فی حسن الصوت بالقرآن (۱۳۴۲) نسائی : کتاب الافتتاح : باب تزیین القرآن بالصوت (۱۰۱۶) عبدالرزاق (۴۱۷۶)] شیخ البانیؒ اسے صحیح کہتے ہیں۔[صحیح ابوداود]

③ [صحیح : صحیح بخاری : کتاب التوحید : باب قول اللہ تعالی واسروا قولکم اواجھروا بہ (۷۵۲۷) ابو داؤد : کتاب الوتر : باب یستحب الترتیل فی القراءۃ (۱۴۶۹) مسنداحمد (۱/۱۷۵)]

④ [صحیح : صحیح بخاری : کتاب فضائل القرآن : باب حسن الصوت بالقراءۃ القرآن (۵۰۴۸) صحیح مسلم : کتاب صلاۃ المسافرین : باب استحباب تحسین الصوت بالقرآن (۷۹۳)]

⑤ [صحیح : صحیح مسلم : کتاب فضائل القرآن : وما یتعلق بہ (۷۹۳) مسند احمد (۵/۳۴۹)]

⑥ [صحیح : صحیح بخاری : کتاب الاذان : باب الجمع بین السورتین فی رکعۃ (۷۷۵) صحیح مسلم : کتاب صلاۃ المسافرین : باب ترتیل القراءۃ واجتناب الھذ (۸۲۲)]

زید بن ثابت رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر وحی اتری اس وقت آپ کا گھٹنہ میرے گھٹنے پر تھا وحی کا اتنا بوجھ پڑا کہ میں تو ڈرنے لگا کہ میری ران کہیں ٹوٹ نہ جائے[1] مسند احمد میں ہے حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ وحی کا احساس بھی آپ کو ہوتا ہے؟ آپ نے فرمایا میں ایسی آواز کو سنتا ہوں جیسے کسی زنجیر کے بجنے کی آواز ہو میں چپکا ہو جاتا ہوں جب بھی وحی نازل ہوتی ہے مجھ پر اتنا بوجھ پڑتا ہے کہ میں سمجھتا ہوں کہ میری جان نکل جائے گی[2] صحیح بخاری شریف کے شروع میں ہے حضرت حارث بن ہشام رضی اللہ عنہ پوچھتے ہیں یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپ کے پاس وحی کس طرح آتی ہے؟ آپ نے فرمایا کبھی تو گھنٹی کی آواز کی طرح ہوتی ہے جو مجھ پر بہت بھاری پڑتی ہے اور جب وہ گنگناہٹ کی آواز ختم ہو جاتی ہے تو اس میں جو کچھ کہا گیا وہ مجھے خوب محفوظ ہو جاتا ہے اور کبھی فرشتہ انسانی صورت میں میرے پاس آتا ہے اور مجھ سے کلام کرتا ہے اور میں یاد کر لیتا ہوں' حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں میں نے دیکھا کہ سخت جاڑے والے دن میں بھی جب آپ پر وحی اتر چکتی تو آپ کی پیشانی مبارک سے پسینے کے قطرے ٹپکتے[3] مسند احمد میں ہے کہ کبھی اونٹنی پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم سوار ہوتے اور اسی وقت میں وحی آتی تو اونٹنی جھک جاتی[4] ابن جریر میں یہ بھی ہے کہ پھر جب تک وحی ختم نہ ہو لے اونٹنی سے قدم نہ اٹھایا جاتا نہ اس کی گردن اونچی ہوتی۔[5] مطلب یہ ہے کہ خود وحی کا اترنا بھی اہم اور بوجھل تھا پھر احکام کا بجالانا اور ان کا عامل ہونا بھی اہم اور بوجھل تھا۔ یہی قول حضرت امام ابن جریر رحمہ اللہ کا ہے' حضرت عبدالرحمن رحمہ اللہ سے منقول ہے کہ جس طرح دنیا میں یہ ثقیل کام ہے اسی طرح آخرت میں اجر بھی بڑا بھاری ملے گا۔ پھر فرماتا ہے رات کا اٹھنا نفس کو زیر کرنے کیلئے اور زبان کو درست کرنے کیلئے اکسیر ہے "نشاء" کے معنی حبشی زبان میں قیام کرنے کے ہیں' رات بھر میں جب اٹھے اسے "ناشئة اللیل" کہتے ہیں' تہجد کی نماز کی خوبی یہ ہے کہ دل اور زبان ایک ہو جاتا ہے اور تلاوت کے جو الفاظ زبان سے نکلتے ہیں دل میں گڑ جاتے ہیں اور بہ نسبت دن کے رات کی تنہائی میں معنی مطلب خوب ذہن نشین ہوتا جاتا ہے کیونکہ دن بھیڑ بھاڑ کا' شور و غل کا' کمائی دھندے کا وقت ہوتا ہے۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے اَقْوَمُ قِيلًا کو اَصْوَبُ قِيلًا پڑھا تو لوگوں نے کہا ہم تو اَقْوَمُ پڑھتے ہیں۔

---

[1] [صحیح : صحیح بخاری : کتاب التفسیر : باب لا یستوی القعدون من المومنین (۴۵۹۲) و کتاب الجهاد (۲۸۳۲)]

[2] [ضعیف : مسند احمد (۲/۲۲۲)] شیخ شعیب ارناؤوط اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔[الموسوعة الحدیثیة (۷۰۷۱)] اس کی سند میں ابن لہیعہ ضعیف ہے۔]

[3] [صحیح : صحیح بخاری : کتاب بدء الوحی : باب کیف بداء الوحی الی رسول الله (۲) صحیح مسلم : کتاب الفضائل : باب عرق النبی فی البرد (۲۳۳۳)]

[4] [صحیح : مسند احمد (۶/۱۱۸)] امام ہیثمی نے فرمایا ہے کہ اس کے راوی صحیح کے راوی ہیں۔[مجمع الزوائد (۸/۲۶۰)] شیخ شعیب ارناؤوط اس حدیث کو صحیح کہتے ہیں۔[الموسوعة الحدیثیة (۲۴۸۶۸)]

[5] [مرسل : تفسیر ابن جریر الطبری (۲۹/۱۲۷)]

# تفسیر سورۃ نباء

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

عَمَّ يَتَسَآءَلُوْنَ ① عَنِ النَّبَاِ الْعَظِيْمِ ② الَّذِيْ هُمْ فِيْهِ مُخْتَلِفُوْنَ ③ كَلَّا سَيَعْلَمُوْنَ ④ ثُمَّ كَلَّا سَيَعْلَمُوْنَ ⑤ اَلَمْ نَجْعَلِ الْاَرْضَ مِهٰدًا ⑥ وَّالْجِبَالَ اَوْتَادًا ⑦ وَّخَلَقْنٰكُمْ اَزْوَاجًا ⑧ وَّجَعَلْنَا نَوْمَكُمْ سُبَاتًا ⑨ وَّجَعَلْنَا الَّيْلَ لِبَاسًا ⑩ وَّجَعَلْنَا النَّهَارَ مَعَاشًا ⑪ وَّبَنَيْنَا فَوْقَكُمْ سَبْعًا شِدَادًا ⑫ وَّجَعَلْنَا سِرَاجًا وَّهَّاجًا ⑬ وَّاَنْزَلْنَا مِنَ الْمُعْصِرٰتِ مَآءً ثَجَّاجًا ⑭ لِّنُخْرِجَ بِهٖ حَبًّا وَّنَبَاتًا ⑮ وَّجَنّٰتٍ اَلْفَافًا ⑯

میں اللہ تعالیٰ بخشش کرنے والے مہربان کے نام سے شروع کرتا ہوں

یہ لوگ کس چیز کی پوچھ گچھ کرتے ہیں○ اس بڑی خبر کی○ جس میں یہ مختلف ہیں○ یقیناً یہ ابھی جان لیں گے○ اور بالیقین انہیں بہت جلد معلوم ہو جائے گا○ کیا ہم نے زمین کو فرش نہیں بنایا○ اور پہاڑوں کو میخیں نہیں بنایا؟○ اور ہم نے تمہیں جوڑا جوڑا پیدا کیا○ اور ہم نے تمہاری نیند کو آرام کا سبب بنایا○ اور رات کو ہم نے پردہ بنایا○ اور دن کو ہم نے وقت روزگار بنایا○ اور تمہارے اوپر ہم نے سات مضبوط آسمان بنائے○ اور ایک روشن چراغ پیدا کیا○ اور برسنے والے بادلوں سے ہم نے بکثرت بہتا ہوا پانی برسایا○ تاکہ اس سے ہم اناج اور سبزہ اگائیں○ اور گھنے باغ بھی○

**قیامت اور انعامات الٰہی کا ذکر:** جو مشرک اور کفار قیامت کے آنے کے منکر تھے اور بطور انکار کے آپس میں سوالات کیا کرتے تھے اور مرنے کے بعد جی اٹھنے پر تعجب کرتے تھے ان کے جواب میں اور قیامت کے قائم ہونے کی خبر میں اور اس کے دلائل میں پروردگار عالم فرماتا ہے کہ یہ لوگ آپس میں کس چیز کے بارے میں سوالات کر رہے ہیں؟ پھر خود فرماتا ہے کہ یہ قیامت کے قائم ہونے کی بابت سوالات کرتے ہیں جو بڑا بھاری دن ہے اور نہایت دل ہلا دینے والا امر ہے۔ مگر حضرت مجاہد رحمہ اللہ سے یہ مروی ہے کہ اس سے مراد قرآن ہے[1] لیکن بظاہر ٹھیک بات یہی ہے کہ اس سے مراد مرنے کے بعد جینا ہے جیسے کہ حضرت قتادہ رحمہ اللہ اور حضرت ابن زید رحمہ اللہ کا قول ہے پھر اس آیت ﴿اَلَّذِیْ هُمْ فِیْهِ مُخْتَلِفُوْنَ﴾ (جس میں یہ لوگ آپس میں اختلاف رکھتے ہیں) میں جس اختلاف کا ذکر ہے وہ یہ ہے کہ لوگ اس کے بارے میں مختلف محاذوں پر ہیں ان کا اختلاف یہ تھا کہ مومن تو مانتے ہیں کہ قیامت ہوگی لیکن کفار اس کے منکر تھے۔ پھر ان منکروں کو اللہ تعالیٰ دھمکاتا ہے کہ تمہیں عنقریب اس کا علم حاصل ہو جائے گا اور تم ابھی ابھی معلوم کر لو گے اس میں سخت ڈانٹ ڈپٹ ہے پھر اللہ تعالیٰ اپنی قدرت کی عجیب و غریب نشانیاں بیان فرما رہا ہے جن سے قیامت کے قائم کرنے پر اس کی قدرت کا ہونا صاف طور پر ظاہر ہو

[1] [تفسیر ابن جریر الطبری (۱۲/۳۹۵)]

بھی موت کے گھاٹ اترو گے۔ پھر تمہارا نتیجہ جہنم ہی ہے جس کا ذکر اوپر گزر چکا۔ تمہاری بداعمالیوں اور سیاہ کاریوں کی سزا ہمارے پاس تیار ہے کوئی مجرم ہماری نگاہ سے باہر نہیں' قیامت کو ہمارے نبی ﷺ کو ہماری وحی کو نہ ماننے والا اسے جھوٹا جاننے والا قیامت کے دن سخت نقصان میں اور پورے خسارے میں ہوگا۔ اس کی سخت خرابی ہے۔ جیسے اور جگہ ارشاد ہے ﴿نُمَتِّعُهُمْ قَلِيلًا ثُمَّ نَضْطَرُّهُمْ إِلَىٰ عَذَابٍ غَلِيظٍ﴾ ① دنیا میں ہم انہیں تھوڑا سا فائدہ پہنچا دیں گے پھر تو ہم انہیں سخت عذاب کی طرف بے بس کر دیں گے اور جگہ فرمان ہے ﴿قُلْ إِنَّ الَّذِينَ يَفْتَرُونَ عَلَى اللَّهِ الْكَذِبَ لَا يُفْلِحُونَ ○ مَتَاعٌ فِي الدُّنْيَا ثُمَّ إِلَيْنَا مَرْجِعُهُمْ ثُمَّ نُذِيقُهُمُ الْعَذَابَ الشَّدِيدَ بِمَا كَانُوا يَكْفُرُونَ﴾ ② یعنی اللہ تعالیٰ پر جھوٹ باندھنے والے کامیاب نہیں ہو سکتے۔ دنیا میں یونہی سا فائدہ اٹھا لیں پھر ان کا لوٹنا تو ہماری طرف ہے' ہم انہیں ان کے کفر کی سزا میں سخت تر عذاب چکھائیں گے۔

پھر فرمایا کہ ان نادان منکروں کو جب کہا جاتا ہے کہ آؤ اللہ کے سامنے جھک تو لو' جماعت کے ساتھ نماز ادا کر لو تو ان سے یہ بھی نہیں ہو سکتا' اس سے بھی جی چراتے ہیں بلکہ اسے حقارت سے دیکھتے ہیں اور تکبر کے ساتھ انکار کر دیتے ہیں۔

ان کیلئے جو جھٹلانے میں عمریں گزار دیتے ہیں قیامت کے دن بڑی مصیبت ہوگی۔

پھر فرمایا جب یہ لوگ اس پاک کلام مجید پر بھی ایمان نہیں لاتے تو پھر کس کلام کو مانیں گے؟ جیسے اور جگہ ہے ﴿فَبِأَيِّ حَدِيثٍ بَعْدَ اللَّهِ وَآيَاتِهِ يُؤْمِنُونَ﴾ ③ یعنی اللہ تعالیٰ پر اور اس کی آیتوں پر جب یہ ایمان نہ لائے تو اب کس بات پر ایمان لائیں گے؟ ابن ابی حاتم میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا یہ جو شخص اس سورت کی اس آیت کو پڑھے اسے اس کے جواب میں ﴿آمَنْتُ بِاللَّهِ وَبِمَا أَنْزَلَ﴾ ④ کہنا چاہئے۔ یعنی میں اللہ تعالیٰ پر اور اس کی اتاری ہوئی کتابوں پر ایمان لایا۔ یہ حدیث سورۃ قیامہ کی تفسیر میں بھی گزر چکی ہے' سورۃ والمرسلات کی تفسیر ختم ہوئی۔

اللہ تعالیٰ کا ہزار ہزار شکر ہے کہ انتیسویں پارے کی تفسیر بھی پوری ہوئی۔ یہ محض اسی کا فضل و کرم اور لطف و رحم ہے۔ فالحمد للہ۔

---

① [لقمان : ٢٤] ② [یونس : ٧٠] ③ [الجاثیه : ٦]

④ [ضعيف : مسند احمد (٧٧/٩) ابو داؤد : كتاب الصلوة : باب مقدار الركوع والسجود (٨٨٧) ترمذی : كتاب تفسير القرآن : باب ومن سورة التين (٣٣٤٧) السنن الصغير للبيهقی (٣٢٤) وفی شعب الايمان (٢٠٩٧) شرح السنة للبغوی (٤٥٢/١) مسند ابو عوانة (٨٠/١) مسند حميدی (٩٩٥)] حافظ بوصیریؒ فرماتے ہیں کہ اس کی سند ضعیف ہے کیونکہ اس میں تابعی مجہول ہے۔ [اتحاف الخيرة المهرة (٢٩٦/٦)] شیخ البانیؒ نے اسے ضعیف کہا ہے۔ [ضعيف ابو داود (١٨٨)] شیخ شعیب ارناؤوط فرماتے ہیں کہ اس کی سند ضعیف ہے کیونکہ اس میں ایک راوی مجہول ہے۔ [الموسوعة الحديثية (٧٣٩١)] حافظ زبیر علی زئی بھی اسے ضعیف کہتے ہیں۔]

کر کے لوگوں کے بیچوں بیچ پہنچا کر بہ آواز بلند کہے گی اے لوگو! تین قسم کے لوگوں کو ابھی ہی پکڑ لینے کا مجھے حکم مل چکا ہے' میں انہیں خوب پہچانتی ہوں کوئی باپ اپنی اولاد کو اور کوئی بھائی اپنے بھائی کو اتنا نہ جانتا ہو گا جتنا میں انہیں پہچانتی ہوں' آج نہ تو وہ مجھ سے کہیں چھپ سکتے ہیں نہ کوئی انہیں چھپا سکتا ہے۔ ایک تو وہ جس نے اللہ کے ساتھ کسی کو شریک کیا ہو' دوسرے وہ جو منکر اور متکبر ہو' اور تیسرے وہ جو نافرمان شیطان ہو' پھر وہ مڑ مڑ کر چن چن کر ان اوصاف کے لوگوں کو میدان محشر میں چھانٹ لے گی اور ایک ایک کو پکڑ کر نگل جائے گی اور حساب سے چالیس سال پہلے ہی یہ جہنم واصل ہو جائیں گے۔ (اللہ تبارک وتعالیٰ ہمیں محفوظ رکھے۔ آمین)

إِنَّ الْمُتَّقِينَ فِي ظِلَالٍ وَعُيُونٍ ﴿٤١﴾ وَفَوَاكِهَ مِمَّا يَشْتَهُونَ ﴿٤٢﴾ كُلُوا وَاشْرَبُوا هَنِيئًا بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُونَ ﴿٤٣﴾ إِنَّا كَذَٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِينَ ﴿٤٤﴾ وَيْلٌ يَوْمَئِذٍ لِلْمُكَذِّبِينَ ﴿٤٥﴾ كُلُوا وَتَمَتَّعُوا قَلِيلًا إِنَّكُمْ مُجْرِمُونَ ﴿٤٦﴾ وَيْلٌ يَوْمَئِذٍ لِلْمُكَذِّبِينَ ﴿٤٧﴾ وَإِذَا قِيلَ لَهُمُ ارْكَعُوا لَا يَرْكَعُونَ ﴿٤٨﴾ وَيْلٌ يَوْمَئِذٍ لِلْمُكَذِّبِينَ ﴿٤٩﴾ فَبِأَيِّ حَدِيثٍ بَعْدَهُ يُؤْمِنُونَ ﴿٥٠﴾ ع ۲

بے شک پرہیز گار لوگ سایوں میں ہیں اور بہتے چشموں میں ○ اور ان میووں میں جن کی وہ خواہش کریں ○ کھاؤ پیو سہتا پچتا اپنے کیئے ہوئے اعمال کے بدلے ○ یقیناً ہم نیکی کرنے والوں کو اسی طرح جزا دیتے ہیں ○ اس دن سچا نہ جاننے والوں کیلئے ویل ہے ○ (اے جھٹلانے والو تم دنیا میں) تھوڑا سا کھا لو برت لو بے شک تم گنہگار ہو ○ قیامت کے دن جھٹلانے والوں کیلئے سخت ہلاکت ہے ○ ان سے جب کہا جاتا ہے کہ رکوع کر لو تو نہیں کرتے ○ اس دن جھٹلانے والوں کی تباہی ہے ○ اب اس قرآن کے بعد کس بات پر ایمان لائیں گے؟ ○

---

**پرہیز گاروں کے لیے جنت کی نعمتیں:** اوپر چونکہ بدکاروں کی سزاؤں کا بیان ہوا تھا یہاں نیک کاروں کی جزا کا بیان ہو رہا ہے کہ جو لوگ متقی پرہیز گار تھے اللہ کے عبادت گزار تھے فرائض اور واجبات کے پابند تھے۔ اللہ کی نافرمانیوں سے' حرام کاریوں سے بچتے تھے وہ قیامت کے دن جنتوں میں ہوں گے' جہاں قسم قسم کی نہریں چل رہی ہیں۔ گنہگار سیاہ بدبودار دھوئیں میں گھرے ہوئے ہوں گے۔ اور یہ نیک کردار جنتوں کے گھنے ٹھنڈے اور کیف سایوں میں بآرام تمام لیٹے بیٹھے ہوں گے۔ سامنے صاف شفاف چشمے اپنی پوری روانی سے جاری ہیں۔ قسم قسم کے پھل میوے اور ترکاریاں موجود ہیں' جسے جب جی چاہے کھائیں' نہ روک ٹوک ہے نہ کمی اور نقصان کا اندیشہ ہے' نہ فنا ہونے اور ختم ہونے کا خدشہ ہے' پھر حوصلہ بڑھانے اور دل میں خوشی دوبالا کرنے کیلئے اللہ تعالیٰ کی طرف سے بار بار فرمایا جاتا ہے کہ اے میرے پیارے بندو! تم بخوشی بافراغت لذیذ پر کیف طعام کھاؤ پیو' ہم ہر نیک کار' پرہیز گار' مخلص انسان کو اسی طرح بھلا بدلہ اور نیک جزا دیتے ہیں۔ ہاں جھٹلانے والوں کی تو آج بڑی خرابی ہے ان جھٹلانے والوں کو دھمکایا جاتا ہے کہ اچھا دنیا میں تو تم کچھ کھا پی لو برت برتا لو فائدہ اٹھا لو عنقریب یہ فنا ہو جائیں گی اور تم

کے مضبوط لمبے چوڑے تنے کے ہیں' دیکھنے والے کو یہ لگتا ہے کہ گویا وہ سیاہ رنگ اونٹ ہیں یا کشتیوں کے رسے ہیں یا تانبے کے ٹکڑے ہیں' حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں ہم جاڑے کے موسم میں تین تین ہاتھ کی یا کچھ زیادہ لمبی لکڑیاں لے کر انہیں بلند کر لیتے اسے ہم قصر کہا کرتے تھے' کشتی کی رسیاں جب اکٹھی ہو جاتی ہیں تو خاصی اونچی قد آدم کے برابر ہو جاتی ہیں' اسی کو یہاں مراد لیا گیا ہے' ان جھٹلانے والوں پر حسرت وافسوس ہے' آج نہ یہ بول سکیں گے اور نہ انہیں عذر معذرت کرنے کی اجازت ملے گی کیونکہ ان پر حجت قائم ہو چکی اور ظالموں کی بات ثابت ہو گئی اب انہیں بولنے کی اجازت نہیں' یہ یاد رہے کہ قرآن کریم میں ان کا بولنا مکرنا چھپانا عذر کرنا بھی بیان ہوا ہے' تو مطلب یہ ہے کہ حجت قائم ہونے سے پہلے عذر معذرت وغیرہ پیش کریں گے جب سب توڑ دیا جائے گا اور دلیلیں پیش ہو جائیں گی تو اب بول چال عذر معذرت ختم ہو جائے گی' غرض میدان محشر کے مختلف مواقع اور لوگوں کی مختلف حالتیں ہیں کسی وقت یہ کسی وقت وہ' اسی لئے یہاں ہر کلام کے خاتمہ پر جھٹلانے والوں کی خرابی کی خبر دی جاتی ہے۔

پھر فرماتا ہے یہ فیصلے کا دن ہے اگلے پچھلے سب یہاں جمع ہیں اگر تم کسی چالاکی' مکاری' ہوشیاری اور فریب دہی سے میرے قبضے سے نکل سکتے ہو تو نکل جاؤ پوری کوشش کر لو۔ یہ خیال فرمائیے کہ کس قدر دل ہلا دینے والا فقرہ ہے' پروردگار عالم خود قیامت کے دن ان منکروں سے فرمائے گا کہ اب خاموش کیوں ہو؟ وہ عیاری' چالاکی اور بے باکی کیا ہوئی؟ دیکھو میں نے تم سب کو ایک میدان میں حسب وعدہ جمع کر دیا آج اگر کسی حکمت سے مجھ سے چھوٹ سکتے ہو تو کمی نہ کرو' جیسے اور جگہ ہے ﴿يَا مَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْإِنسِ إِنِ اسْتَطَعْتُمْ أَن تَنفُذُوا مِنْ أَقْطَارِ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ﴾ ① الخ' یعنی اے جن وانس کے گروہ! اگر تم زمین وآسمان کے کناروں سے باہر چلے جانے کی طاقت رکھتے ہو تو نکل جاؤ مگر اتنا سمجھ لو کہ بغیر قوت کے تم باہر نہیں جا سکتے اور وہ تم میں نہیں اور جگہ ہے ﴿وَلَا تَضُرُّونَهُ شَيْئًا﴾ ② یعنی تم اللہ کا کچھ نہیں بگاڑ سکتے' حدیث شریف میں ہے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اے میرے بندو! نہ تو تمہیں نفع پہنچانے کا اختیار ہے نہ نقصان پہنچانے کا' نہ تم مجھے کوئی فائدہ پہنچا سکتے ہو نہ میرا کچھ بگاڑ سکتے ہو ③ حضرت ابو عبداللہ جدلی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ میں بیت المقدس گیا دیکھا کہ وہاں حضرت عبادہ بن صامت اور حضرت عبداللہ بن عمرو اور حضرت کعب احبار رضی اللہ عنہم بیٹھے ہوئے باتیں کر رہے ہیں میں بھی بیٹھ گیا' میں نے سنا کہ حضرت عبادہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں قیامت کے دن اللہ تعالیٰ تمام اگلوں پچھلوں کو ایک چٹیل میدان میں جمع کرے گا آواز دینے والا آواز دے کر سب کو ہوشیار کر دے گا' پھر اللہ تعالیٰ فرمائے گا آج کا دن فیصلوں کا دن ہے تم سب اگلے پچھلوں کو میں نے جمع کر دیا ہے' اب میں تم سے کہتا ہوں کہ اگر میرے ساتھ کوئی دغا فریب مکر حیلہ کر سکتے ہو تو کر لو سنو! متکبر سرکش منکر اور جھٹلانے والا آج میری پکڑ سے بچ نہیں سکتا اور نہ کوئی نافرمان شیطان میرے عذابوں سے نجات پا سکتا ہے' حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا لو! ایک حدیث میں بھی سنا دوں' اس دن جہنم اپنی گردن دراز

---

① [سورۃ الرحمن: آیت ۳۳] ② [سورۃ ھود : آیت ۵۷]

③ [صحیح :صحیح مسلم : کتاب البر و الصلة : باب تحریم الظلم (۲۵۷۷)]

پیدا کیا ہے [1] پھر اس قطرے کو ہم نے رحم میں جمع کیا جو اس پانی کے جمع ہونے کی جگہ ہے اسے بڑھاتا ہے اور محفوظ رکھتا ہے مدت مقررہ تک وہ وہیں رہا یعنی چھ مہینے یا نو مہینے ہمارے اس اندازے کو دیکھو کہ کس قدر صحیح اور بہترین ہے پھر بھی اگر تم اس آنے والے دن کو نہ مانو گے تو یقین جانو کہ تمہیں قیامت کے دن بڑی حسرت اور سخت افسوس ہوگا۔

پھر فرمایا کیا ہم نے زمین کو یہ خدمت سپرد نہیں کی؟ کہ وہ تمہیں زندگی میں بھی اپنی پیٹھ پر چلاتی رہے اور موت کے بعد بھی تمہیں اپنے پیٹ میں چھپا رکھے پھر زمین کے نہ ہلنے جلنے کیلئے ہم نے مضبوط وزنی بلند پہاڑ اس میں گاڑ دیئے اور بادلوں سے برستا ہوا اور چشموں سے رستا ہوا ہلکا زود ہضم خوش گوار پانی ہم نے تمہیں پلایا ان نعمتوں کے باوجود بھی اگر تم میری باتوں کو جھٹلاتے ہی رہے تو یاد رکھو وہ وقت آ رہا ہے جب حسرت و افسوس کرو گے اور کچھ کام نہ آئے۔

اِنْطَلِقُوْٓا اِلٰى مَا كُنْتُمْ بِهٖ تُكَذِّبُوْنَ ۝ اِنْطَلِقُوْٓا اِلٰى ظِلٍّ ذِيْ ثَلٰثِ شُعَبٍ ۝ لَّا ظَلِيْلٍ وَّلَا يُغْنِيْ مِنَ اللَّهَبِ ۝ اِنَّهَا تَرْمِيْ بِشَرَرٍ كَالْقَصْرِ ۝ كَاَنَّهٗ جِمٰلَتٌ صُفْرٌ ۝ وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ۝ هٰذَا يَوْمُ لَا يَنْطِقُوْنَ ۝ وَلَا يُؤْذَنُ لَهُمْ فَيَعْتَذِرُوْنَ ۝ وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ۝ هٰذَا يَوْمُ الْفَصْلِ ۚ جَمَعْنٰكُمْ وَالْاَوَّلِيْنَ ۝ فَاِنْ كَانَ لَكُمْ كَيْدٌ فَكِيْدُوْنِ ۝ وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ۝ ع

اس دوزخ کی طرف جاؤ جسے تم جھٹلاتے رہے تھے ○ چلو تین شاخوں والے سائے کی طرف ○ جو دراصل نہ سایہ دینے والا ہے اور نہ شعلے سے بچا سکتا ہے ○ یقیناً دوزخ چنگاریاں پھینکتی ہے جو مثل قلعہ کے ہیں ○ گویا کہ وہ زرد اونٹ ہیں ○ آج ان جھوٹ جاننے والوں کی درگت ہے ○ آج کا دن وہ دن ہے کہ یہ بول بھی نہ سکیں گے ○ نہ انہیں عذر معذرت کی اجازت دی جائے گی ○ آج جھوٹا جاننے والوں کی خرابی ہے ○ یہ ہے فیصلے کا دن ہم نے تمہیں اور اگلوں کو سب کو جمع کر لیا ہے ○ پس اگر تم مجھ سے کوئی چال چل سکتے ہو تو چل لو ○ وائے ہے اس دن جھٹلانے والوں کیلئے ○

**جہنم کے شعلوں کی کیفیت:** جو کفار قیامت کے دن جزا سزا اور جنت دوزخ کو جھٹلاتے تھے ان سے قیامت کے دن کہا جائے گا کہ لو جسے سچا نہ جانتے تھے وہ سزا اور وہ دوزخ یہ موجود ہے اس میں جاؤ اس کے شعلے بھڑک رہے ہیں اور اونچے ہو ہو کر ان میں تین پھانکیں کھل جاتی ہیں تین حصے ہو جاتے ہیں اور ساتھ ہی دھواں بھی اوپر کو چڑھتا ہے جس سے نیچے کی طرف چھاؤں پڑتی ہے اور سایہ معلوم ہوتا ہے لیکن فی الواقع نہ تو وہ سایہ ہے نہ آگ کی حرارت کو کم کرتا ہے یہ جہنم اتنی تیز و تند سخت اور بکثرت آگ والی ہے کہ اس کی چنگاریاں جو اڑتی ہیں وہ بھی مثل قلعہ کے اور تناور درخت

[1] [حسن: مسند احمد (۲۱۰/۴) ابن ماجه: کتاب الوصایا: باب النهی عن الامساك فی الحیاة و تبذیر عند الموت (۲۷۰۷) تفسیر ابن جریر الطبری (۳۸۴/۱۲)] شیخ البانی نے اسے حسن کہا ہے۔[صحیح ابن ماجه]

کرے گا نہیں نہیں اللہ تعالیٰ بڑے غلبہ والا اور انتقام والا ہے' جس دن یہ زمین بدل دی جائے گی اور آسمان بھی اور سب کے سب اللہ واحد وقہار کے سامنے پیش ہو جائیں گے' اسی کو یہاں فیصلے کا دن کہا گیا' پھر اس دن کی عظمت ظاہر کرنے کیلئے فرمایا میرے معلوم کرائے بغیر اے نبی ﷺ تم بھی اس دن کی حقیقت سے باخبر نہیں ہو سکتے' اس دن ان جھٹلانے والوں کی سخت خرابی ہے' ایک غیر صحیح حدیث میں یہ بھی گزر چکا ہے کہ ویل جہنم کی ایک وادی کا نام ہے۔ ①

أَلَمْ نُهْلِكِ الْأَوَّلِينَ ﴿١٦﴾ ثُمَّ نُتْبِعُهُمُ الْآخِرِينَ ﴿١٧﴾ كَذَٰلِكَ نَفْعَلُ بِالْمُجْرِمِينَ ﴿١٨﴾ وَيْلٌ يَوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِينَ ﴿١٩﴾ أَلَمْ نَخْلُقكُّم مِّن مَّاءٍ مَّهِينٍ ﴿٢٠﴾ فَجَعَلْنَاهُ فِي قَرَارٍ مَّكِينٍ ﴿٢١﴾ إِلَىٰ قَدَرٍ مَّعْلُومٍ ﴿٢٢﴾ فَقَدَرْنَا فَنِعْمَ الْقَادِرُونَ ﴿٢٣﴾ وَيْلٌ يَوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِينَ ﴿٢٤﴾ أَلَمْ نَجْعَلِ الْأَرْضَ كِفَاتًا ﴿٢٥﴾ أَحْيَاءً وَأَمْوَاتًا ﴿٢٦﴾ وَجَعَلْنَا فِيهَا رَوَاسِيَ شَامِخَاتٍ وَأَسْقَيْنَاكُم مَّاءً فُرَاتًا ﴿٢٧﴾ وَيْلٌ يَوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِينَ ﴿٢٨﴾

کیا ہم نے اگلوں کو ہلاک نہیں کیا؟ ○ پھر ہم ان کے بعد پچھلوں کو لائے ○ ہم گنہگاروں کے ساتھ ایسا ہی کرتے ہیں ○ اس دن جھٹلانے والوں کے لئے ویل ہے ○ کیا ہم نے تمہیں ذلیل پانی سے پیدا نہیں کیا؟ ○ پھر ہم نے مضبوط ومحفوظ جگہ میں رکھا ○ ایک مقررہ وقت تک ○ پھر ہم نے اندازہ کیا اور ہم کتنا اچھا اندازہ کرنے والے ہیں ○ اس دن تکذیب کرنے والوں کی خرابی ہے ○ کیا ہم نے زمین کو سمیٹنے والی نہیں بنائی؟ ○ زندوں کو بھی اور مردوں کو بھی ○ اور ہم نے اس میں بلند و بھاری پہاڑ بنا دیئے اور تمہیں سیراب کرنے والا میٹھا پانی پلایا ○ اس روز جھوٹ جاننے والوں پر وائے اور افسوس ہے ○

**پیغمبروں کی تکذیب کرنے والے ہمیشہ ہلاک ہوئے:** اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ تم سے پہلے بھی جن لوگوں نے میرے رسولوں کی رسالت کو جھٹلایا میں نے انہیں نیست و نابود کر دیا پھر ان کے بعد اور بزرگ آئے انہوں نے بھی ایسا ہی کیا اور ہم نے بھی انہیں اسی طرح غارت کر دیا ہم مجرموں کی غفلت کا یہی بدلہ دیتے چلے آئے ہیں' اس دن ان جھٹلانے والوں کی درگت ہوگی' پھر اپنی مخلوق کو اپنا احسان یاد دلاتا ہے اور منکرین قیامت کے سامنے دلیل پیش کرتا ہے کہ ہم نے اسے حقیر اور ذلیل قطرے سے پیدا کیا جو خالق کائنات کی قدرت کے سامنے ناچیز محض تھا' جیسے سورۂ یٰسین کی تفسیر میں گزر چکا ہے کہ اے ابن آدم! بھلا تو مجھے کیا عاجز کر سکے گا میں نے تو تجھے اس جیسی چیز سے

① [ضعیف ترمذی: کتاب تفسیر القرآن: باب ومن سورۃ الانبیاء (۳۱۶۴) مستدرک حاکم (۲/۵۰۷) صحیح ابن حبان (۶۴۶۷) مسند احمد (۳/۷۵) مسند ابویعلی (۱۳۸۳)] شیخ البانیؒ نے اسے ضعیف کہا ہے۔[ضعیف ترمذی، التعلیق الرغیب (۴/۲۲۹)] شیخ عبدالرزاق مہدی، مولانا مبشر احمد ربانی اور حافظ زبیر علی زئی بھی اسے ضعیف کہتے ہیں۔]

فرشتوں کی ہے' بعض نے توقف کیا ہے کہ ﴿وَالْمُرْسَلَاتِ﴾ سے مراد یا تو فرشتے ہیں یا ہوائیں ہیں' ہاں ﴿وَالْعَاصِفَاتِ﴾ میں کہا گیا ہے کہ اس سے مراد تو ہوائیں ہی ہیں' بعض ﴿عَاصِفَاتِ﴾ میں یہ فرماتے ہیں اور ﴿نَاشِرَاتِ﴾ میں کوئی فیصلہ نہیں کرتے' یہ بھی مروی ہے کہ ﴿نَاشِرَاتِ﴾ سے مراد بارش ہے' بظاہر تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ ﴿وَالْمُرْسَلَاتِ﴾ سے مراد ہوائیں ہے' جیسے اور جگہ فرمان باری ہے ﴿وَأَرْسَلْنَا الرِّيَاحَ لَوَاقِحَ﴾ ① الخ' یعنی ہم نے ہوائیں چلائیں جو ابر کو بوجھل کرنے والی ہیں۔ اور جگہ ہے ﴿يُرْسِلُ الرِّيَاحَ بُشْرًا﴾ ② الخ' اپنی رحمت سے بیشتر اس کی خوشخبری دینے والی ٹھنڈی ہوائیں وہ چلاتا ہے' ﴿وَالْعَاصِفَاتِ﴾ سے مراد ہوائیں ہیں' وہ نرم ہلکی اور بھینی بھینی ہوائیں تھیں یہ ذرا تیز جھونکوں والی اور آواز دینے والی ہوائیں ہیں ﴿نَاشِرَاتِ﴾ سے مراد بھی مراد ہوائیں ہیں جو بادلوں کو آسمان میں ہر چار سو پھیلا دیتی ہیں اور جدھر اللہ کا حکم ہوتا ہے انہیں لے جاتی ہیں' ﴿فَارِقَاتِ﴾ اور ﴿مُلْقِيَاتِ﴾ سے مراد البتہ فرشتے ہیں' جو اللہ تعالیٰ کے حکم سے رسولوں پر وحی لے کر آتے ہیں جس سے حق و باطل' حلال و حرام میں' ضلالت و ہدایت میں امتیاز اور فرق ہو جاتا ہے تاکہ لوگوں کے عذر ختم ہو جائیں اور منکرین کو تنبیہ ہو جائے' ان قسموں کے بعد فرمان ہے کہ جس قیامت کا تم سے وعدہ کیا گیا ہے جس دن تم سب کے سب اول آخر والے اپنی اپنی قبروں سے دوبارہ زندہ کئے جاؤ گے اور اپنے کرتوت کا پھل پاؤ گے نیکی کی جزا اور بدی کی سزا پاؤ گے' صور پھونک دیا جائے گا اور ایک چٹیل میدان میں تم سب جمع کر دیئے جاؤ گے یہ وعدہ یقیناً حق ہے اور ہو کر رہنے والا اور لازمی طور پر آنے والا ہے' اس دن ستاروں کا نور اور ان کی چمک دمک ماند پڑ جائے گی' جیسے فرمایا ﴿وَإِذَا النُّجُومُ انكَدَرَتْ﴾ ③ اور جگہ فرمایا ﴿وَإِذَا الْكَوَاكِبُ انتَثَرَتْ﴾ ④ ستارے بے نور ہو کر گر جائیں گے اور آسمان پھٹ جائے گا ٹکڑے ٹکڑے ہو جائے گا اور پہاڑ ریزہ ریزہ ہو کر اڑ جائیں گے یہاں تک کہ نام و نشان بھی باقی نہ رہے گا جیسے اور جگہ ہے ﴿وَيَسْأَلُونَكَ عَنِ الْجِبَالِ﴾ ⑤ الخ' اور فرمایا ﴿وَيَوْمَ نُسَيِّرُ الْجِبَالَ﴾ ⑥ الخ' یعنی پہاڑ ریزہ ریزہ ہو کر اڑ جائیں گے' اور اس دن وہ چلنے لگیں گے بالکل نام و نشان مٹ جائے گا اور زمین ہموار بغیر اونچ نیچ کے رہ جائے گی' اور رسولوں کو جمع کیا جائے گا اس وقت مقررہ پر انہیں لایا جائے گا' جیسے اور جگہ ہے ﴿يَوْمَ يَجْمَعُ اللَّهُ الرُّسُلَ﴾ ⑦ الخ' اس دن اللہ تعالیٰ رسولوں کو جمع کرے گا اور ان سے شہادتیں لے گا اور جگہ ہے ﴿وَأَشْرَقَتِ الْأَرْضُ﴾ ⑧ الخ' زمین اپنے رب کے نور سے چمک اٹھے گی نامہ اعمال دے دیئے جائیں گے نبیوں کو اور گواہوں کو لایا جائے گا اور حق و انصاف کے ساتھ فیصلے کئے جائیں گے اور کسی پر ظلم نہ ہوگا' پھر فرماتا ہے کہ رسولوں کو ٹھہرایا گیا تھا اس لئے کہ قیامت کے دن فیصلے ہوں گے' جیسے فرمایا ﴿فَلَا تَحْسَبَنَّ اللَّهَ مُخْلِفَ وَعْدِهِ رُسُلَهُ﴾ ⑨ الخ' یہ خیال نہ کر کہ اللہ تعالیٰ اپنے رسولوں سے وعدہ خلافی

---

① [الحجر : ۲۲] ② [الاعراف : ۵۷] ③ [التکویر : ۲]
④ [الانفطار : ۲] ⑤ [طٰہٰ : ۱۰۵۔۱۰۷] ⑥ [الکہف : ۴۷]
⑦ [المائدہ : ۱۰۹] ⑧ [الزمر : ۶۹] ⑨ [ابراهیم : ۴۷۔۴۸]

مغرب کی نماز میں اس سورت کی قراءت کرتے ہوئے سنا ہے[1] دوسری حدیث میں ہے کہ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ کو اس سورت کو پڑھتے ہوئے سن کر ام المومنین رضی اللہ عنہا نے فرمایا پیارے بچے! آج تو تم نے یاد دلا دیا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان مبارک سے اس سورت کو مغرب کی نماز میں پڑھتے ہوئے آخری مرتبہ سنا ہے۔ (بخاری و مسلم و مسند احمد)[2]

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَالْمُرْسَلٰتِ عُرْفًا ۙ﴿۱﴾ فَالْعٰصِفٰتِ عَصْفًا ۙ﴿۲﴾ وَّالنّٰشِرٰتِ نَشْرًا ۙ﴿۳﴾ فَالْفٰرِقٰتِ فَرْقًا ۙ﴿۴﴾ فَالْمُلْقِیٰتِ ذِكْرًا ۙ﴿۵﴾ عُذْرًا اَوْ نُذْرًا ۙ﴿۶﴾ اِنَّمَا تُوْعَدُوْنَ لَوَاقِعٌ ؕ﴿۷﴾ فَاِذَا النُّجُوْمُ طُمِسَتْ ۙ﴿۸﴾ وَاِذَا السَّمَآءُ فُرِجَتْ ۙ﴿۹﴾ وَاِذَا الْجِبَالُ نُسِفَتْ ۙ﴿۱۰﴾ وَاِذَا الرُّسُلُ اُقِّتَتْ ؕ﴿۱۱﴾ لِاَیِّ یَوْمٍ اُجِّلَتْ ؕ﴿۱۲﴾ لِیَوْمِ الْفَصْلِ ۚ﴿۱۳﴾ وَمَاۤ اَدْرٰىكَ مَا یَوْمُ الْفَصْلِ ؕ﴿۱۴﴾ وَیْلٌ یَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِیْنَ ﴿۱۵﴾

معافی دینے والے اللہ کے نام سے شروع

دل خوش کن ہلکی ہواؤں کی قسم ○ پھر زور سے جھونکا دینے والیوں کی قسم ○ پھر ابر کو ابھار کر پراگندہ کرنیوالیوں کی قسم ○ پھر حق و باطل کو جدا جدا کر دینے والے ○ اور وحی لانے والے فرشتوں کی قسم ○ جو الزام اترنے یا آگاہ کر دینے کو ہوتی ہے ○ کہ تم جس چیز کا وعدہ دیئے جاتے ہو وہ یقیناً ہونے والی ہے ○ پس جب ستارے بے نور کر دیئے جائیں ○ اور جب آسمان توڑ پھوڑ دیا جائے گا ○ اور جب پہاڑ ٹکڑے ٹکڑے کر کے اڑا دیئے جائیں ○ اور جب رسولوں کو وقت مقررہ پر لایا جائے گا ○ اس دن کیلئے (انہیں) ٹھہرایا گیا ہے؟ ○ فیصلے کے دن کیلئے ○ اور تجھے کیا معلوم کہ فیصلے کا دن کیا ہے؟ ○ اس دن جھٹلانے والوں کی خرابی ہے ○

**فرشتوں اور ہواؤں کی قسمیں:** بعض بزرگ صحابہ رضی اللہ عنہم تابعین رحمہم اللہ وغیرہ سے تو مروی ہے کہ مذکورہ بالا قسمیں ان اوصاف والے فرشتوں کی کھائی ہیں، بعض کہتے ہیں پہلے کی چار قسمیں تو ہواؤں کی ہیں اور پانچویں قسم

---

[1] [صحیح : مسند احمد (٦/٣٣٨) نسائی : کتاب الافتتاح : باب القراءة فی المغرب بالمرسلات (٩٨٧)] شیخ شعیب ارناؤوط اس کی سند کو شیخین کی شرط پر صحیح کہتے ہیں۔[الموسوعة الحدیثیة (٢٦٨٦٨)] شیخ البانی نے اسے صحیح کہا ہے۔[صحیح نسائی] شیخ حسین سلیم اسد بھی اسے صحیح کہتے ہیں۔[التعلیق علی سنن الدارمی (١٢٩٤)]

[2] [صحیح : صحیح بخاری : کتاب الاذان : باب القراءة فی المغرب (٧٦٣) صحیح مسلم : کتاب الصلاة : باب القراءة فی الصبح (٤٦٢) ترمذی : کتاب الصلاة : باب ما جآء فی القراءة فی المغرب (٣٠٨) ابن ماجه : کتاب اقامة الصلوة والسنة فیها : باب القراءة فی صلاة المغرب (٨٣١) نسائی : کتاب الافتتاح : باب القراءة فی المغرب بالمرسلات (٩٨٦) ابو داؤد : کتاب الصلاة : باب قدر القراءة فی المغرب (٨١٠)]

دل کے منکر کو دن کے اول آخر کے حصے میں رب کا نام لیا کرو راتوں کو تہجد کی نماز پڑھو اور دیر تک اللہ کی تسبیح کرو جیسے اور جگہ فرمایا ﴿وَمِنَ الَّيْلِ فَتَهَجَّدْ بِهٖ﴾ [1] الخ' رات کو تہجد پڑھو عنقریب تمہیں تمہارا رب مقام محمود میں پہنچائے گا' سورۂ مزمل کے شروع میں فرمایا اے لحاف اوڑھنے والے! رات کو قیام کر مگر تھوڑی رات' آدھی یا اس سے کچھ کم یا زیادہ اور قرآن کو ترتیل سے پڑھ۔ پھر کفار کو روکتا ہے کہ حب دنیا میں پھنس کر آخرت کو ترک نہ کرو وہ بڑا بھاری دن ہے' اس فانی دنیا کے پیچھے پڑ کر اس خوفناک دن کی دشواریوں سے غافل ہو جانا عقلمندی کا نام نہیں' پھر فرماتا ہے سب کے خالق ہم ہیں۔ اور سب کی مضبوط پیدائش اور قوی اعضاء ہم نے ہی بنائے ہیں اور ہم بالکل ہی قادر ہیں کہ قیامت کے دن انہیں بدل کر نئی پیدائش میں پیدا کر دیں' یہاں ابتداء آفرینش کو اعادہ کی دلیل بنایا ہے' اور اس آیت کا یہ مطلب بھی ہے کہ اگر ہم چاہیں اور جب چاہیں ہمیں قدرت حاصل ہے کہ انہیں فنا کر دیں انہیں مٹا دیں' اور ان جیسے دوسرے انسانوں کو ان کے قائم مقام کر دیں۔ جیسے اور جگہ ہے۔ ﴿اِنْ يَّشَاْ يُذْهِبْكُمْ اَيُّهَا النَّاسُ﴾ [2] الخ' اگر اللہ چاہے تو اے لوگو تم سب کو برباد کر دے اور دوسرے لے آئے۔ اللہ تعالیٰ اس پر ہر آن قادر ہے' اور جگہ فرمایا اگر چاہے تمہیں فنا کر دے' اور نئی مخلوق لائے اللہ پر یہ گراں نہیں' پھر فرماتا ہے یہ سورت سراسر عبرت و نصیحت ہے' جو چاہے اس سے نصیحت حاصل کر کے اللہ سے ملنے کی راہ پر گامزن ہو جائے' جیسے اور جگہ فرمان ہے ﴿وَمَاذَا عَلَيْهِمْ﴾ [3] الخ' ان پر کیا بوجھ پڑ جاتا اگر یہ اللہ کو' قیامت کو مان لیتے۔

پھر فرمایا بات یہ ہے کہ جب تک اللہ نہ چاہے تمہیں ہدایت کی چاہت نصیب نہیں ہو سکتی' اللہ علیم و حکیم ہے مستحقین ہدایت کے لئے وہ ہدایت کی راہیں آسان کر دیتا ہے' اور ہدایت کے اسباب مہیا کر دیتا ہے' اور جو اپنے آپ کو مستحق ضلالت بنا لیتا ہے اسے وہ ہدایت سے ہٹا دیتا ہے ہر کام میں اس کی حکمت بالغہ اور حجت تامہ ہے۔

جسے چاہے اپنی رحمت تلے لے لے اور راہ راست پر کھڑا کر دے' اور جسے چاہے بے راہ چلنے دے اور راہ راست نہ سمجھائے' اس کی ہدایت نہ تو کوئی کھو سکے نہ اس کی گمراہی کو کوئی راستی سے بدل سکے' اس کے عذاب ظالموں اور ناانصافوں سے ہی مخصوص ہیں۔

الحمدللہ سورۂ انسان کی تفسیر بھی ختم ہوئی' اللہ کا شکر ہے۔

# تفسیر سورۃ المرسلات

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم منیٰ کے ایک غار میں تھے جب یہ سورت اتری حضور ﷺ اس کی تلاوت کر رہے تھے اور میں آپ سے سن کر یاد کر رہا تھا کہ ناگہاں ہم پر ایک سانپ کودا۔ حضور ﷺ نے فرمایا اسے مارو ہم کو جھپٹے لیکن وہ نکل گیا تو آپ نے فرمایا تمہاری سزا سے وہ بچ گیا جیسے تم اس کی برائی سے محفوظ رہے (بخاری و مسلم) [4] حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کی والدہ صاحبہ ام الفضل رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے آنحضرت ﷺ کو

---

[1] [بنی اسرائیل : ۷۹] [2] [النسآء : ۱۳۳] [3] [النسآء : ۳۹]

[4] [صحیح :صحیح بخاری : کتاب جزاء الصید : باب ما یقتل المحرم من الدواب (۱۸۳۰) صحیح مسلم : کتاب السلام : باب قتل الحیات وغیرها (۲۲۳٤) مسند احمد (٤٢٨/١)]

بدلہ اور تمہاری بھلی کوششوں کی قدردانی ہے' جیسے اور جگہ ہے ﴿كُلُوْا وَاشْرَبُوْا هَنِيْٓـًٔا بِمَآ اَسْلَفْتُمْ فِي الْاَيَّامِ الْخَالِيَةِ﴾ ① دنیا میں جو اعمال تم نے کئے ان کی نیک جزاء میں آج تم خوب لطیف ولذیذ و آرام واطمینان سے کھاتے پیتے رہو' اور فرمان ہے ﴿وَنُوْدُوْٓا اَنْ تِلْكُمُ الْجَنَّةُ اُوْرِثْتُمُوْهَا بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ﴾ ② یعنی منادی کئے جائیں گے کہ ان جنتوں کا وارث تمہیں تمہاری نیک کرداریوں کی بنا پر بنایا گیا ہے' یہاں بھی فرمایا ہے تمہاری سعی مشکور ہے تھوڑے عمل پر بہت اجر ہے۔ اللہ تعالیٰ ہمیں بھی ان میں سے کردے۔ آمین۔

اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا عَلَيْكَ الْقُرْاٰنَ تَنْزِيْلًا ﴿٢٣﴾ فَاصْبِرْ لِحُكْمِ رَبِّكَ وَلَا تُطِعْ
مِنْهُمْ اٰثِمًا اَوْ كَفُوْرًا ﴿٢٤﴾ وَاذْكُرِ اسْمَ رَبِّكَ بُكْرَةً وَّاَصِيْلًا ﴿٢٥﴾ وَمِنَ الَّيْلِ فَاسْجُدْ
لَهٗ وَسَبِّحْهُ لَيْلًا طَوِيْلًا ﴿٢٦﴾ اِنَّ هٰٓؤُلَاۗءِ يُحِبُّوْنَ الْعَاجِلَةَ وَيَذَرُوْنَ
وَرَاۗءَهُمْ يَوْمًا ثَقِيْلًا ﴿٢٧﴾ نَحْنُ خَلَقْنٰهُمْ وَشَدَدْنَآ اَسْرَهُمْ ۚ وَاِذَا شِئْنَا بَدَّلْنَآ
اَمْثَالَهُمْ تَبْدِيْلًا ﴿٢٨﴾ اِنَّ هٰذِهٖ تَذْكِرَةٌ ۚ فَمَنْ شَاۗءَ اتَّخَذَ اِلٰى رَبِّهٖ
سَبِيْلًا ﴿٢٩﴾ وَمَا تَشَاۗءُوْنَ اِلَّآ اَنْ يَّشَاۗءَ اللّٰهُ ۭ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ﴿٣٠﴾
يُّدْخِلُ مَنْ يَّشَاۗءُ فِيْ رَحْمَتِهٖ ۭ وَالظّٰلِمِيْنَ اَعَدَّ لَهُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا ﴿٣١﴾ ع ۲

تحقیق ہم نے تجھ پر بتدریج قرآن نازل کیا ○ پس تو اپنے رب کے حکم پر قائم رہ اور ان میں سے کسی گنہگار یا ناشکرے کا کہا نہ مان ○ اور اپنے رب کے نام کا صبح شام ذکر کیا کر ○ اور رات کے وقت اس کے سامنے سجدے کر اور بہت رات تک اس کی تسبیح کیا کر ○ بیشک یہ لوگ دنیا کو چاہتے ہیں اور اپنے پیچھے ایک بڑے بھاری دن کو چھوڑے دیتے ہیں ○ ہم نے ہی انہیں پیدا کیا اور ہم نے ان کے بندھن مضبوط کئے اور ہم جب چاہیں ان کے عوض ان جیسے اوروں کو بدل لائیں ○ یقیناً یہ تو ایک نصیحت ہے پس جو چاہے اپنے رب کی راہ لے لے ○ اور تم نہ چاہو گے مگر یہ کہ اللہ چاہے' بیشک اللہ تعالیٰ دانا اور با حکمت ہے ○ جسے چاہے اپنی رحمت میں داخل کر لے' اور دردناک عذاب کی تیاری تو صرف گنہگاروں کیلئے ہے ○

**محمد ﷺ کو انعام کی یاد دہانی اور صبر کی تلقین:** اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی ﷺ پر جو خاص کرم کیا ہے اسے یاد دلاتا ہے کہ ہم نے تجھ پر بتدریج تھوڑا تھوڑا کر کے یہ قرآن نازل فرمایا اب اس اکرام کے مقابلہ میں تمہیں بھی چاہئے کہ میری راہ میں صبر وضبط سے کام لو' میری قضاء وقدر پر صابر شاکر رہو دیکھو تو سہی کہ میں اپنے حسن وتدبیر سے تمہیں کہاں سے کہاں پہنچاتا ہوں۔ ان کافروں منافقوں کی باتوں میں نہ آنا گو یہ تبلیغ سے روکیں لیکن تم نہ رکنا بلا روک و رعایت بغیر مایوسی اور تکان کے ہر وقت وعظ' نصیحت' ارشاد و تلقین سے غرض رکھو میری ذات پر بھروسہ رکھو میں تمہیں لوگوں کی ایذاء سے بچاؤں گا' تمہاری عصمت کا ذمہ دار میں ہوں' فاجر کہتے ہیں' بداعمال عاصی کو اور کفور کہتے ہیں

---

① [الحاقه : ٢٤] ② [الاعراف : ٤٣]

تمہیں جو کچھ پوچھنا ہو جس بات کو سمجھنا ہو پوچھ لو اس نے کہا یا رسول اللہ ﷺ صورت شکل رنگ، روپ، نبوۃ و رسالت میں آپ کو ہم پر فضیلت دی گئی ہے اب یہ تو فرمایئے کہ اگر میں بھی ان چیزوں پر ایمان لاؤں جن پر آپ ایمان لائے ہیں اور جن پر آپ عمل کرتے ہیں اگر میں بھی اسی پر عمل کروں تو کیا جنت میں آپ کے ساتھ ہو سکتا ہوں؟ آپ نے فرمایا ہاں قسم ہے اس اللہ کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ سیاہ رنگ لوگوں کو جنت میں وہ سفید رنگ دیا جائے گا کہ ایک ہزار سال کے فاصلے سے دکھائی دے گا پھر حضور ﷺ نے فرمایا جو شخص لا الہ الا اللہ کہے اس کیلئے اللہ کے پاس عہد مقرر ہو جاتا ہے اور جو شخص "سبحان اللہ وبحمدہ" کہے اس کیلئے ایک لاکھ چوبیس ہزار نیکیاں لکھی جاتی ہیں، تو ایک شخص نے کہا پھر یا رسول اللہ ﷺ ہم کیسے ہلاک ہوں گے؟ آپ نے فرمایا ایک شخص اتنی نیکیاں لائے گا کہ اگر کسی بڑے پہاڑ پر رکھ دی جائیں تو اس پر بوجھل پڑیں لیکن پھر جو اللہ کی نعمتیں اس کے مقابل آئیں گی تو قریب ہوگا کہ سب فنا ہو جائیں مگر یہ اور بات ہے کہ رحمت رب توجہ فرمائے اس وقت یہ سورت "(مُلْكًا كَبِيرًا)" تک اتری اسی حبشی نے کہا اے حضور ﷺ جو کچھ آپ کی آنکھیں جنت میں دیکھیں کیا میری آنکھیں بھی دیکھیں گی؟ آپ نے فرمایا ہاں ہاں، پس وہ رونے لگا یہاں تک کہ اس کی روح پرواز کر گئی حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نے دیکھا حضور ﷺ نے اپنے ہاتھ سے اسے دفن کیا۔[1]

پھر اہل جنت کے لباس کا ذکر ہو رہا ہے کہ وہ سبز ہرے رنگ کا مہین اور چمکدار ریشم ہوگا، سندس اعلیٰ درجہ کا خالص نرم ریشم جو بدن سے لگا ہوا ہوگا، اور ﴿اِسْتَبْرَقٌ﴾ عمدہ بیش بہا گراں قدر ریشم جس میں چمک دمک ہوگی جو اوپر پہنایا جائے گا، ساتھ ہی چاندی کے کنگن ہاتھوں میں ہوں گے، یہ لباس ابرار کا ہے، اور مقربین خاص کے بارے میں اور جگہ ہے ﴿يُحَلَّوْنَ فِيهَا مِنْ اَسَاوِرَ مِنْ ذَهَبٍ وَّلُؤْلُؤًا وَلِبَاسُهُمْ فِيهَا حَرِيرٌ﴾[2] انہیں سونے کے کنگن ہیرے جڑے ہوئے پہنائے جائیں گے اور خالص نرم ریشمی لباس ہوگا، ان ظاہری جسمانی استعمالی نعمتوں کے ساتھ ہی انہیں پر کیف، بالذت، سرور والی، پاک اور پاک کرنے والی شراب پلائے جائے گی جو تمام ظاہری باطنی برائی دور کر دے، حسد، کینہ، بدخلقی، غصہ وغیرہ سب دور کر دے، جیسے امیر المومنین حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جب اہل جنت جنت کے دروازے پر پہنچیں گے تو انہیں دو نہریں نظر آئیں گی اور انہیں از خود خیال پیدا ہوگا ایک کا وہ پانی پئیں گے تو ان کے دلوں میں جو کچھ تھا سب دور ہو جائے گا دوسری میں غسل کریں گے جس سے چہرے تروتازہ ہشاش بشاش ہو جائیں گے، ظاہری اور باطنی خوبی دونوں انہیں بدرجہ کمال حاصل ہوں گی جس کا بیان یہاں ہو رہا ہے۔

پھر ان سے ان کے دل خوش کرنے کو اور ان کی خوشی دوبالا کرنے کو بار بار کہا جائے گا تمہارے نیک اعمال کا

---

[1] [ضعیف: طبرانی کبیر (۱۳۵۹۵) مجمع الزوائد (۱۰/۳۵۶)] اس کی سند میں ایوب بن عتبہ راوی ضعیف ہے۔ حافظ زبیر علی زئی بھی اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔]

[2] [الحج: ۲۳]

گی تو مطلب یہ ہے کبھی اسی ٹھنڈک والے سرد مزاج پانی سے کبھی اس نفیس گرم مزاج پانی سے تاکہ اعتدال قائم رہے' یہ ابرار لوگوں کا ذکر ہے اور خاص مقربین خالص اس نہر کا شربت پئیں گے" سلسبیل "بقول عکرمہ رحمہ اللہ جنت کے ایک چشمے کا نام ہے کیونکہ وہ تیزی کے ساتھ مسلسل روانگی سے لہریا چال بہہ رہا ہے' اس کا پانی بڑا ہلکا ہے' نہایت شیریں' خوش ذائقہ اور خوش بو ہے جو آسانی سے پیا جائے اور ہضم اور جزو بدن ہوتا رہے۔

ان نعمتوں کے ساتھ ہی خوبصورت حسین نو خیز کم عمر لڑکے ان کی خدمت کیلئے کمر بستہ ہوں گے' یہ غلمان جنتی جس سن و سال میں ہوں گے اسی میں رہیں گے یہ نہیں کہ سن بڑھ کر صورت بگڑ جائے' یہ نفیس پوشاکیں اور بیش قیمت جڑاؤ زیور پہنے بہ تعداد کثیر ادھر ادھر مختلف کاموں پر بٹے ہوئے ہوں گے جنہیں دوڑ بھاگ کر مستعدی اور چالاکی سے انجام دے رہے ہوں گے ایسا معلوم ہوگا گویا سفید آب دار موتی ادھر ادھر جنت میں بکھرے پڑے ہیں۔ حقیقت میں اس سے زیادہ اچھی تشبیہ ان کیلئے کوئی اور نہ تھی کہ یہ صاحب جمال' خوش خصال بوٹے سے قد والے سفید نورانی چہروں والے پاک صاف سجی پوشاکیں پہنے زیور میں لدے اپنے مالک کی فرمانبرداری میں دوڑتے بھاگتے ادھر ادھر پھرتے ایسے بھلے معلوم ہوں گے جیسے سجے سجائے پر تکلف فرش پر سفید چمکیلے سچے موتی ادھر ادھر لڑھک رہے ہوں' حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں ہر ہر ایک جنتی کے ایک ہزار خادم ہوں گے جو مختلف کام کاج میں لگے ہوئے ہوں گے۔

پھر فرماتا ہے اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم! تم جنت کی جس جگہ نظر ڈالو تمہیں نعمتیں اور عظیم الشان سلطنت ہی سلطنت نظر آئے گی تم دیکھو گے کہ راحت و سرور' نعمت و نور سے چپہ چپہ معمور ہے چنانچہ صحیح حدیث میں ہے کہ سب سے آخر میں جو جہنم میں سے نکالا جائے گا اور جنت میں بھیجا جائے گا اس سے جناب باری تعالیٰ فرمائے گا جا میں نے تجھے جنت میں وہ دیا جو مثل دنیا کے ہے' بلکہ اس سے بھی دس گنا زیادہ دیا[1] اور حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کی روایت سے وہ حدیث بھی گزر چکی ہے جس میں ہے کہ ادنیٰ جنتی کی ملکیت و ملک دو ہزار سال تک کا ہوگا ہر قریب و بعید چیز پر اس کی بیک نظر یکساں نگاہیں ہوں گی[2] یہ حال تو ہے ادنیٰ جنتی کا پھر سمجھ لو کہ اولیٰ جنتی کا درجہ کیا ہوگا؟ اور اس کی نعمتیں کیسی ہوں گی (اے اللہ اے بغیر ہماری دعا اور عمل کے ہمیں شیر مادر کے چشمے عنایت کرنے والے ہم بہ عاجزی والحاح تیری پاک جناب میں عرض گزار ہیں کہ تو ہمارے مشتاق دل کے ارمان پورے کر اور ہمیں بھی جنت الفردوس عنایت فرما۔ گو ایسے اعمال نہ ہوں لیکن ایمان ہے کہ تیری رحمت اعمال پر ہی موقوف نہیں' آمین۔ مترجم)

طبرانی میں ایک بہت ہی غریب حدیث میں وارد ہے کہ ایک حبشی دربار رسالت میں حاضر ہوا' آپ نے اسے فرمایا

---

[1] [صحیح : صحیح بخاری : کتاب الرقاق : باب صفة الجنة والنار (٦٥٧١) صحیح مسلم : باب آخر اھل النار خروجا (١٨٦)]

[2] [ضعیف : ترمذی : کتاب التفسیر : باب ومن سورة القیامه (٣٣٣٠) مسند احمد (٢/٦٤) مجمع الزوائد (١٠/٤٠١) مسند ابو یعلی (٥٧١٢) بیھقی فی البعث والنشور (٤٧٧)] شیخ البانی رحمہ اللہ نے اسے ضعیف کہا ہے۔[ضعیف ترمذی] حافظ زبیر علی زئی بھی اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔ اس کی سند میں ثویر بن ابی فاختہ راوی ضعیف ہے۔[دیکھئے : التقریب (٥٤)]

کے اردگرد گھومتے پھرتے ہیں وہ کم سن بچے جو ہمیشہ رہنے والے ہیں' جب تو انہیں دیکھے تو سمجھے کہ بکھرے ہوئے موتی ہیں○ تو وہاں جہاں کہیں بھی نظر ڈال سراسر نعمتیں اور عظیم الشان سلطنت ہی دیکھے گا○ ان کے جسموں پر سبز مہین اور موٹے ریشمی کپڑے ہوں گے' اور انہیں چاندی کے کنگن کا زیور پہنایا جائے گا' اور انہیں ان کا رب پاک صاف شراب پلائے گا○ یہ ہے تمہارے اعمال کا بدلہ اور تمہاری کوششوں کی قدر دانی○

---

**جنتیوں پر انعامات کا ذکر:** اہل جنت کی نعمت' راحت' ان کے ملک و مال اور جاہ و منال کا ذکر ہو رہا ہے کہ یہ لوگ بہ آرام تمام پورے اطمینان اور خوش دلی کے ساتھ جنت کے مرصع' مزین' جڑاؤ تختوں پر بے فکری سے تکئے لگائے سرور و راحت سے بیٹھے مزے لوٹ رہے ہوں گے' سورۃ "والصفات" کی تفسیر میں اس کی پوری شرح گزر چکی ہے' وہیں یہ بھی بیان ہو چکا ہے کہ "اِتِّکَا" سے مراد لیٹنا ہے یا کہنیاں ٹکانا ہے یا چارزانوں بیٹھنا ہے یا کمر لگا کر ٹیک لگانا ہے' اور یہ بھی بیان ہو چکا ہے کہ اَرَائِك چھپر کھٹوں کو کہتے ہیں' پھر ایک اور نعمت بیان ہو رہی ہے کہ وہاں نہ تو سورج کی تیز شعاعوں سے انہیں کوئی تکلیف پہنچے نہ جاڑے کی بہت سرد ہوائیں انہیں ناگوار گذریں بلکہ بہار کا موسم ہر وقت اور ہمیشہ رہتا ہے گرمی سردی کے جھمیلوں سے الگ ہیں' جنتی درختوں کی شاخیں جھوم جھوم کر ان پر سایہ کئے ہوں گی اور میوے ان سے بالکل قریب ہوں گے چاہے لیٹے لیٹے توڑ کر کھالیں چاہے بیٹھے بیٹھے لے لیں چاہے کھڑے ہو کر لے لیں درختوں پر چڑھنے اور تکلیف کی کوئی حاجت نہیں سروں پر میوے دار گچھے اور لدے ہوئے لچھے لٹک رہے ہیں توڑا اور کھالیا اگر کھڑے ہیں تو میوے اتنے اونچے ہیں بیٹھے ہیں تو قدرے جھک گئے لیٹے تو اور قریب آ گئے' نہ تو کانٹوں کی رکاوٹ نہ دوری کی سر دردی ہے' حضرت مجاہد رحمہ اللہ فرماتے ہیں جنت کی زمین چاندی کی ہے اور اس کی مٹی مشک خالص ہے اس کے درختوں کے تنے سونے چاندی کے ہیں ڈالیاں لولو زبرجد اور یاقوت کی ہیں' ان کے درمیان پتے اور پھل ہیں' جن کے توڑنے میں کوئی اور مشکل نہیں چاہو بیٹھے بیٹھے توڑلو چاہو کھڑے کھڑے بلکہ اگر چاہیں لیٹے لیٹے۔

ایک طرف خوش خرام' خوش دل' خوبصورت' باادب' سلیقہ شعار' فرمانبردار خادم قسم قسم کے کھانے چاندی کی کشتیوں میں لگائے لئے کھڑے ہیں۔ دوسری جانب شراب طہور سے چھلکتے ہوئے بلوریں جام لئے ساقیان مہوش اشارے کے منتظر ہیں' یہ گلاس صفائی میں شیشے جیسے اور سفیدی میں چاندی جیسے ہوں گے' دراصل ہوں گے چاندی کے لیکن شیشے کی طرح شفاف ہوں گے کہ اندر کی چیز باہر سے نظر آئے' جنت کی تمام چیزوں کی یونہی سی برائے نام مشابہت دنیا کی چیزوں میں بھی پائی جاتی ہے لیکن ان چاندی کے بلوریں گلاسوں کی کوئی نظیر نہیں ملتی' ہاں یہ یاد رہے کہ پہلے کے لفظ 'قَوَارِيْرَ' پر زبر تو اس لئے ہے کہ وہ کَانَ کی خبر ہے اور دوسرے پر زبر یا تو بدلیت کی بنا پر ہے یا تمیز کی بنا پر' پھر یہ جام نپے تلے ہوئے ہیں ساقی کے ہاتھ میں بھی زیب دیں اور ان کی ہتھیلیوں پر بھلے معلوم ہوں اور اپنے پینے والوں کے حسب خواہش طہور اس میں سما جائے جو نہ بچے نہ گھٹے۔

ان نایاب گلاسوں میں جو پاک خوش ذائقہ اور سرور والی ہے بے نشے کی شراب انہیں ملے گی وہ جنت کی نہر "سلسبیل" کے پانی سے مخلوط کر کے دی جائے گی' اوپر گزر چکا ہے کہ نہر کافور کے پانی سے مخلوط کر کے دی جائے

نبی ﷺ کو جب کبھی کوئی خوشی ہوتی تو آپ کا چہرہ چمکنے لگتا اور ایسا معلوم ہوتا گویا چاند کا ٹکڑا ہے[1] حضرت عائشہ ؓ کی لمبی حدیث میں ہے کہ ایک مرتبہ حضور ﷺ میرے پاس آئے چہرہ خوشی سے منور ہو رہا تھا اور مکھڑے مبارک کی رگیں چمک رہی تھیں' الخ[2] پھر فرماتا ہے ان کے صبر کے اجر میں انہیں رہنے سہنے کو وسیع جنت پاک زندگی اور پہننے اوڑھنے کو ریشمی لباس ملا' ابن عساکر میں ہے کہ ابو سلیمان درانی کے سامنے اس سورت کی تلاوت ہوئی جب قاری نے اس آیت کو پڑھا تو آپ نے فرمایا انہوں نے دنیاوی خواہشوں کو چھوڑ رکھا تھا پھر یہ اشعار پڑھے:

كَمْ قَتِيْلٍ بِشَهْوَةٍ وَأَسِيْرٍ  أُفٍّ مِّنْ مُّشْتَهٰى خِلَافَ الْجَمِيْلِ
شَهَوَاتُ الْإِنْسَانِ تُوْرِثُهُ الذُّلَّ  وَتُلْقِيْهِ فِي الْبَلَاءِ الطَّوِيْلِ

افسوس! شہوت نفس نے اور بھلائیوں کے خلاف برائیوں کی چاہت نے بہت سے گواہوں کا گلا گھونٹ دیا اور کئی ایک کو پا بجولاں کر دیا' نفسانی خواہشیں ہی ہیں جو انسان کو بدترین ذلت و رسوائی اور بلا و مصیبت میں ڈال دیتی ہیں۔

مُّتَّكِـِٔيْنَ فِيْهَا عَلَى الْاَرَآئِكِ ۚ لَا يَرَوْنَ فِيْهَا شَمْسًا وَّلَا زَمْهَرِيْرًا ﴿۱۳﴾ وَدَانِيَةً عَلَيْهِمْ ظِلٰلُهَا وَذُلِّلَتْ قُطُوْفُهَا تَذْلِيْلًا ﴿۱۴﴾ وَيُطَافُ عَلَيْهِمْ بِاٰنِيَةٍ مِّنْ فِضَّةٍ وَّاَكْوَابٍ كَانَتْ قَوَارِيْرَا۠ ﴿۱۵﴾ قَوَارِيْرَا۠ مِنْ فِضَّةٍ قَدَّرُوْهَا تَقْدِيْرًا ﴿۱۶﴾ وَيُسْقَوْنَ فِيْهَا كَاْسًا كَانَ مِزَاجُهَا زَنْجَبِيْلًا ﴿۱۷﴾ عَيْنًا فِيْهَا تُسَمّٰى سَلْسَبِيْلًا ﴿۱۸﴾ وَيَطُوْفُ عَلَيْهِمْ وِلْدَانٌ مُّخَلَّدُوْنَ ۚ اِذَا رَاَيْتَهُمْ حَسِبْتَهُمْ لُؤْلُؤًا مَّنْثُوْرًا ﴿۱۹﴾ وَاِذَا رَاَيْتَ ثَمَّ رَاَيْتَ نَعِيْمًا وَّمُلْكًا كَبِيْرًا ﴿۲۰﴾ عٰلِيَهُمْ ثِيَابُ سُنْدُسٍ خُضْرٌ وَّاِسْتَبْرَقٌ ۖ وَّحُلُّوْٓا اَسَاوِرَ مِنْ فِضَّةٍ ۚ وَسَقٰىهُمْ رَبُّهُمْ شَرَابًا طَهُوْرًا ﴿۲۱﴾ اِنَّ هٰذَا كَانَ لَكُمْ جَزَآءً وَّكَانَ سَعْيُكُمْ مَّشْكُوْرًا ﴿۲۲﴾

یہ وہاں تختوں پر تکیے لگائے ہوئے بیٹھیں گے نہ وہاں آفتاب کی گرمی دیکھیں نہ جاڑے کی سختی ○ ان جنتوں کے سائے ان پر جھکے ہوئے ہوں گے اور ان کے میوے دار گچھے نیچے لٹکائے ہوئے ہوں گے ○ اور ان پر چاندی کے برتنوں اور ان جاموں کا دور کرایا جائے گا جو شیشے کے ہوں گے ○ شیشے بھی چاندی کے جن کو ساقی نے اندازے سے ناپ رکھا ہے ○ اور انہیں وہاں جام پلائے جائیں گے جن کی ملونی زنجبیل کی ہوگی ○ جو جنت کی ایک نہر ہے جس کا نام سلسبیل ہے ○ اور ان

---

[1] [صحیح : صحيح بخاری : كتاب المغازی : باب حديث كعب بن مالك (٤٤١٨) صحيح مسلم : كتاب التوبة : باب حديث توبة كعب بن مالك (٢٧٦٩) ترمذی (٣١٠٢)]

[2] [صحیح : صحيح بخاری : كتاب المناقب : باب صفة النبی (٣٥٥٥) صحيح مسلم : كتاب الرضاع : باب العمل بالحاق القائف الولد (١٤٥٩)]

بدری قیدیوں کے بارے میں اپنے اصحاب رضی اللہ عنہم کو فرمایا تھا کہ ان کا اکرام کرو چنانچہ کھانے پینے میں صحابہ رضی اللہ عنہم خود اپنی جانوں سے بھی زیادہ ان کا خیال رکھتے تھے۔ حضرت عکرمہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں اس سے مراد غلام ہیں' امام ابن جریر رحمہ اللہ بسبب آیت کے عام ہونے کے اسی کو پسند کرتے ہیں اور مسلم مشرک سب کو شامل کرتے ہیں' غلاموں اور ماتحتوں کے ساتھ احسان وسلوک کرنے کی تائید بہت سی احادیث میں آئی ہے' بلکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی آخری وصیت اپنی امت کو یہی ہے کہ نمازوں کی نگہبانی کرو اور اپنے ماتحتوں کے ساتھ اچھا سلوک کرو اور ان کا پورا خیال رکھو۔①

یہ اس نیک سلوک کا نہ تو ان لوگوں سے کوئی بدلہ چاہتے ہیں نہ شکریہ' بلکہ اپنے حال سے گویا اعلان کر دیتے ہیں کہ ہم تمہیں صرف راہ للہ دیتے ہیں اس میں ہماری ہی بہتری ہے کہ اس سے رضائے رب اور مرضی مولا ہمیں حاصل ہو جائے' ہم ثواب اور اجر کے مستحق ہو جائیں' حضرت سعید رحمہ اللہ فرماتے ہیں اللہ کی قسم یہ بات وہ لوگ منہ سے نہیں نکالتے یہ دلی ارادہ ہوتا ہے' جس کا علم اللہ کو ہے تو اللہ نے اسے ظاہر فرما دیا کہ اور لوگوں کی رغبت کا باعث بنے' یہ پاک باز جماعت خیرات وصدقات کر کے اس دن کے عذاب اور ہولناکیوں سے بچنا چاہتی ہے جو ترش رو' تنگ وتاریک اور طویل طویل ہے' ان کا عقیدہ ہے کہ اس بنا پر اللہ ان پر رحم کرے گا اور اسی محتاجی اور بے کسی والے دن ہماری نیکیاں ہمارے کام آئیں گی' حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے "عَبُوْس" کے معنی تنگی والا اور "قَمْطَرِيْر" کے معنی طویل طویل مروی ہے' عکرمہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں کافر کا منہ اس دن بگڑ جائے گا اس کی تیوری چڑھ جائے گی اور اس کی دونوں آنکھوں کے درمیان سے عرق بہنے لگے گا جو مثل روغن گندھک کے ہوگا' مجاہد رحمہ اللہ فرماتے ہیں ہونٹ چڑھ جائیں گے اور چہرہ سمٹ جائے گا' حضرت سعید رحمہ اللہ اور حضرت قتادہ رحمہ اللہ کا قول ہے کہ بوجہ گھبراہٹ اور ہولناکیوں کے صورت بگڑ جائے گی پیشانی تنگ ہو جائے گی' ابن زید رحمہ اللہ فرماتے ہیں برائی اور سختی والا دن ہوگا' لیکن سب سے واضح بہتر نہایت ٹھیک قول حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کا ہے' قمطریر کے لغوی معنی امام ابن جریر رحمہ اللہ نے شدید کے کئے ہیں یعنی بہت سختی والا۔

ان کی اس نیک نیتی اور پاک عمل کی وجہ سے اللہ نے انہیں اس دن کی برائی سے بال بال بچا لیا اور اتنا ہی نہیں بلکہ انہیں بجائے ترش روئی کے خندہ پیشانی اور بجائے دل کی ہولناکی کے اطمینان وسرور قلب عطا فرمایا' خیال کیجئے کہ یہاں عبادت میں کس قدر بلیغ تجانس کا استعمال کیا گیا ہے' اور جگہ ہے ﴿وُجُوْهٌ يَّوْمَئِذٍ مُّسْفِرَةٌ ۝ ضَاحِكَةٌ مُّسْتَبْشِرَةٌ﴾② اس دن بہت سے چہرے چمکدار ہوں گے' جو ہنستے ہوئے خوشیاں مناتے ہوئے ہوں گے' یہ ظاہر ہے کہ جب دل مسرور ہوگا تو چہرہ کھلا ہوا ہوگا' حضرت کعب بن مالک رضی اللہ عنہ کی لمبی حدیث میں ہے کہ

---

① [صحیح: مسند احمد (۳/۱۱۷) ابن ماجہ: کتاب الجنائز: باب ما جاء فی ذکر مرض رسول اللہ (۱۶۲۵) نسائی فی السنن الکبری (۷۱۰۰)] شیخ البانیؒ نے اسے ضعیف کہا ہے۔[ضعیف ابن ماجہ]

② [سورۃ عبس: آیت ۳۸۔۳۹]

میں ہے جو اللہ تعالیٰ کی اطاعت کی نذر مانے وہ پوری کرے اور جو نافرمانی کی نذر مانے اسے پوری نہ کرے[1] امام بخاری رحمہ اللہ نے اسے امام مالک کی روایت سے بیان فرمایا ہے۔ اور اللہ تعالیٰ کی نافرمانیوں سے بھاگتے رہتے ہیں' کیونکہ قیامت کے دن کا ڈر ہے جس کی گھبراہٹ عام طور پر سب کو گھیر لے گی اور ہر ایک الجھن میں پڑ جائے گا مگر جس پر اللہ کا رحم و کرم ہو زمین و آسمان تک ہول رہے ہوں گے' استطار کے معنی پھیل جانے والی اور اطراف کو گھیر لینے والی کے ہیں' یہ نیکوکار اللہ کی محبت میں مستحق لوگوں پر اپنی طاقت کے مطابق خرچ بھی کرتے رہتے تھے اور ہ کی ضمیر کا مرجع بعض لوگوں نے طعام کو بھی کہا ہے لفظاً زیادہ ظاہر بھی یہی ہے' یعنی طعام کی محبت اور خواہش و ضرورت کے باوجود راہ اللہ غرباء اور حاجت مندوں کو دے دیتے ہیں۔ جیسے اور جگہ ہے ﴿وَاٰتَى الْمَالَ عَلٰى حُبِّهٖ﴾[2] یعنی مال کی چاہت کے باوجود اسے راہ اللہ دیتے رہتے ہیں' اور فرمان ہے ﴿لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ حَتّٰى تُنْفِقُوْا مِمَّا تُحِبُّوْنَ﴾[3] یعنی تم ہرگز بھلائی حاصل نہیں کر سکتے جب تک اپنی چاہت کی چیزیں راہ اللہ خرچ نہ کرو' حضرت نافع رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیمار ہوئے آپ کی بیماری میں انگور کا موسم آیا جب انگور بکنے لگے تو آپ کا دل بھی چاہا کہ میں انگور کھاؤں' آپ کی بیوی صاحبہ حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا نے ایک درہم کے انگور منگائے' آدمی لے کر آیا اس کے ساتھ ہی ساتھ ایک سائل بھی آ گیا اور اس نے آواز دی میں سائل ہوں حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا یہ سب اسی کو دے دو' چنانچہ دے دیئے گئے پھر دوبارہ آدمی گیا اور انگور خرید لایا اب کی مرتبہ بھی سائل آ گیا اور اس کے سوال پر اسی کو سب انگور دے دیئے گئے' لیکن اب کی مرتبہ حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا نے سائل کو کہلوا بھیجا کہ اگر اب آئے تو تمہیں کچھ نہ ملے گا تیسری مرتبہ ایک درہم کے انگور منگوائے گئے (بیہقی) اور صحیح حدیث میں ہے کہ افضل صدقہ وہ ہے جو تو اپنی صحت کی حالت میں مال کی محبت' امیری کی چاہت اور افلاس کے خوف کے باوجود راہ اللہ دے[4] یعنی مال کی حرص' حب بھی اور چاہت و ضرورت بھی ہو پھر بھی راہ اللہ اسے قربان کر دے۔

یتیم اور مسکین کسے کہتے ہیں؟ اس کا مفصل بیان پہلے گزر چکا ہے' قیدی کی نسبت حضرت سعید رحمہ اللہ وغیرہ تو فرماتے ہیں مسلمان اہل قبلہ قیدی مراد ہے' لیکن ابن عباس رضی اللہ عنہما وغیرہ کا فرمان ہے اس وقت قیدیوں میں سوائے مشرکین کے اور کوئی مسلم نہ تھا' اور اسی کی تائید اس حدیث شریف سے بھی ہوتی ہے جس میں ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے

---

[1] [صحیح: صحیح بخاری: کتاب الایمان والنذور: باب النذر فی الطاعة (٦٦٩٦) ابو داؤد: کتاب الایمان والنذور: باب ما جآء فی النذر فی المعصیة (٣٢٨٩) ترمذی: کتاب النذور والایمان: باب من نذر ان یطیع الله فلیطعه (١٥٢٦) نسائی: کتاب الایمان والنذور: باب النذر فی طاعة (٣٨٣٧) ابن ماجه: کتاب الکفارات: باب النذر فی معصیة (٢١٢٦) مسند احمد (٦/٣٦)]

[2] [سورۃ البقرہ: آیت ١٧٧]

[3] [سورۃ آل عمران: آیت ٩٢]

[4] [صحیح: صحیح بخاری: کتاب الزکاة: باب فضل صدقة الشحیح الصحیح (١٤١٩) صحیح مسلم: کتاب الزکاة: باب بیان ان افضل الصدقة صدقة الصحیح الشحیح (١٠٣٢) ابو داؤد: کتاب الوصایا: باب ما جآء فی کراهیة الاضرار فی الوصیة (٢٨٦٥) نسائی: کتاب الزکاة (٢٥٤٣)]

عَلٰى حُبِّهٖ مِسْكِيْنًا وَّ يَتِيْمًا وَّ اَسِيْرًا ۝ اِنَّمَا نُطْعِمُكُمْ لِوَجْهِ اللّٰهِ لَا نُرِيْدُ مِنْكُمْ جَزَآءً وَّلَا شُكُوْرًا ۝ اِنَّا نَخَافُ مِنْ رَّبِّنَا يَوْمًا عَبُوْسًا قَمْطَرِيْرًا ۝ فَوَقٰىهُمُ اللّٰهُ شَرَّ ذٰلِكَ الْيَوْمِ وَلَقّٰىهُمْ نَضْرَةً وَّسُرُوْرًا ۝ وَجَزٰىهُمْ بِمَا صَبَرُوْا جَنَّةً وَّحَرِيْرًا ۝

یقیناً ہم نے کافروں کیلئے زنجیریں اور طوق اور شعلوں والی آگ تیار کر رکھی ہے ○ بیشک نیک لوگ وہ جام پئیں گے جس کی ملونی کافور کی ہے۔ جو ایک چشمہ ہے جس سے اللہ کے بندے پئیں گے اس کی نہریں نکال لی جائیں گی (جدھر چاہیں) ○ جو نذر پوری کرتے ہیں اور اس دن سے ڈرتے ہیں جس کی برائی چوطرف پھیل جانے والی ہے ○ اور اللہ کی محبت میں کھانا کھلاتے ہیں' مسکین' یتیم اور قیدیوں کو ○ ہم تو تمہیں صرف اللہ تعالیٰ کی رضامندی کیلئے کھلاتے ہیں نہ تم سے بدلہ چاہتے ہیں نہ شکر گزاری ○ بے شک ہم اپنے پروردگار سے اس دن کا خوف کرتے ہیں جو تنگی ترشی اور سختی والا ہوگا ○ پس انہیں اللہ تعالیٰ نے اس دن کی برائی سے بچالیا' اور انہیں تازگی اور خوشی پہنچائی ○ اور انہیں اپنے صبر کے بدلے جنت اور ریشمی لباس عطا فرمائے ○

**کفار کے لیے طوق اور مومنوں کے لیے جام:** یہاں اللہ تعالیٰ خبر دیتا ہے کہ اس کی مخلوق میں سے جو بھی اس سے کفر کرے اس کیلئے زنجیریں طوق اور شعلوں والی بھڑکتی ہوئی تیز آگ تیار ہے' جیسے اور جگہ ہے ﴿اِذِ الْاَغْلٰلُ فِیْٓ اَعْنَاقِهِمْ وَالسَّلٰسِلُ يُسْحَبُوْنَ ○ فِی الْحَمِیْمِ ثُمَّ فِی النَّارِ يُسْجَرُوْنَ﴾ ① جبکہ طوق ان کی گردنوں میں ہوں گے اور بیڑیاں ان کے پاؤں میں ہوں گی اور یہ حمیم میں گھسیٹے جائیں گے پھر جہنم میں جلائے جائیں گے' ان بدنصیبوں کی سزا کا ذکر کر کے اب نیک کاروں کی جزا کا ذکر ہو رہا ہے کہ انہیں وہ جام پلائے جائیں گے جن کا مشروب کافور نامی نہر کے پانی کا ہوگا' ذائقہ بھی اعلیٰ' خوشبو بھی عمدہ اور فائدہ بھی بہتر' کافور کی سی ٹھنڈک اور سونٹھ کی سی خوشبو' کافور ایک نہر کا نام ہے جس سے اللہ کے خاص بندے پانی پیتے ہیں اور صرف اسی سے آسودگی حاصل کرتے ہیں اسی لئے یہاں اسے ''ب'' سے متعدی کیا اور تمیز کی بنا پر ''عَیْنًا'' پر نصب دیا' یہ پانی اپنی خوشبو میں مثل کافور کے ہے یا ٹھیک کافور ہی ہے اور ''عَیْنًا'' کا زبر ''یَشْرَبُ'' کی وجہ سے ہے' پھر اس نہر تک انہیں آنے کی ضرورت نہیں یہ اپنے باغات میں' مکانات' مجلسوں اور بیٹھکوں میں جہاں بھی جائیں گے اسے لے جائیں گے اور وہیں پہنچ جائے گی' ''تَفْجِیْر'' کے معنی روانگی اور اجرا کے ہیں' جیسے آیت ﴿حَتّٰی تَفْجُرَ لَنَا﴾ ② میں اور ﴿فَجَّرْنَا خِلٰلَهُمَا﴾ ③ میں۔ پھر ان لوگوں کی نیکیاں بیان ہو رہی ہیں کہ جو عبادت اللہ کی طرف سے ان کے ذمہ تھی وہ بجا ہی لاتے تھے بلکہ جو چیز یہ اپنے اوپر کر لیتے اسے بھی بجالاتے یعنی نذر بھی پوری کرتے۔ حدیث

---

① [سورۃ الغافر: آیت ۷۱۔۷۲]

② [سورۃ بنی اسرائیل: آیت ۹۰]

③ [سورۃ الکھف: آیت ۳۳]

السَّبِیۡلَ" میں ہے' یعنی وہ اس حالت میں یا تو شقی ہے یا سعید ہے' جیسے صحیح مسلم کی حدیث میں ہے کہ ہر شخص صبح کے وقت اپنے نفس کی خرید و فروخت کرتا ہے یا تو اسے ہلاک کر دیتا ہے یا آزاد کرا لیتا ہے ① مسند احمد میں ہے کہ حضرت کعب بن عجرہ رضی اللہ عنہ سے آپ نے فرمایا اللہ تجھے بیوقوفوں کی سرداری سے بچائے حضرت کعب رضی اللہ عنہ نے کہا یا رسول اللہ ﷺ وہ کیا ہے؟ فرمایا وہ میرے بعد کے سردار ہوں گے جو میری سنتوں پر عمل نہ کریں گے نہ میرے طریقوں پر چلیں گے پس جو لوگ ان کے جھوٹ کی تصدیق کریں اور ان کے ظلم کی امداد کریں وہ نہ میرے ہیں اور نہ میں ان کا ہوں۔ یاد رکھو وہ میرے حوض کوثر پر بھی نہیں آ سکتے اور جو ان کے جھوٹ کو سچا نہ کرے اور ان کے ظلموں میں ان کی مددگار نہ بنے وہ میرا ہے اور میں اس کا ہوں یہ لوگ میرے حوض کوثر پر مجھ سے ملیں گے۔ اے کعب رضی اللہ عنہ! روزہ ڈھال ہے اور صدقہ خطاؤں کو مٹا دیتا ہے' اور نماز قرب اللہ کا سبب ہے یا فرمایا کہ دلیل نجات ہے۔ اے کعب! وہ گوشت پوست جنت میں نہیں جا سکتا جو حرام سے پلا ہو وہ تو جہنم میں ہی جانے کے قابل ہے' اے کعب! لوگ ہر صبح اپنے نفس کی خرید و فروخت کرتے ہیں کوئی تو اسے آزاد کرا لیتا ہے اور کوئی ہلاک کر گزرتا ہے ② سورۂ روم کی آیت ﴿فِطْرَتَ اللّٰهِ الَّتِیۡ فَطَرَ النَّاسَ عَلَیۡهَا﴾ ③ کی تفسیر میں حضرت جابر رضی اللہ عنہ کی روایت سے حضور ﷺ کا یہ فرمان بھی گزر چکا ہے کہ ہر بچہ فطرت اسلام پر پیدا ہوتا ہے یہاں تک کہ زبان چلنے لگتی ہے پھر یا تو شکر گزار بنتا ہے یا ناشکرا۔ مسند احمد کی اور حدیث میں ہے کہ جو نکلنے والا نکلتا ہے اس کے دروازے پر دو جھنڈے ہوتے ہیں ایک فرشتے کے ہاتھ میں دوسرا شیطان کے ہاتھ میں پس اگر وہ اس کام کیلئے نکلا جو اللہ کی مرضی کا ہے تو فرشتہ اپنا جھنڈا لئے اس کے ساتھ ہو لیتا ہے اور یہ واپسی تک فرشتے کے جھنڈے کے تلے ہی رہتا ہے اور اگر اللہ کی ناراضگی کے کام کیلئے نکلا ہے تو شیطان اپنا جھنڈا لگائے اس کے ساتھ ہو لیتا ہے اور واپسی تک یہ شیطانی جھنڈے تلے رہتا ہے۔ ④

إِنَّآ أَعۡتَدۡنَا لِلۡكَٰفِرِينَ سَلَٰسِلَاْ وَأَغۡلَٰلٗا وَسَعِيرًا ۝٤ إِنَّ ٱلۡأَبۡرَارَ يَشۡرَبُونَ مِن كَأۡسٖ كَانَ مِزَاجُهَا كَافُورًا ۝٥ عَيۡنٗا يَشۡرَبُ بِهَا عِبَادُ ٱللَّهِ يُفَجِّرُونَهَا تَفۡجِيرٗا ۝٦ يُوفُونَ بِٱلنَّذۡرِ وَيَخَافُونَ يَوۡمٗا كَانَ شَرُّهُۥ مُسۡتَطِيرٗا ۝٧ وَيُطۡعِمُونَ ٱلطَّعَامَ

---

① [صحیح صحیح مسلم: کتاب الطهارة: باب فضل الوضوء (۲۲۳) ترمذی: کتاب الدعوات: باب فی فضل الوضوء (۳۵۱۷) مسند احمد (۵/۳٤۲)]

② [اسنادہ قوی مسند احمد (۳/۳۲۱) مسند عبد بن حمید (۱۱۳۸) مصنف عبد الرزاق (۲۰۷۱۹) مجمع الزوائد (۵/۲٤٦) المسند الجامع (۹/۲۸٦) مستدرك حاكم (۸۳۰۲)] امام حاکمؒ اور امام ذہبیؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔ شیخ شعیب ارناؤوط فرماتے ہیں کہ اس کی سند مسلم کی شرط پر قوی ہے۔ [الموسوعة الحديثية (۱۵۲۸٤)] شیخ البانیؒ اسے صحیح لغیرہ کہتے ہیں۔ [صحیح الترغیب (۲۲٤۲)] حافظ زبیر علی زئی اس کی سند کو حسن کہتے ہیں۔]

③ [سورۃ روم: آیت ۳۰]

④ [ضعیف مسند احمد (۲/۳۲۳) ابن حبان (۱٦۵۸) بیهقی (۹/۱۳۰) طبرانی اوسط (٤۷۸۳)] اس کی سند میں عثمان بن محمد راوی ضعیف ہے۔ حافظ زبیر علی زئی بھی اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔]

﴿الٓمّٓ تَنْزِیْلُ﴾ (یعنی سورۂ السجدہ) اور سورۂ ﴿هَلْ اَتٰى عَلَى الْاِنْسَانِ﴾ الخ' پڑھا کرتے تھے [1] ایک مرسل غریب حدیث میں ہے کہ جب یہ سورت اتری اور حضور ﷺ نے اس کی تلاوت کی اس وقت آپ کے پاس ایک سانولے رنگ کے صحابی رضی اللہ عنہ بیٹھے ہوئے تھے جب جنت کی صفتوں کا ذکر آیا تو ان کے منہ سے بے ساختہ چیخ نکل گئی اور ساتھ ہی روح پرواز کر گئی جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تمہارے ساتھی اور تمہارے بھائی کی جان جنت کے شوق میں نکل گئی۔ [2]

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

هَلْ اَتٰى عَلَى الْاِنْسَانِ حِيْنٌ مِّنَ الدَّهْرِ لَمْ يَكُنْ شَيْـًٔا مَّذْكُوْرًا ① اِنَّا خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنْ نُّطْفَةٍ اَمْشَاجٍ ۖ نَّبْتَلِيْهِ فَجَعَلْنٰهُ سَمِيْعًا بَصِيْرًا ② اِنَّا هَدَيْنٰهُ السَّبِيْلَ اِمَّا شَاكِرًا وَّاِمَّا كَفُوْرًا ③

بہت بڑی بخششوں اور بہت بڑے رحم والے اللہ کے نام سے شروع

یقیناً انسان پر زمانہ کا وہ وقت بھی گزر چکا ہے جب یہ کوئی قابل ذکر چیز نہ تھا○ بیشک ہم نے انسان کو ملے جلے نطفے سے امتحان کیلئے پیدا کیا اور اسے سنتا دیکھتا بنایا○ ہم نے اسے راہ دکھا دی اب خواہ وہ شکر گزار بنے خواہ ناشکرا○

انسان کا اختیار ہے، شکر کرے یا کفر: اللہ تعالیٰ بیان فرماتا ہے کہ اس نے انسان کو پیدا کیا حالانکہ اس سے پہلے وہ اپنی حقارت اور ضعف کی وجہ سے ایسی چیز نہ تھا کہ اس کا ذکر کیا جائے' اسے مرد و عورت کے ملے جلے پانی سے پیدا کیا اور عجب عجب تبدیلیوں کے بعد یہ موجودہ شکل و صورت اور ہیئت پر آیا' اسے ہم آزما رہے ہیں' جیسے اور جگہ ہے ﴿لِيَبْلُوَكُمْ اَيُّكُمْ اَحْسَنُ عَمَلًا﴾ [3] تاکہ وہ تمہیں آزمائے کہ تم میں سے اچھے عمل کرنے والے کون ہیں؟ پس اس نے تمہیں کان اور آنکھیں عطا فرمائیں تاکہ اطاعت اور معصیت میں تمیز کر سکو۔

ہم نے اسے راہ دکھا دی خوب واضح' اور صاف کر کے اپنا سیدھا راستہ اس پر کھول دیا' جیسے اور جگہ ہے ﴿وَاَمَّا ثَمُوْدُ فَهَدَيْنٰهُمْ فَاسْتَحَبُّوا الْعَمٰى عَلَى الْهُدٰى﴾ [4] یعنی ثمودیوں کو ہم نے ہدایت کی لیکن انہوں نے اندھے پن کو ہدایت پر ترجیح دی اور جگہ ہے ﴿وَهَدَيْنٰهُ النَّجْدَيْنِ﴾ [5] ہم نے انسانوں کو دونوں راہیں دکھا دیں' یعنی بھلائی برائی کی' اس آیت کی تفسیر میں مجاہد ابو صالح' ضحاک' اور سدی رحمہم اللہ سے مروی ہے کہ اسے ہم نے راہ دکھائی یعنی ماں کے پیٹ سے باہر آنے کی' لیکن یہ قول غریب ہے اور صحیح قول پہلا ہی ہے اور جمہور سے یہی منقول ہے "شَاكِرًا" اور "كَفُوْرًا" کا نصب حال کی وجہ سے ذوالحال ہٗ کی ضمیر ہے جو "اِنَّا هَدَيْنٰهُ

---

[1] [صحیح بخاری: کتاب الجمعة: باب ما یقراء فی صلوة الفجر یوم الجمعة (۸۹۱) صحیح مسلم: کتاب الجمعة: باب ما یقراء فی یوم الجمعة (۸۸۰)]

[2] [ضعیف اللآلی المصنوعة للسیوطی (۱/۴۱۰)] [3] [الملک: ۲]

[4] [فصلت: ۱۷] [5] [البلد: ۱۰]

بات پر قادر نہیں کہ اسے فنا کر کے دوبارہ پیدا کر دے؟ یقیناً پہلی مرتبہ کا پیدا کرنے والا دوبارہ بنانے پر بہت زیادہ اور بطور اولیٰ قادر ہے یا کم از کم اتنا ہی پہلی مرتبہ تھا۔ جیسے فرمایا ﴿وَهُوَ الَّذِي يَبْدَأُ الْخَلْقَ ثُمَّ يُعِيدُهُ وَهُوَ أَهْوَنُ عَلَيْهِ﴾ [1] اس نے ابتداءً پیدا کیا وہی پھر لوٹائے گا اور وہ اس پر بہت زیادہ آسان ہے۔ اس آیت کے مطلب میں بھی دو قول ہیں، لیکن پہلا قول ہی زیادہ مشہور ہے جیسے کہ سورۂ روم کی تفسیر میں اس کا بیان اور تقریر گزر چکی ہے۔ واللہ اعلم۔ ابن ابی حاتم میں ہے کہ ایک صحابی رضی اللہ عنہ اپنی چھت پر با آواز بلند قرآن شریف پڑھ رہے تھے جب اس سورت کی آخری آیت کی تلاوت کی تو فرمایا ﴿سُبْحَانَكَ اللَّهُمَّ فَبَلَى﴾ یعنی اے اللہ! تو پاک ہے اور بیشک قادر ہے، لوگوں نے اس کہنے کا باعث پوچھا تو فرمایا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اس آیت کا یہی جواب دیتے ہوئے سنا ہے [2] ابوداؤد میں بھی یہ حدیث ہے، لیکن دونوں کتابوں میں اس صحابی رضی اللہ عنہ کا نام نہیں گو یہ نام نہ ہونا مضر نہیں، ابوداؤد کی اور حدیث میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص تم میں سے سورۂ ﴿وَالتِّينِ﴾ کی آخری آیت ﴿أَلَيْسَ اللَّهُ بِأَحْكَمِ الْحَاكِمِينَ﴾ پڑھے وہ ﴿بَلَى وَأَنَا عَلَى ذَلِكَ مِنَ الشَّاهِدِينَ﴾ کہے یعنی ہاں اور میں بھی اس پر گواہ ہوں اور جو شخص سورۂ قیامہ کی آخری آیت ﴿أَلَيْسَ ذَلِكَ بِقَادِرٍ عَلَى أَنْ يُحْيِيَ الْمَوْتَى﴾ پڑھے تو وہ کہے "بَلَى" اور جو سورت والمرسلات کی آخری آیت ﴿فَبِأَيِّ حَدِيثٍ بَعْدَهُ يُؤْمِنُونَ﴾ پڑھے وہ "آمَنَّا بِاللَّهِ" کہے یہ حدیث مسند احمد اور ترمذی میں بھی ہے [3] ابن جریر میں حضرت قتادہ رحمہ اللہ سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اس آخری آیت کے بعد فرماتے ﴿سُبْحَانَكَ وَبَلَى﴾ [4] حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے اس آیت کے جواب میں یہ کہنا ابن ابی حاتم میں مروی ہے۔ سورۂ قیامہ کی تفسیر الحمدللہ ختم ہوئی۔

# تفسیر سورۃ الدھر

صحیح مسلم کے حوالے سے یہ حدیث پہلے گزر چکی ہے کہ جمعہ کے دن صبح کی نماز میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سورۂ

---

[1] [سورۃ الروم: آیت ۲۷]

[2] [صحیح: ابوداؤد: کتاب الصلاۃ: باب الدعآء فی الصلوۃ (۸۸۴)] شیخ البانیؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔ [صحیح ابوداود] البتہ حافظ زبیر علی زئی اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔]

[3] [ضعیف: مسند احمد (۷۷/۹) ابو داؤد: کتاب الصلوۃ: باب مقدار الرکوع والسجود (۸۸۷) ترمذی: کتاب تفسیر القرآن: باب ومن سورۃ التین (۳۳۴۷) السنن الصغیر للبیھقی (۳۲۴) وفی شعیب الایمان (۲۰۹۷) شرح السنۃ للبغوی (۴۵۲/۱) مسند ابو عوانۃ (۸۰/۱) مسند حمیدی (۹۹۵)] حافظ بوصیریؒ فرماتے ہیں کہ اس کی سند ضعیف ہے کیونکہ اس میں تابعی مجہول ہے۔ [اتحاف الخیرۃ المھرۃ (۲۹۶/۶)] شیخ البانیؒ نے اسے ضعیف کہا ہے۔ [ضعیف ابوداود (۱۸۸)] شیخ شعیب ارناؤوط فرماتے ہیں کہ اس کی سند ضعیف ہے کیونکہ اس میں ایک راوی مجہول ہے۔ [الموسوعۃ الحدیثیۃ (۷۳۹۱)] حافظ زبیر علی زئی بھی اسے ضعیف کہتے ہیں۔]

[4] [تفسیر ابن جریر الطبری (۳۵۷۳۸)]

اور منہ موڑنے میں بے باک تھا اور اپنے اس ناکارہ عمل پر اتراتا اور پھولتا ہوا بے ہمتی اور بد عملی کے ساتھ اپنے والوں میں جا ملتا تھا' جیسے اور جگہ ہے ﴿وَاِذَا انْقَلَبُوْٓا اِلٰٓى اَهْلِهِمُ انْقَلَبُوْا فَكِهِيْنَ﴾ ① یعنی جب اپنے والوں کی طرف لوٹتے ہیں تو خوب باتیں بناتے ہوئے مزے کرتے ہوئے خوش خوش جاتے ہیں اور جگہ ہے ﴿اِنَّهٗ كَانَ فِيْٓ اَهْلِهٖ مَسْرُوْرًا﴾ ② الخ یعنی یہ اپنے گھرانے والوں میں شادمان تھا اور سمجھ رہا تھا کہ اللہ کی طرف اسے لوٹنا ہی نہیں۔ اس کا یہ خیال محض غلط تھا اس کے رب کی نگاہیں اس پر تھیں' پھر اسے اللہ تبارک وتعالیٰ دھمکاتا ہے اور ڈرسناتا ہے اور فرماتا ہے خرابی ہو تجھے اللہ کے ساتھ کفر کر کے پھر اتراتا ہے۔ جیسے اور جگہ ہے ﴿ذُقْ اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْكَرِيْمُ﴾ ③ یعنی قیامت کے دن کافر سے بطور ڈانٹ اور حقارت کے کہا جائے گا کہ لے اب مزہ چکھ تو تو بڑی عزت والا بزرگی والا تھا' اور فرمان ہے ﴿كُلُوْا وَتَمَتَّعُوْا قَلِيْلًا اِنَّكُمْ مُّجْرِمُوْنَ﴾ ④ کچھ کھا پی لو آخر تو بدکار گنہگار ہو۔ اور جگہ ہے ﴿فَاعْبُدُوْا مَا شِئْتُمْ مِّنْ دُوْنِهٖ﴾ ⑤ جاؤ اللہ کے سوا جس کی چاہو عبادت کرو وغیرہ وغیرہ۔ غرض یہ ہے کہ ان تمام جگہوں میں یہ احکام بطور ڈانٹ ڈپٹ کے ہیں۔ حضرت سعید بن جبیر رحمہ اللہ سے جب یہ آیت ﴿اَوْلٰى لَكَ﴾ الخ' کی بابت پوچھا گیا تو آپ نے فرمایا رسول مقبول ﷺ نے یہ ابوجہل کو فرمایا تھا پھر قرآن میں بھی یہی الفاظ نازل ہوئے ⑥ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے بھی اسی کے قریب قریب نسائی میں موجود ہے ⑦ ابن ابی حاتم میں حضرت قتادہ رحمہ اللہ کی روایت ہے کہ حضور ﷺ کے اس فرمان پر اس دشمن رب نے کہا کہ کیا تو مجھے دھمکاتا ہے؟ اللہ کی قسم تو اور تیرا رب میرا کچھ نہیں بگاڑ سکتے' ان دونوں پہاڑیوں کے درمیان چلنے والوں میں سب سے زیادہ ذی عزت میں ہوں۔ ⑧

کیا انسان یہ سمجھتا ہے کہ اسے یونہی چھوڑ دیا جائے گا؟ یعنی موت کے بعد زندہ نہ کیا جائے گا؟ اسے کوئی حکم اور کسی چیز کی ممانعت نہ کی جائے گی؟ ایسا ہرگز نہیں بلکہ دنیا میں اسے حکم وممانعت اور آخرت میں اپنے اپنے اعمال کے بموجب جزاء وسزا ضرور ملے گی' مقصود یہاں پر قیامت کا اثبات اور منکر قیامت کا رد ہے' اسی لئے دلیل کے طور پر کہا جاتا ہے کہ انسان دراصل نطفہ کی شکل میں بے جان وبے بنیاد تھا پانی کا ذلیل قطرہ تھا جو پیٹھ سے رحم میں آیا پھر خون کی پھٹکی بنی' پھر گوشت کا لوتھڑا' پھر اللہ تعالیٰ نے شکل وصورت دے کر روح پھونکی اور سالم اعضاء والا انسان بنا کر مرد یا عورت کی صورت میں پیدا کیا۔ کیا اللہ نے نطفہ ضعیف کو ایسا صحیح القامت قوی انسان بنا دیا وہ اس

---

① [المطففین : ۳۱] ② [الانشقاق : ۱۳۔۱۵]
③ [الدخان : ٤٩] ④ [المرسلات: ٤٦] ⑤ [الزمر : ۱۵]
⑥ [موسل : تفسیر ابن جریر الطبری (۳۵۷۳٤)]
⑦ [صحیح : نسائی فی التفسیر (٦٥٨) وفی السنن الکبری فی کتاب التفسیر (۱۱٦۳۸) طبرانی (۱۲۲۹۸) مستدرک حاکم (۲/ ۵۱۰)] امام حاکمؒ اور امام ذہبیؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔ حافظ زبیر علی زئی بھی اسے صحیح کہتے ہیں۔]
⑧ [موسل : تفسیر ابن جریر الطبری (۳۵۷۳۱)]

اور مونڈھوں کے درمیان میں ہیں جسے ہانس کی ہڈی کہتے ہیں' جیسے اور جگہ ہے ﴿فَلَوْلَا إِذَا بَلَغَتِ الْحُلْقُومَ﴾ سے ﴿صَادِقِينَ﴾ [1] تک فرمایا ہے یعنی جبکہ روح حلق تک پہنچ جائے اور تم دیکھ رہے ہو اور ہم تم سے بھی زیادہ اس کے قریب ہیں لیکن تم نہیں دیکھ سکتے پس اگر تم حکم الٰہی کے ماتحت نہیں ہو اور اپنے اس قول میں سچے ہو تو اس روح کو کیوں نہیں لوٹا لاتے؟ اس مقام پر اس حدیث پر بھی نظر ڈال لی جائے جو بسر بن حجاش کی روایت سے سورۂ یٰسین کی تفسیر میں گزر چکی ہے' تَرَاقِی' جو جمع ہے تَرْقُوَہ کی ان ہڈیوں کو کہتے ہیں جو حلقوم کے قریب ہیں اس وقت ہائی دہائی ہوتی ہے کہ کوئی ہے جو جھاڑ پھونک کرے یعنی کسی طبیب وغیرہ کے ذریعہ شفا ہو سکتی ہے؟ اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ یہ فرشتوں کا قول ہے یعنی اس روح کو لے کر کون چڑھے گا رحمت کے فرشتے یا عذاب کے فرشتے؟ اور پنڈلی سے پنڈلی کے رگڑا کھانے کا ایک مطلب تو حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما وغیرہ سے یہ مروی ہے کہ دنیا اور آخرت اس پر جمع ہو جاتی ہے دنیا کا آخری دن ہوتا ہے اور آخرت کا پہلا دن ہوتا ہے جس سے سختی پر سختی ہو جاتی ہے مگر جس پر رب رحیم کا رحم و کرم ہو' دوسرا مطلب حضرت عکرمہ رحمہ اللہ سے یہ مروی ہے کہ ایک بہت بڑا امر دوسرے بہت بڑے امر سے مل جاتا ہے بلا پر بلا آ جاتی ہے' تیسرا مطلب حضرت حسن بصری رحمہ اللہ وغیرہ سے مروی ہے کہ خود مرنے والے کی بے قراری' شدت درد سے پاؤں پر پاؤں کا چڑھ جانا مراد ہے۔ پہلے تو جن پیروں پر چلتا پھرتا تھا اب ان میں جان کہاں ؟ اور یہ بھی مروی ہے کہ کفن کے وقت پنڈلی سے پنڈلی کا مل جانا مراد ہے' چوتھا مطلب حضرت ضحاک رحمہ اللہ سے یہ بھی مروی ہے کہ دو کام دو طرف جمع ہو جاتے ہیں ادھر تو لوگ اس کے جسم کو نہلا دھلا کر سپرد خاک کرنے کو تیار ہیں ادھر فرشتے اس کی روح لے جانے میں مشغول ہیں اگر نیک ہے تو عمدہ تیاری اور دھوم کے ساتھ اگر بد ہے تو نہایت ہی برائی اور بدتر حالت کے ساتھ۔

اب لوٹنے' قرار پانے' رہنے سہنے' پہنچ جانے' کھچ کر اور چل کر پہنچنے کی جگہ اللہ ہی کی طرف ہے۔ روح آسمان کی جانب چڑھائی جاتی ہے پھر وہاں حکم ہوتا ہے کہ اسے زمین کی طرف واپس لے جاؤ میں نے ان سب کو اسی سے پیدا کیا ہے اسی میں لوٹا لے جاؤں گا اور پھر اسی سے انہیں دوبارہ نکالوں گا' جیسے کہ حضرت براء رضی اللہ عنہ کی مطول حدیث میں آیا ہے' یہی مضمون اور جگہ بیان ہوا ہے ﴿وَهُوَ الْقَاهِرُ فَوْقَ عِبَادِهِ﴾ [2] الخ' وہی اپنے بندوں پر غالب ہے وہی تمہاری حفاظت کیلئے تمہارے پاس فرشتے بھیجتا ہے یہاں تک کہ تم میں سے کسی کی موت کا وقت آ جائے تو ہمارے فرشتے اسے فوت کر لیتے ہیں اور وہ کوئی قصور نہیں کرتے پھر سب کے سب اپنے سچے مولا کی طرف لوٹائے جاتے ہیں یقین مانو کہ حکم اسی کا چلتا ہے اور وہ سب سے جلد حساب لینے والا ہے۔

پھر اس کافر کا حال بیان ہو رہا ہے وہ اپنے دل اور اپنے عقیدے سے حق کا جھٹلانے والا اور اپنے بدن اور عمل سے حق سے روگردانی کرنے والا تھا جس کا ظاہر باطن برباد ہو چکا تھا اور کوئی بھلائی اس میں باقی نہیں رہی تھی' نہ وہ اللہ کی باتوں کی دل سے تصدیق کرتا تھا نہ جسم سے عبادت اللہ بجا لاتا تھا یہاں تک کہ نماز کا بھی چور تھا' ہاں جھٹلانے

---

[1] [سورۃ الواقعہ: آیت ۸۳۔۸۷] [2] [الانعام : ۶۱۔۶۲]

اور بہت سے منہ اس دن بگڑے ہوئے ہوں گے بدشکل ہو رہے ہوں گے بے رونق اور اداس ہوں گے' انہیں یقین ہوگا کہ ہم پر اب کوئی ہلاکت اور اللہ کی پکڑ آئی' ابھی ہمیں جہنم میں جانے کا حکم ہوا جیسے اور جگہ ہے ﴿يَوْمَ تَبْيَضُّ وُجُوهٌ وَتَسْوَدُّ وُجُوهٌ﴾ [1] یعنی اس دن بعض چہرے گورے چٹے خوبصورت اور حسین ہوں گے اور بعض کالے منہ والے ہوں گے۔ اور جگہ ہے ﴿وُجُوهٌ يَوْمَئِذٍ خَاشِعَةٌ﴾ [2] الخ' یعنی قیامت کے دن بہت سے چہرے خوف زدہ دہشت اور ڈر والے بدرونق اور ذلیل ہوں گے جو عمل کرتے رہے تکلیف اٹھاتے رہے لیکن آج بھڑکتی ہوئی آگ میں جا گھسے پھر فرمایا ﴿وُجُوهٌ يَوْمَئِذٍ نَّاعِمَةٌ﴾ الخ' یعنی بعض چہرے اس دن نعمتوں والے' خوش وخرم چمکیلے اور شادان وفرحان بھی ہوں گے' جو اپنے گزشتہ اعمال سے خوش ہوں گے اور بلند وبالا جنتوں میں اقامت رکھتے ہوں گے' اسی مضمون کی اور بھی بہت سی آیتیں ہیں۔

كَلَّآ إِذَا بَلَغَتِ التَّرَاقِيَ ﴿٢٦﴾ وَقِيلَ مَنْ ۜ رَاقٍ ﴿٢٧﴾ وَظَنَّ أَنَّهُ الْفِرَاقُ ﴿٢٨﴾
وَالْتَفَّتِ السَّاقُ بِالسَّاقِ ﴿٢٩﴾ إِلَىٰ رَبِّكَ يَوْمَئِذٍ الْمَسَاقُ ﴿٣٠﴾ فَلَا صَدَّقَ وَلَا ع
صَلَّىٰ ﴿٣١﴾ وَلَٰكِن كَذَّبَ وَتَوَلَّىٰ ﴿٣٢﴾ ثُمَّ ذَهَبَ إِلَىٰ أَهْلِهِ يَتَمَطَّىٰ ﴿٣٣﴾ أَوْلَىٰ لَكَ فَأَوْلَىٰ ﴿٣٤﴾ ثُمَّ أَوْلَىٰ
لَكَ فَأَوْلَىٰ ﴿٣٥﴾ أَيَحْسَبُ الْإِنسَانُ أَن يُتْرَكَ سُدًى ﴿٣٦﴾ أَلَمْ يَكُ نُطْفَةً مِّن مَّنِيٍّ يُمْنَىٰ ﴿٣٧﴾
ثُمَّ كَانَ عَلَقَةً فَخَلَقَ فَسَوَّىٰ ﴿٣٨﴾ فَجَعَلَ مِنْهُ الزَّوْجَيْنِ الذَّكَرَ وَالْأُنثَىٰ ﴿٣٩﴾
أَلَيْسَ ذَٰلِكَ بِقَادِرٍ عَلَىٰ أَن يُحْيِيَ الْمَوْتَىٰ ﴿٤٠﴾ ع

نہیں نہیں جب روح ہنسلی تک پہنچے گی ○ اور کہا جائے گا کوئی جھاڑ پھونک کرنے والا ہے؟ ○ اور یقین ہو جائے گا کہ یہ وقت جدائی ہے ○ اور پنڈلی سے پنڈلی لپٹ جائے گی ○ آج تیرے پروردگار کی طرف ہی چلنا ہے ○ اس نے نہ تو تصدیق کی نہ نماز ادا کی ○ بلکہ جھٹلایا اور روگردانی کی ○ پھر اپنے گھر والوں کے پاس اتراتا ہوا گیا ○ افسوس ہے تجھ پر حسرت ہے تجھ پر ○ وائے اور خرابی ہے تیرے لئے ○ کیا انسان یہ سمجھتا ہے کہ اسے بیکار چھوڑ دیا جائے گا ○ کیا وہ ایک گاڑھے پانی کا قطرہ نہ تھا جو ٹپکایا جاتا ہے ○ پھر وہ لہو کی پھٹکی ہو گیا پھر اللہ نے اسے پیدا کیا اور درست بنا دیا ○ پھر اس سے جوڑے یعنی نر و مادہ بنائے ○ کیا یہ اللہ اس امر پر قادر نہیں؟ کہ مردے کو زندہ کر دے ○

**موت کی کیفیت:** یہاں پر موت کا اور سکرات کی کیفیت کا بیان ہو رہا ہے' اللہ تعالیٰ ہمیں اس وقت حق پر ثابت قدم رکھے۔ ﴿كَلَّا﴾ کو اگر یہاں ڈانٹ کے معنی میں لیا جائے' تو یہ معنی ہوں گے کہ "اے ابن آدم! تو جو میری خبروں کو جھٹلاتا ہے یہ درست نہیں بلکہ ان کے مقدمات تو تو روز مرہ کھلم کھلا دیکھ رہا ہے" اور اگر اس لفظ کے ﴿حَقًّا﴾ کے معنی میں لیں تو مطلب اور زیادہ ظاہر ہے' یعنی یہ بات یقینی ہے کہ جب تیری روح تیرے جسم سے نکلنے لگے اور تیرے نرخرے تک پہنچ جائے ﴿تَرَاقِيَ﴾ جمع ہے ﴿تَرْقُوَةٌ﴾ کی ان ہڈیوں کو کہتے ہیں جو سینے پر

[1] [سورة آل عمران: آیت ١٠٦]
[2] [سورة الغاشية: آیت ٢۔١٠]

کو اس آیت میں لفظِ زِيَادَةٌ سے تعبیر کیا گیا ہے پھر آپ نے یہ آیت پڑھی ﴿لِلَّذِينَ أَحْسَنُوا الْحُسْنَى وَزِيَادَةٌ﴾ ① یعنی احسان کرنیوالوں کو جنت بھی ملے گی اور دیدار رب بھی ② صحیح مسلم کی حضرت جابر رضی اللہ عنہ والی روایت میں ہے کہ اللہ تعالیٰ مومنوں پر قیامت کے میدان میں مسکراتا ہوا تجلی فرمائے گا ③ پس معلوم ہوا کہ ایماندار قیامت کے عرصات میں اور جنتوں میں دیدار الٰہی سے مشرف کیے جائیں گے' مسند احمد کی حدیث میں ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں سب سے ہلکے درجہ کا جنتی اپنے ملک اور اپنی ملکیت کو دو ہزار سال دیکھتا رہے گا دور اور نزدیک کی چیزیں یکساں نگاہ میں ہوں گی ہر طرف اور ہر جگہ اس کی بیویاں اور خادم نظر آئیں گے اور اعلیٰ درجہ کے جنتی ایک ایک دن میں دو دو مرتبہ اللہ تعالیٰ کے بزرگ چہرے کو دیکھیں گے' ترمذی شریف میں بھی یہ حدیث ہے ④ یہ حدیث بروایت حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما مرفوعاً مروی ہے' ہمیں ڈر ہے کہ اگر اس قسم کی تمام حدیثیں اور روایتیں اور ان کی سندیں اور ان کے مختلف الفاظ یہاں جمع کریں گے تو مضمون بہت طویل ہو جائے گا بہت ہی صحیح اور حسن حدیثیں بہت سی مسند اور سنن کی کتابوں میں مروی ہیں جن میں اکثر ہماری اس تفسیر میں متفرق مقامات پر آ بھی گئی ہیں' ہاں توفیق اللہ کے ہاتھ میں ہے' اللہ کا شکر ہے کہ اس مسئلہ میں یعنی اللہ تعالیٰ کا دیدار مومنوں کو قیامت کے دن ہونے میں صحابہ رضی اللہ عنہم تابعین رحمہم اللہ اور سلف امت کا اتفاق اور اجماع ہے' ائمہ اسلام اور ہداۃ انام سب اس پر متفق ہیں' جو لوگ اس کی تاویل کرتے ہیں کہ مراد اس سے اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کو دیکھنا ہے جیسے مجاہد رحمہ اللہ اور ابو صالح رحمہ اللہ سے تفسیر ابن جریر میں مروی ہے ان کا قول حق سے دور اور سراسر تکلف سے معمور ہے' ان کے پاس اس آیت کا کیا جواب ہے جہاں بدکاروں کی نسبت فرمایا گیا ہے ﴿كَلَّا إِنَّهُمْ عَن رَّبِّهِمْ يَوْمَئِذٍ لَّمَحْجُوبُونَ﴾ ⑤ یعنی فاجر قیامت کی دن اپنے پروردگار سے پردے میں کر دیئے جائیں گے' حضرت امام شافعی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ فاجروں کے دیدار الٰہی سے محروم رہنے کا صاف مطلب یہی ہے کہ ابرار یعنی نیک کار لوگ دیدار الٰہی سے مشرف کیے جائیں گے اور متواتر احادیث سے ثابت ہو چکا ہے اور اسی پر اس آیت کی روانگی الفاظ صاف دلالت کرتی ہے کہ ایماندار دیدار باری سے محظوظ ہوں گے' حضرت حسن رحمہ اللہ فرماتے ہیں یہ چہرے حسن و خوبی والے ہوں گے کیونکہ دیدار رب پر ان کی نگاہیں پڑتی ہوں گی' پھر بھلا یہ منور و حسین کیوں نہ ہوں۔

---

① [سورۃ یونس: آیت ٢٦]

② [صحیح : صحیح مسلم : کتاب الایمان : باب اثبات رویۃ المومنین فی الاخرۃ (١٨١)]

③ [صحیح : صحیح مسلم : کتاب الایمان : باب ادنی اھل الجنۃ منزلۃ فیھا (١٩١)]

④ [ضعیف : ترمذی : کتاب التفسیر : باب ومن سورۃ القیامہ (٣٣٣٠) مسند احمد (٢/٦٤) مجمع الزوائد (١٠/٤٠١) مسند ابو یعلی (٥٧١٢) بیھقی فی البعث والنشور (٤٧٧)] شیخ البانی ؒ نے اسے ضعیف کہا ہے۔[ضعیف ترمذی] حافظ زبیر علی زئی بھی اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔اس کی سند میں ثویر بن ابی فاختہ راوی ضعیف ہے۔[دیکھئے : التقریب (٥٤)]

⑤ [سورۃ المطففین: آیت ١٥]

پھر فرمان ہوتا ہے کہ ان کافروں کو قیامت کے انکار اللہ کی پاک کتاب کو نہ ماننے اور اللہ کے عظیم الشان رسول ﷺ کی اطاعت نہ کرنے پر آمادہ کرنے والی چیز حب دنیا اور غفلت آخرت ہے حالانکہ آخرت کا دن بڑی اہمیت والا دن ہے اس دن بہت سے لوگ تو وہ ہوں گے جن کے چہرے ہشاش بشاش تر و تازہ خوش و خرم ہوں گے اور اپنے رب کے دیدار سے مشرف ہو رہے ہوں گے جیسے صحیح بخاری شریف میں ہے کہ عنقریب تم اپنے رب کو صاف صاف کھلم کھلا اپنے سامنے دیکھو گے [1] بہت سی صحیح احادیث سے متواتر سندوں سے جو ائمہ حدیث نے اپنی کتابوں میں وارد کی ہیں ثابت ہو چکا ہے کہ ایمان والے اپنے رب کے دیدار سے قیامت کے دن مشرف ہوں گے ان احادیث کو نہ تو کوئی ہٹا سکے نہ ان کا کوئی انکار کر سکے۔ صحیح بخاری صحیح مسلم شریف میں حضرت ابو سعید اور حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ لوگوں نے پوچھا یا رسول اللہ ﷺ! کیا ہم اپنے رب کو قیامت کے دن دیکھیں گے؟ آپ نے فرمایا سورج اور چاند کو جبکہ آسمان صاف صاف بے ابر ہو دیکھنے میں تمہیں کوئی مزاحمت یا رکاوٹ ہوتی ہے؟ انہوں نے کہا نہیں آپ نے فرمایا اسی طرح تم اللہ تعالیٰ کو دیکھو گے [2] بخاری و مسلم میں ہے حضرت جریر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا چودھویں رات کے چاند کو دیکھ رہے ہو اگر تم سے ہو سکے تو سورج نکلنے سے پہلے کی نماز (یعنی صبح کی نماز) اور سورج ڈوبنے سے پہلے کی نماز (یعنی عصر کی نماز) میں کسی طرح کی سستی نہ کرو۔ [3] حضرت ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ سے انہی دو متبرک کتابوں میں مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا دو جنتیں سونے کی ہیں وہاں کے برتن اور ہر چیز سونے کی ہے اور دو جنتیں چاندی کی ہیں اور ان کے برتن ہر چیز چاندی کی ہے سوائے کبریائی کی چادروں کے اور کوئی آڑ نہیں۔ یہ جنت عدن کا ذکر ہے [4] صحیح مسلم کی حدیث میں ہے کہ جب جنتی جنت میں پہنچ جائیں گے تو اللہ ان سے دریافت فرمائے گا کچھ چاہتے ہو کہ بڑھا دوں؟ وہ کہیں گے الٰہی! تو نے ہمارے چہرے سفید نورانی کر دیئے ہمیں جنت میں پہنچا دیا جہنم سے بچا لیا اب ہمیں کس چیز کی ضرورت ہے؟ اسی وقت حجاب ہٹا دیئے جائیں گے اور اہل جنت کی نگاہیں جمال باری سے منور ہوں گی اس میں انہیں جو سرور و لذت حاصل ہوگی وہ کسی چیز میں نہ حاصل ہوگی سب سے زیادہ محبوب انہیں دیدار باری ہوگا اسی

---

[1] [صحیح :صحیح بخاری : کتاب التوحید : باب قوله تعالی وجوه یومئذ ناظره الی ربها ناظرة (۷۴۳٤) صحیح مسلم : کتاب المساجد و مواضع الصلاة : باب فضل صلاتی الصبح و العصر (٦٣٣) ابن ماجه : کتاب السنه : باب فیما انکرت الجهمیة (۱۷۷) ابو داؤد : کتاب السنة : باب فی الرویة (٤٧٢٩) ترمذی : کتاب صفة الجنة : باب ما جاء فی رؤیة الرب (۲۵۵۱) مسند احمد (٤/٣٦٠)]

[2] [صحیح :صحیح بخاری : کتاب التوحید : باب قول الله تعالی وجوه یومئذ ناظر الی ربها ناظرة (۷٤۳۷) صحیح مسلم : کتاب الایمان : باب معرفة طریق الروية (۱۸۲)]

[3] [صحیح :صحیح بخاری : کتاب مواقیت الصلوة : باب فضل صلوة الفجر (۵۷۳)]

[4] [صحیح :صحیح بخاری : کتاب التفسیر : باب ومن دونهما جنتان (٤٨٧٨)، (٧٤٤٤) صحیح مسلم : کتاب الایمان: باب اثبات رویة المومنین فی الاخرة (۱۸۰) ترمذی : کتاب صفة الجنة (۲۵۲۸) ابن ماجه : کتاب السنه (۱۸٦) مسند احمد (٤/٤١١)]

فرشتے سے وحی کس طرح حاصل کریں' آنحضور ﷺ اس کو اخذ کرنے میں بہت جلدی کرتے تھے اور قراءت میں فرشتے کے بالکل ساتھ ساتھ رہتے تھے' پس اللہ عزوجل حکم فرماتا ہے کہ جب فرشتہ وحی لے کر آئے آپ سنتے رہیں' پھر جس ڈر سے آپ ایسا کرتے تھے اس کی بابت تسلی دیتا ہے کہ آپ کے سینے میں اسے جمع کر دینا اور بروقت آپ کی زبان سے اس کا پڑھا جانا ہمارے ذمہ ہے' اسی طرح اس کا واضح کرنا' اور تفسیر اور بیان آپ سے کرانے کے ذمہ دار بھی ہم ہی ہیں' پس پہلی حالت یاد کرانا' دوسری تلاوت کرانا' تیسری تفسیر' مضمون اور توضیح مطلب کرانا تینوں کی کفالت اللہ تعالیٰ نے اپنے ذمہ لی' جیسے اور جگہ ہے ﴿وَلَا تَعْجَلْ بِالْقُرْآنِ مِنْ قَبْلِ أَنْ يُقْضَى إِلَيْكَ وَحْيُهُ وَقُلْ رَبِّ زِدْنِي عِلْمًا﴾ ① یعنی جب تک تیرے پاس وحی پوری نہ آئے تو پڑھنے میں جلدی نہ کیا کر ہم سے دعا مانگ کہ میرے رب میرے علم کو زیادہ کرتا رہ' پھر فرماتا ہے اسے تیرے سینے میں جمع کرنا اور اسے تجھ سے پڑھوانا ہمارا ذمہ ہے۔ جب ہم اسے پڑھیں یعنی ہمارا نازل کردہ فرشتہ جب اسے تلاوت کرے تو تو سن لے جب وہ پڑھ چکے تب تو پڑھ ہماری مہربانی سے تجھے پورا یاد ہو گا اتنا ہی نہیں بلکہ حفظ کرانے' تلاوت کرانے کے بعد ہم اس کے معنی مطالب تبیین و توضیح کے ساتھ سمجھا دیں گے تاکہ ہماری اصلی مراد اور صاف شریعت سے تو پوری طرح آگاہ ہو جائے' مسند میں ہے حضور ﷺ کو اس سے پہلے وحی کو دل میں اتارنے کیلئے بہت تکلیف ہوتی تھی اس ڈر کے مارے کہ کہیں میں بھول نہ جاؤں فرشتے کے ساتھ ساتھ پڑھتے جاتے تھے اور آپ کے ہونٹ ہلتے جاتے تھے۔ چنانچہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما راوی حدیث نے اپنے ہونٹ ہلا کر دکھایا کہ اس طرح ان کے شاگرد سعید رحمہ اللہ نے بھی اپنے استاد کی طرح ہلا کر اپنے شاگردوں کو دکھائے۔ اس پر یہ آیت اتری کہ اتنی جلدی نہ کرو اور ہونٹ نہ ہلاؤ اسے آپ کے سینے میں جمع کرنا اور آپ کی زبان سے اس کی تلاوت کرانا ہمارے سپرد ہے جب ہم اسے پڑھیں تو آپ سنئے اور چپ رہئے جبرائیل علیہ السلام کے چلے جانے کے بعد انہی کی طرح ان کا پڑھایا ہوا پڑھانا بھی ہمارے سپرد ہے' بخاری و مسلم میں بھی یہ روایت ہے ② بخاری شریف میں یہ بھی ہے کہ پھر جب وحی اترتی آپ نظریں نیچی کر لیتے اور جب وحی چلی جاتی آپ پڑھتے ③ ابن ابی حاتم میں بھی بروایت ابن عباس رضی اللہ عنہما یہ حدیث مروی ہے اور بہت سے مفسرین سلف صالحین نے یہی فرمایا ہے یہ بھی مروی ہے کہ حضور ﷺ ہر وقت تلاوت فرمایا کرتے تھے کہ ایسا نہ ہو میں بھول جاؤں اس پر یہ آیتیں اتریں' حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما اور عطیہ عوفی رحمہ اللہ فرماتے ہیں اس کا بیان ہم پر ہے یعنی حرام و حلال کا واضح کرنا۔ حضرت قتادہ رحمہ اللہ کا قول بھی یہی ہے۔

---

① [سورة طه: آیت ۱۱٤]

② [صحیح: صحیح بخاری: کتاب بدء الوحی: باب کیف کان بدء الوحی (٥٠) صحیح مسلم: کتاب الصلاة: باب الاستماع للقراءة (٤٤٨) مسند احمد (١/٣٤٣)]

③ [صحیح: صحیح بخاری: کتاب التفسیر: سورة القيامة (٤٩٢٧۔ ٤٩٢٨) صحیح مسلم: کتاب الصلوة: باب الاستماع للقراءة (٤٤٨)]

پچھلے، نئے پرانے چھوٹے بڑے اعمال سے مطلع کیا جائے گا، جیسے فرمان ہے ﴿وَوَجَدُوْا مَا عَمِلُوْا حَاضِرًا﴾ ① الخ، جو کیا تھا موجود پالیں گے اور تیرا رب کسی پر ظلم نہ کرے گا۔

انسان اپنے آپ کو بخوبی جانتا ہے اپنے اعمال کا خود آئینہ ہے گو انکار کرے، اور عذر معذرت پیش کرتا پھرے، جیسے فرمان ہے ﴿اِقْرَاْ كِتٰبَكَ كَفٰى بِنَفْسِكَ الْيَوْمَ عَلَيْكَ حَسِيْبًا﴾ ② اپنا نامہ اعمال خود پڑھ لے، اور اپنے آپ کی آپ ہی جانچ لے، اس کے کان، آنکھ، ہاتھ، پاؤں، اور دیگر اعضاء ہی اس پر شہادت دینے کو کافی ہیں، لیکن افسوس! کہ یہ دوسروں کے عیبوں اور نقصانوں کو دیکھتا ہے اور اپنے کپڑے چننے سے غافل ہے، کہا جاتا ہے کہ توراۃ میں لکھا ہوا ہے اے ابن آدم! تو دوسروں کی آنکھوں کا تو تنکا دیکھتا ہے اور اپنی آنکھ کا شہتیر بھی تجھے دکھائی نہیں دیتا؟ قیامت کے دن چاہے گو انسان فضول بہانے بنائے گا اور جھوٹی دلیلیں دے گا اور بے کار عذر پیش کرے گا، ایک بھی قبول نہ کیا جائے گا۔ اس آیت کے معنی یہ بھی کئے گئے ہیں کہ وہ پردے ڈالے۔ اہل یمن پردے کو عذر کہتے ہیں، لیکن صحیح معنی اوپر والے ہیں جیسے اور جگہ ہے کہ کوئی معقول عذر نہ پا کر اپنے شرک کا سرے سے انکار ہی کر دیں گے کہ اللہ کی قسم ہم مشرک تھے ہی نہیں۔ اور جگہ ہے کہ قیامت کے دن اللہ کے سامنے قسمیں کھا کھا کر سچا ہونا چاہیں گے ③ جیسے دنیا میں تمہارے سامنے ان کی حالت ہے لیکن اللہ پر تو ان کا جھوٹ ظاہر ہے گو وہ چاہے کتنا ہی اپنے تئیں کچھ بھی سمجھتے رہیں ④ غرض عذر معذرت انہیں قیامت کے دن کچھ کار آمد نہ ہوگی، جیسے اور جگہ فرماتا ہے ﴿لَا يَنْفَعُ الظّٰلِمِيْنَ مَعْذِرَتُهُمْ﴾ ⑤ ظالموں کو ان کی معذرت کچھ کام نہ آئے گی، یہ تو اپنے شرک کے ساتھ اپنی تمام بداعمالیوں کا بھی انکار کر دیں گے لیکن بے سود ہوگا۔

| |
|---|
| لَا تُحَرِّكْ بِهٖ لِسَانَكَ لِتَعْجَلَ بِهٖ ﴿۱۶﴾ اِنَّ عَلَيْنَا جَمْعَهٗ وَقُرْاٰنَهٗ ﴿۱۷﴾ فَاِذَا قَرَاْنٰهُ فَاتَّبِعْ |
| قُرْاٰنَهٗ ﴿۱۸﴾ ثُمَّ اِنَّ عَلَيْنَا بَيَانَهٗ ﴿۱۹﴾ كَلَّا بَلْ تُحِبُّوْنَ الْعَاجِلَةَ ﴿۲۰﴾ وَتَذَرُوْنَ الْاٰخِرَةَ ﴿۲۱﴾ |
| وُجُوْهٌ يَّوْمَئِذٍ نَّاضِرَةٌ ﴿۲۲﴾ اِلٰى رَبِّهَا نَاظِرَةٌ ﴿۲۳﴾ وَوُجُوْهٌ يَّوْمَئِذٍۢ بَاسِرَةٌ ﴿۲۴﴾ |
| تَظُنُّ اَنْ يُّفْعَلَ بِهَا فَاقِرَةٌ ﴿۲۵﴾ |

اے نبی! تم قرآن کو جلدی یاد کرنے کے لئے اپنی زبان کو حرکت نہ دو○ اس کا جمع کرنا، اور پڑھنا ہمارے ذمہ ہے○ ہم جب اسے پڑھیں تو تو اس کے پڑھنے کے درپے رہ○ پھر اس کا واضح کر دینا ہمارے ذمہ ہے○ نہیں نہیں تم تو دنیا کی محبت رکھتے ہو○ اور آخرت کو چھوڑ بیٹھے ہو○ اس روز بہت سے چہرے تر و تازہ اور بارونق ہوں گے○ اور اپنے رب کی طرف دیکھتے○ اور کتنے ایک چہرے اس دن بدرونق ہوں گے○ سمجھتے ہوں گے کہ ان کے ساتھ کمر توڑ دینے والا معاملہ کیا جائے گا○

حفظ، تلاوت اور تفسیر القرآن کی تفہیم سب اللہ کے ذمہ: یہاں اللہ عزوجل اپنے نبی ﷺ کو تعلیم دیتا ہے کہ

① [الکهف : ۴۹] ② [بنی اسرائیل : ۱۴] ③ [الانعام : ۲۳]
④ [مجادله : ۱۸] ⑤ [غافر : ۵۲]

گے' یہ تو نہایت غلط خیال ہے ہم اسے متفرق جگہ سے جمع کر کے دوبارہ کھڑا کر دیں گے اس کی بالشت بالشت بنا دیں گے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما وغیرہ فرماتے ہیں یعنی ہم قادر ہیں کہ اسے اونٹ یا گھوڑے کے تلوے کی طرح بنا دیں' امام ابن جریر رحمہ اللہ فرماتے ہیں یعنی دنیا میں بھی اگر ہم چاہتے اسے ایسا کر دیتے' آیت کے لفظوں سے تو بظاہر یہی معلوم ہوتا ہے کہ قَادِرِيْنَ حال ہے نَجْمَعُ سے یعنی کیا انسان یہ گمان کرتا ہے کہ ہم اس کی ہڈیاں جمع نہ کریں گے ہاں ہاں ہم عنقریب جمع کریں گے درآنحالیکہ ہمیں ان کے جمع کرنے کی قدرت ہے بلکہ اگر ہم چاہیں تو جتنا یہ تھا اس سے بھی کچھ زیادہ بنا کر اٹھائیں اس کی انگلیوں کے سرے تک برابر کر کے پیدا کریں۔ ابن قتیبہ اور زجاج کے قول کے یہی معنی ہیں۔

پھر فرماتا ہے کہ انسان اپنے آگے فسق و فجور کرنا چاہتا ہے' یعنی قدم بقدم بڑھ رہا ہے' امیدیں باندھے ہوئے ہے' کہتا جاتا ہے گناہ کر تو لوں توبہ بھی ہو جائے گی' قیامت کے دن سے جو اس کے آگے ہے کفر کرتا ہے' وہ گویا اپنے سر پر سوار ہو کر آگے بڑھ رہا ہے' ہر وقت یہی پایا جاتا ہے کہ ایک ایک قدم اپنے نفس کو اللہ کی معصیت کی طرف بڑھاتا جاتا ہے مگر جن پر رب کا رحم ہے' اکثر سلف کا قول اس آیت کی تفسیر میں یہی ہے کہ گناہوں میں جلدی کرتا ہے' اور توبہ میں تاخیر کرتا ہے۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں جو یوم حساب کا منکر ہے' ابن زید رضی اللہ عنہما بھی یہی کہتے ہیں اور یہی زیادہ ظاہر مراد ہے کیونکہ اس کے بعد ہی ہے کہ وہ پوچھتا ہے قیامت کب ہو گی' اس کا یہ سوال بھی بطور انکار کے ہے یہ تو جانتا ہے کہ قیامت کا آنا محال ہے' جیسے اور جگہ ہے ﴿وَيَقُوْلُوْنَ مَتٰى هٰذَا الْوَعْدُ﴾ ① الخ' کہتے ہیں کہ اگر تم سچے ہو تو بتا دو کہ قیامت کب آئے گی؟ ان سے کہہ دے کہ اس کا ایک دن مقرر ہے جس سے نہ تم ایک ساعت آگے بڑھ سکو گے نہ پیچھے ہٹ سکو گے۔ یہاں بھی فرماتا ہے کہ جب آنکھیں پتھرا جائیں' جیسے اور جگہ ہے ﴿لَا يَرْتَدُّ اِلَيْهِمْ طَرْفُهُمْ﴾ ② الخ' یعنی پلکیں جھپکیں گی نہیں بلکہ رعب و دہشت' خوف و وحشت کے مارے آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر ادھر ادھر دیکھتے رہیں گے بَرِقَ کی دوسری قراءت بَرَقَ بھی ہے' معنی قریب قریب ہیں اور چاند کی روشنی بالکل جاتی رہے گی اور سورج چاند جمع کر دیئے جائیں گے' یعنی دونوں کو بے نور کر کے لپیٹ دیا جائے گا' جیسے فرمایا ﴿اِذَا الشَّمْسُ كُوِّرَتْ وَاِذَا النُّجُوْمُ انْكَدَرَتْ﴾ ③ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی قراءت میں ﴿وَجُمِعَ بَيْنَ الشَّمْسِ وَالْقَمَرِ﴾ ہے' انسان جب یہ پریشانی' شدت' ہول' گھبراہٹ' اور انتظام عالم کی یہ خطرناک حالت دیکھے گا تو بھاگتا جائے گا' اور کہے گا کہ جائے پناہ بھاگنے کی جگہ کہاں ہے؟ اللہ تعالیٰ کی طرف سے جواب ملے گا کہ کوئی پناہ نہیں رب کے سامنے' اور اس کے پاس ٹھہرنے کے سوا کوئی چارہ کار نہیں' جیسے اور جگہ ہے ﴿مَا لَكُمْ مِّنْ مَّلْجَاٍ يَّوْمَئِذٍ وَّمَا لَكُمْ مِّنْ نَّكِيْرٍ﴾ ④ یعنی آج نہ تو کوئی جائے پناہ ہے نہ ایسی جگہ کہ وہاں جا کر تم انجان اور بے پہچان بن جاؤ' آج ہر شخص کو اس کے اگلے

---

① [سورۃ سبا : آیت ۲۹۔ ۳۰] ② [ابراھیم : ۴۳]

③ [التکویر : ۱۔۲] ④ [الشوری : ۴۷]

وَجُمِعَ الشَّمْسُ وَالْقَمَرُ ۙ﴿۹﴾ يَقُولُ الْإِنسَانُ يَوْمَئِذٍ أَيْنَ الْمَفَرُّ ﴿۱۰﴾ كَلَّا لَا وَزَرَ ﴿۱۱﴾
إِلَىٰ رَبِّكَ يَوْمَئِذٍ الْمُسْتَقَرُّ ﴿۱۲﴾ يُنَبَّأُ الْإِنسَانُ يَوْمَئِذٍ بِمَا قَدَّمَ وَأَخَّرَ ﴿۱۳﴾
بَلِ الْإِنسَانُ عَلَىٰ نَفْسِهِ بَصِيرَةٌ ﴿۱۴﴾ وَلَوْ أَلْقَىٰ مَعَاذِيرَهُ ﴿۱۵﴾

معبود برحق رحمٰن ورحیم کے نام سے شروع

میں قسم کھاتا ہوں قیامت کے دن کی ○ اور قسم کھاتا ہوں اس نفس کی جو ملامت کرنیوالا ہو ○ کیا انسان یہ خیال کرتا ہے کہ ہم اس کی ہڈیاں جمع کریں گے ہی نہیں؟ ○ ہاں کریں گے ہم تو قادر ہیں کہ اس کی انگلیوں کی پور تک کو درست کر دیں ○ بلکہ انسان تو چاہتا ہے کہ آگے آگے نافرمانیاں کرتا رہے ○ پوچھتا رہتا ہے کہ قیامت کا دن کب آئے گا؟ ○ پس جس وقت کہ نگاہ پتھرا جائے ○ اور چاند بے نور ہو جائے ○ اور سورج اور چاند جمع کر دیئے جائیں ○ اس دن انسان کہے گا کہ آج بھاگنے کی جگہ کہاں ہے ○ نہیں نہیں کوئی پناہ نہیں ○ آج تو تیرے پروردگار کی طرف ہی قرارگاہ ہے ○ آج انسان کو اس کے آگے بھیجے ہوئے اور پیچھے چھوڑے ہوئے سے آگاہ کیا جائے گا ○ بلکہ انسان خود اپنے اوپر آپ حجت ہے ○ گو اپنے تمام تر عذر اپنے سامنے ڈال دے ○

---

انسان تو خود اپنے اوپر حجت ہے: یہ کئی دفعہ بیان ہو چکا ہے کہ جس چیز پر قسم کھائی جائے اگر وہ رد کرنے کی چیز ہو تو قسم سے پہلے 'لا' کا کلمہ نفی کی تائید کیلئے لانا جائز ہوتا ہے یہاں قیامت کے ہونے پر اور جاہلوں کے اس قول کی تردید پر کہ قیامت نہ ہوگی قسم کھائی جا رہی ہے تو فرماتا ہے قسم ہے قیامت کے دن کی اور قسم ہے ملامت کرنے والی جان کی' حضرت حسن رحمہ اللہ تو فرماتے ہیں قیامت کی قسم ہے ملامت کرنے والے نفس کی قسم نہیں ہے' حضرت قتادہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں دونوں کی قسم ہے' حسن اور اعرج رحمہما اللہ کی قراءت ﴿لأُقْسِمُ بِيَوْمِ الْقِيَامَةِ﴾ ہے اس سے بھی حضرت حسن رحمہ اللہ کے قول کی تائید ہوتی ہے اس لئے کہ ان کے نزدیک پہلے کی قسم ہے اور دوسرے کی نہیں' لیکن صحیح قول یہی ہے کہ دونوں کی قسم کھائی ہے جیسے کہ حضرت قتادہ رحمہ اللہ کا فرمان ہے' ابن عباس رضی اللہ عنہما اور حضرت سعید بن جبیر رحمہ اللہ سے بھی یہی مروی ہے اور امام ابن جریر رحمہ اللہ کا مختار قول بھی یہی ہے۔ یوم قیامت کو تو ہر شخص جانتا ہی ہے' "نفس لوامہ" کی تفسیر میں حضرت حسن بصری رحمہ اللہ سے مروی ہے کہ اس سے مراد مومن کا نفس ہے وہ ہر وقت اپنے آپ کو ملامت ہی کرتا رہتا ہے کہ یوں کیوں کہہ دیا؟ یہ کیوں کھا لیا؟ یہ خیال دل میں کیوں آیا؟ ہاں فاسق فاجر غافل ہوتا ہے اسے کیا پڑی جو اپنے نفس کو روکے' یہ بھی مروی ہے کہ زمین و آسمان کی تمام مخلوق قیامت کے دن اپنے آپ کو ملامت کرے گی' خیر والے خیر کی کمی پر اور شر والے شر کے سرزد ہونے پر' یہ بھی کہا گیا ہے کہ اس سے مراد مذموم نفس ہے جو نافرمان ہو' فوت شدہ پر نادم ہونے والا اور اس پر ملامت کرنے والا' امام ابن جریر رحمہ اللہ فرماتے ہیں یہ سب اقوال قریب قریب ہیں مطلب یہ ہے کہ یہ وہ نفس والا ہے جو نیکی کی کمی پر برائی کے ہو جانے پر اپنے نفس کو ملامت کرتا ہے اور فوت شدہ پر ندامت کرتا ہے۔

پھر فرماتا ہے کیا انسان یہ سوچے ہوئے ہے کہ ہم قیامت کے دن اس کی ہڈیوں کے جمع کرنے پر قادر نہ ہوں

شفاعت وہاں نافع ہو جاتی ہے جہاں محل شفاعت ہو لیکن جس کا دم ہی کفر پر نکلا ہو ان کیلئے شفاعت کہاں؟ وہ ہمیشہ کیلئے "ھــاویــہ" میں گئے۔ پھر فرمایا: کیا بات ہے کونسی وجہ ہے کہ یہ کافر تیری نصیحت اور دعوت سے منہ پھیر رہے ہیں اور قرآن وحدیث سے اس طرح بھاگتے ہیں جیسے جنگلی گدھے شکاری شیر سے' فارسی زبان میں جسے 'شیر' کہتے ہیں اسے عربی میں 'اسد' کہتے ہیں' اور حبشی زبان میں 'قَسْــوَرَہ' کہتے ہیں نبطی زبان میں 'رویا'۔ پھر فرماتا ہے یہ مشرکین تو چاہتے ہیں کہ ان میں کے ہر شخص پر علیحدہ علیحدہ کتاب اترے جیسے اور جگہ ان کا مقولہ ہے ﴿حَتّٰـــی نُؤْتٰی مِثْلَ مَآ اُوْتِیَ رُسُلُ اللّٰهِ﴾ [1] الخ' یعنی جب ان کے پاس کوئی آیت آتی ہے تو کہتے ہیں کہ ہم تو ہرگز ایمان نہ لائیں گے جب تک کہ وہ نہ دیئے جائیں جو اللہ کے رسولوں کو دیا گیا ہے اللہ تعالیٰ کو بخوبی علم ہے کہ رسالت کے قابل کون ہے؟ اور یہ بھی مطلب ہوسکتا ہے کہ ہم بغیر عمل کے چھٹکارہ دے دیئے جائیں' اللہ تعالیٰ فرماتا ہے دراصل وجہ یہ ہے کہ انہیں آخرت کا خوف ہی نہیں کیونکہ انہیں اس کا یقین نہیں اس پر ایمان نہیں بلکہ اسے جھٹلاتے ہیں تو پھر ڈرتے کیوں؟ پھر فرمایا سچی بات تو یہ ہے کہ یہ قرآن محض نصیحت وموعظت ہے جو چاہے عبرت حاصل کرلے اور نصیحت پکڑ لے' جیسے فرمان ہے ﴿وَمَا تَشَآءُوْنَ اِلَّآ اَنْ يَّشَآءَ اللّٰهُ﴾ [2] یعنی تمہاری چاہتیں اللہ کی چاہت کے تابع ہیں۔ پھر فرمایا اس کی ذات اس قابل ہے کہ اس سے خوف کھایا جائے اور وہی ایسا ہے کہ ہر رجوع کرنے والے کی توبہ قبول فرمائے' مسند احمد میں ہے رسول اللہ ﷺ نے اس آیت کی تلاوت کی اور فرمایا کہ تمہارا رب فرماتا ہے کہ میں اس کا حقدار ہوں کہ مجھ سے ڈرا جائے اور میرے ساتھ دوسرا معبود نہ ٹھہرایا جائے جو میرے ساتھ شریک بنانے سے بچ گیا تو وہ میری بخشش کا مستحق ہوگیا' ابن ماجہ اور نسائی اور ترمذی وغیرہ میں بھی یہ حدیث ہے [3] اور امام ترمذی رحمہ اللہ اسے حسن غریب کہتے ہیں' سہیل اس کا راوی قوی نہیں' اللہ تعالیٰ کے احسان سے سورۂ مدثر کی تفسیر بھی ختم ہوئی۔ فالحمدللہ۔

# تفسیر سورۃ القیامہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لَآ اُقْسِمُ بِيَوْمِ الْقِيٰمَةِ ۝۱ وَلَآ اُقْسِمُ بِالنَّفْسِ اللَّوَّامَةِ ۝۲ اَيَحْسَبُ الْاِنْسَانُ اَلَّنْ نَّجْمَعَ عِظَامَهٗ ۝۳ بَلٰى قٰدِرِيْنَ عَلٰٓى اَنْ نُّسَوِّيَ بَنَانَهٗ ۝۴ بَلْ يُرِيْدُ الْاِنْسَانُ لِيَفْجُرَ اَمَامَهٗ ۝۵ يَسْــَٔـلُ اَيَّانَ يَوْمُ الْقِيٰمَةِ ۝۶ فَاِذَا بَرِقَ الْبَصَرُ ۝۷ وَخَسَفَ الْقَمَرُ ۝۸

---

[1] [سورۃ الانعام: آیت ۱۲٤] [2] [سورۃ الدھر: آیت ۳۰]

[3] [**ضعیف**: مسند احمد (۳/۲٤۳) ترمذی: کتاب التفسیر: باب ومن سورۃ المدثر (۳۳۲۸) ابن ماجہ: کتاب الزھد: باب ما یرجی من رحمۃ اللہ عزو جل یوم القیامۃ (٤۲۹۹) نسائی فی التفسیر (٦٥۰) دارمی (۲/۳۰۲) مستدرک حاکم (۲/٥۰۸) مسند ابو یعلی (۳۳۱۷)] شیخ البانی نے اسے ضعیف کہا ہے۔[ضعیف ابن ماجہ، ضعیف ترمذی]

كُلُّ نَفْسٍ بِمَا كَسَبَتْ رَهِينَةٌ ﴿٣٨﴾ إِلَّا أَصْحَابَ الْيَمِينِ ﴿٣٩﴾ فِي جَنَّاتٍ يَتَسَاءَلُونَ ﴿٤٠﴾ عَنِ الْمُجْرِمِينَ ﴿٤١﴾ مَا سَلَكَكُمْ فِي سَقَرَ ﴿٤٢﴾ قَالُوا لَمْ نَكُ مِنَ الْمُصَلِّينَ ﴿٤٣﴾ وَلَمْ نَكُ نُطْعِمُ الْمِسْكِينَ ﴿٤٤﴾ وَكُنَّا نَخُوضُ مَعَ الْخَائِضِينَ ﴿٤٥﴾ وَكُنَّا نُكَذِّبُ بِيَوْمِ الدِّينِ ﴿٤٦﴾ حَتَّىٰ أَتَانَا الْيَقِينُ ﴿٤٧﴾ فَمَا تَنْفَعُهُمْ شَفَاعَةُ الشَّافِعِينَ ﴿٤٨﴾ فَمَا لَهُمْ عَنِ التَّذْكِرَةِ مُعْرِضِينَ ﴿٤٩﴾ كَأَنَّهُمْ حُمُرٌ مُسْتَنْفِرَةٌ ﴿٥٠﴾ فَرَّتْ مِنْ قَسْوَرَةٍ ﴿٥١﴾ بَلْ يُرِيدُ كُلُّ امْرِئٍ مِنْهُمْ أَنْ يُؤْتَىٰ صُحُفًا مُنَشَّرَةً ﴿٥٢﴾ كَلَّا ۖ بَلْ لَا يَخَافُونَ الْآخِرَةَ ﴿٥٣﴾ كَلَّا إِنَّهُ تَذْكِرَةٌ ﴿٥٤﴾ فَمَنْ شَاءَ ذَكَرَهُ ﴿٥٥﴾ وَمَا يَذْكُرُونَ إِلَّا أَنْ يَشَاءَ اللَّهُ ۚ هُوَ أَهْلُ التَّقْوَىٰ وَأَهْلُ الْمَغْفِرَةِ ﴿٥٦﴾

ہر ہر شخص اپنے اعمال میں محبوس اور مبتلا ہے○ مگر دائیں ہاتھ والے○ کہ وہ بہشتوں میں بیٹھے سوال کرتے ہوں گے○ گنہگاروں سے○ کہ تمہیں دوزخ میں کس چیز نے ڈالا؟○ وہ جواب دیں گے کہ ہم نمازیوں میں سے نہیں تھے○ نہ مسکینوں کو کھانا کھلاتے تھے○ اور ہم بحث کرنے والے انکاریوں کا ساتھ دے کر بحث مباحثہ میں مشغول رہا کرتے تھے○ اور جزا سزا کے دن کو بھی ہم سچا نہیں جانتے تھے○ یہاں تک کہ ہمیں موت آ گئی○ پس انہیں سفارش کرنے والوں کی سفارش نفع نہ دے گی○ انہیں کیا ہو گیا ہے کہ نصیحت سے منہ موڑ رہے ہیں○ گویا کہ وہ بدکے ہوئے گدھے ہیں○ جو شیر سے بھاگے ہوں○ بلکہ ان میں سے ہر شخص چاہتا ہے کہ اسے کھلی ہوئی کتابیں دکھائیں○ ہرگز ایسا نہیں ہو سکتا۔ دراصل یہ قیامت سے بے خوف ہیں○ سچی بات تو یہ ہے کہ یہ قرآن ایک نصیحت ہے○ اب جو چاہے اسے یاد کرلے○ اور وہ جبھی بات کریں گے جب اللہ تعالیٰ چاہے' وہ ہی اس لائق ہے کہ اس سے ڈریں' اور اس لائق بھی کہ وہ بخشے○

**جنتیوں اور دوزخیوں کے مابین گفتگو:** اللہ تعالیٰ خبر دیتا ہے کہ ہر شخص اپنے اعمال میں قیامت کے دن جکڑا بندھا ہوگا لیکن جن کے دائیں ہاتھ میں اعمال نامہ آیا ہے وہ جنت کے بالاخانوں میں چین سے بیٹھے ہوئے جہنمیوں کو بدترین عذابوں میں دیکھ کر ان سے پوچھیں گے کہ تم یہاں کیسے پہنچ گئے؟ وہ جواب دیں گے کہ ہم نے نہ تو رب کی عبادت کی نہ مخلوق کے ساتھ احسان کیا بغیر علم کے جو زبان پر آیا وہ بکتے رہے جہاں کسی کو اعتراض کرتے سنا ہم بھی ساتھ ہو گئے اور باتیں بنانے لگ گئے اور قیامت کے دن کی تکذیب ہی کرتے رہے' یہاں تک کہ موت آ گئی' یقین کے معنی موت کے اس آیت میں بھی ہیں ﴿وَاعْبُدْ رَبَّكَ حَتَّىٰ يَأْتِيَكَ الْيَقِينُ﴾ [1] یعنی موت کے وقت تک اللہ کی عبادت میں لگا رہ' اور حضرت عثمان بن مظعون رضی اللہ عنہ کی وفات کی نسبت حدیث میں بھی یقین کا لفظ آیا ہے [2] اب اللہ مالک الملک فرماتا ہے کہ ایسے لوگوں کو کسی کی سفارش اور شفاعت نفع نہ دے گی اس لئے کہ

---

[1] [سورہ الحجر: آیت ۹۹]

[2] [صحیح: صحیح بخاری: کتاب مناقب الانصار: باب مقدم النبی واصحابہ المدینۃ (۳۹۲۹)]

اسی طرح دوسرے آسمان میں بھی یہی حال ہے' حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے سوال کیا کہ حضور ﷺ ان کی تسبیح کیا ہے؟ فرمایا آسمان دنیا کے فرشتے تو کہتے ہیں ﴿سُبْحَانَ ذِی الْمُلْكِ وَالْمَلَكُوْتِ﴾ اور دوسرے آسمان کے فرشتے کہتے ہیں ﴿سُبْحَانَ ذِی الْعِزَّةِ وَالْجَبَرُوْتِ﴾ اور تیسرے آسمان کے فرشتے کہتے ہیں ﴿سُبْحَانَ الْحَیِّ الَّذِیْ لَا یَمُوْتُ﴾ عمر تم بھی اپنی نماز میں اسے کہا کرو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا یا رسول اللہ ﷺ اس سے پہلے جو پڑھنا آپ نے سکھایا ہے اور جس کے پڑھنے کو فرمایا ہے اس کا کیا ہوگا کہا کبھی یہ کہو کبھی وہ پڑھو پہلے جو پڑھنے کو آپ نے فرمایا تھا وہ یہ تھا ﴿اَعُوْذُ بِعَفْوِكَ مِنْ عِقَابِكَ وَاَعُوْذُ بِرِضَاكَ مِنْ سَخَطِكَ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْكَ جَلَّ وَجْهُكَ﴾ یعنی اللہ! تیرے عذابوں سے میں تیری معافی کی پناہ میں آتا ہوں اور تیری ناراضگی سے تیری رضامندی کی پناہ چاہتا ہوں اور تجھ سے تیری ہی پناہ پکڑتا ہوں اور تیرا چہرہ جلال والا ہے[1] اسحاق مروزی جو راوی حدیث ہے اس سے حضرت امام بخاری رحمہ اللہ روایت کرتے ہیں اور امام ابن حبان رحمہ اللہ بھی انہیں ثقہ راویوں میں گنتے ہیں' لیکن امام ابوداؤد' امام نسائی' امام عقیلی اور امام دارقطنی رحمہم اللہ انہیں ضعیف کہتے ہیں' امام ابوحاتم رازی رحمہ اللہ فرماتے ہیں تھے تو یہ سچے مگر نابینا ہو گئے تھے اور کبھی کبھی تلقین قبول کر لیا کرتے تھے ہاں ان کی کتابوں کی مرویات صحیح ہیں۔ ان سے یہ بھی مروی ہے کہ یہ مضطرب ہیں اور ان کے استاد عبدالملک بن قدامہ ابوقتادہ جمحی میں بھی کلام ہے' تعجب ہے کہ امام محمد بن نصر رحمہ اللہ نے ان کی اس حدیث کو کیسے روایت کر دیا؟ اور نہ تو اس پر کلام کیا نہ اس کے حال کو معلوم کرایا' اس کے بعض راویوں کے ضعف کو بیان کیا۔ ہاں اتنا تو کیا ہے کہ اسے دوسری سند سے مرسلاً روایت کر دیا ہے اور مرسل کی دو سندیں لائے ہیں ایک حضرت سعید بن جبیر رحمہ اللہ سے دوسری حضرت حسن بصری رحمہ اللہ سے' پھر ایک اور روایت لائے ہیں کہ حضرت عدی بن ارطاۃ رحمہ اللہ نے مدائن کی جامع مسجد میں اپنے خطبہ میں فرمایا کہ میں نے ایک صحابی سے سنا ہے انہوں نے نبی ﷺ سے کہ آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ کے بہت سے فرشتے ایسے ہیں جو ہر وقت خوف اللہ سے کپکپاتے رہتے ہیں ان کے آنسو گرتے رہتے ہیں' اور وہ ان فرشتوں پر ٹپکتے ہیں جو نماز میں مشغول ہیں اور ان میں سے ایسے فرشتے بھی ہیں جو ابتداءِ دنیا سے رکوع میں ہی ہیں اور بعض سجدے میں ہی ہیں قیامت کے دن اپنی پیٹھ اور اپنا سر اٹھائیں گے اور نہایت عاجزی سے جناب باری تعالیٰ میں عرض کریں گے کہ اللہ تو پاک ہے ہم سے تیری عبادت کا حق ادا نہیں ہو سکا۔[2] اس حدیث کی اسناد میں کوئی حرج نہیں۔ پھر فرماتا ہے یہ آگ جس کا وصف تم سن چکے یہ لوگوں کیلئے سراسر باعث عبرت و نصیحت ہے۔ پھر چاند کی رات کے جانے کی صبح کے روشن ہونے کی قسمیں کھا کر فرماتا ہے کہ وہ آگ ایک زبردست اور بہت بڑی چیز ہے' جو اس ڈراوے کو قبول کر کے حق کی راہ لگنا چاہے لگ جائے۔ جو چاہے اس کے باوجود حق کو پیٹھ ہی دکھاتا رہے' اس سے دور بھاگتا رہے' یا اسے رد کرتا رہے۔

---

[1] [ضعیف :تعظیم قدر الصلاة (۲۵٦)]

[2] [ضعیف :تعظیم قدر الصلاة (۲٦۰)] اس میں عباد بن منصور ضعیف ہے۔[المیزان (٤١٤١)]

ہے ہمیں جس قدر تیری عبادت کرنی چاہئے تھی اس قدر ہم سے ادا نہیں ہو سکی' البتہ ہم نے تیرے ساتھ کسی کو شریک نہیں کیا ① امام محمد بن نصر مروزی رحمہ اللہ کی کتاب الصلوٰۃ میں ہے کہ حضور ﷺ نے ایک مرتبہ صحابہ رضی اللہ عنہم سے سوال کیا کہ کیا جو میں سن رہا ہوں تم بھی سن رہے ہو؟ انہوں نے جواب میں کہا یا رسول اللہ ﷺ ہمیں تو کچھ سنائی نہیں دیتا' آپ نے فرمایا آسمانوں کا چر چر بولنا میں سن رہا ہوں اور وہ اس چرچراہٹ پر ملامت نہیں کیا جا سکتا کیونکہ اس پر اس قدر فرشتے ہیں کہ ایک بالشت بھی جگہ خالی نہیں کہیں کوئی رکوع میں ہے اور کہیں کوئی سجدے میں ہے ② دوسری روایت میں ہے آسمانِ دنیا میں ایک قدم رکھنے کی جگہ بھی ایسی نہیں جہاں سجدے میں یا قیام میں کوئی فرشتہ نہ ہو اسی لئے فرشتوں کا یہ قول قرآن کریم میں موجود ہے ﴿وَمَا مِنَّا إِلَّا لَهُ مَقَامٌ مَّعْلُومٌ ○ وَإِنَّا لَنَحْنُ الصَّافُّونَ ○ وَإِنَّا لَنَحْنُ الْمُسَبِّحُونَ﴾ ③ یعنی ہم میں سے ہر ایک کیلئے مقرر جگہ ہے' اور ہم صفیں باندھنے اور اللہ کی تسبیح بیان کرنے والے ہیں' اس حدیث کا مرفوع ہونا بہت ہی غریب ہے' دوسری روایت میں ہے یہ قول حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کا بیان کیا گیا ہے' ایک اور سند سے یہ روایت حضرت علاء بن سعد رضی اللہ عنہ سے بھی مرفوعاً مروی ہے یہ صحابی مکہ میں اور اس کے بعد کے جہادوں میں بھی حضور ﷺ کے ساتھ تھے' لیکن سنداً یہ بھی غریب ہے اور ایک بہت ہی غریب بلکہ سخت منکر حدیث میں ہے کہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ آئے نماز کھڑی ہوئی تھی اور تین شخص بیٹھے ہوئے تھے جن میں ایک ابو جحش لیثی تھا آپ نے فرمایا اٹھو حضور ﷺ کے ساتھ نماز میں شامل ہو جاؤ تو دو شخص تو کھڑے ہو گئے لیکن ابو جحش کہنے لگا اگر کوئی ایسا شخص آئے جو طاقت وقوت میں مجھ سے زیادہ ہو اور مجھ سے کشتی لڑے اور مجھے گرا دے پھر میرا منہ مٹی میں گرا دے تو میں اٹھوں گا ورنہ بس اٹھ چکا' حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا اور کون آئے گا آ جا میں تیار ہوں چنانچہ کشتی ہونے لگی اور میں نے اسے پچھاڑا پھر اس کے منہ کو مٹی میں ملا دیا اور اتنے میں حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ آ گئے اور اسے میرے ہاتھ سے چھڑا دیا' میں بڑا بگڑا اور اسی غصہ کی حالت میں آنحضرت ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا آپ نے مجھے دیکھتے ہی فرمایا ابو حفص رضی اللہ عنہ آج کیا بات ہے؟ میں نے کل واقعہ کہہ سنایا آپ نے فرمایا اگر عمر رضی اللہ عنہ اس سے خوش ہوتا تو اس پر رحم کرتا اللہ کی قسم میرے نزدیک تو اس خبیث کا سر اتار لیتا تو اچھا تھا' یہ سنتے ہی حضرت عمر رضی اللہ عنہ یونہی اٹھ کھڑے ہوئے اور اس کی طرف لپکے۔ خاصی دور نکل چکے تھے جو حضور ﷺ نے انہیں آواز دی اور فرمایا بیٹھو سن تو لو کہ اللہ ابو جحش کی نماز سے بالکل بے نیاز ہے۔ آسمان دنیا میں خشوع وخضوع والے بے شمار فرشتے اللہ کے سامنے سجدے میں پڑے ہوئے ہیں جو قیامت کو سجدے سے سر اٹھائیں گے اور یہ کہتے ہوئے حاضر ہوں گے کہ اب بھی ہمارے رب ہم سے تیری عبادت کا حق ادا نہیں ہو سکا'

---

① [ضعیف : طبرانی اوسط (۳۵۹۲) مجمع الزوائد (۱۸٤۳۷)] امام ہیثمی فرماتے ہیں کہ اس میں عروہ بن مروان راوی کمزور ہے۔ حافظ زبیر علی زئی نے بھی اسے ضعیف کہا ہے۔[دیکھئے : المیزان (۵٦۱۰)]

② [صحیح : تعظیم قدر الصلاۃ (۲۵۰)] شیخ البانیؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔[السلسلة الصحیحة (۱۰٦۰)]

③ [سورۃ الصافات : آیت ۱٦٤۔۱٦٦]

ہے' میں کہتا ہوں ان دونوں میں کچھ تفاوت نہیں (ممکن ہے اس سے اور اس سے دونوں سے کشتی ہوئی ہو) واللہ اعلم۔ پھر فرمایا اس گنتی کا ذکر تھا ہی امتحان کیلئے' ایک طرف کافروں کا کفر کھل گیا' دوسری جانب اہل کتاب کا یقین کامل ہو گیا' کہ اس رسول ﷺ کی رسالت حق ہے کیونکہ خود ان کی کتاب میں بھی یہی گنتی ہے' تیسری طرف ایماندار اپنے ایمان میں مزید توانا ہو گئے۔ حضور ﷺ کی بات کی تصدیق کی اور ایمان بڑھایا' اہل کتاب اور مسلمانوں کو کوئی شک وشبہ نہ رہا' بیمار دل اور منافق چیخ اٹھے کہ بھلا بتاؤ کہ اسے یہاں ذکر کرنے میں کیا حکمت ہے؟ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ ایسی ہی باتیں بہت سے لوگوں کے ایمان کی مضبوطی کا سبب بن جاتی ہیں اور بہت سے لوگوں کے شبہ والے دل اور ڈانواں ڈول ہو جاتے ہیں۔ اللہ کے یہ سب کام حکمت سے اور اسرار سے پُر ہیں' تیرے رب کے لشکروں کی گنتی اور ان کی صحیح تعداد اور ان کی کثرت کا کسی کو علم نہیں وہی خوب جانتا ہے یہ نہ سمجھو کہ بس انیس ہی ہیں' جیسے یونانی فلسفیوں اور ان کے ہم خیال لوگوں نے اپنی جہالت وضلالت کی وجہ سے سمجھ لیا کہ اس سے مراد عقول عشرہ اور نفوس تسعہ ہیں حالانکہ یہ مجرد ان کا دعویٰ ہے جس پر دلیل قائم کرنے سے وہ بالکل عاجز ہیں افسوس کہ آیت کے اول پر تو ان کی نظریں ہیں لیکن آخری حصہ کے ساتھ وہ کفر کر رہے ہیں جہاں صاف الفاظ موجود ہیں کہ تیرے رب کے لشکروں کو اس کے سوا کوئی نہیں جانتا پھر صرف انیس کے کیا معنی؟ بخاری ومسلم کی معراج والی حدیث میں ثابت ہو چکا ہے کہ آنحضرت ﷺ نے بیت المعمور کا وصف بیان کرتے ہوئے فرمایا کہ وہ ساتویں آسمان پر ہے اور اس میں ہر روز ستر ہزار فرشتے جاتے ہیں اسی طرح دوسرے روز دوسرے ستر ہزار فرشتے اسی طرح ہمیشہ تک لیکن فرشتوں کی تعداد اس قدر کثیر ہے کہ جو آج گئے ان کی باری پھر قیامت تک نہیں آئے گی[1] مسند احمد میں ہے رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں میں وہ دیکھتا ہوں جو تم نہیں دیکھتے اور وہ سنتا ہوں جو تم نہیں سنتے آسمان چرچرا رہے ہیں اور انہیں چرچرانے کا حق ہے۔ ایک انگلی ٹکانے کی جگہ ایسی خالی نہیں جہاں کوئی نہ کوئی فرشتہ سجدے میں نہ پڑا ہو۔ اگر تم وہ جان لیتے جو میں جانتا ہوں تو تب کم ہنستے' بہت زیادہ روتے اور بستروں پر اپنی بیویوں سے لذت نہ پاسکتے بلکہ فریاد وزاری کرتے ہوئے جنگلوں کی طرف نکل کھڑے ہوتے۔ اس حدیث کو بیان فرما کر حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کی زبان سے بے ساختہ یہ نکل جاتا ہے کاش! میں کوئی درخت ہوتا جو کاٹ دیا جاتا' یہ حدیث ترمذی اور ابن ماجہ میں بھی ہے[2] اور امام ترمذی رحمہ اللہ اسے حسن غریب بتاتے ہیں اور حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے موقوفاً روایت کی گئی ہے' طبرانی میں ہے ساتوں آسمانوں میں قدم رکھنے کی بالشت بھر یا ہتھیلی جتنی جگہ بھی ایسی نہیں جہاں کوئی نہ کوئی فرشتہ قیام یا رکوع یا سجدے کی حالت میں نہ ہو پھر بھی یہ سب کل قیامت کے دن کہیں گے کہ اللہ تو پاک

---

[1] [صحیح: صحیح بخاری: کتاب بدء الخلق: باب ذکر الملائکة صلوات الله علیهم (۳۲۰۷) صحیح مسلم: کتاب الایمان: باب الاسراء برسول الله (۱٦٤) مسند احمد (٤/۲۰۷)]

[2] [حسن: مسند احمد (٥/۱۷۳) ترمذی: کتاب الزهد: باب فی قول النبی لو تعلمون ما اعلم (۲۳۱۲) ابن ماجه: کتاب الزهد: باب الحزن والبکاء (٤۱۹۰)] امام ترمذیؒ اسے حسن کہتے ہیں۔ شیخ البانیؒ فرماتے ہیں کہ یہ روایت حسن ہے سوائے ان الفاظ ﴿لوددت﴾ کے۔[صحیح ترمذی]

گئے اور جواب دیا گیا اور حضور ﷺ کے سوال پر یہ بڑے چکرائے ایک دوسرے کی طرف دیکھنے لگے۔ (1)

وَمَا جَعَلْنَآ اَصْحٰبَ النَّارِ اِلَّا مَلٰٓئِكَةً ۪ وَّمَا جَعَلْنَا عِدَّتَهُمْ اِلَّا فِتْنَةً لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوْا ۙ لِيَسْتَيْقِنَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ وَيَزْدَادَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِيْمَانًا وَّلَا يَرْتَابَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ وَالْمُؤْمِنُوْنَ ۙ وَلِيَقُوْلَ الَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ وَّالْكٰفِرُوْنَ مَاذَآ اَرَادَ اللّٰهُ بِهٰذَا مَثَلًا ؕ كَذٰلِكَ يُضِلُّ اللّٰهُ مَنْ يَّشَآءُ وَيَهْدِيْ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَمَا يَعْلَمُ جُنُوْدَ رَبِّكَ اِلَّا هُوَ ؕ وَمَا هِيَ اِلَّا ذِكْرٰى لِلْبَشَرِ ﴿۳۱﴾ كَلَّا وَالْقَمَرِ ﴿۳۲﴾ وَالَّيْلِ اِذْ اَدْبَرَ ﴿۳۳﴾ وَالصُّبْحِ اِذَآ اَسْفَرَ ﴿۳۴﴾ اِنَّهَا لَاِحْدَى الْكُبَرِ ﴿۳۵﴾ نَذِيْرًا لِّلْبَشَرِ ﴿۳۶﴾ لِمَنْ شَآءَ مِنْكُمْ اَنْ يَّتَقَدَّمَ اَوْ يَتَاَخَّرَ ﴿۳۷﴾

ہم نے دوزخ کے داروغے صرف فرشتوں کو کیا ہے اور ہم نے ان کی تعداد صرف کافروں کی آزمائش کیلئے مقرر کی ہے۔ تا کہ اہل کتاب یقین کر لیں اور ایماندار ایمان میں اور بڑھ جائیں اور اہل کتاب اور مسلمان شک نہ کریں اور جن کے دلوں میں بیماری ہے وہ اور کافر کہیں کہ اس بیان سے اللہ کی کیا مراد ہے؟ اسی طرح اللہ جسے چاہتا ہے گمراہ کرتا ہے اور جسے چاہتا ہے ہدایت دیتا ہے' تیرے رب کے لشکروں کو اس کے سوا کوئی نہیں جانتا اور یہ تو کل بنی آدم کیلئے سراسر پند و نصیحت ہے○ سچ کہتا ہوں قسم ہے چاند کی○ اور رات کی جب وہ پیچھے ہٹے○ اور صبح کی جبکہ روشن ہو جائے○ کہ یقیناً جہنم بڑی چیزوں میں سے ایک ہے○ بنی آدم کو ڈرانے والی○ یعنی اسے جو تم سے آگے بڑھنا چاہے یا پیچھے ہٹنا○

**جہنم کے داروغوں کی تعداد اور ابوجہل:** اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ عذاب دینے پر اور جہنم کی نگہبانی پر ہم نے فرشتے ہی مقرر کیے ہیں جو سخت بے رحم اور سخت کلامی کرنے والے ہیں اس میں مشرکین قریش کی تردید ہے انہیں جس وقت جہنم کے داروغوں کی گنتی بتلائی گئی تو ابوجہل نے کہا اے قریشیو! یہ اگر انیس ہیں تو زیادہ سے زیادہ ایک سونوے ہم مل کر انہیں ہرا دیں گے اس پر کہا جاتا ہے کہ وہ فرشتے ہیں انسان نہیں نہ تم ہرا سکو نہ تھکا سکو۔ یہ بھی کہا گیا ہے کہ ابوالاشدین جس کا نام کلدہ بن اسید بن خلف تھا اس نے اس گنتی کو سن کر کہا قریشیو! تم سب مل کر ان میں سے دو کو روک لینا باقی سترہ کو میں کافی ہوں' یہ بڑا مغرور شخص تھا اور ساتھ ہی بڑا قوی تھا یہ گائے کے چمڑے پر کھڑا ہو جاتا پھر دس طاقتور شخص مل کر اسے اس کے پیروں تلے سے نکالنا چاہتے تو کھال کے ٹکڑے اڑ جاتے لیکن اس کے قدم جنبش بھی نہ کھاتے' یہی شخص ہے جس نے رسول اللہ ﷺ کے سامنے آ کر کہا تھا کہ آپ مجھ سے کشتی لڑیں اگر آپ نے مجھے گرا دیا تو میں آپ کی نبوت کو مان لوں گا' چنانچہ حضور ﷺ نے اس سے کشتی کی اور کئی بار گرایا لیکن اسے ایمان نصیب نہ ہوا' امام ابن اسحاق رحمہ اللہ نے کشتی والا واقعہ رکانہ بن عبد یزید بن ہاشم بن عبدالمطلب کا بتایا

(1) [ضعيف : ترمذى : كتاب تفسير القرآن : باب و من سورة المدثر (۳۳۲۷)] شیخ البانیؒ نے اسے ضعیف کہا ہے۔[ضعيف ترمذى ، السلسلة الضعيفه (۳۳٤۸)] اس میں مجالد بن سعید راوی ضعیف ہے۔]

تمہاری نسبت صاف نہیں ہوں گے اس نے کہا اچھا تو مجھے مہلت دو میں سوچ کر اس کی نسبت کوئی ایسا کلمہ کہہ دوں گا چنانچہ سوچ سوچ کر قومی حمیت اور ناک رکھنے کی خاطر اس نے کہدیا کہ یہ تو جادو ہے جسے وہ نقل کرتا ہے اس پر "ذَرْنِيْ" سے "تِسْعَةَ عَشَرَ" تک کی آیتیں اتریں۔① سدی رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ دارالندوہ میں بیٹھ کر ان سب لوگوں نے مشورہ کیا کہ موسم حج پر چاروں طرف سے لوگ آئیں گے تو بتاؤ انہیں محمد ﷺ کی نسبت کیا کہیں؟ کوئی ایسی تجویز کرو سب یہ یک زبان وہی بات کہیں تا کہ عرب بھر میں اور پھر ہر جگہ بھی وہی مشورہ ہو جائے تو اب کسی نے شاعر کہا' کسی نے جادوگر کہا' کسی نے کاہن اور نجومی کہا کسی نے مجنون اور دیوانہ کہا ولید بیٹھا سوچتا رہا اور غور و فکر کر کے دیکھ بھال کر تیوری چڑھا کر منہ بنا کر کہنے لگا جادوگر کا قول ہے جسے یہ نقل کر رہا ہے' قرآن کریم میں اور جگہ ہے ﴿أُنْظُرْ كَيْفَ ضَرَبُوْا لَكَ الْأَمْثَالَ فَضَلُّوْا فَلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ سَبِيْلًا﴾② یعنی ذرا دیکھو تو سہی تیری کیسی کیسی مثالیں گھڑتے ہیں لیکن بہک بہک کر رہ جاتے ہیں اور کسی نتیجہ تک نہیں پہنچ سکتے۔ اب اس کی سزا کا ذکر ہو رہا ہے کہ میں انہیں جہنم کی آگ میں غرق کر دوں گا۔ جو زبردست خوفناک عذاب کی آگ ہے۔ جو گوشت پوست کے رگ پٹھوں کو کھا جاتی ہے پھر یہ سب تازہ پیدا کئے جاتے ہیں اور پھر زندہ کئے جاتے ہیں نہ موت آئے نہ راحت والی زندگی ملے' کھال ادھیڑ دینے والی وہ آگ ہے ایک ہی لپک میں جسم کو رات سے زیادہ سیاہ کر دیتی ہے جسم و جلد کو بھون جھلس دیتی ہے' انیس انیس داروغے اس پر مقرر ہیں جو نہ تھکیں نہ رحم کریں' حضرت براء رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ چند یہودیوں نے صحابہ رضی اللہ عنہم سے پوچھا بتاؤ تو جہنم کے داروغوں کی تعداد کتنی ہے؟ انہوں نے کہا اللہ اور اس کا رسول زیادہ جانتے ہیں' پھر کسی شخص نے آ کر حضور ﷺ سے یہ واقعہ دریافت کیا اسی وقت آیت ﴿عَلَيْهَا تِسْعَةَ عَشَرَ﴾ نازل ہوئی آپ نے صحابہ رضی اللہ عنہم کو سنا دی اور کہا ذرا انہیں میرے پاس تو لاؤ میں بھی ان سے پوچھوں کہ جنت کی مٹی کیا ہے؟ سنو! وہ سفید میدہ کی طرح ہے' پھر یہودی آپ کے پاس آئے اور آپ سے پوچھا کہ جہنم کے داروغوں کی تعداد کتنی ہے؟ آپ نے دونوں ہاتھوں کی انگلیاں دو دفعہ جھکائیں دوسری دفعہ میں انگوٹھا روک لیا یعنی انیس۔ پھر فرمایا تم بتلاؤ کہ جنت کی مٹی کیا ہے؟ انہوں نے ابن سلام سے کہا آپ ہی کہئے ابن سلام نے کہا گویا وہ سفید روٹی ہے آپ نے فرمایا یاد رکھو یہ سفید روٹی وہ جو خالص میدے کی ہو (ابن ابی حاتم) ③ مسند بزار میں ہے کہ جس شخص نے حضور ﷺ کو صحابہ رضی اللہ عنہم کے لاجواب ہونے کی خبر دی اس نے آ کر کہا کہ آج تو آپ کے اصحاب رضی اللہ عنہم ہار گئے پوچھا کیسے؟ اس نے کہا ان سے جواب نہ بن پڑا اور کہنا پڑا کہ ہم اپنے نبی ﷺ سے پوچھ لیں آپ نے فرمایا بھلا وہ ہارے ہوئے کیسے کہے جا سکتے ہیں؟ جن سے جو بات پوچھی جاتی ہے اگر وہ نہیں جانتے تو کہتے ہیں کہ ہم اپنے نبی ﷺ سے پوچھ کر جواب دیں گے۔ ان یہودیوں کو دشمنان الٰہی کو میرے پاس تو لاؤ ہاں انہوں نے اپنے نبی سے اللہ کو دیکھنے کا سوال کیا تھا اور ان پر عذاب بھیجا گیا تھا۔ اب یہودی بلوائے

---

① [مرسل : تفسیر ابن جریر الطبری (۳۵۴۱۹)] ② [سورة بنی اسرائیل : آیت ٤٨]

③ [ضعیف : بیهقی فی البعث والنشور (۵۰۹)] اس میں حریث بن ابی مطر راوی ضعیف ہے۔]

ہے بلکہ واللہ! وہ تو خاص اللہ تعالیٰ ہی کا کلام ہے اس میں کوئی شک نہیں' قریشیوں نے یہ سن کر سر پکڑ لئے اور کہنے لگے اگر یہ مسلمان ہو گیا تو بس پھر قریش میں سے ایک بھی بغیر اسلام لائے باقی نہ رہے گا' ابوجہل کو جب یہ خبر پہنچی تو اس نے کہا گھبراؤ نہیں دیکھو میں ایک ترکیب سے اسے اسلام سے پھیر دوں گا یہ کہتے ہی ذہن میں ایک ترکیب سوچ کر یہ ولید کے گھر پہنچا اور کہنے لگا آپ کی قوم نے آپ کیلئے چندہ کر کے بہت سا مال جمع کر لیا اور وہ آپ کو صدقہ میں دینے والے ہیں' اس نے کہا واہ! کیا مزے کی بات ہے مجھے ان کے چندوں اور صدقوں کی کیا ضرورت ہے دنیا جانتی ہے کہ ان سب میں مجھ سے زیادہ مال و اولاد والا کوئی نہیں ابوجہل نے کہا یہ تو ٹھیک ہے لیکن لوگوں میں ایسی باتیں ہو رہی ہیں کہ آپ جو ابوبکر رضی اللہ عنہ کے پاس آتے جاتے ہیں وہ صرف اس لئے کہ ان سے کچھ حاصل وصول ہو' ولید کہنے لگا اوہو! میرے خاندان میں میری نسبت یہ چہ میگوئیاں ہو رہی ہیں مجھے مطلق معلوم نہ تھا اب اللہ کی قسم نہ میں ابوبکر رضی اللہ عنہ کے پاس جاؤں نہ عمر رضی اللہ عنہ کے پاس جاؤں نہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس اور وہ جو کچھ کہتے ہیں وہ صرف جادو ہے جو نقل کیا جاتا ہے' اس پر اللہ تعالیٰ نے یہ آیتیں نازل فرمائیں یعنی ﴿ذَرْنِىْ﴾ سے ﴿لَا تَذَرْ﴾ تک۔ ① حضرت قتادہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں اس نے کہا تھا قرآن کے بارے میں بہت کچھ غور و خوض کے بعد اس نتیجہ پر پہنچا ہوں کہ یہ شعر تو نہیں اس میں حلاوت ہے' اس میں چمک ہے' یہ غالب ہے مغلوب نہیں لیکن ہے یقیناً جادو۔ اس پر یہ آیتیں اتریں۔ ابن جریر میں ہے کہ ولید حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا تھا اور قرآن سن کر اس کا دل نرم پڑ گیا تھا اور پورا اثر ہو چکا تھا جب ابوجہل کو یہ معلوم ہوا تو دوڑا بھاگا آیا اور اس ڈر سے کہیں یہ کھلم کھلا مسلمان ہو جائے اسے بھڑکانے کیلئے جھوٹ موٹ کہنے لگا کہ چچا آپ کی قوم آپ کیلئے مال جمع کرنا چاہتی ہے پوچھا کیوں؟ کہا اس لئے کہ آپ کو دین اور محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کے پاس آپ کا جانا چھڑوائیں کیونکہ آپ وہاں مال حاصل کرنے کی غرض سے ہی جاتے آتے ہیں اس نے غصہ میں آ کر کہا میری قوم کو معلوم نہیں کہ میں ان سے زیادہ مالدار ہوں؟ ابوجہل نے کہا یہ ٹھیک ہے لیکن اس وقت لوگوں کا یہ خیال پختہ ہو گیا کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) سے مال حاصل کرنے کی غرض سے آپ اسی کے ہو گئے ہیں اگر آپ چاہتے ہیں کہ لوگوں کے دلوں سے یہ بات اٹھ جائے تو آپ اس کے بارے میں کچھ سخت الفاظ کہیں تاکہ لوگوں کو یقین ہو جائے کہ آپ اس کے مخالف ہیں اور آپ کو اس سے کوئی طمع نہیں' اس نے کہا بھئی بات تو یہ ہے کہ اس نے جو قرآن مجھے سنایا ہے قسم ہے اللہ کی نہ وہ شعر ہے نہ وہ قصیدہ ہے اور نہ رجز ہے' نہ جنات کا قول ہے اور نہ ان کے اشعار ہیں۔ تمہیں خوب معلوم ہے کہ جنات اور انسان کا کلام مجھے خوب یاد ہے میں خود نامی گرامی شاعر ہوں' کلام کے حسن و قبح سے خوب واقف ہوں لیکن اللہ کی قسم محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا کلام اس میں سے کچھ بھی نہیں اللہ جانتا ہے اس میں عجیب حلاوت' مٹھاس' لذت' شیفتگی اور دلیری ہے وہ تمام کلاموں کا سردار ہے اس کے سامنے اور کوئی کلام جچتا نہیں وہ سب پر چھا جاتا ہے اس میں کشش بلندی اور جذب ہے۔ اب تم ہی کہو کہ میں اس کلام کی نسبت کیا کہوں؟ ابوجہل نے کہا سنو! جب تک تم اسے برائی کے ساتھ یاد نہ کرو گے تمہاری قوم خیالات

① [ضعیف بتفسیر ابن جریر الطبری (۳۵۴۲۰)] اس کی سند میں عطیہ عوفی راوی ضعیف ہے۔]

وغیرہ عنایت فرمائی' اور باعتبار بعض اقوال کے تیرہ اور بعض اور اقوال کے دس لڑکے دیئے جو سب کے سب اس کے پاس بیٹھے رہتے تھے' نوکر چاکر لونڈی غلام کام کاج کرتے رہتے اور یہ مزے سے اپنی زندگی اپنی اولاد کے ساتھ گزارتا' غرض دھن دولت' لونڈی' غلام' بال بچے' آرام و آسائش ہر طرح کی مہیا تھی' پھر بھی خواہش نفس پوری نہ ہوتی تھی اور چاہتا تھا کہ اللہ اور بڑھا دے' حالانکہ ایسا اب نہ ہوگا' یہ ہمارے احکام کے علم کے بعد بھی کفر اور سرکشی کرتا ہے اسے صعود پر چڑھایا جائے گا' مسند احمد کی حدیث میں ہے کہ ویل جہنم کی ایک وادی کا نام ہے جس میں کافر گرایا جائے گا چالیس سال تک اندر ہی اندر جاتا رہے گا لیکن پھر بھی تہہ تک نہ پہنچے گا' اور "صعود" جہنم کی ایک ناری پہاڑی کا نام ہے جس پر کافر کو چڑھایا جائے گا ستر سال تک تو چڑھتا ہی رہے گا پھر وہاں سے نیچے گرا دیا جائے گا ستر سال تک نیچے لڑھکتا رہے گا اور اسی ابدی سزا میں گرفتار رہے گا[1] یہ حدیث ترمذی میں بھی ہے اور امام ترمذی رحمہ اللہ اسے غریب کہتے ہیں' ساتھ ہی یہ حدیث منکر ہے'

ابن ابی حاتم میں ہے کہ "صعود" جہنم کے ایک پہاڑ کا نام ہے جو آگ کا ہے اسے مجبور کیا جائے گا کہ اس پر چڑھے ہاتھ رکھتے ہی راکھ ہو جائے گا اور اٹھاتے ہی بدستور ویسا ہو جائے گا اسی طرح پاؤں بھی' حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں جہنم کی ایک چٹان کا نام ہے جس پر کافر اپنے منہ کے بل گھسیٹا جائے گا' سدی رحمہ اللہ کہتے ہیں یہ پتھر بڑا پھسلنا ہے' مجاہد رحمہ اللہ کہتے ہیں مطلب آیت کا یہ ہے کہ ہم اسے مشقت والا عذاب دیں گے' قتادہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں ایسا عذاب جس میں اور جس سے کبھی بھی راحت نہ ہو' امام جریر رحمہ اللہ اسی کو پسند فرماتے ہیں۔ پھر فرماتا ہے کہ ہم نے اسے اس تکلیف دہ عذاب سے اس لئے قریب کر دیا کہ وہ ایمان سے بہت دور تھا وہ سوچ سوچ کر خود ساختہ دنیا میں رہتا تھا کہ وہ قرآن کی مانند کہے اور بات بنائے افسوس کیا جاتا ہے اور محاورہ عرب کے مطابق اس کی ہلاکت کے کلمے کہے جاتے ہیں کہ یہ غارت کر دیا جائے یہ برباد کر دیا جائے کتنا بد کلام' بری سوچ' کتنی بے حیائی سے جھوٹ بات گھڑ لی' اور بار بار غور و فکر کے بعد پیشانی پر بل ڈال کر' منہ بگاڑ کر' حق سے ہٹ کر' بھلائی سے منہ توڑ کر' اطاعت اللہ سے سر پھیر کر' دل کڑا کر کے کہہ دیا کہ یہ قرآن اللہ کا کلام نہیں بلکہ محمد (ﷺ) اپنے سے پہلے لوگوں کا جادو کا منتر نقل کر لیا کرتے ہیں اور اسی کو سنا رہے ہیں یہ کلام اللہ کا نہیں بلکہ انسانی قول ہے اور جادو نقل کیا جاتا ہے' اس ملعون کا نام ولید بن مغیرہ مخزومی تھا' قریش کا سردار تھا' حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں واقعہ یہ ہے کہ ایک مرتبہ یہ ولید پلید حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کے پاس آیا اور خواہش ظاہر کی کہ آپ کچھ قرآن سنائیں حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے چند آیتیں پڑھ سنائیں جو اس کے دل میں گھر کر گئیں جب یہاں سے نکلا اور کفار قریش کے مجمع میں پہنچا تو کہنے لگا لوگو! تعجب کی بات ہے حضرت محمد ﷺ جو قرآن پڑھتے ہیں اللہ کی قسم نہ تو وہ شعر ہے نہ جادو کا منتر ہے نہ مجنونانہ بڑ

---

[1] [**ضعیف**: ترمذی: کتاب تفسیر القرآن: باب ومن سورۃ الانبیاء (۳۱۶۴) مستدرک حاکم (۲/۵۰۷) صحیح ابن حبان (۶۴۶۷) مسند احمد (۳/۷۵) مسند ابویعلی (۱۳۸۳)] شیخ البانیؒ نے اسے ضعیف کہا ہے۔[ضعیف ترمذی، التعلیق الرغیب (۴/۲۲۹)] شیخ عبدالرزاق مہدی، مولانا مبشر احمد ربانی اور حافظ زبیر علی زئی بھی اسے ضعیف کہتے ہیں۔]

﴿عَلَى اللّٰهِ تَوَكَّلْنَا﴾ ❶ پس صور کے پھونکے جانے کا ذکر کر کے یہ فرما کر جب صور پھونکا جائے گا پھر فرماتا ہے کہ وہ دن اور وہ وقت کافروں پر بڑا سخت ہوگا جو کسی طرح آسان نہ ہوگا' جیسے اور جگہ خود کفار کا قول مروی ہے کہ ﴿يَقُوْلُ الْكٰفِرُوْنَ هٰذَا يَوْمٌ عَسِرٌ﴾ ❷ یہ آج کا دن تو بے حد گراں اور سخت مشکل کا دن ہے' حضرت زرارہ بن اوفی رحمہ اللہ جو بصرے کے قاضی تھے وہ ایک مرتبہ اپنے مقتدیوں کو صبح کی نماز پڑھا رہے تھے اسی سورت کی تلاوت تھی جب اس آیت کو پہنچے تو بے ساختہ زوردار ایک چیخ منہ سے نکل گئی اور گر پڑے لوگوں نے دیکھا کہ روح پرواز ہو چکی ہے' اللہ ان پر اپنی رحمت نازل فرمائے۔

ذَرْنِيْ وَمَنْ خَلَقْتُ وَحِيْدًا ⑪ وَّجَعَلْتُ لَهٗ مَالًا مَّمْدُوْدًا ⑫ وَّبَنِيْنَ شُهُوْدًا ⑬ وَّمَهَّدْتُّ لَهٗ تَمْهِيْدًا ⑭ ثُمَّ يَطْمَعُ اَنْ اَزِيْدَ ⑮ كَلَّا ؕ اِنَّهٗ كَانَ لِاٰيٰتِنَا عَنِيْدًا ⑯ سَاُرْهِقُهٗ صَعُوْدًا ⑰ اِنَّهٗ فَكَّرَ وَقَدَّرَ ⑱ فَقُتِلَ كَيْفَ قَدَّرَ ⑲ ثُمَّ قُتِلَ كَيْفَ قَدَّرَ ⑳ ثُمَّ نَظَرَ ㉑ ثُمَّ عَبَسَ وَبَسَرَ ㉒ ثُمَّ اَدْبَرَ وَاسْتَكْبَرَ ㉓ فَقَالَ اِنْ هٰذَآ اِلَّا سِحْرٌ يُّؤْثَرُ ㉔ اِنْ هٰذَآ اِلَّا قَوْلُ الْبَشَرِ ㉕ سَاُصْلِيْهِ سَقَرَ ㉖ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا سَقَرُ ㉗ لَا تُبْقِيْ وَلَا تَذَرُ ㉘ لَوَّاحَةٌ لِّلْبَشَرِ ㉙ عَلَيْهَا تِسْعَةَ عَشَرَ ㉚

مجھے اور اسے چھوڑ دے جسے میں نے یکتا پیدا کیا ہے ○ اور اسے بہت سا مال دے رکھا ہے ○ اور حاضر باش فرزند بھی ○ اور میں نے اسے بہت کچھ کشادگی دے رکھی ہے ○ پھر بھی اس کی چاہت ہے کہ میں اسے اور زیادہ دوں ○ نہیں نہیں وہ ہماری آیتوں کا مخالف ہے ○ میں تو اسے مشقت والی تکلیف پہنچاؤں گا ○ اس نے غور کر کے تجویز کی ○ اسے ہلاکت ہو کیسی سوچی ○ وہ پھر غارت ہو کس طرح اندازہ کیا ○ اس نے پھر دیکھا ○ اور ترش رو ہو کر منہ بنالیا ○ پھر پیچھے ہٹ گیا اور غرور کیا ○ اور کہنے لگا یہ تو صرف جادو ہے جو نقل کیا جاتا ہے ○ یہ سوائے انسانی قول کے کچھ نہیں ○ میں اسے عنقریب دوزخ میں ڈالوں گا ○ اور تمہیں کیا خبر کہ دوزخ کیا چیز ہے۔ نہ وہ باقی رکھتی ہے نہ چھوڑتی ہے ○ کھال کو جھلسا دیتی ہے ○ اور اس پر انیس فرشتے مقرر ہیں ○

**قرآن کو انسانی قول کہنے والا ولید بن مغیرہ:** جس خبیث شخص نے اللہ کی نعمتوں کا کفر کیا اور قرآن کو انسانی قول کہا اس کی سزاؤں کا ذکر ہو رہا ہے' پہلے جو نعمتیں اس پر انعام ہوئی ہیں ان کا بیان ہو رہا ہے کہ یہ تن تنہا خالی ہاتھ دنیا میں آیا تھا مال اولاد دیا اور کچھ اس کے پاس نہ تھا پھر اللہ نے اسے مالدار بنا دیا' ہزاروں لاکھوں دینار' زر' زمین

---

❶ [صحیح: مسند احمد (۱/۳۲۶) ترمذی: کتاب تفسیر القرآن: باب ومن سورۃ الزمر (۳۲۴۳)] امام ترمذیؒ نے اسے حسن کہا ہے۔ شیخ البانیؒ اسے صحیح کہتے ہیں۔ [صحیح ترمذی، السلسلۃ الصحیحہ (۱۰۷۸۔۱۰۷۹)]

❷ [سورۃ القمر: آیت ۸]

اور قوی ارادے کے ساتھ کمر بستہ اور تیار ہو جاؤ اور لوگوں کو ہماری ذات سے' جہنم سے' اور ان کی بداعمال کی سزا سے ڈراؤ۔ ان کو آگاہ کر دو ان سے غفلت کو دور کر دو' پہلی وحی سے نبوت کے ساتھ حضور ﷺ کو ممتاز کیا گیا اور اس وحی سے آپ رسول بنائے گئے۔ اور اپنے رب ہی کی تعظیم کرو۔ اور کپڑوں کو پاک رکھو یعنی معصیت' بدعہدی' وعدہ شکنی وغیرہ سے بچتے رہو' جیسے شاعر کے شعر میں ہے کہ بحمد اللہ میں فسق و فجور کے لباس سے اور غدر کے رومال سے عاری ہوں' عربی محاورے میں یہ برابر آتا ہے کہ کپڑے پاک صاف رکھو یعنی گناہ چھوڑ دو' اعمال صالح کر لو' یہ بھی مطلب کہا گیا ہے کہ دراصل آپ نہ تو کاہن ہیں نہ جادوگر ہیں یہ لوگ کچھ ہی کہا کریں آپ پرواہ بھی نہ کریں' عربی محاورے میں جو معصیت آلود' بدعہد ہو اسے میلے اور گندے کپڑے والا اور جو عصمت مآب' پابند وعدہ ہو اسے پاک کپڑوں والا کہتے ہیں' شاعر کہتا ہے۔

اِذَا الْمَرْءُ لَمْ يُدَنَّسْ مِنَ اللُّؤْمِ عِرْضُهٗ فَكُلُّ رِدَآءٍ يَّرْتَدِيْهِ جَمِيْلٌ

یعنی انسان جبکہ سیاہ کاریوں سے الگ ہے تو ہر کپڑے میں وہ حسین ہے اور یہ مطلب بھی ہے کہ غیر ضروری لباس نہ پہنو اپنے کپڑوں کو معصیت آلود نہ کرو۔ کپڑے پاک صاف رکھو' میلوں کو دھو ڈالا کرو' مشرکوں کی طرح اپنا لباس ناپاک نہ رکھو۔ دراصل یہ سب مطلب ٹھیک ہیں یہ بھی ہو وہ بھی ہو۔ ساتھ ہی دل بھی پاک ہو دل پر بھی کپڑے کا اطلاق کلام عرب میں پایا جاتا ہے جیسے امرؤ القیس کے شعر میں ہے' اور حضرت سعید بن جبیر رحمہ اللہ سے اس آیت کی تفسیر میں مروی ہے کہ اپنے دل کو اور اپنی نیت کو صاف رکھو' محمد بن کعب قرظی اور حسن رحمہما اللہ سے یہ بھی مروی ہے کہ اپنے اخلاق کو اچھا رکھو۔ گندگی کو چھوڑ دو یعنی بتوں کو اور اللہ کی نافرمانی چھوڑ دو' جیسے اور جگہ فرمان ہے ﴿يَآ اَيُّهَا النَّبِيُّ اتَّقِ اللّٰهَ وَلَا تُطِعِ الْكَافِرِيْنَ وَالْمُنَافِقِيْنَ﴾ [1] اے نبی! اللہ سے ڈرو اور کافروں اور منافقوں کی نہ مانو۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اپنے بھائی حضرت ہارون علیہ السلام سے فرمایا تھا اے ہارون! میرے بعد میری قوم میں تم میری جانشینی کرو اصلاح کے درپے رہو اور مفسدوں کی راہ اختیار نہ کرو۔ [2] پھر فرماتا ہے عطیہ دے کر زیادتی کے خواہاں نہ رہو' ابن مسعود کی قراءت میں ﴿اَنْ تَسْتَكْثِرَ﴾ ہے' یہ بھی مطلب بیان کیا گیا ہے کہ اپنے نیک اعمال کا احسان اللہ پر رکھتے ہوئے حد سے زیادہ تنگ نہ کرو' اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ طلب خیر میں غفلت نہ برتو۔ اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ اپنی نبوت کا بار احسان لوگوں پر رکھ کر اس کے عوض دنیا طلب نہ کرو' یہ چار قول ہوئے' لیکن اول اولیٰ ہے۔ واللہ اعلم۔ پھر فرماتا ہے ان کی ایذا پر جو راہ اللہ میں تجھے پہنچے تو رب کی رضامندی کی خاطر صبر و ضبط کر' اللہ تعالیٰ نے جو تجھے منصب دیا ہے اس پر لگا رہ اور جما رہ۔ ناقور سے مراد صور ہے۔ مسند احمد' ابن ابی حاتم وغیرہ میں ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا میں کیسے راحت سے رہوں؟ حالانکہ صور والے فرشتے نے اپنے منہ میں صور لے رکھا ہے اور پیشانی جھکائے ہوئے حکم اللہ کا منتظر ہے کہ کب حکم ہو اور وہ صور پھونک دے' اصحاب رسول رضی اللہ عنہم نے کہا یا رسول اللہ ﷺ پھر ہمیں کیا ارشاد ہوتا ہے؟ فرمایا کہو ﴿حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ

---

[1] [سورة الاحزاب : آیت ۱] [2] [سورة الاعراف : آیت ۱۴۲]

جابر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں تو تم سے وہی کہتا ہوں جو ہم سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں حرا میں اللہ کی یاد سے جب فارغ ہوا اور اترا تو میں نے سنا کہ گویا مجھے کوئی آواز دے رہا ہے میں نے اپنے آگے پیچھے دائیں بائیں دیکھا مگر کوئی نظر نہ آیا تو میں نے سر اٹھا کر اوپر کو دیکھا تو آواز دینے والا نظر آیا۔ میں خدیجہ (رضی اللہ عنہا) کے پاس آیا اور کہا مجھے چادر اڑھا دو اور مجھ پر ٹھنڈا پانی ڈالو انہوں نے ایسا ہی کیا اور ﴿يَـٰٓأَيُّهَا ٱلْمُدَّثِّرُ﴾ کی آیتیں اتریں (بخاری)① صحیح بخاری و مسلم میں ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے وحی کے رک جانے کی حدیث بیان فرماتے ہوئے فرمایا کہ ایک مرتبہ میں چلا جا رہا تھا کہ ناگہاں آسمان کی طرف سے مجھے آواز سنائی دی۔ میں نے نگاہ اٹھا کر دیکھا جو فرشتہ میرے پاس غار حرا میں آیا تھا وہ آسمان و زمین کے درمیان ایک کرسی پر بیٹھا ہے میں مارے ڈر اور گھبراہٹ کے زمین کی طرف جھک گیا اور گھر آتے ہی کہا کہ مجھے کپڑوں سے ڈھانک دو چنانچہ گھر والوں نے مجھے کپڑے اوڑھا دیئے اور سورۂ مدثر کی ﴿فَٱهْجُرْ﴾ تک کی آیتیں اتریں ابوسلمہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں "رجز" سے مراد بت ہیں۔ پھر وحی برابر تابڑ توڑ گرما گرمی سے آنے لگی ② یہ لفظ بخاری کے ہیں اور یہی سیاق محفوظ ہے اس سے صاف پتہ چلتا ہے کہ اس سے پہلے بھی کوئی وحی آئی تھی کیونکہ آپ کا فرمان موجود ہے یہ وہی تھا جو غار حرا میں میرے پاس آیا تھا یعنی حضرت جبرائیل علیہ السلام جبکہ غار میں سورۂ ﴿اقْرَأْ﴾ کی آیتیں ﴿مَا لَمْ يَعْلَمْ﴾ تک پڑھا گئے تھے پھر اس کے بعد وحی کچھ زمانہ تک نہ آئی پھر جو اس کی آمد شروع ہوئی اس میں سب سے پہلے وحی سورۂ مدثر کی ابتدائی آیتیں تھیں اور اس طرح ان دونوں احادیث میں تطبیق بھی ہو جاتی ہے دراصل سب سے پہلے وحی تو اقرأ کی آیتیں ہیں پھر وحی کے رک جانے کے بعد کی سب سے پہلی وحی اس سورت کی آیتیں ہیں اس کی تائید مسند احمد وغیرہ کی احادیث سے بھی ہوتی ہے جن میں ہے کہ وحی رک جانے کے بعد کی پہلی وحی اس کی ابتدائی آیتیں ہیں ③ طبرانی میں اس سورت کا شان نزول یہ مروی ہے کہ ولید بن مغیرہ نے قریشیوں کی دعوت کی جب سب کھا پی چکے تو کہنے لگا تم اس شخص کی بابت کیا کہتے ہو؟ تو بعض نے کہا جادوگر ہے بعض نے کہا نہیں ہے بعض نے کہا کاہن ہے کسی نے کہا کاہن نہیں ہے بعض نے کہا شاعر ہے بعض نے کہا شاعر نہیں ہے بعض نے کہا اس کا یہ کلام یعنی قرآن منقول جادو ہے چنانچہ اس پر اجماع ہو گیا کہ اسے منقول جادو کہا جائے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو جب یہ اطلاع پہنچی تو غمگین ہوئے اور سر پر کپڑا ڈال لیا اور کپڑا اوڑھ لیا جس پر یہ آیتیں فَاصْبِرْ تک اتریں۔ ④ پھر فرمایا کہ کھڑے ہو جاؤ یعنی عزم

---

① [صحیح :صحیح بخاری : کتاب التفسیر : سورة المدثر (٤٩٢٢) صحیح مسلم : کتاب الایمان : باب بدء الوحی (١٦١)]

② [صحیح :صحیح بخاری : کتاب التفسیر : باب والرجز فاهجر (٤٩٢٦)]

③ [صحیح :صحیح بخاری : کتاب بدء الخلق : باب اذا قال احدکم آمین والملائکة فی السماء (٣٢٣٨) صحیح مسلم : کتاب الایمان : باب بدء الوحی الی رسول الله (١٦١)]

④ [ضعیف :طبرانی (١١٢٥٠) مجمع الزوائد (١١٤٤٨)] اس کی سند میں ابراہیم بن یزید راوی ضعیف ہے۔ امام ہیثمیؒ نے اسے متروک کہا ہے۔ حافظ زبیر علی زئی اسے سخت ضعیف کہتے ہیں۔]

میں بہت ہی زیادہ ہے' ابو یعلی موصلی کی روایت میں ہے رسول اللہ ﷺ نے اپنے اصحاب رضی اللہ عنہم سے ایک مرتبہ پوچھا تم میں سے ایسا کون ہے جسے اپنے وارث کا مال اپنے مال سے زیادہ محبوب ہو؟ لوگوں نے کہا حضور ﷺ ہم میں سے تو ایک بھی ایسا نہیں آپ نے فرمایا اور سوچ لو انہوں نے کہا حضور ﷺ یہی بات ہے فرمایا سنو! تمہارا مال وہ ہے جسے تم راہ للہ دے کر اپنے لئے آگے بھیج دو اور جو چھوڑ جاؤ گے وہ تمہارا مال نہیں وہ تو تمہارے وارثوں کا مال ہے' یہ حدیث بخاری شریف اور نسائی میں بھی مروی ہے۔① پھر فرمان ہے کہ ذکر اللہ بکثرت کیا کرو اور اپنے تمام کاموں میں استغفار کیا کرو جو استغفار کرے وہ مغفرت حاصل کر لیتا ہے کیونکہ اللہ مغفرت کرنے والا ہے اور مہربانیوں والا ہے۔ الحمدللہ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے سورۂ مزمل کی تفسیر ختم ہوئی۔

# تفسیر سورۃ المدثر

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يٰۤاَيُّهَا الْمُدَّثِّرُ ۙ﴿۱﴾ قُمْ فَاَنْذِرْ ۪ۙ﴿۲﴾ وَرَبَّكَ فَكَبِّرْ ۪ۙ﴿۳﴾ وَثِيَابَكَ فَطَهِّرْ ۪ۙ﴿۴﴾ وَالرُّجْزَ فَاهْجُرْ ۪ۙ﴿۵﴾ وَلَا تَمْنُنْ تَسْتَكْثِرُ ۪ۙ﴿۶﴾ وَلِرَبِّكَ فَاصْبِرْ ؕ﴿۷﴾ فَاِذَا نُقِرَ فِي النَّاقُوْرِ ۙ﴿۸﴾ فَذٰلِكَ يَوْمَئِذٍ يَّوْمٌ عَسِيْرٌ ۙ﴿۹﴾ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ غَيْرُ يَسِيْرٍ ﴿۱۰﴾

اللہ تعالیٰ رحم و کرم کرنے والے رحمت کرنے والے کے نام سے شروع

اے کپڑا اوڑھنے والے ○ کھڑا ہو جا اور آگاہ کر دے ○ اور اپنے رب کی ہی بڑائیاں بیان کر ○ اپنے کپڑوں کو پاک رکھا کر ○ ناپاکی کو چھوڑ دے ○ اور احسان کر کے زیادتی کی خواہش نہ کر ○ اور اپنے رب کی راہ میں صبر کر ○ پس جبکہ صور پھونکا جائے گا ○ اس دن کا یہ وقت سخت دن ہوگا ○ جو کافروں پر آسان نہ ہوگا ○

**پہلی وحی:** حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے صحیح بخاری شریف میں مروی ہے کہ سب سے پہلے قرآن کی یہی آیت ﴿يٰۤاَيُّهَا الْمُدَّثِّرُ﴾ نازل ہوئی② لیکن جمہور کا یہ قول ہے کہ سب سے پہلے وحی ﴿اِقْرَاْ بِاسْمِ﴾③ کی آیتیں ہیں جیسے اسی سورت کی تفسیر کے موقعہ پر آئے گا۔ ان شاء اللہ تعالیٰ۔ یحییٰ بن ابو کثیر رحمہ اللہ فرماتے ہیں میں نے حضرت ابو سلمہ بن عبدالرحمٰن رحمہ اللہ سے سوال کیا کہ سب سے پہلے قرآن کریم کی کونسی آیتیں نازل ہوئیں؟ تو فرمایا ﴿يٰۤاَيُّهَا الْمُدَّثِّرُ﴾ میں نے کہا لوگ تو ﴿اِقْرَاْ بِاسْمِ﴾ بتاتے ہیں فرمایا میں نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے پوچھا تھا انہوں نے وہی جواب دیا جو میں نے تمہیں دیا اور میں نے بھی وہی کہا جو تم نے مجھے کہا اس کے جواب میں حضرت

---

① [**صحیح**: صحیح بخاری: کتاب الرقاق: باب ما قدم من ماله فهو له (٦٤٤٢) نسائی: کتاب الوصایا: باب باب الكراهية في تاخير الوصية (٣٦٤٢) مسند احمد (١/٣٨٢)]

② [**صحیح**: صحیح بخاری: کتاب التفسیر: سورة المدثر (٤٩٢٢) صحیح مسلم: کتاب الایمان: باب بدء الوحی الی رسول الله (١٦١)]

③ [سورۃ العلق: آیت ١]

مطلب بیان کیا گیا ہے کہ اس سے مراد وہ شخص ہے جو عشاء کے فرض بھی نہ پڑھے اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ جو رات کو نفلی قیام نہ کرے' سنن کی حدیث میں ہے اے قرآن والو! وتر پڑھا کرو ① دوسری روایت میں ہے جو وتر نہیں پڑھے وہ ہم میں سے نہیں ② حسن بصری رحمہ اللہ کے قول سے بھی زیادہ غریب قول ابوبکر بن عبدالعزیز حنبلی رحمہ اللہ کا ہے جو کہتے ہیں کہ رمضان کے مہینے کا قیام فرض ہے۔ واللہ اعلم (یہ یاد رہے کہ صحیح مسلک یہی ہے کہ تہجد کی نماز نہ تو رمضان میں واجب ہے نہ غیر رمضان میں۔ رمضان کی بابت بھی حدیث شریف میں صاف آ چکا ہے ((وَقِيَامَ لَيْلِهِ تَطَوُّعًا)) (یعنی اللہ نے اس کے قیام کو نفلی قرار دیا ہے' وغیرہ۔ واللہ اعلم۔ مترجم)

طبرانی کی حدیث میں اس آیت کی تفسیر میں بہت مرفوعاً مروی ہے کہ گو سو ہی آیتیں ہوں' لیکن یہ حدیث بہت ہی غریب ہے ③ صرف معجم طبرانی میں ہی میں نے اسے دیکھا ہے۔ پھر ارشاد ہے کہ فرض نمازوں کی حفاظت کرو اور فرض زکوٰۃ کی ادیگی کیا کرو' یہ آیت ان حضرات کی دلیل ہے جو فرماتے ہیں کہ فرضیت زکوٰۃ کا حکم مکہ شریف میں ہی نازل ہو چکا تھا ہاں کتنی نکالی جائے؟ نصاب کیا ہے؟ وغیرہ یہ سب مدینہ میں بیان ہوا۔ واللہ اعلم۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما' عکرمہ' مجاہد' حسن' قتادہ رحمہم اللہ وغیرہ سلف کا بیان ہے کہ اس آیت نے اس سے پہلے کے حکم رات کے قیام کو منسوخ کر دیا ان دونوں حکموں کے درمیان کس قدر مدت تھی؟ اس میں جو اختلاف ہے اس کا بیان اوپر گزر چکا' بخاری و مسلم کی حدیث میں ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص سے فرمایا پانچ نمازیں دن رات میں فرض ہیں اس نے پوچھا اس کے سوا بھی کوئی نماز مجھ پر فرض ہے؟ آپ نے فرمایا باقی سب نوافل ہیں۔ ④ پھر فرماتا ہے اللہ تعالیٰ کو اچھا قرض دو یعنی راہ للہ صدقہ خیرات کرتے رہو جس پر اللہ تعالیٰ تمہیں بہت بہتر اور اعلیٰ اور پورا بدلہ دے گا' جیسے اور جگہ ہے ایسا کون ہے کہ اللہ تعالیٰ کو قرض حسن دے اور اللہ اسے بہت کچھ بڑھائے چڑھائے۔ ⑤ تم جو بھی نیکیاں کر کے بھیجو گے وہ تمہارے لئے اس چیز سے جسے تم اپنے پیچھے چھوڑ کر جاؤ گے بہت ہی بہتر اور اجر و ثواب

---

① [صحیح :ابو داؤد : کتاب الوتر : باب استحباب الوتر (١٤١٦) ابن ماجه : کتاب اقامة الصلاة والسنة فیها : باب ما جاء فی الوتر (١١٦٩) ترمذی : کتاب الصلاة : باب ما جاء ان الوتر لیس بحتم (٤٥٣) نسائی : کتاب قیام اللیل وتطوع النهار : باب الامر بالوتر (١٦٧٦)] امام ترمذیؒ نے اسے حسن کہا ہے۔ شیخ البانیؒ اسے صحیح کہتے ہیں۔ [صحیح ابوداود (١٢٥٦)]

② [ضعیف :مسند احمد (٢/٤٤٣) ابو داؤد : کتاب الوتر : باب فیمن لم یوتر (١٤١٩) مستدرك حاكم (١/٣٠٥)] امام زیلعیؒ نے اسے منقطع کہا ہے۔ [نصب الرایة (٢/١١٣)] شیخ البانیؒ اسے ضعیف کہتے ہیں۔ [ضعیف ابوداود (٣٠٩) ارواء الغلیل (٤١٧)]

③ [ضعیف :طبرانی کبیر (١٠٩٤٠)] امام ہیثمیؒ کے بیان کے مطابق اس میں عبدالرحمٰن بن طاؤس راوی مجہول ہے۔ [مجمع الزوائد (٧/١٣٣)]

④ [صحیح :صحیح بخاری : کتاب الایمان : باب الزكاة من الاسلام (٤٦) صحیح مسلم : کتاب الایمان : باب بیان الصلوات التی هی احداد كيان الاسلام (١١)]

⑤ [سورة البقره : آیت ٢٤٥]

کہ نماز نہیں ہے مگر یہ کہ تو سورۂ فاتحہ پڑھے ① اور صحیح مسلم شریف میں بروایت حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہر وہ نماز جس میں سورۂ فاتحہ نہ پڑھی جائے وہ بالکل ادھوری محض ناکارہ ناقص اور ناتمام ہے ② صحیح ابن خزیمہ میں بھی ان ہی کی روایت سے ہے حضور ﷺ نے فرمایا کہ اس شخص کی نماز نہیں ہوتی جو سورہ فاتحہ نہ پڑھے ③ (پس ٹھیک قول جمہور کا ہی ہے کہ ہر نماز کی ہر ایک رکعت میں سورۂ فاتحہ کا پڑھنا لازمی اور متعین ہے) پھر فرماتا ہے کہ اللہ کو معلوم ہے کہ اس امت میں عذر والے لوگ بھی ہیں جو قیام لیل کے ترک پر معذور ہیں' مثلاً بیمار کہ جنہیں اس کی طاقت نہیں' مسافر جو روزی کی تلاش میں ادھر ادھر جا رہے ہیں' مجاہد جو اہم تر شغل میں مشغول ہیں' یہ آیت بلکہ پوری سورت مکی ہے' مکہ شریف میں نازل ہوئی اس وقت جہاد فرض نہیں تھا بلکہ مسلمان نہایت پست حالت میں تھے پھر غیب کی یہ خبر دینا اور اسی طرح ظہور میں بھی آنا کہ مسلمان جہاد میں پوری طرح مشغول ہوئے یہ نبوت کی اعلیٰ اور بہترین دلیل ہے۔ تو ان معذورات کے باعث تمہیں رخصت دی جاتی ہے کہ جتنا قیام تم سے بآسانی کیا جا سکے کر لیا کرو' حضرت ابو رجاء محمد رحمہ اللہ نے حسن رحمہ اللہ سے پوچھا کہ اے ابو سعید! اس شخص کے بارے میں آپ کیا فرماتے ہیں جو پورے قرآن کا حافظ ہے لیکن تہجد نہیں پڑھتا صرف فرض نماز پڑھتا ہے؟ آپ نے فرمایا اس نے قرآن کو تکیہ بنا لیا اس پر اللہ کی لعنت ہو' اللہ تعالیٰ نے اپنے نیک غلام کے لئے فرمایا کہ وہ ہمارے علم کو جاننے والا ہے' اور فرمایا تم وہ سکھائے گئے ہو جسے نہ تم جانتے ہو نہ تمہارے باپ دادا' میں نے کہا۔ ابو سعید! اللہ تعالیٰ تو فرماتا ہے جو قرآن آسانی سے تم پڑھ سکو پڑھو' فرمایا ہاں ٹھیک تو ہے پانچ آیتیں ہی پڑھ لو' پس بظاہر معلوم ہوتا ہے کہ حافظ قرآن کا رات کی نماز میں کچھ نہ کچھ قیام کرنا امام حسن بصری رحمہ اللہ کے نزدیک واجب تھا' ایک حدیث بھی اس پر دلالت کرتی ہے جس میں ہے کہ حضور ﷺ سے اس شخص کے بارے میں سوال ہوا جو صبح سویا رہتا ہے فرمایا یہ وہ شخص ہے جس کے کان میں شیطان پیشاب کر جاتا ہے ④ اس کا ایک تو یہ

---

① [صحیح صحیح بخاری : کتاب الاذان : باب وجوب القراءۃ للامام والماموم فی الصلوات کلھا (۷۵۶) صحیح مسلم : کتاب الصلاۃ : باب وجوب قراءۃ الفاتحۃ فی کل رکعتہ (۳۹۵) ترمذی : کتاب الصلاۃ : باب ما جآء انہ لا صلاۃ الا بفاتحۃ الکتاب (۲۴۷) ابو داؤد : کتاب الصلوۃ : باب من ترک القراءۃ فی صلاتہ بفاتحۃ الکتاب (۸۲۲) ابن ماجہ : کتاب اقامۃ الصلوۃ (۸۳۷)]

② [صحیح صحیح مسلم : کتاب الصلوۃ : باب وجوب القراۃ فی کل رکعتہ (۳۹۵۔۴۱) ابو داؤد : کتاب الصلاۃ : باب من ترک القراءۃ فی صلوۃ بفاتحۃ الکتاب (۸۲۱) ابن ماجہ : کتاب اقامۃ الصلاۃ : باب القراءۃ خلف الامام (۸۳۸) ترمذی : کتاب تفسیر القرآن : باب ومن سورۃ الفاتحۃ (۲۹۵۳) نسائی : کتاب الافتتاح : باب ترک قراءۃ بسم اللہ الرحمن الرحیم (۱۰۔۹)]

③ [صحیح صحیح ابن خزیمہ (۴۹۰) مسند احمد (۴۵۷/۲) ابن حبان (۱۷۸۹)] حافظ زبیر علی زئی بھی اسے صحیح کہتے ہیں۔]

④ [صحیح صحیح بخاری : کتاب التھجد : باب اذا نام ولم یصل بال الشیطن فی اذنہ (۱۱۴۴)، (۳۲۷۰) صحیح مسلم : کتاب صلاۃ المسافرین : باب الحث علی صلاۃ اللیل وان قلت (۷۷۴)]

بیشک یہ نصیحت ہے پس جو چاہے اپنے رب کی طرف راہ اختیار کرلے ○ تیرا رب بخوبی جانتا ہے کہ تو اور تیرے ساتھ کے لوگوں کی ایک جماعت قریب دوتہائی رات کے اور آدھی رات کے اور ایک تہائی رات کے تہجد پڑھتے ہیں اور رات اور دن کا پورا اندازہ اللہ تعالیٰ کو ہے وہ خوب جانتا ہے کہ تم اسے ہرگز نہ نبھا سکو گے پس اس نے تم پر مہربانی کی لہٰذا جتنا قرآن پڑھنا تم پر آسان ہو اتنا ہی پڑھو وہ جانتا ہے کہ تم میں بعض بیمار بھی ہوں گے بعض دوسرے زمین میں چل پھر کر اللہ تعالیٰ کا فضل یعنی روزی بھی تلاش کریں گے اور کچھ لوگ اللہ تعالیٰ کی راہ میں جہاد بھی کریں گے سو تم باآسانی جتنا قرآن پڑھ سکو پڑھو اور نماز کی پابندی رکھو اور زکوٰۃ دیتے رہا کرو اور اللہ کو اچھا قرض دو اور جو نیکی تم اپنے لئے آگے بھیج دو گے اسے اللہ کے ہاں بہتر اور ثواب میں بہت زیادہ پاؤ گے اللہ تعالیٰ سے معافی مانگتے رہو یقیناً اللہ تعالیٰ بخشنے والا مہربان ہے ○

---

**اہل عقل کے لیے عبرت و نصیحت:** فرماتا ہے کہ یہ سورت عقل مندوں کیلئے سراسر نصیحت و عبرت ہے جو بھی طالب ہدایت ہو وہ مرضی مولا سے ہدایت کا راستہ پالے گا اور اپنے رب کی طرف پہنچ جانے کا ذریعہ حاصل کرلے گا جیسے دوسری سورت میں فرمایا ﴿وَمَا تَشَآءُوْنَ اِلَّآ اَنْ يَّشَآءَ اللّٰهُ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلِيْماً حَكِيْماً﴾ [1] تمہاری چاہت کام نہیں آتی وہی ہوتا ہے جو اللہ چاہے۔ صحیح علم والا اور پوری حکمت والا اللہ تعالیٰ ہی ہے پھر فرماتا ہے کہ اے نبی ﷺ آپ کا اور آپ کے اصحاب ؓ کی ایک جماعت کا کبھی دوتہائی رات تک قیام میں مشغول رہنا کبھی آدھی رات اسی میں گزرنا کبھی تہائی رات تک تہجد پڑھنا اللہ تعالیٰ کو بخوبی معلوم ہے گو تمہارا مقصد ٹھیک اس وقت کو پورا کرنا نہیں ہوتا اور ہے بھی وہ مشکل کام کیونکہ رات دن کا صحیح اندازہ اللہ ہی کو ہے کبھی دونوں برابر ہوتے ہیں کبھی رات چھوٹی دن بڑا کبھی دن چھوٹا رات بڑی اللہ جانتا ہے کہ اس کو بنانے کی طاقت تم میں نہیں تو اب رات کی نماز اتنی ہی پڑھو جتنی تم باآسانی پڑھ سکو کوئی وقت مقرر نہیں کہ فرضاً اتنا وقت لگانا ہی ہوگا یہاں صلوٰۃ کی تعبیر قراءت سے کی ہے جیسے سورۂ "سبحان" میں ہے ﴿وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ﴾ [2] یعنی اپنی قراءت نہ تو بہت بلند کر نہ بالکل پست کر امام ابوحنیفہ ؒ کے اصحاب نے اس آیت سے استدلال کر کے یہ مسئلہ لیا ہے کہ نماز میں سورۂ فاتحہ ہی کا پڑھنا متعین نہیں اسے پڑھے خواہ اور کہیں سے پڑھ لے گو ایک ہی آیت پڑھے کافی ہے اور پھر اس مسئلہ کی مضبوطی اس حدیث سے کی ہے کہ بہت جلدی جلدی نماز ادا کرنیوالے کو حضور ﷺ نے فرمایا تھا پھر پڑھ جو آسان ہو تیرے ساتھ قرآن سے۔ (بخاری و مسلم) [3] یہ مذہب جمہور کیخلاف ہے اور جمہور نے انہیں یہ جواب دیا کہ بخاری و مسلم کی حضرت عبادہ بن صامت ؓ والی حدیث میں آچکا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا

---

[1] [سورہ الدھر : آیت ۳۰]

[2] [سورہ بنی اسرائیل: آیت ۱۱۰]

[3] [صحیح صحیح بخاری : کتاب الاذان : باب وجوب القراءۃ للامام والمأموم فی الصلوات کلها (۷۵۷) صحیح مسلم : کتاب الصلاۃ : باب وجوب قراءۃ فاتحۃ فی کل رکعتہ (۳۹۷)]

میدان کی طرح رہ جائے گی جس میں کہیں اونچ نیچ نظر نہ آئے گی' پھر فرماتا ہے اے لوگو اور خصوصاً اے کافرو! ہم نے تجھ پر گواہی دینے والا اپنا سچا رسول تم میں بھیج دیا ہے جیسے کہ فرعون کے پاس بھی ہم نے اپنے احکام کے پہنچا دینے کیلئے اپنے ایک رسول کو بھیجا تھا' اس نے جب اس رسول کی نافرمانی کی تو تم جانتے ہو کہ ہم نے اسے بری طرح برباد کیا سختی سے پکڑ لیا' اسی طرح یاد رکھو اگر اس نبی کی تم نے بھی نہ مانی تو تمہاری خیر نہیں اللہ کے عذاب تم پر بھی اتر آئیں گے اور نیست و نابود کر دیئے جاؤ گے کیونکہ یہ رسول ﷺ رسولوں کے سردار ہیں ان کے جھٹلانے کا وبال بھی اور وبالوں سے بڑا ہے۔ اس کے بعد کی آیت کے دو معنی ہیں ایک تو یہ کہ اگر تم نے کفر کیا تو بتاؤ تو سہی کہ اس دن کے عذابوں سے کیسے نجات حاصل کرو گے؟ جس دن کی ہیبت' خوف اور ڈر بچوں کو بوڑھا کر دے گا اور دوسرے معنی یہ کہ اگر تم نے اتنے بڑے ہولناک دن کا بھی کفر کیا اور اس کے بھی منکر رہے تو تمہیں تقویٰ اور اللہ کا ڈر کیسے حاصل ہوگا؟ گو یہ دونوں معنی نہایت عمدہ ہیں لیکن اول اولیٰ ہیں۔ واللہ اعلم۔ طبرانی میں ہے رسول مقبول ﷺ نے اس آیت کی تلاوت کی اور فرمایا یہ قیامت کا دن ہے جس دن اللہ تعالیٰ حضرت آدم علیہ السلام سے فرمائے گا اٹھو اور اپنی اولاد میں سے دوزخیوں کو الگ کرو وہ پوچھیں گے اے اللہ کتنی تعداد میں سے کتنے؟ حکم ہوگا ہر ہزار میں سے نو سو ننانوے یہ سنتے ہی مسلمانوں کے تو ہوش اڑ گئے اور گھبرا گئے' حضور ﷺ بھی ان کے چہرے دیکھ کر سمجھ گئے اور بطور تشفی کے فرمایا سنو! بنو آدم بہت سے ہیں یاجوج ماجوج بھی اولاد آدم میں سے ہیں جن میں سے ہر ایک نسلی تسلسل میں خاص اپنی صلبی اولاد ایک ایک ہزار چھوڑ کر جاتا ہے پس ان میں اور ان حبشیوں میں مل کر دوزخیوں کی یہ تعداد ہو جائے گی اور جنت تمہارے لئے اور تم جنت کیلئے ہو جاؤ گے [1] یہ حدیث غریب ہے اور سورۂ حج کی تفسیر کے شروع میں اس جیسی احادیث کا تذکرہ گزر چکا ہے اس دن کی ہیبت اور دہشت کے مارے آسمان بھی پھٹ جائے گا' بعض نے ضمیر کا مرجع اللہ کی طرف کیا ہے لیکن یہ قوی نہیں اس لئے کہ یہاں ذکر ہی نہیں' اس دن کا وعدہ یقیناً سچ ہے اور ہو کے ہی رہے گا اس دن کے آنے میں کوئی شک نہیں۔

اِنَّ هٰذِهٖ تَذْكِرَةٌ ۚ فَمَنْ شَآءَ اتَّخَذَ اِلٰى رَبِّهٖ سَبِيْلًا ﴿۱۹﴾ اِنَّ رَبَّكَ يَعْلَمُ اَنَّكَ
تَقُوْمُ اَدْنٰى مِنْ ثُلُثَيِ الَّيْلِ وَنِصْفَهٗ وَثُلُثَهٗ وَ طَآئِفَةٌ مِّنَ الَّذِيْنَ مَعَكَ ؕ
وَاللّٰهُ يُقَدِّرُ الَّيْلَ وَ النَّهَارَ ؕ عَلِمَ اَنْ لَّنْ تُحْصُوْهُ فَتَابَ عَلَيْكُمْ فَاقْرَءُوْا مَا
تَيَسَّرَ مِنَ الْقُرْاٰنِ ؕ عَلِمَ اَنْ سَيَكُوْنُ مِنْكُمْ مَّرْضٰى ۙ وَاٰخَرُوْنَ يَضْرِبُوْنَ فِى
الْاَرْضِ يَبْتَغُوْنَ مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ ۙ وَاٰخَرُوْنَ يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۖ
فَاقْرَءُوْا مَا تَيَسَّرَ مِنْهُ ۙ وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ وَاَقْرِضُوا اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا ؕ
وَمَا تُقَدِّمُوْا لِاَنْفُسِكُمْ مِّنْ خَيْرٍ تَجِدُوْهُ عِنْدَ اللّٰهِ هُوَ خَيْرًا وَّاَعْظَمَ اَجْرًا ؕ
وَاسْتَغْفِرُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿۲۰﴾

---

[1] [ضعیف : طبرانی کبیر (۱۲۰۳٤) مجمع الزوائد (۱٦٤٤٦)] اس میں عثمان بن عطا راوی ضعیف ہے۔]

آیت میں ہے ﴿فَاعْبُدْهُ وَتَوَكَّلْ عَلَيْهِ﴾ (1) اسی کی عبادت کر اور اسی پر بھروسہ کر' یہی مضمون ﴿اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ﴾ (2) میں بھی ہے' اس معنی کی اور بھی بہت سی آیتیں ہیں کہ عبادت' اطاعت' توکل اور بھروسہ کے لائق ایک اسی کی پاک ذات ہے۔

وَاصْبِرْ عَلٰى مَا يَقُوْلُوْنَ وَاهْجُرْهُمْ هَجْرًا جَمِيْلًا ﴿10﴾ وَذَرْنِيْ وَالْمُكَذِّبِيْنَ اُولِي النَّعْمَةِ وَمَهِّلْهُمْ قَلِيْلًا ﴿11﴾ اِنَّ لَدَيْنَآ اَنْكَالًا وَّجَحِيْمًا ﴿12﴾ وَّطَعَامًا ذَا غُصَّةٍ وَّعَذَابًا اَلِيْمًا ﴿13﴾ يَوْمَ تَرْجُفُ الْاَرْضُ وَالْجِبَالُ وَكَانَتِ الْجِبَالُ كَثِيْبًا مَّهِيْلًا ﴿14﴾ اِنَّآ اَرْسَلْنَآ اِلَيْكُمْ رَسُوْلًا ۙ شَاهِدًا عَلَيْكُمْ كَمَآ اَرْسَلْنَآ اِلٰى فِرْعَوْنَ رَسُوْلًا ﴿15﴾ فَعَصٰى فِرْعَوْنُ الرَّسُوْلَ فَاَخَذْنٰهُ اَخْذًا وَّبِيْلًا ﴿16﴾ فَكَيْفَ تَتَّقُوْنَ اِنْ كَفَرْتُمْ يَوْمًا يَّجْعَلُ الْوِلْدَانَ شِيْبًا ﴿17﴾ السَّمَآءُ مُنْفَطِرٌۢ بِهٖ ۭ كَانَ وَعْدُهٗ مَفْعُوْلًا ﴿18﴾

اور جو وہ کہیں سنتا رہ اور انہیں اچھی طرح چھوڑے رکھ ○ اور مجھے اور ان جھٹلانے والے آسودہ حال لوگوں کو چھوڑ دے اور انہیں ذرا سی مہلت دے ○ یقیناً ہمارے ہاں سخت بیڑیاں ہیں اور سلگتی ہوئی جہنم ہے ○ اور حلق میں اٹکنے والا کھانا ہے اور درد دینے والا عذاب ہے ○ جس دن زمین اور پہاڑ تھرتھرا جائیں گے اور پہاڑ مثل بھر بھری ریت کے ٹیلوں کے ہو جائیں گے ○ ہم نے تو تمہاری طرف بھی تم پر گواہی دینے والا رسول بھیج دیا جیسے کہ ہم نے فرعون کے پاس رسول بھیجا تھا ○ فرعون نے اس رسول کی نافرمانی کی جس بنا پر ہم نے اس کو سخت وبال کی پکڑ میں پکڑ لیا ○ تم اگر کافر رہے تو اس دن کیسے پناہ پاؤ گے جو دن بچوں کو بوڑھا کر دے گا ○ جس دن آسمان بھی پھٹ جائے گا' اللہ تعالیٰ کا یہ وعدہ ہو کر ہی رہنے والا ہے ○

**نبی ﷺ کو صبر کی ہدایت:** اللہ تبارک وتعالیٰ اپنے نبی کو کفار کی طعن آمیز باتوں پر صبر کرنے کی ہدایت کرتا ہے اور فرماتا ہے کہ انہیں ان کے حال پر بغیر ڈانٹ ڈپٹ کے ہی چھوڑ دے' میں خود ان سے نمٹ لوں گا۔ میرے غضب اور غصے کے وقت دیکھ لوں گا کہ کیسے یہ لوگ نجات پاتے ہیں۔ ہاں ان کے مالدار خوش حال لوگوں کو جو بے فکرے ہیں اور تجھے ستانے کیلئے باتیں بنا رہے ہیں جن پر دوہرے حقوق ہیں مال کے اور جان کے اور یہ ان میں سے ایک بھی ادا نہیں کرتے تو ان سے بے تعلق ہو جا پھر دیکھ کہ میں ان کے ساتھ کیا کرتا ہوں تھوڑی دیر دنیا میں تو چاہے یہ فائدہ اٹھا لیں مگر انجام کار عذابوں میں پھنسیں گے اور عذاب بھی کونسے؟ سخت قید و بند کے' بدترین بھڑکتی ہوئی نہ بجھنے والی اور نہ کم ہونے والی آگ کے' اور جو ایسا کھانا جو حلق میں جا کر اٹک جائے نہ نگل سکیں نہ اگل سکیں اور بھی طرح طرح کے المناک عذاب ہوں گے' پھر وہ وقت بھی ہو گا جب زمینوں میں اور پہاڑوں میں زلزلہ طاری ہو گا' سخت اور بڑی چٹانوں والے پہاڑ آپس میں ٹکرا ٹکرا کر چور چور ہو گئے ہوں گے جیسے بھر بھری ریت کے بکھرے ہوئے ذرے ہوں جنہیں ہوا ادھر ادھر آلے جائے گی اور نام و نشان تک مٹا دے گی اور زمین ایک چٹیل صاف

---

(1) [سورۃ ھود : آیت ۱۲۳] (2) [سورۃ فاتحہ : آیت ٤]

کے ذکر کے صحیح میں بھی ہے اور اس حدیث کے الفاظ کے تسلسل سے تو یہ پایا جاتا ہے کہ یہ سورت مدینہ میں نازل ہوئی حالانکہ دراصل یہ سورت مکہ شریف میں اتری ہے' اسی طرح اس روایت میں ہے کہ آٹھ مہینے کے بعد اس کی آخری آیتیں نازل ہوئیں یہ قول بھی غریب ہے' صحیح وہی ہے جو بحوالہ مسند پہلے گزر چکا کہ سال بھر کے بعد آخری آیتیں نازل ہوئیں۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے بھی ابن ابی حاتم میں منقول ہے کہ سورۂ مزمل کی ابتدائی آیتوں کے اترنے کے بعد صحابہ کرام رضی اللہ عنہم مثل رمضان کے قیام کے قیام کرتے رہے اور اس سورت کی اول آخر کی آیتوں کے اترنے میں تقریباً سال بھر کا فاصلہ تھا۔ حضرت ابو اسامہ رضی اللہ عنہ سے بھی ابن جریر میں اس طرح مروی ہے' حضرت ابو عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ابتدائی آیتوں کے اترنے کے بعد صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے سال بھر تک قیام کیا یہاں تک کہ قدم اور پنڈلیوں پر ورم آ گیا پھر ﴿فَاقْرَءُوْا مَا تَيَسَّرَ مِنْهُ﴾ ① الخ' نازل ہوئی اور لوگوں نے راحت پائی' حسن بصری رحمہ اللہ اور سدی رحمہ اللہ کا بھی یہی قول ہے۔ ابن ابی حاتم میں بروایت حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے سولہ مہینے کا فاصلہ مروی ہے' حضرت قتادہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں ایک سال یا دو سال تک قیام کرتے رہے اور پنڈلیاں اور قدم سوج گئے پھر آخری سورت کی آیتیں اتریں اور تخفیف ہو گئی۔ حضرت سعید بن جبیر رحمہ اللہ دس سال کا فاصلہ بتاتے ہیں۔ (ابن جریر) ② حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ پہلی آیت کے حکم کے مطابق ایمانداروں نے قیام اللیل شروع کیا لیکن بڑی مشقت پڑتی تھی پھر اللہ تعالیٰ نے رحم کیا اور ﴿عَلِمَ اَنْ سَيَكُوْنُ﴾ سے ﴿مَا تَيَسَّرَ مِنْهُ﴾ تک آیتیں نازل فرما کر وسعت کر دی اور تنگی نہ رکھی فَلَهُ الْحَمْدُ۔ پھر فرمان ہے اپنے رب کے نام کا ذکر کرتا رہ اور اس کی عبادت کیلئے فارغ ہو جا یعنی امور دنیا سے فارغ ہو کر دل جمعی اور اطمینان کے ساتھ بکثرت اس کی طرف مائل اور سراسر راغب ہو جا' جیسے اور جگہ ہے

﴿فَإِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ﴾ ③ الخ'

یعنی جب اپنے شغل سے فارغ ہو تو ہماری عبادت محنت سے بجا لاؤ' اخلاص' فارغ البالی' کوشش' محنت' دل لگی اور یکسوئی سے اللہ کی طرف جھک جاؤ' ایک اور حدیث میں ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے تبتل سے منع فرمایا ④ یعنی بال بچے اور دنیا کو چھوڑ دینے سے۔ یہاں مطلب یہ ہے کہ علائق دنیوی سے کٹ کر اللہ کی عبادت میں توجہ اور انہماک کا وقت بھی ضرور نکالا کرو۔ وہ مالک ہے وہ متصرف ہے مشرق مغرب سب اس کے قبضہ میں ہے اس کے سوا عبادت کے لائق کوئی نہیں' تو جس طرح صرف اسی اللہ کی عبادت کرتا ہے اسی طرح صرف اسی پر بھروسہ بھی رکھ' جیسے اور

---

① [سورۃ المزمل : آیت ۲۰]

② [موسل بتفسیر ابن جریر الطبری (۳۵۱۷۴)] ③ [سورۃ الانشراح : آیت ۷]

④ [صحیح لغیرہ بمسند احمد (۱۵۸/۳) ابن ماجہ : کتاب النکاح : باب النھی عن التبتل (۱۸۴۹) نسائی : کتاب النکاح : باب النھی عن التبتل (۳۲۱۴) ترمذی : کتاب النکاح : باب ما جآء فی النھی عن التبتل (۱۰۸۲)] امام ہیثمیؒ نے اس کی سند کو حسن کہا ہے۔ [مجمع الزوائد (۲۶۱/۴)] امام ابن حبانؒ اسے صحیح کہتے ہیں۔ [ابن حبان (۴۰۲۸)] امام ترمذیؒ نے اسے حسن کہا ہے۔ شیخ البانیؒ اسے صحیح لغیرہ کہتے ہیں۔ [صحیح ترمذی]

پڑھی' میں نے کہا ہاں پڑھی ہے' فرمایا سنو اس سورت کے اول حصے میں قیام اللیل فرض ہوا اور سال بھر تک حضور ﷺ اور آپ کے اصحاب رضی اللہ عنہم تہجد کی نماز بطور فرضیت کے ادا کرتے رہے یہاں تک کہ قدموں پر ورم آ گیا بارہ ماہ کے بعد اس سورت کے خاتمہ کی آیتیں اتریں اور اللہ تعالیٰ نے تخفیف کر دی فرضیت اٹھ گئی اور عملی صورت باقی رہ گئی' میں نے پھر اٹھنے کا ارادہ کیا لیکن خیال آیا کہ وتر کا مسئلہ بھی دریافت کر لوں تو میں نے کہا ام المومنین رضی اللہ عنہا حضور ﷺ کے وتر پڑھنے کی کیفیت سے بھی آگاہ فرمایئے' آپ نے فرمایا ہاں سنو! ہم آپ کی مسواک وضو کا پانی وغیرہ تیار کر کے ایک طرف رکھ دیا کرتے تھے جب بھی اللہ چاہتا اور آپ کی آنکھ کھلتی اٹھتے مسواک کرتے اور آٹھ رکعت پڑھتے بیچ میں تشہد میں بالکل نہ بیٹھتے آٹھویں رکعت پوری کر کے آپ التحیات میں بیٹھتے اللہ تبارک وتعالیٰ کا ذکر کرتے دعا کرتے اور زور سے سلام پھیرتے کہ ہم بھی سن لیں پھر بیٹھے بیٹھے ہی دو رکعت اور ادا کرتے (اور ایک وتر پڑھتے) بیٹا یہ سب مل کر گیارہ رکعت ہوئیں' اب جبکہ آپ عمر رسیدہ ہوئے اور بدن بھاری ہو گیا تو آپ نے سات وتر پڑھے پھر سلام پھیرنے کے بعد بیٹھ کر دو رکعت ادا کیں بس بیٹا یہ نو رکعت ہوئیں اور حضور ﷺ کی عادت مبارک تھی کہ جب کسی نماز کو پڑھتے تو پھر اس پر مداومت کرتے ہاں اگر کسی شغل یا نیند یا دکھ تکلیف اور بیماری کی وجہ سے رات کو نماز نہ پڑھ سکتے تو دن کو بارہ رکعت ادا فرما لیا کرتے میں نہیں جانتی کہ کسی ایک رات میں رسول اللہ ﷺ نے پورا قرآن صبح تک پڑھا ہو اور نہ رمضان کے سوا کسی اور مہینے کے روزے رکھے' اب میں ام المومنین رضی اللہ عنہا سے رخصت ہو کر ابن عباس رضی اللہ عنہما کے پاس آیا اور وہاں کے تمام سوال و جواب دوہرائے آپ نے سب کی تصدیق کی اور فرمایا اگر میری بھی آمد و رفت ام المومنین رضی اللہ عنہا کے پاس ہوتی تو خود اپنے کانوں سے سن آتا' یہ حدیث صحیح مسلم شریف میں بھی ہے [1] ابن جریر میں ہے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں ہم نبی ﷺ کیلئے بوریا رکھ دیا کرتے تھے جس پر آپ تہجد کی نماز پڑھتے لوگوں نے کہیں یہ خبر سن لی اور رات کی نماز میں حضور ﷺ کی اقتدا کرنے کیلئے وہ بھی آ گئے حضور ﷺ غضبناک ہو کر باہر نکلے چونکہ شفقت و رحمت آپ کو امت پر تھی اور ساتھ ہی ڈر تھا کہ ایسا نہ ہو یہ نماز فرض ہو جائے آپ ان سے فرمانے لگے لوگو! ان ہی اعمال کی تکلیف اٹھاؤ جن کی تم میں طاقت ہو اللہ تعالیٰ ثواب دینے سے نہ تھکے گا البتہ تم عمل کرنے سے تھک جاؤ گے سب سے بہتر عمل وہ ہے جس پر دوام ہو سکے ادھر قرآن کریم میں یہ آیتیں اتریں اور صحابہ رضی اللہ عنہم نے قیام اللیل شروع کیا یہاں تک کہ رسیاں باندھنے لگے کہ نیند نہ آ جائے آٹھ مہینے اسی طرح گزر گئے ان کی اس کوشش کو جو اللہ کی رضامندی کی طلب میں کر رہے تھے دیکھ کر اللہ نے بھی ان پر رحم کیا اور اسے فرض عشاء کی طرف لوٹا دیا اور قیام لیل چھوڑ دیا' یہ روایت ابن ابی حاتم میں بھی ہے لیکن اس کا راوی موسیٰ بن عبیدہ زبذی ضعیف ہے اصل حدیث بغیر سورۂ مزمل کے نازل ہونے

---

[1] [صحيح صحيح مسلم : كتاب صلاة المسافرين وقصرها : باب جامع صلاة الليل ومن نام عنه او مرض (٧٤٦) ابو داؤد : كتاب التطوع : باب في صلاة الليل (١٣٤٢) نسائي : كتاب قيام الليل وتطوع النهار : باب قيام الليل (١٦٠٢) مسند احمد (٦/٥٣)]

آپ نے فرمایا ((اَصْوَبُ اَقْوَمُ اَهْيَاءُ)) اوران جیسے سب الفاظ ہم معنی ہیں۔ پھر فرماتا ہے دن میں تجھے بہت فراغت ہے نیند کر سکتے ہو سو بیٹھ سکتے ہو راحت حاصل کر سکتے ہو نوافل بکثرت ادا کر سکتے ہو اپنے دنیوی کام کاج پورے کر سکتے ہو۔ پھر رات کو آخرت کے کام کیلئے خاص کر لو اس بناء پر یہ حکم اس وقت تھا جب رات کی نماز فرض تھی پھر اللہ تبارک وتعالیٰ نے اپنے بندوں پر احسان کیا اور بطور تخفیف کے اس میں کمی کر دی اور فرمایا تھوڑی سی رات کا قیام کیا کرو اس فرمان کے بعد حضرت عبدالرحمٰن بن زید بن اسلم رحمہ اللہ نے ﴿اِنَّ رَبَّكَ﴾ سے ﴿فَاقْرَءُوْا مَا تَيَسَّرَ مِنْهُ﴾ تک پڑھا اور آیت ﴿وَمِنَ الَّيْلِ﴾ الخ، کی بھی تلاوت کی آپ کا یہ قول ہے بھی ٹھیک مسند احمد میں ہے کہ حضرت سعید بن ہشام رحمہ اللہ نے اپنی بیوی کو طلاق دے دی اور مدینہ کی طرف چلے تاکہ وہاں کے اپنے مکانات بیچ ڈالیں اور ان کی قیمت سے ہتھیار وغیرہ خرید کر جہاد میں جائیں اور رومیوں سے لڑتے رہیں یہاں تک کہ یا تو روم فتح ہو یا شہادت ملے مدینہ شریف میں اپنی قوم والوں سے ملے اور اپنا ارادہ ظاہر کیا تو انہوں نے کہا سنو رسول اللہ ﷺ کی حیات میں آپ ہی کی قوم میں سے چھ شخصوں نے بھی ارادہ کیا تھا کہ عورتوں کو طلاق دے دیں مکانات وغیرہ بیچ ڈالیں اور راہ للہ کھڑے ہو جائیں۔ حضور ﷺ کو جب یہ معلوم ہوا تو آپ نے ان سے فرمایا کیا جس طرح میں کرتا ہوں اس طرح کرنے میں تمہارے لیے اچھائی نہیں ہے؟ خبردار! ایسا نہ کرنا اپنے اس ارادے سے باز آ جاؤ یہ حدیث سن کر حضرت سعید نے بھی اپنا ارادہ ترک کیا اور وہیں اسی جماعت سے کہا کہ تم گواہ رہنا میں نے اپنی بیوی سے رجوع کر لیا اب حضرت سعید رحمہ اللہ چلے گئے پھر جب اس جماعت سے ملاقات ہوئی تو کہا کہ یہاں سے جانے کے بعد میں حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کے پاس گیا اور ان سے آنحضرت ﷺ کے وتر پڑھنے کی کیفیت دریافت کی تو انہوں نے کہا اس مسئلے کو سب سے زیادہ بہتر طور پر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بتا سکتی ہیں تم وہیں جاؤ اور ام المومنین رضی اللہ عنہا ہی سے دریافت کرو ام المومنین رضی اللہ عنہا سے جو سنو وہ ذرا مجھ سے کہہ جانا۔ میں حضرت حکیم بن افلح رضی اللہ عنہ کے پاس گیا اور ان سے میں نے کہا تم مجھے ام المومنین رضی اللہ عنہا کی خدمت میں لے چلو۔ انہوں نے فرمایا میں وہاں نہیں جاؤں گا اس لئے کہ میں نے انہیں مشورہ دیا کہ آپس میں لڑنے والی جماعتوں یعنی حضرت علی رضی اللہ عنہ اور ان کے مقابلین کے بارے میں آپ دخل نہ دیجئے لیکن انہوں نے نہ مانا اور دخل دیا۔ میں نے انہیں قسم دی اور کہا کہ نہیں آپ مجھے ضرور وہاں لے چلئے خیر بمشکل وہ راضی ہوئے اور میں ان کے ساتھ گیا۔ ام المومنین رضی اللہ عنہا صاحبہ نے حضرت حکیم کی آواز پہچان لی اور کہا کیا حکیم ہے؟ جواب دیا گیا کہ ہاں میں حکیم بن افلح رضی اللہ عنہ ہوں تمہارے ساتھ کون ہیں؟ فرمایا ہشام پوچھا ہشام کون؟ عامر کے لڑکے؟ کہا عامر رضی اللہ عنہ کے لڑکے تو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے حضرت عامر رضی اللہ عنہ کیلئے دعا رحمت کی اور فرمایا عامر رضی اللہ عنہ بہت اچھا آدمی تھا اللہ اس پر رحم کرے میں نے کہا ام المومنین رضی اللہ عنہا مجھے بتایئے رسول اللہ ﷺ کے اخلاق کیا تھے؟ آپ نے فرمایا کیا تم قرآن نہیں پڑھتے؟ میں نے کہا کیوں نہیں؟ فرمایا بس حضور ﷺ کا خلق قرآن تھا اب میں نے اجازت مانگنے کا قصد کیا لیکن فوراً ہی یاد آ گیا کہ رسول اللہ ﷺ کی رات کی نماز کا حال دریافت کر لوں اس سوال کے جواب میں ام المومنین رضی اللہ عنہا نے فرمایا کیا تم نے سورۂ مزمل نہیں

گے یہ تو نہایت غلط خیال ہے ہم اسے متفرق جگہ سے جمع کر کے دوبارہ کھڑا کر دیں گے اس کی بالشت بالشت بنا دیں گے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما وغیرہ فرماتے ہیں یعنی ہم قادر ہیں کہ اسے اونٹ یا گھوڑے کے تلوے کی طرح بنا دیں' امام ابن جریر رحمہ اللہ فرماتے ہیں یعنی دنیا میں بھی اگر ہم چاہتے اسے ایسا کر دیتے' آیت کے لفظوں سے تو بظاہر یہی معلوم ہوتا ہے کہ قَادِرِیْنَ حال ہے نَجْمَعُ سے یعنی کیا انسان یہ گمان کرتا ہے کہ ہم اس کی ہڈیاں جمع نہ کریں گے ہاں ہاں ہم عنقریب جمع کریں گے درآنحالیکہ ہمیں ان کے جمع کرنے کی قدرت ہے بلکہ اگر ہم چاہیں تو جتنا یہ تھا اس سے بھی کچھ زیادہ بنا کر اٹھائیں اس کی انگلیوں کے سرے تک برابر کر کے پیدا کریں۔ ابن قتیبہ اور زجاج کے قول کے یہی معنی ہیں۔

پھر فرماتا ہے کہ انسان اپنے آگے فسق و فجور کرنا چاہتا ہے' یعنی قدم بقدم بڑھ رہا ہے' امیدیں باندھے ہوئے ہے' کہتا جاتا ہے گناہ کر تو لوں توبہ بھی ہو جائے گی' قیامت کے دن سے جو اس کے آگے ہے کفر کرتا ہے' وہ گویا اپنے سر پر سوار ہو کر آگے بڑھ رہا ہے' ہر وقت یہی پایا جاتا ہے کہ ایک ایک قدم اپنے نفس کو اللہ کی معصیت کی طرف بڑھاتا جاتا ہے مگر جن پر رب کا رحم ہے' اکثر سلف کا قول اس آیت کی تفسیر میں یہی ہے کہ گناہوں میں جلدی کرتا ہے' اور توبہ میں تاخیر کرتا ہے۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں جو یوم حساب کا منکر ہے' ابن زید رضی اللہ عنہما بھی یہی کہتے ہیں اور یہی زیادہ ظاہر مراد ہے کیونکہ اس کے بعد ہی ہے کہ وہ پوچھتا ہے قیامت کب ہوگی' اس کا یہ سوال بھی بطور انکار کے ہے یہ تو جانتا ہے کہ قیامت کا آنا محال ہے' جیسے اور جگہ ہے ﴿وَيَقُولُونَ مَتٰى هٰذَا الْوَعْدُ﴾ ① الخ' کہتے ہیں کہ اگر تم سچے ہو تو بتا دو کہ قیامت کب آئے گی؟ ان سے کہہ دے کہ اس کا ایک دن مقرر ہے جس سے نہ تم ایک ساعت آگے بڑھ سکو گے نہ پیچھے ہٹ سکو گے۔ یہاں بھی فرماتا ہے کہ جب آنکھیں پتھرا جائیں' جیسے اور جگہ ہے ﴿لَا يَرْتَدُّ اِلَيْهِمْ طَرْفُهُمْ﴾ ② الخ' یعنی پلکیں جھپکیں گی نہیں بلکہ رعب و دہشت' خوف و وحشت کے مارے آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر ادھر ادھر دیکھتے رہیں گے بَرِقَ کی دوسری قراءت بَرَقَ بھی ہے' معنی قریب قریب ہیں اور چاند کی روشنی بالکل جاتی رہے گی اور سورج چاند جمع کر دیئے جائیں گے یعنی دونوں کو بے نور کر کے لپیٹ دیا جائے گا' جیسے فرمایا ﴿اِذَا الشَّمْسُ كُوِّرَتْ وَاِذَا النُّجُوْمُ انْكَدَرَتْ﴾ ③ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی قراءت میں ﴿وَجُمِعَ بَيْنَ الشَّمْسِ وَالْقَمَرِ﴾ ہے' انسان جب یہ پریشانی' شدت' ہول' گھبراہٹ' اور انتظام عالم کی یہ خطرناک حالت دیکھے گا تو بھاگتا جائے گا' اور کہے گا کہ جائے پناہ بھاگنے کی جگہ کہاں ہے؟ اللہ تعالیٰ کی طرف سے جواب ملے گا کہ کوئی پناہ نہیں رب کے سامنے' اور اس کے پاس ٹھہرنے کے سوا کوئی چارہ کار نہیں' جیسے اور جگہ ہے ﴿مَا لَكُمْ مِّنْ مَّلْجَاٍ يَّوْمَئِذٍ وَّمَا لَكُمْ مِّنْ نَّكِيْرٍ﴾ ④ یعنی آج نہ تو کوئی جائے پناہ ہے نہ ایسی جگہ کہ وہاں جا کر تم انجان اور بے پہچان بن جاؤ' آج ہر شخص کو اس کے اگلے

① [سورۃ سبا : آیت ۲۹۔ ۳۰]　② [ابراھیم : ۴۳]
③ [التکویر : ۱۔ ۲]　④ [الشوریٰ : ۴۷]

پچھلے' نئے پرانے چھوٹے بڑے اعمال سے مطلع کیا جائے گا' جیسے فرمان ہے ﴿وَوَجَدُوْا مَا عَمِلُوْا حَاضِرًا﴾ [1] الخ' جو کیا تھا موجود پالیں گے اور تیرا رب کسی پر ظلم نہ کرے گا۔

انسان اپنے آپ کو بخوبی جانتا ہے اپنے اعمال کا خود آئینہ ہے گو انکار کرے' اور عذر معذرت پیش کرتا پھرے' جیسے فرمان ہے ﴿اِقْرَاْ كِتَابَكَ كَفٰى بِنَفْسِكَ الْيَوْمَ عَلَيْكَ حَسِيْبًا﴾ [2] اپنا نامہ اعمال خود پڑھ لے' اور اپنے آپ کی آپ ہی جانچ لے' اس کے کان' آنکھ' ہاتھ' پاؤں' اور دیگر اعضاء ہی اس پر شہادت دینے کو کافی ہیں' لیکن افسوس! کہ یہ دوسروں کے عیبوں اور نقصانوں کو دیکھتا ہے اور اپنے کپڑے چھننے سے غافل ہے' کہا جاتا ہے کہ توراۃ میں لکھا ہوا ہے اے ابن آدم! تو دوسروں کی آنکھوں کا تو تنکا دیکھتا ہے اور اپنی آنکھ کا شہتیر بھی تجھے دکھائی نہیں دیتا؟ قیامت کے دن چاہے گو انسان فضول بہانے بنائے گا اور جھوٹی دلیلیں دے گا اور بے کار عذر پیش کرے گا' ایک بھی قبول نہ کیا جائے گا۔ اس آیت کے معنی یہ بھی کئے گئے ہیں کہ وہ پردے ڈالے۔ اہل یمن پردے کو عذر کہتے ہیں' لیکن صحیح معنی اوپر والے ہیں جیسے اور جگہ ہے کہ کوئی معقول عذر نہ پا کر اپنے شرک کا سرے سے انکار ہی کر دیں گے کہ اللہ کی قسم ہم مشرک تھے ہی نہیں۔ اور جگہ ہے کہ قیامت کے دن اللہ کے سامنے قسمیں کھا کھا کر سچا ہونا چاہیں گے [3] جیسے دنیا میں تمہارے سامنے ان کی حالت ہے لیکن اللہ پر تو ان کا جھوٹ ظاہر ہے گو وہ چاہے کتنا ہی اپنے تئیں کچھ بھی سمجھتے رہیں [4] غرض عذر معذرت انہیں قیامت کے دن کچھ کارآمد نہ ہوگی' جیسے اور جگہ فرماتا ہے ﴿لَا يَنْفَعُ الظّٰلِمِيْنَ مَعْذِرَتُهُمْ﴾ [5] ظالموں کو ان کی معذرت کچھ کام نہ آئے گی' یہ تو اپنے شرک کے ساتھ اپنی تمام بداعمالیوں کا بھی انکار کر دیں گے لیکن بے سود ہوگا۔

| |
|---|
| لَا تُحَرِّكْ بِهٖ لِسَانَكَ لِتَعْجَلَ بِهٖ ﴿۱۶﴾ اِنَّ عَلَيْنَا جَمْعَهٗ وَقُرْاٰنَهٗ ﴿۱۷﴾ فَاِذَا قَرَاْنٰهُ فَاتَّبِعْ |
| قُرْاٰنَهٗ ﴿۱۸﴾ ثُمَّ اِنَّ عَلَيْنَا بَيَانَهٗ ﴿۱۹﴾ كَلَّا بَلْ تُحِبُّوْنَ الْعَاجِلَةَ ﴿۲۰﴾ وَتَذَرُوْنَ الْاٰخِرَةَ ﴿۲۱﴾ |
| وُجُوْهٌ يَّوْمَئِذٍ نَّاضِرَةٌ ﴿۲۲﴾ اِلٰى رَبِّهَا نَاظِرَةٌ ﴿۲۳﴾ وَوُجُوْهٌ يَّوْمَئِذٍۢ بَاسِرَةٌ ﴿۲۴﴾ |
| تَظُنُّ اَنْ يُّفْعَلَ بِهَا فَاقِرَةٌ ﴿۲۵﴾ |

اے نبی! تم قرآن کو جلدی یاد کرنے کے لئے اپنی زبان کو حرکت نہ دو○ اس کا جمع کرنا' اور پڑھنا ہمارے ذمہ ہے○ ہم جب اسے پڑھیں تو تو اس کے پڑھنے کے درپے رہ○ پھر اس کا واضح کر دینا ہمارے ذمہ ہے○ نہیں نہیں تم تو دنیا کی محبت رکھتے ہو○ اور آخرت کو چھوڑ بیٹھے ہو○ اس روز بہت سے چہرے تروتازہ اور بارونق ہوں گے○ اور اپنے رب کی طرف دیکھتے○ اور کتنے ایک چہرے اس دن بدرونق ہوں گے○ سمجھتے ہوں گے کہ ان کے ساتھ کمر توڑ دینے والا معاملہ کیا جائے گا○

---

حفظ، تلاوت اور تفسیر القرآن کی تفہیم سب اللہ کے ذمہ: یہاں اللہ عزوجل اپنے نبی ﷺ کو تعلیم دیتا ہے کہ

---

[1] [الکھف : ۴۹] [2] [بنی اسرائیل : ۱۴] [3] [الانعام : ۲۳]
[4] [مجادلہ : ۱۸] [5] [غافر : ۵۲]

فرشتے سے وحی کس طرح حاصل کریں' آنحضور ﷺ اس کو اخذ کرنے میں بہت جلدی کرتے تھے اور قراءت میں فرشتے کے بالکل ساتھ ساتھ رہتے تھے' پس اللہ عزوجل حکم فرماتا ہے کہ جب فرشتہ وحی لے کر آئے آپ سنتے رہیں' پھر جس ڈر سے آپ ایسا کرتے تھے اس کی بابت تسلی دیتا ہے کہ آپ کے سینے میں اسے جمع کر دینا اور بروقت آپ کی زبان سے اس کا پڑھا جانا ہمارے ذمہ ہے' اسی طرح اس کا واضح کرنا' اور تفسیر اور بیان آپ سے کرانے کے ذمہ دار بھی ہم ہی ہیں' پس پہلی حالت یاد کرانا' دوسری تلاوت کرانا' تیسری تفسیر' مضمون اور توضیح مطلب کرانا تینوں کی کفالت اللہ تعالیٰ نے اپنے ذمہ لی' جیسے اور جگہ ہے ﴿وَلَا تَعْجَلْ بِالْقُرْاٰنِ مِنْ قَبْلِ اَنْ يُّقْضٰٓى اِلَيْكَ وَحْيُهٗ وَقُلْ رَّبِّ زِدْنِيْ عِلْمًا﴾ ① یعنی جب تک تیرے پاس وحی پوری نہ آئے تو پڑھنے میں جلدی نہ کیا کر ہم سے دعا مانگ کہ میرے رب میرے علم کو زیادہ کرتا رہ' پھر فرماتا ہے اسے تیرے سینے میں جمع کرنا اور اسے تجھ سے پڑھوانا ہمارا ذمہ ہے۔ جب ہم اسے پڑھیں یعنی ہمارا نازل کردہ فرشتہ جب اسے تلاوت کرے تو تو سن لے جب وہ پڑھ چکے تب تو پڑھ ہماری مہربانی سے تجھے پورا یاد ہو گا اتنا ہی نہیں بلکہ حفظ کرانے' تلاوت کرانے کے بعد ہم اس کے معنی مطالب تبیین و توضیح کے ساتھ سمجھا دیں گے تاکہ ہماری اصلی مراد اور صاف شریعت سے تو پوری طرح آگاہ ہو جائے' مسند میں ہے حضور ﷺ کو اس سے پہلے وحی کو دل میں اتارنے کیلئے بہت تکلیف ہوتی تھی اس ڈر کے مارے کہ کہیں میں بھول نہ جاؤں فرشتے کے ساتھ ساتھ پڑھتے جاتے تھے' اور آپ کے ہونٹ ہلتے جاتے تھے۔ چنانچہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما راوی حدیث نے اپنے ہونٹ ہلا کر دکھایا کہ اس طرح ان کے شاگرد سعید رحمہ اللہ نے بھی اپنے استاد کی طرح ہلا کر اپنے شاگردوں کو دکھائے۔ اس پر یہ آیت اتری کہ اتنی جلدی نہ کرو اور ہونٹ نہ ہلاؤ اسے آپ کے سینے میں جمع کرنا اور آپ کی زبان سے اس کی تلاوت کرانا ہمارے سپرد ہے جب ہم اسے پڑھیں تو آپ سنئے اور چپ رہئے جبرائیل علیہ السلام کے چلے جانے کے بعد انہی کی طرح ان کا پڑھایا ہوا پڑھانا بھی ہمارے سپرد ہے' بخاری و مسلم میں بھی یہ روایت ہے② بخاری شریف میں یہ بھی ہے کہ پھر جب وحی اترتی آپ نظریں نیچی کر لیتے اور جب وحی چلی جاتی آپ پڑھتے③ ابن ابی حاتم میں بھی بروایت ابن عباس رضی اللہ عنہما یہ حدیث مروی ہے اور بہت سے مفسرین سلف صالحین نے یہی فرمایا ہے یہ بھی مروی ہے کہ حضور ﷺ ہر وقت تلاوت فرمایا کرتے تھے کہ ایسا نہ ہو میں بھول جاؤں اس پر یہ آیتیں اتریں' حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما اور عطیہ عوفی رحمہ اللہ فرماتے ہیں اس کا بیان ہم پر ہے یعنی حرام و حلال کا واضح کرنا۔ حضرت قتادہ رحمہ اللہ کا قول بھی یہی ہے۔

---

① [سورة طه: آيت ١١٤]

② [صحيح: صحيح بخاري: كتاب بدء الوحي: باب كيف كان بدء الوحي (٥٠) صحيح مسلم: كتاب الصلاة: باب الاستماع للقراءة (٤٤٨) مسند احمد (٣٤٣/١)]

③ [صحيح: صحيح بخاري: كتاب التفسير: سورة القيامة (٤٩٢٧_ ٤٩٢٨) صحيح مسلم: كتاب الصلوة: باب الاستماع للقراءة (٤٤٨)]

پھر فرمان ہوتا ہے کہ ان کافروں کو قیامت کے انکار' اللہ کی پاک کتاب کو نہ ماننے اور اللہ کے عظیم الشان رسول ﷺ کی اطاعت نہ کرنے پر آمادہ کرنے والی چیز حب دنیا اور غفلت آخرت ہے' حالانکہ آخرت کا دن بڑی اہمیت والا دن ہے' اس دن بہت سے لوگ تو وہ ہوں گے جن کے چہرے ہشاش بشاش' تروتازہ' خوش وخرم ہوں گے اور اپنے رب کے دیدار سے مشرف ہو رہے ہوں گے' جیسے صحیح بخاری شریف میں ہے کہ عنقریب تم اپنے رب کو صاف صاف' کھلم کھلا اپنے سامنے دیکھو گے ① بہت سی صحیح احادیث سے متواتر سندوں سے جو ائمہ حدیث نے اپنی کتابوں میں وارد کی ہیں ثابت ہو چکا ہے کہ ایمان والے اپنے رب کے دیدار سے قیامت کے دن مشرف ہوں گے ان احادیث کو نہ تو کوئی ہٹا سکے نہ ان کا کوئی انکار کر سکے۔ صحیح بخاری' صحیح مسلم شریف میں حضرت ابوسعید اور حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ لوگوں نے پوچھا یا رسول اللہ ﷺ! کیا ہم اپنے رب کو قیامت کے دن دیکھیں گے؟ آپ نے فرمایا سورج اور چاند کو جبکہ آسمان صاف صاف بے ابر ہو دیکھنے میں تمہیں کوئی مزاحمت یا رکاوٹ ہوتی ہے؟ انہوں نے کہا نہیں آپ نے فرمایا اسی طرح تم اللہ تعالیٰ کو دیکھو گے ② بخاری و مسلم میں ہے حضرت جریر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا چودھویں رات کے چاند کو دیکھ رہے ہو' اگر تم سے ہو سکے تو سورج نکلنے سے پہلے کی نماز (یعنی صبح کی نماز) اور سورج ڈوبنے سے پہلے کی نماز (یعنی عصر کی نماز) میں کسی طرح کی سستی نہ کرو۔ ③ حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے انہی دو متبرک کتابوں میں مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا دو جنتیں سونے کی ہیں وہاں کے برتن اور ہر چیز سونے کی ہے اور دو جنتیں چاندی کی ہیں اور ان کے برتن ہر چیز چاندی کی ہے سوائے کبریائی کی چادروں کے اور کوئی آڑ نہیں۔ یہ جنت عدن کا ذکر ہے ④ صحیح مسلم کی حدیث میں ہے کہ جب جنتی جنت میں پہنچ جائیں گے تو اللہ ان سے دریافت فرمائے گا کچھ چاہتے ہو کہ بڑھا دوں؟ وہ کہیں گے الٰہی! تو نے ہمارے چہرے سفید نورانی کر دیئے' ہمیں جنت میں پہنچا دیا جہنم سے بچا لیا اب ہمیں کس چیز کی ضرورت ہے؟ اسی وقت حجاب ہٹا دیئے جائیں گے اور اہل جنت کی نگاہیں جمال باری سے منور ہوں گی اس میں انہیں جو سرور و لذت حاصل ہو گی وہ کسی چیز میں نہ حاصل ہو گی سب سے زیادہ محبوب انہیں دیدار باری ہو گا اسی

---

① [صحیح :صحیح بخاری : کتاب التوحید : باب قولہ تعالی وجوہ یومئذ ناظرہ الی ربہا ناظرۃ (٧٤٣٤) صحیح مسلم : کتاب المساجد ومواضع الصلاۃ : باب فضل صلاتی الصبح والعصر (٦٣٣) ابن ماجہ : کتاب السنہ : باب فیما انکرت الجھمیۃ (١٧٧) ابو داؤد : کتاب السنۃ : باب فی الرویۃ (٤٧٢٩) ترمذی : کتاب صفۃ الجنۃ : باب ما جاء فی رؤیۃ الرب (٢٥٥١) مسند احمد (٣٦٠/٤)]

② [صحیح :صحیح بخاری : کتاب التوحید : باب قول اللہ تعالی وجوہ یومئذ ناظر الی ربہا ناظرۃ (٧٤٣٧) صحیح مسلم : کتاب الایمان : باب معرفۃ طریق الرویۃ (١٨٢)]

③ [صحیح :صحیح بخاری : کتاب مواقیت الصلوۃ : باب فضل صلوۃ الفجر (٥٧٣)]

④ [صحیح :صحیح بخاری : کتاب التفسیر : باب ومن دونھما جنتان (٤٨٧٨)، (٧٤٤٤) صحیح مسلم : کتاب الایمان : باب اثبات رویۃ المومنین فی الاخرۃ (١٨٠) ترمذی : کتاب صفۃ الجنۃ (٢٥٢٨) ابن ماجہ : کتاب السنہ (١٨٦) مسند احمد (٤١١/٤)]

کو اس آیت میں لفظ زِیَادَۃٌ سے تعبیر کیا گیا ہے پھر آپ نے یہ آیت پڑھی ﴿لِلَّذِیْنَ اَحْسَنُوا الْحُسْنٰی وَزِیَادَۃٌ﴾ ① یعنی احسان کرنیوالوں کو جنت بھی ملے گی اور دیدار رب بھی② صحیح مسلم کی حضرت جابر رضی اللہ عنہ والی روایت میں ہے کہ اللہ تعالیٰ مومنوں پر قیامت کے میدان میں مسکراتا ہوا تجلی فرمائے گا ③ پس معلوم ہوا کہ ایماندار قیامت کے عرصات میں اور جنتوں میں دیدار الٰہی سے مشرف کیے جائیں گے' مسند احمد کی حدیث میں ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں سب سے ہلکے درجہ کا جنتی اپنے ملک اور اپنی ملکیت کو دو ہزار سال دیکھتا رہے گا دور اور نزدیک کی چیزیں یکساں نگاہ میں ہوں گی ہر طرف اور ہر جگہ اس کی بیویاں اور خادم نظر آئیں گے اور اعلیٰ درجہ کے جنتی ایک ایک دن میں دو دو مرتبہ اللہ تعالیٰ کے بزرگ چہرے کو دیکھیں گے' ترمذی شریف میں بھی یہ حدیث ہے ④ یہ حدیث بروایت حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما مرفوعاً مروی ہے' ہمیں ڈر ہے کہ اگر اس قسم کی تمام حدیثیں اور روایتیں اور ان کی سندیں اور ان کے مختلف الفاظ یہاں جمع کریں گے تو مضمون بہت طویل ہو جائے گا بہت ہی صحیح اور حسن حدیثیں بہت سی مسند اور سنن کی کتابوں میں مروی ہیں جن میں اکثر ہماری اس تفسیر میں متفرق مقامات پر آ بھی گئی ہیں' ہاں توفیق اللہ کے ہاتھ میں ہے' اللہ کا شکر ہے کہ اس مسئلہ میں یعنی اللہ تعالیٰ کا دیدار مومنوں کو قیامت کے دن ہونے میں صحابہ رضی اللہ عنہم تابعین رحمہم اللہ اور سلف امت کا اتفاق اور اجماع ہے' ائمہ اسلام اور ہداۃ انام سب اس پر متفق ہیں' جو لوگ اس کی تاویل کرتے ہیں کہ مراد اس سے اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کو دیکھنا ہے جیسے مجاہد رحمہ اللہ اور ابو صالح رحمہ اللہ سے تفسیر ابن جریر میں مروی ہے ان کا قول حق سے دور اور سراسر تکلف سے معمور ہے' ان کے پاس اس آیت کا کیا جواب ہے جہاں بدکاروں کی نسبت فرمایا گیا ہے ﴿کَلَّآ اِنَّھُمْ عَنْ رَّبِّھِمْ یَوْمَئِذٍ لَّمَحْجُوْبُوْنَ﴾ ⑤ یعنی فاجر قیامت کی دن اپنے پروردگار سے پردے میں کر دیئے جائیں گے' حضرت امام شافعی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ فاجروں کے دیدار الٰہی سے محروم رہنے کا صاف مطلب یہی ہے کہ ابرار یعنی نیک کار لوگ دیدار الٰہی سے مشرف کیے جائیں گے اور متواتر احادیث سے ثابت ہو چکا ہے اور اسی پر اس آیت کی روانگی الفاظ صاف دلالت کرتی ہے کہ ایماندار دیدار باری سے محظوظ ہوں گے' حضرت حسن رحمہ اللہ فرماتے ہیں یہ چہرے حسن و خوبی والے ہوں گے کیونکہ دیدار رب پر ان کی نگاہیں پڑتی ہوں گی' پھر بھلا یہ منور و حسین کیوں نہ ہوں۔

---

① [سورۃ یونس: آیت ۲۶]

② [صحیح : صحیح مسلم : کتاب الایمان : باب اثبات رویۃ المومنین فی الاخرۃ (۱۸۱)]

③ [صحیح : صحیح مسلم : کتاب الایمان : باب ادنی اھل الجنۃ نزلۃ فیھا (۱۹۱)]

④ [ضعیف : ترمذی : کتاب التفسیر : باب ومن سورۃ القیامہ (۳۳۳۰) مسند احمد (۶۴/۲) مجمع الزوائد (۴۰۱/۱۰) مسند ابو یعلی (۵۷۱۲) بیھقی فی البعث والنشور (۴۷۷)] شیخ البانیؒ نے اسے ضعیف کہا ہے۔[ضعیف ترمذی] حافظ زبیر علی زئی بھی اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔ اس کی سند میں ثویر بن ابی فاختہ راوی ضعیف ہے۔[دیکھئے : التقریب (۵۴)]

⑤ [سورۃ المطففین: آیت ۱۵]

اور بہت سے منہ اس دن بگڑے ہوئے ہوں گے بدشکل ہو رہے ہوں گے بے رونق اور اداس ہوں گے' انہیں یقین ہوگا کہ ہم پر اب کوئی ہلاکت اور اللہ کی پکڑ آئی' ابھی ہمیں جہنم میں جانے کا حکم ہوا جیسے اور جگہ ہے ﴿يَوْمَ تَبْيَضُّ وُجُوهٌ وَتَسْوَدُّ وُجُوهٌ﴾ (1) یعنی اس دن بعض چہرے گورے چٹے خوبصورت اور حسین ہوں گے اور بعض کالے منہ والے ہوں گے۔ اور جگہ ہے ﴿وُجُوهٌ يَوْمَئِذٍ خَاشِعَةٌ﴾ (2) الخ' یعنی قیامت کے دن بہت سے چہرے خوف زدہ' دہشت اور ڈر والے بدرونق اور ذلیل ہوں گے جو عمل کرتے رہے تکلیف اٹھاتے رہے لیکن آج بھڑکتی ہوئی آگ میں جا گھسے پھر فرمایا ﴿وُجُوهٌ يَوْمَئِذٍ نَّاعِمَةٌ﴾ الخ' یعنی بعض چہرے اس دن نعمتوں والے' خوش وخرم چمکیلے اور شادان وفرحان بھی ہوں گے' جو اپنے گزشتہ اعمال سے خوش ہوں گے اور بلند وبالا جنتوں میں اقامت رکھتے ہوں گے' اسی مضمون کی اور بھی بہت سی آیتیں ہیں۔

كَلَّآ إِذَا بَلَغَتِ التَّرَاقِيَ ﴿٢٦﴾ وَقِيلَ مَنْ ۜ رَاقٍ ﴿٢٧﴾ وَظَنَّ أَنَّهُ الْفِرَاقُ ﴿٢٨﴾
وَالْتَفَّتِ السَّاقُ بِالسَّاقِ ﴿٢٩﴾ إِلَىٰ رَبِّكَ يَوْمَئِذٍ الْمَسَاقُ ﴿٣٠﴾ فَلَا صَدَّقَ وَلَا
صَلَّىٰ ﴿٣١﴾ وَلَٰكِن كَذَّبَ وَتَوَلَّىٰ ﴿٣٢﴾ ثُمَّ ذَهَبَ إِلَىٰ أَهْلِهِ يَتَمَطَّىٰ ﴿٣٣﴾ أَوْلَىٰ لَكَ فَأَوْلَىٰ ﴿٣٤﴾ ثُمَّ أَوْلَىٰ
لَكَ فَأَوْلَىٰ ﴿٣٥﴾ أَيَحْسَبُ الْإِنسَانُ أَن يُتْرَكَ سُدًى ﴿٣٦﴾ أَلَمْ يَكُ نُطْفَةً مِّن مَّنِيٍّ يُمْنَىٰ ﴿٣٧﴾
ثُمَّ كَانَ عَلَقَةً فَخَلَقَ فَسَوَّىٰ ﴿٣٨﴾ فَجَعَلَ مِنْهُ الزَّوْجَيْنِ الذَّكَرَ وَالْأُنثَىٰ ﴿٣٩﴾
أَلَيْسَ ذَٰلِكَ بِقَادِرٍ عَلَىٰٓ أَن يُحْيِيَ الْمَوْتَىٰ ﴿٤٠﴾

نہیں نہیں جب روح ہنسلی تک پہنچے گی ○ اور کہا جائے گا کوئی جھاڑ پھونک کرنے والا ہے؟ ○ اور یقین ہو جائے گا کہ یہ وقت جدائی ہے ○ اور پنڈلی سے پنڈلی لپٹ جائے گی ○ آج تیرے پروردگار کی طرف ہی چلنا ہے ○ اس نے نہ تو تصدیق کی نہ نماز ادا کی ○ بلکہ جھٹلایا اور روگردانی کی ○ پھر اپنے گھر والوں کے پاس اتراتا ہوا گیا ○ افسوس ہے تجھ پر حسرت ہے تجھ پر ○ وائے اور خرابی ہے تیرے لئے ○ کیا انسان یہ سمجھتا ہے کہ اسے بیکار چھوڑ دیا جائے گا ○ کیا وہ ایک گاڑھے پانی کا قطرہ نہ تھا جو ٹپکایا جاتا ہے ○ پھر وہ لہو کی پھٹکی ہو گیا پھر اللہ نے اسے پیدا کیا اور درست بنا دیا ○ پھر اس سے جوڑے یعنی نر و مادہ بنائے ○ کیا یہ اللہ اس امر پر قادر نہیں؟ کہ مردے کو زندہ کر دے ○

**موت کی کیفیت:** یہاں پر موت کا اور سکرات کی کیفیت کا بیان ہو رہا ہے' اللہ تعالیٰ ہمیں اس وقت حق پر ثابت قدم رکھے۔ ﴿كَلَّا﴾ کو اگر یہاں ڈانٹ کے معنی میں لیا جائے' تو یہ معنی ہوں گے کہ "اے ابن آدم! تو جو میری خبروں کو جھٹلاتا ہے یہ درست نہیں بلکہ ان کے مقدمات تو تو روز مرہ کھلم کھلا دیکھ رہا ہے" اور اگر اس لفظ کے ﴿حَقًّا﴾ کے معنی میں لیں تو مطلب اور زیادہ ظاہر ہے یعنی یہ بات یقینی ہے کہ جب تیری روح تیرے جسم سے نکلنے لگے اور تیرے نرخرے تک پہنچ جائے ﴿تَرَاقِيَ﴾ جمع ہے ﴿تَرْقُوَةٌ﴾ کی ان ہڈیوں کو کہتے ہیں جو سینے پر

(1) [سورۃ آل عمران: آیت ١٠٦]
(2) [سورۃ الغاشیۃ: آیت ٢-١٠]

اور مونڈھوں کے درمیان میں ہیں جسے ہانس کی ہڈی کہتے ہیں' جیسے اور جگہ ہے ﴿فَلَوْلَا إِذَا بَلَغَتِ الْحُلْقُومَ﴾ سے ﴿صَادِقِينَ﴾ [1] تک فرمایا ہے یعنی جبکہ روح حلق تک پہنچ جائے اور تم دیکھ رہے ہو اور ہم تم سے بھی زیادہ اس کے قریب ہیں لیکن تم نہیں دیکھ سکتے پس اگر تم حکم الٰہی کے ماتحت نہیں ہو اور اپنے اس قول میں سچے ہو تو اس روح کو کیوں نہیں لوٹا لاتے؟ اس مقام پر اس حدیث پر بھی نظر ڈال لی جائے جو بسر بن جحاش کی روایت سے سورۂ یٰسین کی تفسیر میں گزر چکی ہے 'تراقی' جو جمع ہے ترقوہ کی ان ہڈیوں کو کہتے ہیں جو حلقوم کے قریب ہیں اس وقت ہائی دہائی ہوتی ہے کہ کوئی ہے جو جھاڑ پھونک کرے یعنی کسی طبیب وغیرہ کے ذریعہ شفا ہو سکتی ہے؟ اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ یہ فرشتوں کا قول ہے یعنی اس روح کو لے کر کون چڑھے گا رحمت کے فرشتے یا عذاب کے فرشتے؟ اور پنڈلی سے پنڈلی کے رگڑا کھانے کا ایک مطلب تو حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ وغیرہ سے یہ مروی ہے کہ دنیا اور آخرت اس پر جمع ہو جاتی ہے دنیا کا آخری دن ہوتا ہے اور آخرت کا پہلا دن ہوتا ہے جس سے سختی پر سختی ہو جاتی ہے مگر جس پر رب رحیم کا رحم و کرم ہو' دوسرا مطلب حضرت عکرمہ رحمہ اللہ سے یہ مروی ہے کہ ایک بہت بڑا امر دوسرے بہت بڑے امر سے مل جاتا ہے بلا پر بلا آ جاتی ہے' تیسرا مطلب حضرت حسن بصری رحمہ اللہ وغیرہ سے مروی ہے کہ خود مرنے والے کی بے قراری' شدت درد سے پاؤں پر پاؤں کا چڑھ جانا مراد ہے۔ پہلے تو جن پیروں پر چلتا پھرتا تھا اب ان میں جان کہاں؟ اور یہ بھی مروی ہے کہ کفن کے وقت پنڈلی سے پنڈلی کا مل جانا مراد ہے' چوتھا مطلب حضرت ضحاک رحمہ اللہ سے یہ بھی مروی ہے کہ دو کام دو طرف جمع ہو جاتے ہیں ادھر تو لوگ اس کے جسم کو نہلا دھلا کر سپرد خاک کرنے کو تیار ہیں ادھر فرشتے اس کی روح لے جانے میں مشغول ہیں اگر نیک ہے تو عمدہ تیاری اور دھوم کے ساتھ اگر بد ہے تو نہایت ہی برائی اور بدتر حالت کے ساتھ۔

اب لوٹنے' قرار پانے' رہنے سہنے' پہنچ جانے' کھچ کر اور چل کر پہنچنے کی جگہ اللہ ہی کی طرف ہے۔ روح آسمان کی جانب چڑھائی جاتی ہے پھر وہاں حکم ہوتا ہے کہ اسے زمین کی طرف واپس لے جاؤ میں نے ان سب کو اسی سے پیدا کیا ہے اسی میں لوٹا لے جاؤں گا اور پھر اسی سے انہیں دوبارہ نکالوں گا' جیسے کہ حضرت براء رضی اللہ عنہ کی مطول حدیث میں آیا ہے' یہی مضمون اور جگہ بیان ہوا ہے ﴿وَهُوَ الْقَاهِرُ فَوْقَ عِبَادِهِ﴾ [2] الخ' وہی اپنے بندوں پر غالب ہے وہی تمہاری حفاظت کیلئے تمہارے پاس فرشتے بھیجتا ہے یہاں تک کہ تم میں سے کسی کی موت کا وقت آ جائے تو ہمارے فرشتے اسے فوت کر لیتے ہیں اور وہ کوئی قصور نہیں کرتے پھر سب کے سب اپنے سچے مولا کی طرف لوٹائے جاتے ہیں یقین مانو کہ حکم اسی کا چلتا ہے اور وہ سب سے جلد حساب لینے والا ہے۔

پھر اس کافر کا حال بیان ہو رہا ہے وہ اپنے دل اور اپنے عقیدے سے حق کا جھٹلانے والا اور اپنے بدن اور عمل سے حق سے روگردانی کرنے والا تھا جس کا ظاہر باطن برباد ہو چکا تھا اور کوئی بھلائی اس میں باقی نہیں رہی تھی' نہ وہ اللہ کی باتوں کی دل سے تصدیق کرتا تھا نہ جسم سے عبادت اللہ بجالاتا تھا یہاں تک کہ نماز کا بھی چور تھا' ہاں جھٹلانے

---

[1] [سورۃ الواقعہ: آیت ۸۳-۸۷] [2] [الانعام: ٦١-٦٢]

اور منہ موڑنے میں بے باک تھا اور اپنے اس ناکارہ عمل پر اتراتا اور پھولتا ہوا بے ہمتی اور بدعملی کے ساتھ اپنے والوں میں جا ملتا تھا' جیسے اور جگہ ہے ﴿وَاِذَا انْقَلَبُوْٓا اِلٰٓى اَهْلِهِمُ انْقَلَبُوْا فَكِهِيْنَ﴾ [1] یعنی جب اپنے والوں کی طرف لوٹتے ہیں تو خوب باتیں بناتے ہوئے مزے کرتے ہوئے خوش خوش جاتے ہیں اور جگہ ہے ﴿اِنَّهٗ كَانَ فِيْٓ اَهْلِهٖ مَسْرُوْرًا﴾ [2] الخ یعنی یہ اپنے گھرانے والوں میں شادمان تھا اور سمجھ رہا تھا کہ اللہ کی طرف اسے لوٹنا ہی نہیں۔ اس کا یہ خیال محض غلط تھا اس کے رب کی نگاہیں اس پر تھیں' پھر اسے اللہ تبارک وتعالیٰ دھمکاتا ہے اور ڈرسناتا ہے اور فرماتا ہے خرابی ہو تجھے اللہ کے ساتھ کفر کر کے پھر اتراتا ہے۔ جیسے اور جگہ ہے ﴿ذُقْ اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْكَرِيْمُ﴾ [3] یعنی قیامت کے دن کافر سے بطور ڈانٹ اور حقارت کے کہا جائے گا کہ لے اب مزہ چکھ تو تو بڑی عزت والا بزرگی والا تھا' اور فرمان ہے ﴿كُلُوْا وَتَمَتَّعُوْا قَلِيْلًا اِنَّكُمْ مُّجْرِمُوْنَ﴾ [4] کچھ کھا پی لو آخر تو بدکار گنہگار ہو۔ اور جگہ ہے ﴿فَاعْبُدُوْا مَا شِئْتُمْ مِّنْ دُوْنِهٖ﴾ [5] جاؤ اللہ کے سوا جس کی چاہو عبادت کرو وغیرہ وغیرہ۔ غرض یہ ہے کہ ان تمام جگہوں میں یہ احکام بطور ڈانٹ ڈپٹ کے ہیں۔ حضرت سعید بن جبیر رحمہ اللہ سے جب یہ آیت ﴿اَوْلٰى لَكَ﴾ الخ' کی بابت پوچھا گیا تو آپ نے فرمایا رسول مقبول ﷺ نے یہ ابوجہل کو فرمایا تھا پھر قرآن میں بھی یہی الفاظ نازل ہوئے [6] حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے بھی اسی کے قریب قریب نسائی میں موجود ہے [7] ابن ابی حاتم میں حضرت قتادہ رحمہ اللہ کی روایت ہے کہ حضور ﷺ کے اس فرمان پر اس دشمن رب نے کہا کہ کیا تو مجھے دھمکاتا ہے؟ اللہ کی قسم تو اور تیرا رب میرا کچھ نہیں بگاڑ سکتے' ان دونوں پہاڑیوں کے درمیان چلنے والوں میں سب سے زیادہ ذی عزت میں ہوں۔ [8]

کیا انسان یہ سمجھتا ہے کہ اسے یونہی چھوڑ دیا جائے گا؟ یعنی موت کے بعد زندہ نہ کیا جائے گا؟ اسے کوئی حکم اور کسی چیز کی ممانعت نہ کی جائے گی؟ ایسا ہرگز نہیں بلکہ دنیا میں اسے حکم وممانعت اور آخرت میں اپنے اپنے اعمال کے بموجب جزاء وسزا ضرور ملے گی' مقصود یہاں پر قیامت کا اثبات اور منکر قیامت کا رد ہے' اسی لئے دلیل کے طور پر کہا جاتا ہے کہ انسان دراصل نطفہ کی شکل میں بے جان و بے بنیاد تھا پانی کا ذلیل قطرہ تھا جو پیٹھ سے رحم میں آیا پھر خون کی پھٹکی بنی' پھر گوشت کا لوتھڑا' پھر اللہ تعالیٰ نے شکل وصورت دے کر روح پھونکی اور سالم اعضاء والا انسان بنا کر مرد یا عورت کی صورت میں پیدا کیا۔ کیا اللہ نے نطفہ ضعیف کو ایسا صحیح القامت قوی انسان بنا دیا وہ اس

---

[1] [المطففین : ۳۱] [2] [الانشقاق : ۱۳۔۱۵]

[3] [الدخان : ۴۹] [4] [المرسلات: ۴۶] [5] [الزمر : ۱۵]

[6] [مرسل : تفسیر ابن جریر الطبری (۳۵۷۳۴)]

[7] [صحیح : نسائی فی التفسیر (۶۵۸) وفی السنن الکبری فی کتاب التفسیر (۱۱۶۳۸) طبرانی (۱۲۲۹۸) مستدرک حاکم (۲/ ۵۱۰)] امام حاکمؒ اور امام ذہبیؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔ حافظ زبیر علی زئی بھی اسے صحیح کہتے ہیں۔]

[8] [مرسل : تفسیر ابن جریر الطبری (۳۵۷۳۱)]

بات پر قادر نہیں کہ اسے فنا کر کے دوبارہ پیدا کر دے؟ یقیناً پہلی مرتبہ کا پیدا کرنے والا دوبارہ بنانے پر بہت زیادہ اور بطور اولیٰ قادر ہے یا کم از کم اتنا ہی پہلی مرتبہ تھا۔ جیسے فرمایا ﴿وَهُوَ الَّذِي يَبْدَأُ الْخَلْقَ ثُمَّ يُعِيدُهُ وَهُوَ أَهْوَنُ عَلَيْهِ﴾ ① اس نے ابتداءً پیدا کیا وہی پھر لوٹائے گا اور وہ اس پر بہت زیادہ آسان ہے۔ اس آیت کے مطلب میں بھی دو قول ہیں، لیکن پہلا قول ہی زیادہ مشہور ہے جیسے کہ سورۂ روم کی تفسیر میں اس کا بیان اور تقریر گزر چکی ہے۔ واللہ اعلم۔ ابن ابی حاتم میں ہے کہ ایک صحابی رضی اللہ عنہ اپنی چھت پر با آواز بلند قرآن شریف پڑھ رہے تھے جب اس سورت کی آخری آیت کی تلاوت کی تو فرمایا ﴿سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ فَبَلٰى﴾ یعنی اے اللہ! تو پاک ہے اور بیشک قادر ہے، لوگوں نے اس کہنے کا باعث پوچھا تو فرمایا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اس آیت کا یہی جواب دیتے ہوئے سنا ہے ② ابوداود میں بھی یہ حدیث ہے لیکن دونوں کتابوں میں اس صحابی رضی اللہ عنہ کا نام نہیں گو یہ نام نہ ہونا مضر نہیں، ابوداود کی اور حدیث میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص تم میں سے سورۂ ﴿وَالتِّيْنِ﴾ کی آخری آیت ﴿أَلَيْسَ اللّٰهُ بِأَحْكَمِ الْحَاكِمِيْنَ﴾ پڑھے وہ ﴿بَلٰى وَأَنَا عَلٰى ذٰلِكَ مِنَ الشَّاهِدِيْنَ﴾ کہے یعنی ہاں اور میں بھی اس پر گواہ ہوں اور جو شخص سورۂ قیامہ کی آخری آیت ﴿أَلَيْسَ ذٰلِكَ بِقَادِرٍ عَلٰى أَنْ يُّحْيِيَ الْمَوْتٰى﴾ پڑھے تو وہ کہے "بَلٰى" اور جو سورت والمرسلات کی آخری آیت ﴿فَبِأَيِّ حَدِيْثٍ بَعْدَهُ يُؤْمِنُوْنَ﴾ پڑھے وہ "آمَنَّا بِاللّٰهِ" کہے یہ حدیث مسند احمد اور ترمذی میں بھی ہے ③ ابن جریر میں حضرت قتادہ رحمہ اللہ سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اس آخری آیت کے بعد فرماتے ﴿سُبْحَانَكَ وَبَلٰى﴾ ④ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے اس آیت کے جواب میں یہ کہنا ابن ابی حاتم میں مروی ہے۔ سورۂ قیامہ کی تفسیر الحمد للہ ختم ہوئی۔

# تفسیر سورة الدهر

صحیح مسلم کے حوالے سے یہ حدیث پہلے گزر چکی ہے کہ جمعہ کے دن صبح کی نماز میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سورۂ

---

① [سورة الروم: آیت ۲۷]

② [صحیح: ابوداؤد: کتاب الصلاة: باب الدعاء فی الصلوة (۸۸۴)] شیخ البانیؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔ [صحیح ابوداود] البتہ حافظ زبیر علی زئی اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔]

③ [ضعیف: مسند احمد (۷۷/۹) ابو داؤد: کتاب الصلوة: باب مقدار الرکوع والسجود (۸۸۷) ترمذی: کتاب تفسیر القرآن: باب ومن سورة التین (۳۳۴۷) السنن الصغیر للبیهقی (۳۲۴) وفی شعیب الایمان (۲۰۹۷) شرح السنة للبغوی (۴۵۲/۱) مسند ابو عوانة (۸۰/۱) مسند حمیدی (۹۹۵)] حافظ بوصیریؒ فرماتے ہیں کہ اس کی سند ضعیف ہے کیونکہ اس میں تابعی مجہول ہے۔ [اتحاف الخیرة المهرة (۲۹۶/۶)] شیخ البانیؒ نے اسے ضعیف کہا ہے۔ [ضعیف ابوداود (۱۸۸)] شیخ شعیب ارناؤوط فرماتے ہیں کہ اس کی سند ضعیف ہے کیونکہ اس میں ایک راوی مجہول ہے۔ [الموسوعة الحدیثیة (۷۳۹۱)] حافظ زبیر علی زئی بھی اسے ضعیف کہتے ہیں۔]

④ [تفسیر ابن جریر الطبری (۳۵۷۳۸)]

﴿الٓمٓ تَنْزِيلُ﴾ (یعنی سورۃ السجدہ) اور سورۃ ﴿هَلْ أَتَى عَلَى الْإِنْسَانِ﴾ الخ پڑھا کرتے تھے ① ایک مرسل غریب حدیث میں ہے کہ جب یہ سورت اتری اور حضور ﷺ نے اس کی تلاوت کی اس وقت آپ کے پاس ایک سانولے رنگ کے صحابی رضی اللہ عنہ بیٹھے ہوئے تھے جب جنت کی صفتوں کا ذکر آیا تو ان کے منہ سے بے ساختہ چیخ نکل گئی اور ساتھ ہی روح پرواز کر گئی جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تمہارے ساتھی اور تمہارے بھائی کی جان جنت کے شوق میں نکل گئی۔ ②

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

هَلْ أَتَى عَلَى الْإِنْسَانِ حِينٌ مِّنَ الدَّهْرِ لَمْ يَكُنْ شَيْئًا مَّذْكُورًا ۝١ إِنَّا خَلَقْنَا الْإِنْسَانَ مِنْ نُّطْفَةٍ أَمْشَاجٍ ۖ نَّبْتَلِيهِ فَجَعَلْنَاهُ سَمِيعًا بَصِيرًا ۝٢ إِنَّا هَدَيْنَاهُ السَّبِيلَ إِمَّا شَاكِرًا وَإِمَّا كَفُورًا ۝٣

بہت بڑی بخششوں اور بہت بڑے رحم والے اللہ کے نام سے شروع

یقیناً انسان پر زمانہ کا وہ وقت بھی گزر چکا ہے جب یہ کوئی قابل ذکر چیز نہ تھا○ بیشک ہم نے انسان کو ملے جلے نطفے سے امتحان کیلئے پیدا کیا اور اسے سنتا دیکھتا بنایا○ ہم نے اسے راہ دکھادی اب خواہ وہ شکر گزار بنے خواہ ناشکرا○

---

انسان کا اختیار ہے، شکر کرے یا کفر: اللہ تعالیٰ بیان فرماتا ہے کہ اس نے انسان کو پیدا کیا حالانکہ اس سے پہلے وہ اپنی حقارت اور ضعف کی وجہ سے ایسی چیز نہ تھا کہ اس کا ذکر کیا جائے' اسے مرد وعورت کے ملے جلے پانی سے پیدا کیا اور عجب عجب تبدیلیوں کے بعد یہ موجودہ شکل وصورت اور ہیئت پر آیا' اسے ہم آزمارہے ہیں' جیسے اور جگہ ہے ﴿لِيَبْلُوَكُمْ أَيُّكُمْ أَحْسَنُ عَمَلًا﴾ ③ تاکہ وہ تمہیں آزمائے کہ تم میں سے اچھے عمل کرنے والے کون ہیں؟ پس اس نے تمہیں کان اور آنکھیں عطا فرمائیں تاکہ اطاعت اور معصیت میں تمیز کرسکو۔

ہم نے اسے راہ دکھادی خوب واضح' اور صاف کر کے اپنا سیدھا راستہ اس پر کھول دیا' جیسے اور جگہ ہے ﴿وَأَمَّا ثَمُودُ فَهَدَيْنَاهُمْ فَاسْتَحَبُّوا الْعَمَىٰ عَلَى الْهُدَىٰ﴾ ④ یعنی ثمودیوں کو ہم نے ہدایت کی لیکن انہوں نے اندھے پن کو ہدایت پر ترجیح دی اور جگہ ہے ﴿وَهَدَيْنَاهُ النَّجْدَيْنِ﴾ ⑤ ہم نے انسانوں کو دونوں راہیں دکھادیں' یعنی بھلائی برائی کی' اس آیت کی تفسیر میں مجاہد ابوصالح' ضحاک' اور سدی رحمہم اللہ سے مروی ہے کہ اسے ہم نے راہ دکھائی یعنی ماں کے پیٹ سے باہر آنے کی' لیکن یہ قول غریب ہے اور صحیح قول پہلا ہی ہے اور جمہور سے یہی منقول ہے "شَاكِرًا" اور "كَفُورًا" کا نصب حال کی وجہ سے ذوالحال ہٗ کی ضمیر ہے جو "إِنَّا هَدَيْنَاهُ

---

① [صحيح بصحيح بخاري : كتاب الجمعة : باب ما يقراء فى صلوة الفجر يوم الجمعة (٨٩١) صحيح مسلم : كتاب الجمعة : باب ما يقراء فى يوم الجمعة (٨٨٠)]

② [ضعيف اللآلى المصنوعة للسيوطى (٤١٠/١)] ③ [الملك : ٢]

④ [فصلت : ١٧] ⑤ [البلد : ١٠]

السَّبِيلَ" میں ہے یعنی وہ اس حالت میں یا تو شقی ہے یا سعید ہے جیسے صحیح مسلم کی حدیث میں ہے کہ ہر شخص صبح کے وقت اپنے نفس کی خرید و فروخت کرتا ہے یا تو اسے ہلاک کر دیتا ہے یا آزاد کرا لیتا ہے ① مسند احمد میں ہے کہ حضرت کعب بن عجرہ رضی اللہ عنہ سے آپ نے فرمایا اللہ تجھے بیوقوفوں کی سرداری سے بچائے حضرت کعب رضی اللہ عنہ نے کہا یا رسول اللہ ﷺ وہ کیا ہے؟ فرمایا وہ میرے بعد کے سردار ہوں گے جو میری سنتوں پر عمل نہ کریں گے نہ میرے طریقوں پر چلیں گے پس جو لوگ ان کے جھوٹ کی تصدیق کریں اور ان کے ظلم کی امداد کریں وہ نہ میرے ہیں اور نہ میں ان کا ہوں۔ یاد رکھو وہ میرے حوض کوثر پر بھی نہیں آ سکتے اور جو ان کے جھوٹ کو سچا نہ کرے اور ان کے ظلموں میں ان کی مددگار نہ بنے وہ میرا ہے اور میں اس کا ہوں یہ لوگ میرے حوض کوثر پر مجھ سے ملیں گے۔ اے کعب رضی اللہ عنہ! روزہ ڈھال ہے اور صدقہ خطاؤں کو مٹا دیتا ہے اور نماز قرب اللہ کا سبب ہے یا فرمایا کہ دلیل نجات ہے۔ اے کعب! وہ گوشت پوست جنت میں نہیں جا سکتا جو حرام سے پلا ہو وہ تو جہنم میں ہی جانے کے قابل ہے اے کعب! لوگ ہر صبح اپنے نفس کی خرید و فروخت کرتے ہیں کوئی تو اسے آزاد کرا لیتا ہے اور کوئی ہلاک کر گزرتا ہے ② سورۂ روم کی آیت ﴿فِطْرَتَ اللّٰهِ الَّتِيْ فَطَرَ النَّاسَ عَلَيْهَا﴾ ③ کی تفسیر میں حضرت جابر رضی اللہ عنہ کی روایت سے حضور ﷺ کا یہ فرمان بھی گزر چکا ہے کہ ہر بچہ فطرت اسلام پر پیدا ہوتا ہے یہاں تک کہ زبان چلنے لگتی ہے پھر یا تو شکر گزار بنتا ہے یا ناشکرا۔ مسند احمد کی اور حدیث میں ہے کہ جو نکلنے والا نکلتا ہے اس کے دروازے پر دو جھنڈے ہوتے ہیں ایک فرشتے کے ہاتھ میں دوسرا شیطان کے ہاتھ میں پس اگر وہ اس کام کیلئے نکلا جو اللہ کی مرضی کا ہے تو فرشتہ اپنا جھنڈا لئے اس کے ساتھ ہو لیتا ہے اور یہ واپسی تک فرشتے کے جھنڈے کے تلے ہی رہتا ہے اور اگر اللہ کی ناراضگی کے کام کیلئے نکلا ہے تو شیطان اپنا جھنڈا لگائے اس کے ساتھ ہو لیتا ہے اور واپسی تک یہ شیطانی جھنڈے تلے رہتا ہے۔ ④

| |
|---|
| اِنَّاۤ اَعْتَدْنَا لِلْكٰفِرِيْنَ سَلٰسِلَاۡ وَاَغْلٰلًا وَّسَعِيْرًا ④ اِنَّ الْاَبْرَارَ يَشْرَبُوْنَ مِنْ |
| كَاْسٍ كَانَ مِزَاجُهَا كَافُوْرًا ۚ⑤ عَيْنًا يَّشْرَبُ بِهَا عِبَادُ اللّٰهِ يُفَجِّرُوْنَهَا تَفْجِيْرًا ⑥ |
| يُوْفُوْنَ بِالنَّذْرِ وَيَخَافُوْنَ يَوْمًا كَانَ شَرُّهٗ مُسْتَطِيْرًا ⑦ وَيُطْعِمُوْنَ الطَّعَامَ |

① [صحیح صحیح مسلم : کتاب الطهارة : باب فضل الوضوء (۲۲۳) ترمذی : کتاب الدعوات : باب فی فضل الوضوء (۳۵۱۷) مسند احمد (۳۴۲/۵)]

② [اسنادہ قوی مسند احمد (۳۲۱/۳) مسند عبد بن حمید (۱۱۳۸) مصنف عبد الرزاق (۲۰۷۱۹) مجمع الزوائد (۲۴۶/۵) المسند الجامع (۲۸۶/۹) مستدرك حاكم (۸۳۰۲)] امام حاکم اور امام ذہبی نے اسے صحیح کہا ہے۔ شیخ شعیب ارناؤوط فرماتے ہیں کہ اس کی سند مسلم کی شرط پر قوی ہے۔ [الموسوعة الحديثية (۱۵۲۸٤)] شیخ البانی اسے صحیح لغیرہ کہتے ہیں۔ [صحيح الترغيب (۲۲٤۲)] حافظ زبیر علی زئی اس کی سند کو حسن کہتے ہیں۔]

③ [سورۃ روم : آیت ۳۰]

④ [ضعیف مسند احمد (۳۲۳/۲) ابن حبان (۱۶۵۸) بیهقی (۱۳۰/۹) طبرانی اوسط (٤٧٨٣)] اس کی سند میں عثمان بن محمد راوی ضعیف ہے۔ حافظ زبیر علی زئی بھی اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔]

عَلٰى حُبِّهٖ مِسْكِيْنًا وَّ يَتِيْمًا وَّ اَسِيْرًا ﴿۸﴾ اِنَّمَا نُطْعِمُكُمْ لِوَجْهِ اللّٰهِ لَا نُرِيْدُ مِنْكُمْ
جَزَآءً وَّلَا شُكُوْرًا ﴿۹﴾ اِنَّا نَخَافُ مِنْ رَّبِّنَا يَوْمًا عَبُوْسًا قَمْطَرِيْرًا ﴿۱۰﴾ فَوَقٰىهُمُ اللّٰهُ
شَرَّ ذٰلِكَ الْيَوْمِ وَلَقّٰىهُمْ نَضْرَةً وَّسُرُوْرًا ﴿۱۱﴾ وَجَزٰىهُمْ بِمَا صَبَرُوْا جَنَّةً وَّحَرِيْرًا ﴿۱۲﴾

یقیناً ہم نے کافروں کیلئے زنجیریں اور طوق اور شعلوں والی آگ تیار کر رکھی ہے O بیشک نیک لوگ وہ جام پئیں گے جس کی ملونی کافور کی ہے۔ جو ایک چشمہ ہے۔ جس سے اللہ کے بندے پئیں گے اس کی نہریں نکال لی جائیں گی (جدھر چاہیں) O جو نذر پوری کرتے ہیں اور اس دن سے ڈرتے ہیں جس کی برائی چوطرف پھیل جانے والی ہے O اور اللہ کی محبت میں کھانا کھلاتے ہیں، مسکین، یتیم اور قیدیوں کو O ہم تو تمہیں صرف اللہ تعالیٰ کی رضامندی کیلئے کھلاتے ہیں نہ تم سے بدلہ چاہتے ہیں نہ شکرگزاری O بے شک ہم اپنے پروردگار سے اس دن کا خوف کرتے ہیں جو تنگی ترشی اور سختی والا ہوگا O پس انہیں اللہ تعالیٰ نے اس دن کی برائی سے بچالیا، اور انہیں تازگی اور خوشی پہنچائی O اور انہیں اپنے صبر کے بدلے جنت اور ریشمی لباس عطا فرمائے O

**کفار کے لیے طوق اور مومنوں کے لیے جام:** یہاں اللہ تعالیٰ خبر دیتا ہے کہ اس کی مخلوق میں سے جو بھی اس سے کفر کرے اس کیلئے زنجیریں طوق اور شعلوں والی بھڑکتی ہوئی تیز آگ تیار ہے، جیسے اور جگہ ہے ﴿اِذِ الْاَغْلٰلُ فِيْٓ اَعْنَاقِهِمْ وَالسَّلٰسِلُ يُسْحَبُوْنَ ○ فِي الْحَمِيْمِ ثُمَّ فِي النَّارِ يُسْجَرُوْنَ﴾ [1] جبکہ طوق ان کی گردنوں میں ہوں گے اور بیڑیاں ان کے پاؤں میں ہوں گی اور یہ حمیم میں گھسیٹے جائیں گے پھر جہنم میں جلائے جائیں گے، ان بدنصیبوں کی سزا کا ذکر کر کے اب نیک کاروں کی جزا کا ذکر ہو رہا ہے کہ انہیں وہ جام پلائے جائیں گے جن کا مشروب کافور نامی نہر کے پانی کا ہوگا، ذائقہ بھی اعلیٰ، خوشبو بھی عمدہ اور فائدہ بھی بہتر، کافور کی سی ٹھنڈک اور سونٹھ کی سی خوشبو، کافور ایک نہر کا نام ہے، جس سے اللہ کے خاص بندے پانی پیتے ہیں اور صرف اسی سے آسودگی حاصل کرتے ہیں اسی لئے یہاں اسے "ب" سے متعدی کیا اور تمیز کی بنا پر "عَيْنًا" پر نصب دیا، یہ پانی اپنی خوشبو میں مثل کافور کے ہے یا ٹھیک کافور ہی ہے اور "عَيْنًا" کا زبر "يَشْرَبُ" کی وجہ سے ہے، پھر اس نہر تک انہیں آنے کی ضرورت نہیں یہ اپنے باغات میں، مکانات، مجلسوں اور بیٹھکوں میں جہاں بھی جائیں گے اسے لے جائیں گے اور وہیں پہنچ جائے گی، "تَفْجِيْرٌ" کے معنی روانگی اور اجرا کے ہیں، جیسے آیت ﴿حَتّٰى تَفْجُرَ لَنَا﴾ [2] میں اور ﴿فَجَّرْنَا خِلٰلَهُمَا﴾ [3] میں۔ پھر ان لوگوں کی نیکیاں بیان ہو رہی ہیں کہ جو عبادت اللہ کی طرف سے ان کے ذمہ تھی وہ بجا ہی لاتے تھے بلکہ جو چیز یہ اپنے اوپر کر لیتے اسے بھی بجا لاتے یعنی نذر بھی پوری کرتے۔ حدیث

---

[1] [سورة الغافر: آیت ۷۱-۷۲]

[2] [سورة بنی اسرائیل: آیت ۹۰]

[3] [سورة الكهف: آیت ۳۳]

میں ہے جو اللہ تعالیٰ کی اطاعت کی نذر مانے وہ پوری کرے اور جو نافرمانی کی نذر مانے اسے پوری نہ کرے ① امام بخاری رحمہ اللہ نے اسے امام مالک کی روایت سے بیان فرمایا ہے۔ اور اللہ تعالیٰ کی نافرمانیوں سے بھاگتے رہتے ہیں' کیونکہ قیامت کے دن کا ڈر ہے جس کی گھبراہٹ عام طور پر سب کو گھیر لے گی اور ہر ایک الجھن میں پڑ جائے گا مگر جس پر اللہ کا رحم و کرم ہو' زمین و آسمان تک ہول رہے ہوں گے' استطار کے معنی پھیل جانے والی اور اطراف کو گھیر لینے والی کے ہیں' یہ نیکوکار اللہ کی محبت میں مستحق لوگوں پر اپنی طاقت کے مطابق خرچ بھی کرتے رہتے تھے اور ہ کی ضمیر کا مرجع بعض لوگوں نے طعام کو بھی کہا ہے لفظاً زیادہ ظاہر بھی یہی ہے' یعنی طعام کی محبت اور خواہش و ضرورت کے باوجود راہ اللہ غرباء اور حاجت مندوں کو دے دیتے ہیں۔ جیسے اور جگہ ہے ﴿وَاٰتَى الْمَالَ عَلٰى حُبِّهٖ﴾ ② یعنی مال کی چاہت کے باوجود اسے راہ اللہ دیتے رہتے ہیں' اور فرمان ہے ﴿لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ حَتّٰى تُنْفِقُوْا مِمَّا تُحِبُّوْنَ﴾ ③ یعنی تم ہرگز بھلائی حاصل نہیں کر سکتے جب تک اپنی چاہت کی چیزیں راہ اللہ خرچ نہ کرو' حضرت نافع رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیمار ہوئے آپ کی بیماری میں انگور کا موسم آیا جب انگور بکنے لگے تو آپ کا دل بھی چاہا کہ میں انگور کھاؤں' آپ کی بیوی صاحبہ حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا نے ایک درہم کے انگور منگائے' آدمی لے کر آیا اس کے ساتھ ہی ساتھ ایک سائل بھی آ گیا اور اس نے آواز دی میں سائل ہوں حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا یہ سب اسی کو دے دو' چنانچہ دے دیئے گئے پھر دوبارہ آدمی گیا اور انگور خرید لایا اب کی مرتبہ بھی سائل آ گیا اور اس کے سوال پر اسی کو سب انگور دے دیئے گئے' لیکن اب کی مرتبہ حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا نے سائل کو کہلوا بھیجا کہ اگر اب آئے تو تمہیں کچھ نہ ملے گا تیسری مرتبہ ایک درہم کے انگور منگوائے گئے (بیہقی) اور صحیح حدیث میں ہے کہ افضل صدقہ وہ ہے جو تو اپنی صحت کی حالت میں مال کی محبت' امیری کی چاہت اور افلاس کے خوف کے باوجود راہ اللہ دے ④ یعنی مال کی حرص' حب بھی اور چاہت و ضرورت بھی ہو پھر بھی راہ اللہ اسے قربان کر دے۔

یتیم اور مسکین کسے کہتے ہیں؟ اس کا مفصل بیان پہلے گزر چکا ہے' قیدی کی نسبت حضرت سعید رحمہ اللہ وغیرہ تو فرماتے ہیں مسلمان اہل قبلہ قیدی مراد ہے' لیکن ابن عباس رضی اللہ عنہما وغیرہ کا فرمان ہے اس وقت قیدیوں میں سوائے مشرکین کے اور کوئی مسلم نہ تھا' اور اسی کی تائید اس حدیث شریف سے بھی ہوتی ہے جس میں ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے

---

① [صحیح: صحیح بخاری: کتاب الایمان والنذور: باب النذر فی الطاعة (٦٦٩٦) ابوداؤد: کتاب الایمان والنذور: باب ما جآء فی النذر فی المعصیة (٣٢٨٩) ترمذی: کتاب النذرور والایمان: باب من نذر ان یطیع الله فلیطعه (١٥٢٦) نسائی: کتا ب الایمان والنذور: باب النذر فی طاعة (٣٨٣٧) ابن ماجه: کتاب الکفارات: باب النذر فی معصیة (٢١٢٦) مسند احمد (٣٦/٦)]

② [سورۃ البقرہ: آیت ١٧٧] ③ [سورۃ آل عمران: آیت ٩٢]

④ [صحیح: صحیح بخاری: کتاب الزکاة: باب فضل صدقة الشحیح الصحیح (١٤١٩) صحیح مسلم: کتاب الزکاة: باب بیان ان افضل الصدقة صدقة الصحیح الشحیح (١٠٣٢) ابو داؤد: کتاب الوصایا: باب ما جآء فی کراهیة الاضرار فی الوصیة (٢٨٦٥) نسائی: کتاب الزکاة (٢٥٤٣)]

بدری قیدیوں کے بارے میں اپنے اصحاب ﷺ کو فرمایا تھا کہ ان کا اکرام کرو چنانچہ کھانے پینے میں صحابہ ﷺ خود اپنی جانوں سے بھی زیادہ ان کا خیال رکھتے تھے۔ حضرت عکرمہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں اس سے مراد غلام ہیں' امام ابن جریر رحمہ اللہ بسبب آیت کے عام ہونے کے اسی کو پسند کرتے ہیں اور مسلم مشرک سب کو شامل کرتے ہیں' غلاموں اور ماتحتوں کے ساتھ احسان وسلوک کرنے کی تائید بہت سی احادیث میں آئی ہے' بلکہ رسول اللہ ﷺ کی آخری وصیت اپنی امت کو یہی ہے کہ نمازوں کی نگہبانی کرو اور اپنے ماتحتوں کے ساتھ اچھا سلوک کرو اور ان کا پورا خیال رکھو۔ (1)

یہ اس نیک سلوک کا نہ تو ان لوگوں سے کوئی بدلہ چاہتے ہیں نہ شکریہ' بلکہ اپنے حال سے گویا اعلان کر دیتے ہیں کہ ہم تمہیں صرف راہ للہ دیتے ہیں اس میں ہماری ہی بہتری ہے کہ اس سے رضائے رب اور مرضی مولا ہمیں حاصل ہو جائے' ہم ثواب اور اجر کے مستحق ہو جائیں' حضرت سعید رحمہ اللہ فرماتے ہیں اللہ کی قسم یہ بات وہ لوگ منہ سے نہیں نکالتے یہ دلی ارادہ ہوتا ہے جس کا علم اللہ کو ہے تو اللہ نے اسے ظاہر فرما دیا کہ اور لوگوں کی رغبت کا باعث بنے' یہ پاک باز جماعت خیرات وصدقات کر کے اس دن کے عذاب اور ہولناکیوں سے بچنا چاہتی ہے جو ترش رو' تنگ وتاریک اور طویل طویل ہے' ان کا عقیدہ ہے کہ اس بنا پر اللہ ان پر رحم کرے گا اور اسی احتیاجی اور بے کسی والے دن ہماری نیکیاں ہمارے کام آئیں گی' حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے "عَبُوس" کے معنی تنگی والا اور "قَمْطَرِيرٌ" کے معنی طویل طویل مروی ہے' عکرمہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں کافر کا منہ اس دن بگڑ جائے گا اس کی تیوری چڑھ جائے گی اور اس کی دونوں آنکھوں کے درمیان سے عرق بہنے لگے گا جو مثل روغن گندھک کے ہوگا' مجاہد رحمہ اللہ فرماتے ہیں ہونٹ چڑھ جائیں گے اور چہرہ سمٹ جائے گا' حضرت سعید رحمہ اللہ اور حضرت قتادہ رحمہ اللہ کا قول ہے کہ بوجہ گھبراہٹ اور ہولناکیوں کے صورت بگڑ جائے گی پیشانی تنگ ہو جائے گی' ابن زید رحمہ اللہ فرماتے ہیں برائی اور سختی والا دن ہوگا' لیکن سب سے واضح بہتر نہایت ٹھیک قول حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کا ہے' قمطریر کے لغوی معنی امام ابن جریر رحمہ اللہ نے شدید کے کئے ہیں یعنی بہت سختی والا۔

ان کی اس نیک نیتی اور پاک عمل کی وجہ سے اللہ نے انہیں اس دن کی برائی سے بال بال بچا لیا اور اتنا ہی نہیں بلکہ انہیں بجائے ترش روئی کے خندہ پیشانی اور بجائے دل کی ہولنا کی کے اطمینان وسرور قلب عطا فرمایا' خیال کیجئے کہ یہاں عبادت میں کس قدر بلیغ تجانس کا استعمال کیا گیا ہے' اور جگہ ﴿وُجُوهٌ يَوْمَئِذٍ مُّسْفِرَةٌ ۝ ضَاحِكَةٌ مُّسْتَبْشِرَةٌ﴾ (2) اس دن بہت سے چہرے چمکدار ہوں گے' جو ہنستے ہوئے خوشیاں مناتے ہوئے ہوں گے' یہ ظاہر ہے کہ جب دل مسرور ہوگا تو چہرہ کھلا ہوا ہوگا' حضرت کعب بن مالک رضی اللہ عنہ کی لمبی حدیث میں ہے کہ

---

(1) [صحیح : مسند احمد (۳/۱۱۷) ابن ماجه : كتاب الجنائز : باب ما جاء في ذكر مرض رسول الله (۱۶۲۵) نسائي في السنن الكبرى (۷۱۰۰)] شیخ البانیؒ نے اسے ضعیف کہا ہے۔[ضعيف ابن ماجه]

(2) [سورۃ عبس : آیت ۳۸۔۳۹]

نبی ﷺ کو جب کبھی کوئی خوشی ہوتی تو آپ کا چہرہ چمکنے لگتا اور ایسا معلوم ہوتا گویا چاند کا ٹکڑا ہے[1] حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی لمبی حدیث میں ہے کہ ایک مرتبہ حضور ﷺ میرے پاس آئے چہرہ خوشی سے منور ہو رہا تھا اور مکھڑے مبارک کی رگیں چمک رہیں تھیں الخ[2] پھر فرماتا ہے ان کے صبر کے اجر میں انہیں رہنے سہنے کو وسیع جنت پاک زندگی اور پہننے اوڑھنے کو ریشمی لباس ملا، ابن عساکر میں ہے کہ ابوسلیمان درانی کے سامنے اس سورت کی تلاوت ہوئی جب قاری نے اس آیت کو پڑھا تو آپ نے فرمایا انہوں نے دنیاوی خواہشوں کو چھوڑ رکھا تھا پھر یہ اشعار پڑھے:

كَـمْ قَتِيلٍ بِشَهْـوَةٍ وَأَسِـيرِ … أُفٍّ مِنْ مُشْتَهِي خِلَافَ الْجَمِيلِ
شَهَـوَاتُ الْإِنْسَـانِ تُورِثُـهُ الذُّلَّ … وَتُـلْـقِيْـهِ فِـي الْبَلَاءِ الطَّـوِيلِ

افسوس! شہوت نفس نے اور بھلائیوں کے خلاف برائیوں کی چاہت نے بہت سے گواہوں کا گلا گھونٹ دیا اور کئی ایک کو پابجولاں کر دیا' نفسانی خواہشیں ہی ہیں جو انسان کو بدترین ذلت و رسوائی اور بلا و مصیبت میں ڈال دیتی ہیں۔

مُّتَّكِـِٔيْنَ فِيْهَا عَلَى الْاَرَآئِكِ ۚ لَا يَرَوْنَ فِيْهَا شَمْسًا وَّلَا زَمْهَرِيْرًا ﴿۱۳﴾ وَدَانِيَةً
عَلَيْهِمْ ظِلٰلُهَا وَذُلِّلَتْ قُطُوْفُهَا تَذْلِيْلًا ﴿۱۴﴾ وَيُطَافُ عَلَيْهِمْ بِاٰنِيَةٍ مِّنْ
فِضَّةٍ وَّاَكْوَابٍ كَانَتْ قَوَارِيْرَا ﴿۱۵﴾ قَوَارِيْرَا مِنْ فِضَّةٍ قَدَّرُوْهَا تَقْدِيْرًا ﴿۱۶﴾
وَيُسْقَوْنَ فِيْهَا كَاْسًا كَانَ مِزَاجُهَا زَنْجَبِيْلًا ﴿۱۷﴾ عَيْنًا فِيْهَا تُسَمّٰى سَلْسَبِيْلًا ﴿۱۸﴾
وَيَطُوْفُ عَلَيْهِمْ وِلْدَانٌ مُّخَلَّدُوْنَ ۚ اِذَا رَاَيْتَهُمْ حَسِبْتَهُمْ لُؤْلُؤًا مَّنْثُوْرًا ﴿۱۹﴾
وَاِذَا رَاَيْتَ ثَمَّ رَاَيْتَ نَعِيْمًا وَّمُلْكًا كَبِيْرًا ﴿۲۰﴾ عٰلِيَهُمْ ثِيَابُ سُنْدُسٍ خُضْرٌ
وَّاِسْتَبْرَقٌ ۡ وَّحُلُّوْٓا اَسَاوِرَ مِنْ فِضَّةٍ ۚ وَسَقٰىهُمْ رَبُّهُمْ شَرَابًا طَهُوْرًا ﴿۲۱﴾ اِنَّ هٰذَا كَانَ
لَكُمْ جَزَآءً وَّكَانَ سَعْيُكُمْ مَّشْكُوْرًا ﴿۲۲﴾

یہ وہاں تختوں پر تکیے لگائے ہوئے بیٹھیں گے نہ وہاں آفتاب کی گرمی دیکھیں نہ جاڑے کی سختی ○ ان جنتوں کے سائے ان پر جھکے ہوئے ہوں گے اور ان کے میوے دار گچھے نیچے لٹکائے ہوئے ہوں گے ○ اور ان پر چاندی کے برتنوں اور ان جاموں کا دور کرایا جائے گا جو شیشے کے ہوں گے ○ شیشے بھی چاندی کے جن کو ساقی نے اندازے سے ناپ رکھا ہے ○ اور انہیں وہاں جام پلائے جائیں گے جن کی ملونی زنجبیل کی ہوگی ○ جو جنت کی ایک نہر ہے جس کا نام سلسبیل ہے ○ اور ان

---

[1] [صحيح: صحيح بخاري : كتاب المغازي : باب حديث كعب بن مالك (٤٤١٨) صحيح مسلم : كتاب التوبة : باب حديث توبة كعب بن مالك (٢٧٦٩) ترمذي (٣١٠٢)]

[2] [صحيح: صحيح بخاري : كتاب المناقب : باب صفة النبي (٣٥٥٥) صحيح مسلم : كتاب الرضاع : باب العمل بالحاق القائف الولد (١٤٥٩)]

کے اردگرد گھومتے پھرتے ہیں وہ کم سن بچے جو ہمیشہ رہنے والے ہیں' جب تو انہیں دیکھے تو سمجھے کہ بکھرے ہوئے موتی ہیں○ تو وہاں جہاں کہیں بھی نظر ڈال سراسر نعمتیں اور عظیم الشان سلطنت ہی دیکھے گا○ ان کے جسموں پر سبز مہین اور موٹے ریشمی کپڑے ہوں گے' اور انہیں چاندی کے کنگن کا زیور پہنایا جائے گا' اور انہیں ان کا رب پاک صاف شراب پلائے گا○ یہ ہے تمہارے اعمال کا بدلہ اور تمہاری کوششوں کی قدردانی○

**جنتیوں پر انعامات کا ذکر:** اہل جنت کی نعمت' راحت' ان کے ملک و مال اور جاہ و منال کا ذکر ہو رہا ہے کہ یہ لوگ بہ آرام تمام پورے اطمینان اور خوش دلی کے ساتھ جنت کے مرصع' مزین' جڑاؤ تختوں پر بے فکری سے تکیئے لگائے سرور و راحت سے بیٹھے مزے لوٹ رہے ہوں گے' سورۂ "والصفات" کی تفسیر میں اس کی پوری شرح گزر چکی ہے' وہیں یہ بھی بیان ہو چکا ہے کہ "اِتِّـکَـا" سے مراد لیٹنا ہے یا کہنیاں ٹکانا ہے یا چار زانوں بیٹھنا ہے یا کمر لگا کر ٹیک لگانا ہے' اور یہ بھی بیان ہو چکا ہے کہ اَرَائِك چھپر کھٹوں کو کہتے ہیں' پھر ایک اور نعمت بیان ہو رہی ہے کہ وہاں نہ تو سورج کی تیز شعاعوں سے انہیں کوئی تکلیف پہنچے نہ جاڑے کی بہت سرد ہوائیں انہیں ناگوار گذریں بلکہ بہار کا موسم ہر وقت اور ہمیشہ رہتا ہے گرمی سردی کے جھمیلوں سے الگ ہیں' جنتی درختوں کی شاخیں جھوم جھوم کر ان پر سایہ کیئے ہوں گی اور میوے ان سے بالکل قریب ہوں گے چاہے لیٹے لیٹے توڑ کر کھالیں چاہے بیٹھے بیٹھے لے لیں چاہے کھڑے ہو کر لے لیں درختوں پر چڑھنے اور تکلیف کی کوئی حاجت نہیں سروں پر میوے دار گچھے اور لدے ہوئے لچھے لٹک رہے ہیں توڑا اور کھالیا اگر کھڑے ہیں تو میوے اتنے اونچے ہیں بیٹھے ہیں تو قدرے جھک گئے لیٹے تو اور قریب آ گئے' نہ تو کانٹوں کی رکاوٹ نہ دوری کی سردردی ہے' حضرت مجاہد رحمہ اللہ فرماتے ہیں جنت کی زمین چاندی کی ہے اور اس کی مٹی مشک خالص ہے اس کے درختوں کے تنے سونے چاندی کے ہیں ڈالیاں لؤلؤ زبرجد اور یاقوت کی ہیں' ان کے درمیان پتے اور پھل ہیں' جن کے توڑنے میں کوئی اور مشکل نہیں چاہو بیٹھے بیٹھے توڑ لو چاہو کھڑے کھڑے بلکہ اگر چاہیں لیٹے لیٹے۔

ایک طرف خوش خرام' خوش دل' خوبصورت' باادب' سلیقہ شعار' فرمانبردار خادم قسم قسم کے کھانے چاندی کی کشتیوں میں لگائے لئے کھڑے ہیں۔ دوسری جانب شراب طہور سے چھلکتے ہوئے بلوریں جام لئے ساقیان مہوش اشارے کے منتظر ہیں' یہ گلاس صفائی میں شیشے جیسے اور سفیدی میں چاندی جیسے ہوں گے' دراصل ہوں گے چاندی کے لیکن شیشے کی طرح شفاف ہوں گے کہ اندر کی چیز باہر سے نظر آئے' جنت کی تمام چیزوں کی یونہی سی برائے نام مشابہت دنیا کی چیزوں میں بھی پائی جاتی ہے لیکن ان چاندی کے بلوریں گلاسوں کی کوئی نظیر نہیں ملتی' ہاں یہ یاد رہے کہ پہلے کے لفظ 'قَوَارِیْرَ' پر زبر تو اس لئے ہے کہ وہ کَانَ کی خبر ہے اور دوسرے پر زبر یا تو بدلیت کی بنا پر ہے یا تمیز کی بنا پر' پھر یہ جام نپے تلے ہوئے ہیں ساقی کے ہاتھ میں بھی زیب دیں اور ان کی ہتھیلیوں پر بھلے معلوم ہوں اور اپنے پینے والوں کے حسب خواہش طہور اس میں سما جائے جو نہ بچے نہ گھٹے۔

ان نایاب گلاسوں میں جو پاک خوش ذائقہ اور سرور والی ہے بے نشے کی شراب انہیں ملے گی وہ جنت کی نہر "سلسبیل" کے پانی سے مخلوط کر کے دی جائے گی' اوپر گزر چکا ہے کہ نہر کافور کے پانی سے مخلوط کر کے دی جائے

گی تو مطلب یہ ہے کبھی اسی ٹھنڈک والے سرد مزاج پانی سے کبھی اس نفیس گرم مزاج پانی سے تاکہ اعتدال قائم رہے' یہ ابرار لوگوں کا ذکر ہے اور خاص مقربین خالص اس نہر کا شربت پئیں گے "سلسبیل" بقول عکرمہ رحمہ اللہ جنت کے ایک چشمے کا نام ہے کیونکہ وہ تیزی کے ساتھ مسلسل روانگی سے لہریا چال بہہ رہا ہے' اس کا پانی بڑا ہلکا ہے' نہایت شیریں' خوش ذائقہ اور خوش بو ہے جو آسانی سے پیا جائے اور ہضم اور جزو بدن ہوتا رہے۔

ان نعمتوں کے ساتھ ہی خوبصورت حسین نوخیز کم عمر لڑکے ان کی خدمت کیلئے کمر بستہ ہوں گے' یہ غلمان جنتی جس سن وسال میں ہوں گے اسی میں رہیں گے یہ نہیں کہ سن بڑھ کر صورت بگڑ جائے' یہ نفیس پوشاکیں اور بیش قیمت جڑاؤ زیور پہنے بہ تعداد کثیر ادھر ادھر مختلف کاموں پر بٹے ہوئے ہوں گے جنہیں دوڑ بھاگ کر مستعدی اور چالاکی سے انجام دے رہے ہوں گے ایسا معلوم ہوگا گویا سفید آب دار موتی ادھر ادھر جنت میں بکھرے پڑے ہیں۔ حقیقت میں اس سے زیادہ اچھی تشبیہ ان کیلئے کوئی اور نہ تھی کہ یہ صاحب جمال' خوش خصال بوٹے سے قد والے سفید نورانی چہروں والے پاک صاف بجی پوشاکیں پہنے زیور میں لدے اپنے مالک کی فرمانبرداری میں دوڑتے بھاگتے ادھر ادھر پھرتے ایسے بھلے معلوم ہوں گے جیسے سجے سجائے پرتکلف فرش پر سفید چمکیلے سچے موتی ادھر ادھر لڑھک رہے ہوں' حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں ہر ہر ایک جنتی کے ایک ہزار خادم ہوں گے جو مختلف کام کاج میں لگے ہوئے ہوں گے۔

پھر فرماتا ہے اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم! تم جنت کی جس جگہ نظر ڈالو تمہیں نعمتیں اور عظیم الشان سلطنت ہی سلطنت نظر آئے گی تم دیکھو گے کہ راحت وسرور' نعمت ونور سے چپہ چپہ معمور ہے چنانچہ صحیح حدیث میں ہے کہ سب سے آخر میں جو جہنم میں سے نکالا جائے گا اور جنت میں بھیجا جائے گا اس سے جناب باری تعالیٰ فرمائے گا جا میں نے تجھے جنت میں وہ دیا جو مثل دنیا کے ہے' بلکہ اس سے بھی دس گنا زیادہ دیا (1) اور حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کی روایت سے وہ حدیث بھی گزر چکی ہے جس میں ہے کہ ادنیٰ جنتی کی ملکیت وملک دو ہزار سال تک کا ہوگا ہر قریب وبعید چیز پر اس کی بیک نظر یکساں نگاہیں ہوں گی (2) یہ حال تو ہے ادنیٰ جنتی کا پھر سمجھ لو کہ اولیٰ جنتی کا درجہ کیا ہوگا؟ اور اس کی نعمتیں کیسی ہوں گی (اے اللہ اے بغیر ہماری دعا اور عمل کے ہمیں شیر مادر کے چشمے عنایت کرنے والے ہم بہ عاجزی والحاح تیری پاک جناب میں عرض گزار ہیں کہ تو ہمارے مشتاق دل کے ارمان پورے کر اور ہمیں بھی جنت الفردوس عنایت فرما۔ گو ایسے اعمال نہ ہوں لیکن ایمان ہے کہ تیری رحمت اعمال پر ہی موقوف نہیں' آمین۔ مترجم) طبرانی میں ایک بہت ہی غریب حدیث میں وارد ہے کہ ایک حبشی دربار رسالت میں حاضر ہوا' آپ نے اسے فرمایا

---

(1) [صحیح : صحیح بخاری : کتاب الرقاق : باب صفة الجنة والنار (٦٥٧١) صحیح مسلم : باب آخر اھل النار خروجا (١٨٦)]

(2) [ضعیف : ترمذی : کتاب التفسیر : باب ومن سورة القیامه (٣٣٣٠) مسند احمد (٦٤/٢) مجمع الزوائد (٤٠١/١٠) مسند ابو یعلی (٥٧١٢) بیهقی فی البعث والنشور (٤٧٧)] شیخ البانی" نے اسے ضعیف کہا ہے۔[ضعیف ترمذی] حافظ زبیر علی زئی بھی اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔ اس کی سند میں ثویر بن ابی فاختہ راوی ضعیف ہے۔[دیکھئے : التقریب (٥٤)]

تمہیں جو کچھ پوچھنا ہو' جس بات کو سمجھنا ہو پوچھ لو اس نے کہا یا رسول اللہ ﷺ صورت شکل رنگ' روپ' نبوۃ و رسالت میں آپ کو ہم پر فضیلت دی گئی ہے اب یہ تو فرمائیے کہ اگر میں بھی ان چیزوں پر ایمان لاؤں جن پر آپ ایمان لائے ہیں اور جن پر آپ عمل کرتے ہیں اگر میں بھی اسی پر عمل کروں تو کیا جنت میں آپ کے ساتھ ہو سکتا ہوں؟ آپ نے فرمایا ہاں قسم ہے اس اللہ کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ سیاہ رنگ لوگوں کو جنت میں وہ سفید رنگ دیا جائے گا کہ ایک ہزار سال کے فاصلے سے دکھائی دے گا پھر حضور ﷺ نے فرمایا جو شخص لا الہ الا اللہ کہے اس کیلئے اللہ کے پاس عہد مقرر ہو جاتا ہے اور جو شخص "سبحان اللہ وبحمدہ" کہے اس کیلئے ایک لاکھ چوبیس ہزار نیکیاں لکھی جاتی ہیں' تو ایک شخص نے کہا پھر یا رسول اللہ ﷺ ہم کیسے ہلاک ہوں گے؟ آپ نے فرمایا ایک شخص اتنی نیکیاں لائے گا کہ اگر کسی بڑے پہاڑ پر رکھ دی جائیں تو اس پر بوجھل پڑیں لیکن پھر جو اللہ کی نعمتیں اس کے مقابل آئیں گی تو قریب ہو گا کہ سب فنا ہو جائیں مگر یہ اور بات ہے کہ رحمت رب توجہ فرمائے اس وقت یہ سورت "(مُلْكًا كَبِيْرًا)" تک اتری اسی حبشی نے کہا اے حضور ﷺ جو کچھ آپ کی آنکھیں جنت میں دیکھیں کیا میری آنکھیں بھی دیکھیں گی؟ آپ نے فرمایا ہاں ہاں' پس وہ رونے لگا یہاں تک کہ اس کی روح پرواز کر گئی حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نے دیکھا حضور ﷺ نے اپنے ہاتھ سے اسے دفن کیا۔ ①

پھر اہل جنت کے لباس کا ذکر ہو رہا ہے کہ وہ سبز ہرے رنگ کا مہین اور چمکدار ریشم ہو گا' سندس اعلیٰ درجہ کا خالص نرم ریشم جو بدن سے لگا ہوا ہو گا' اور ﴿اِسْتَبْرَقٌ﴾ عمدہ بیش بہا گراں قدر ریشم جس میں چمک دمک ہو گی جو اوپر پہنایا جائے گا' ساتھ ہی چاندی کے کنگن ہاتھوں میں ہوں گے' یہ لباس ابرار کا ہے' اور مقربین خاص کے بارے میں اور جگہ ہے ﴿يُحَلَّوْنَ فِيْهَا مِنْ اَسَاوِرَ مِنْ ذَهَبٍ وَّلُؤْلُؤًا وَلِبَاسُهُمْ فِيْهَا حَرِيْرٌ﴾ ② انہیں سونے کے کنگن ہیرے جڑے ہوئے پہنائے جائیں گے اور خالص نرم ریشمی لباس ہو گا' ان ظاہری جسمانی استعمالی نعمتوں کے ساتھ ہی انہیں پر کیف' بالذت' سرور والی' پاک اور پاک کرنے والی شراب پلائے جائے گی جو تمام ظاہری باطنی برائی دور کر دے' حسد' کینہ' بد خلقی' غصہ وغیرہ سب دور کر دے' جیسے امیر المومنین حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جب اہل جنت جنت کے دروازے پر پہنچیں گے تو انہیں دو نہریں نظر آئیں گی اور انہیں از خود خیال پیدا ہو گا ایک کا وہ پانی پئیں گے تو ان کے دلوں میں جو کچھ تھا سب دور ہو جائے گا دوسری میں غسل کریں گے جس سے چہرے تر و تازہ ہشاش بشاش ہو جائیں گے' ظاہری اور باطنی خوبی دونوں انہیں بدرجہ کمال حاصل ہوں گی جس کا بیان یہاں ہو رہا ہے۔

پھر ان سے ان کے دل خوش کرنے کو اور ان کی خوشی دوبالا کرنے کو بار بار کہا جائے گا تمہارے نیک اعمال کا

---

① [ضعیف : طبرانی کبیر (۱۳۵۹۵) مجمع الزوائد (۳۵۶/۱۰)] اس کی سند میں ایوب بن عتبہ راوی ضعیف ہے۔ حافظ زبیر علی زئی بھی اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔]

② [الحج : ۲۳]

عبادت کرتے رہیں○ جس نے انہیں بھوک میں کھانا دیا' اور ڈر خوف میں امن وامان دیا○

امن وامان کی ضمانت: موجودہ عثمانی قرآن کی ترتیب میں یہ سورت سورۂ فیل سے علیحدہ ہے اور دونوں کے درمیان بسم اللہ کی آیت کا فاصلہ موجود ہے' مضمون کے اعتبار سے یہ سورت پہلی سورت سے ہی متعلق ہے جیسے کہ محمد بن اسحاق رحمہ اللہ عبدالرحمٰن بن زید بن اسلم رحمہ اللہ وغیرہ نے تصریح کی ہے۔ اس بنا پر معنی یہ ہوں گے کہ ہم نے مکہ سے ہاتھیوں کو روکا اور ہاتھی والوں کو ہلاک کیا یہ قریشیوں کو الفت دلانے اور انہیں اجتماع کے ساتھ با امن اس شہر میں رہنے سہنے کیلئے تھا۔ اور یہ مراد بھی بیان کی گئی ہے کہ یہ قریشی جاڑوں اور گرمیوں میں کیا دور دراز کے سفر امن وامان سے طے کر سکتے تھے کیونکہ مکہ جیسے محترم شہر میں رہنے کی وجہ سے ہر جگہ ان کی عزت ہوتی تھی بلکہ ان کے ساتھ بھی جو ہوتا تھا امن وامان سے سفر طے کر لیتا تھا۔ اسی طرح وطن میں ہر طرح کا امن انہیں حاصل ہوتا تھا جیسے اور جگہ قرآن کریم میں موجود ہے کہ کیا یہ نہیں دیکھتے کہ ہم نے حرم کو امن والی جگہ بنا دیا ہے۔ اس کے آس پاس تو لوگ اچک لئے جاتے ہیں① لیکن یہاں کے رہنے والے نڈر ہیں۔ امام ابن جریر رحمہ اللہ فرماتے ہیں ﴿لِاِیْلٰفِ﴾ میں پہلا لام تعجب کا لام ہے اور دونوں سورتیں بالکل جداگانہ ہیں جیسا کہ مسلمانوں کا اجماع ہے' تو گویا یوں فرمایا جا رہا ہے کہ تم قریشیوں کے اس اجتماع اور الفت پر تعجب کرو کہ میں نے انہیں کیسی بھاری نعمت عطا فرما رکھی ہے انہیں چاہئے کہ میری اس نعمت کا شکر اس طرح ادا کریں کہ صرف میری ہی عبادت کرتے رہیں' جیسے اور جگہ ہے ﴿اِنَّمَآ اُمِرْتُ اَنْ اَعْبُدَ رَبَّ هٰذِهِ الْبَلْدَةِ الَّذِیْ حَرَّمَهَا﴾② الخ' یعنی اے نبی (ﷺ) تم کہہ دو کہ مجھے تو صرف یہی حکم دیا گیا ہے کہ میں اس شہر کے رب کی عبادت کروں جس نے اسے حرم بنایا جو ہر چیز کا مالک ہے مجھے حکم دیا گیا ہے کہ میں اس کا مطیع اور فرمانبردار ہوں' پھر فرماتا ہے وہ رب بیت جس نے انہیں بھوک میں کھلایا اور خوف میں نڈر رکھا انہیں چاہئے اس کی عبادت میں کسی چھوٹے بڑے کو شریک نہ ٹھہرائیں' جو اللہ کے اس حکم کی بجا آوری کرے گا وہ تو دنیا کے اس امن کے ساتھ آخرت کے دن بھی امن وامان سے رہے گا اور اس کی نافرمانی کرنے سے یہ امن بھی بے امنی سے اور آخرت کا امن بھی ڈر' خوف اور انتہائی مایوسی سے بدل جائے گا۔ جیسے اور جگہ فرمایا ﴿وَضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا قَرْیَةً كَانَتْ اٰمِنَةً﴾③ الخ' اللہ تعالیٰ ان بستی والوں کی مثال بیان فرماتا ہے جو امن وامان کے ساتھ تھے ہر جگہ سے با فراغت روزیاں کھچی چلی آتی تھیں لیکن انہیں اللہ کی ناشکری کرنے کی سوجھی چنانچہ اللہ نے بھی انہیں بھوک اور خوف کا لباس چکھا دیا یہی ان کے کرتوت کا بدلہ تھا ان کے پاس ان ہی میں سے اللہ کے بھیجے ہوئے آئے' لیکن انہوں نے اسے جھٹلایا' اس ظلم پر اللہ کے عذابوں نے انہیں گرفتار کر لیا۔ ایک حدیث میں ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا قریشیو! تمہیں تو اللہ یوں راحت و آرام فرمائے پہنچائے گھر بیٹھے کھلائے پلائے۔ چاروں طرف بدامنی کی آگ کے شعلے بھڑک رہے ہوں اور تمہیں امن وامان سے میٹھی نیند

---

① [سورۃ العنکبوت : آیت ٦٧] ② [سورۃ النمل : آیت ٩١]
③ [سورہ النحل : آیت ١١٢-١١٣]

سلائے پھر تم پر کیا مصیبت ہے جو تم اپنے اس پروردگار کی توحید سے جی چراؤ اور اس کی عبادت میں دل نہ لگاؤ بلکہ اس کے سوا دوسروں کے آگے سر جھکاؤ۔① الحمدللہ سورۂ "لایلاف" کی تفسیر ختم ہوئی۔

# تفسیر سورۃ الماعون

| |
|---|
| بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ |
| اَرَءَيۡتَ الَّذِىۡ يُكَذِّبُ بِالدِّيۡنِ ۞١ فَذٰلِكَ الَّذِىۡ يَدُعُّ الۡيَتِيۡمَ ۞٢ وَلَا يَحُضُّ عَلٰى |
| طَعَامِ الۡمِسۡكِيۡنِ ۞٣ فَوَيۡلٌ لِّلۡمُصَلِّيۡنَ ۞٤ الَّذِيۡنَ هُمۡ عَنۡ صَلَاتِهِمۡ سَاهُوۡنَ ۞٥ |
| الَّذِيۡنَ هُمۡ يُرَآءُوۡنَ ۞٦ وَيَمۡنَعُوۡنَ الۡمَاعُوۡنَ ۞٧ |

شروع اللہ کے نام سے جو رحمان ورحیم ہے

کیا تو نے اسے بھی دیکھا جو روز جزا کو جھٹلاتا ہے ○ یہی وہ ہے جو یتیم کو دھکے دیتا ہے ○ اور مسکین کو کھلانے کی رغبت نہیں دیتا ○ ان نمازیوں کیلئے ویل نامی جہنم کی جگہ ہے ○ جو اپنی نماز سے غافل ہیں ○ جو ریا کار ہیں ○ اور برتنے کی چیز روکتے ہیں ○

**یتیم کو دھکے اور نماز میں سستی:** اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اے محمد ﷺ! تم نے اس شخص کو دیکھا جو قیامت کے دن کو جزا سزا کا دن ہے جھٹلاتا ہے' یتیم پر ظلم وستم کرتا ہے اس کا حق مار کھاتا ہے اس کے ساتھ سلوک واحسان نہیں کرتا مسکینوں کو خود تو کیا دیتا دوسروں کو بھی اس کار خیر پر آمادہ نہیں کرتا۔ جیسے اور جگہ ہے ﴿كَلَّا بَلْ لَّا تُكْرِمُوْنَ الْيَتِيْمَ○ وَلَا تَحٰٓضُّوْنَ عَلٰى طَعَامِ الْمِسْكِيْنِ﴾ ② یعنی جو برائی تمہیں پہنچتی ہے وہ تمہارے اعمال کا نتیجہ ہے کہ نہ تم یتیموں کی عزت کرتے ہو نہ مسکینوں کو کھانا دینے کی رغبت دلاتے ہو یعنی اس فقیر کو جو اتنا نہیں پاتا کہ اسے کافی ہو' پھر فرمان ہوتا ہے کہ غفلت برتنے والے نمازیوں کیلئے ویل ہے یعنی ان منافقوں کیلئے جو لوگوں کے سامنے تو نماز ادا کریں ورنہ ہضم کر جائیں یہی معنی حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کئے ہیں اور یہ بھی معنی ہیں کہ مقرر کردہ وقت ٹال دیتے ہیں جیسے کہ مسروق اور ابوالضحیٰ رحمہ اللہ کہتے ہیں' حضرت عطاء بن دینار رحمہ اللہ فرماتے ہیں' اللہ کا شکر ہے کہ فرمان باری میں ﴿عَنْ صَلَاتِهِمْ﴾ ہے ﴿فِیْ صَلَاتِهِمْ﴾ نہیں یعنی نمازوں سے غفلت کرتے ہیں فرمایا' نمازوں میں غفلت برتتے ہیں نہیں فرمایا' اسی طرح یہ لفظ شامل ہے ایسے نمازی کو بھی جو ہمیشہ نماز کو آخری وقت ادا کرے یا عموماً آخری وقت پڑھے یا ارکان وشروط کی پوری رعایت نہ کرے یا خشوع وخضوع اور تدبر وغور وفکر نہ کرے' لفظ قرآن میں سے ہر ایک کو شامل ہے یہ سب باتیں جس میں ہوں وہ تو پورا پورا بدنصیب ہے' اور جس میں جتنی ہوں اتنا ہی وہ ویل والا ہے اور نفاق عملی کا حصہ دار ہے' بخاری ومسلم کی حدیث میں ہے رسول اللہ ﷺ

---

① [اسنادہ ضعیف : مسند احمد (٦/٤٦٠) طبرانی کبیر (٢٤/١٧٧) مجمع الزوائد (٧/١٤٦)] اس کی سند میں لیث ابن ابی سلیم اور شہر بن حوشب ضعیف ہے۔]

② [سورہ الفجر : آیت ١٧-١٨]

فرماتے ہیں یہ نماز منافق کی ہے یہ نماز منافق کی ہے یہ نماز منافق کی ہے کہ بیٹھا ہوا سورج کا انتظار کرتا رہے جب وہ غروب ہونے کے قریب پہنچے اور شیطان اپنے سینگ اس میں ملا لے تو کھڑا ہوا اور مرغ کی طرح چار ٹھونگیں مار لے جس میں اللہ کا ذکر بہت ہی کم کرے ① یہاں مراد عصر کی نماز ہے جو صلوٰۃ وسطیٰ ہے جیسے کہ حدیث کے لفظوں سے ثابت ہے' یہ شخص مکروہ وقت کھڑا ہوتا ہے اور کوے کی طرح چونچیں مار لیتا ہے' جس میں اطمینان ارکان بھی نہیں ہوتا نہ خشوع وخضوع ہوتا ہے بلکہ ذکر اللہ بھی بہت ہی کم ہوتا ہے اور کیا عجب کہ یہ نماز محض دکھاوے کی نماز ہو تو پڑھی نہ پڑھی یکساں ہے۔ انہی منافقین کے بارے میں اور جگہ ارشاد ہے ﴿إِنَّ الْمُنَافِقِينَ يُخَادِعُونَ اللَّهَ وَهُوَ خَادِعُهُمْ وَإِذَا قَامُوا إِلَى الصَّلَوٰةِ قَامُوا كُسَالَىٰ يُرَاءُونَ النَّاسَ وَلَا يَذْكُرُونَ اللَّهَ إِلَّا قَلِيلًا﴾ ② یعنی منافق اللہ کو دھوکہ دیتے ہیں اور وہ انہیں' یہ جب بھی نماز کیلئے کھڑے ہوتے ہیں تو تھکے ہارے باد ل ناخواستہ صرف لوگوں کے دکھاوے کیلئے نماز پڑھتے ہیں اللہ کی یاد بہت ہی کم کرتے ہیں۔ یہاں بھی فرمایا کہ یہ ریا کاری کرتے ہیں۔ لوگوں میں نمازی بنتے ہیں' طبرانی کی حدیث میں ہے ویل جہنم کی ایک وادی کا نام ہے' جس کی آگ اس قدر تیز ہے کہ اور آگ جہنم کی ہر دن اس سے چار سو مرتبہ پناہ مانگتی ہے' یہ ویل اس امت کے ریا کار علماء کے لئے ہے اور ریا کاری کے طور پر صدقہ خیرات کرنے والوں کیلئے ہے اور ریا کاری کے طور پر حج کرنے والوں کیلئے ہے اور ریا کاری کے طور پر جہاد کرنے والوں کیلئے ہے ③ مسند احمد میں ہے رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں جو شخص دوسروں کو سنانے کیلئے کوئی نیک کام کرے اللہ تعالیٰ بھی لوگوں کو سنا کر عذاب کرے گا اور اسے ذلیل وحقیر کرے گا ④ ہاں اس موقعہ پر یہ یاد رہے کہ اگر کسی شخص نے بالکل نیک نیتی سے کوئی اچھا کام کیا اور لوگوں کو اس کی خبر ہوگئی اس پر اسے بھی خوشی ہوئی تو یہ ریا کاری نہیں۔ اس کی دلیل مسند ابو یعلی موصلی کی یہ حدیث ہے کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے سرکار نبوی میں ذکر کیا کہ حضور ﷺ میں تو تنہا نوافل پڑھتا ہوں لیکن اچانک کوئی آ جاتا ہے تو ذرا مجھے بھی یہ اچھا معلوم ہونے لگتا ہے آپ نے فرمایا تمہیں دو اجر ملیں گے ایک اجر پوشیدگی کا اور دوسرا ظاہر کرنے کا۔ ⑤ حضرت ابن المبارک رحمہ اللہ فرمایا کرتے تھے یہ حدیث ریا کاروں کیلئے بھی اچھی چیز ہے' یہ حدیث بروئے اسناد غریب ہے' لیکن اسی معنی کی حدیث اور سند سے بھی مروی ہے' ابن جریر کی ایک بہت ہی ضعیف سند والی حدیث میں ہے کہ جب یہ آیت اتری تو حضور ﷺ نے فرمایا اللہ اکبر! یہ تمہارے لئے بہتر ہے اس سے کہ تم میں سے ہر شخص کو مثل

---

① [صحیح :صحیح مسلم : کتاب المساجد : باب استحباب التبکیر بالعصر (۶۲۲)]

② [سورۃ النساء: آیت ۱۴۲]

③ [ضعیف ومنقطع :طبرانی کبیر (۱۲۸۰۳)]

④ [صحیح : مسند احمد (۲/۲۱۲) مجمع الزوائد (۱۰/۲۲۲)] شیخ شعیب ارناؤوط فرماتے ہیں کہ اس کی سند شیخین کی شرط پر صحیح ہے۔ [الموسوعۃ الحدیثیۃ (۷۰۸۵)]

⑤ [ضعیف :ابن ماجہ : کتاب الزہد : باب الثناء الحسن (۴۲۲۱) ترمذی : کتاب الزہد : باب عمل السر (۲۳۸۴) شرح السنۃ للبغوی (۴۱۴۱)] شیخ البانی نے اسے ضعیف کہا ہے۔ [ضعیف ترمذی ، السلسلۃ الضعیفہ (۴۳۴۴)]

تمام دنیا کے دیا جائے اس سے مراد وہ شخص ہے۔ کہ نماز پڑھے تو اس کی بھلائی سے اسے کچھ سروکار نہ ہو اور نہ پڑھے تو اللہ کا خوف اسے نہ ہو۔ ① اور روایت میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ سے اسی آیت کا مطلب پوچھا گیا تو آپ نے فرمایا یہ وہ لوگ ہیں جو نماز کو اس کے وقت سے موخر کرتے ہیں۔ ② اس کے ایک معنی تو یہ ہیں کہ سرے سے پڑھتے ہی نہیں دوسرے معنی یہ کہ شرعی وقت نکال دیتے ہیں پھر پڑھتے ہیں۔ یہ معنی بھی ہیں کہ اوّل وقت میں ادا نہیں کرتے' ایک موقوف روایت میں حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ تنگ وقت کر ڈالتے ہیں' زیادہ صحیح موقوف روایت ہی ہے۔ امام بیہقی رحمہ اللہ بھی فرماتے ہیں کہ مرفوع تو ضعیف ہے ہاں موقوف صحیح ہے' امام حاکم رحمہ اللہ کا قول بھی یہی ہے۔ پس جس طرح یہ لوگ عبادت رب میں سست ہیں اسی طرح لوگوں کے حقوق بھی ادا نہیں کرتے یہاں تک کہ برتنے کی کم قیمت چیزیں لوگوں کو اس لئے بھی نہیں دیتے کہ وہ اپنا کام نکال لیں اور پھر وہ چیز جوں کی توں واپس کردیں۔ پس ان خسیس لوگوں سے یہ کہاں بن آئے کہ وہ زکوٰۃ ادا کریں یا اور نیکی کے کام کریں۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے ماعون کا مطلب ادائیگی زکوٰۃ بھی مروی ہے' اور حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے بھی اور دیگر حضرات مفسرین معتبرین سے بھی' امام حسن بصری رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ اس کی نماز میں ریاکاری ہے اور اس کے مال کے صدقہ میں ہاتھ روکنا ہے۔ حضرت زید بن اسلم رحمہ اللہ فرماتے ہیں یہ منافق لوگ ہیں نماز تو چونکہ ظاہر ہے پڑھنی پڑتی ہے اور زکوٰۃ چونکہ پوشیدہ ہے اس لئے اسے ادا نہیں کرتے۔ ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ماعون ہر وہ چیز ہے جو لوگ آپس میں ایک دوسرے سے مانگ لیا کرتے ہیں جیسے کدال' پھاوڑا' دیگچی ڈول وغیرہ۔ دوسری روایت میں ہے کہ اصحاب رسول ﷺ اس کا یہی مطلب بیان کرتے تھے' اور روایت میں ہے کہ ہم نبی ﷺ کے ساتھ تھے اور ہم اس کی تفسیر یہی کرتے تھے ③ نسائی کی حدیث میں ہے ہر نیک چیز صدقہ ہے' ڈول اور ہنڈیا یا پتیلی مانگنے پر نہ دینے کو ہم آنحضرت ﷺ کے زمانہ میں ماعون سے تعبیر کرتے تھے ④ غرض اس کے معنی زکوٰۃ نہ دینے کے اطاعت نہ کرنے کے مانگی چیز نہ دینے کے ہیں' چھوٹی چھوٹی بے جان چیزیں کوئی دو گھڑی کیلئے مانگنے آئے اس سے ان کا انکار کردینا مثلاً چھلنی' ڈول' سوئی' سل' بٹا' کدال' پھاوڑا' پتیلی' دیگچی وغیرہ' ایک غریب حدیث میں ہے کہ قبیلہ نمیر کے وفد نے حضور ﷺ سے کہا کہ ہمیں خاص حکم کیا ہوتا ہے؟ آپ نے فرمایا ماعون سے منع کرنا' انہوں نے

---

① [ضعیف : تفسیر ابن جریر الطبری (۳۸۰۵۵)] اس میں جابر جعفی راوی ضعیف ہے۔ حافظ زبیر علی زئی بھی اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔]

② [ضعیف مرفوعا : تفسیر ابن جریر الطبری (۳۸۰۳٤) مجمع الزوائد (۱۱۵۲٤)] اس کی سند میں عکرمہ بن ابراہیم راوی ضعیف ہے۔ شیخ عبدالرزاق مہدی فرماتے ہیں کہ یہ موقوفاً صحیح ہے۔]

③ [تفسیر ابن جریر الطبری (۳۸۱۳۰)] شیخ عبدالرزاق مہدی نے اسے مرفوع کے حکم میں کہا ہے۔]

④ [حسن : ابو داؤد : کتاب الزکاۃ : باب فی حقوق المال (۱٦۵۷) مسند بزار (۲۲۹۲) تفسیر ابن جریر الطبری (۳۱۹/۱۰) نسائی فی السنن الکبری : کتاب التفسیر : باب قوله تعالی ویمنعون الماعون (۱۱۷۰۱)، (۵۲۲/٦)] شیخ البانیؒ نے اسے حسن کہا ہے۔ [صحیح ابو داود (۱٤۰۹)] شیخ عبدالرزاق مہدی، مولانا مبشر احمد ربانی اور حافظ زبیر علی زئی بھی اسے حسن کہتے ہیں۔]

پوچھا ماعون کیا ہے؟ فرمایا پتھر' لوہا' پانی' انہوں نے پوچھا لوہے سے مراد کونسا لوہا ہے؟ فرمایا یہی تمہاری تانبے کی پتیلیاں اور کدال وغیرہ پوچھا پتھر سے کیا مراد؟ فرمایا یہی دیگچی وغیرہ [1] یہ حدیث بہت غریب ہے بلکہ مرفوع ہونا منکر ہے اور اس کی اسناد میں وہ راوی ہیں جو مشہور نہیں۔ علی نمیری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ سے میں نے سنا ہے آپ نے فرمایا مسلمان مسلمان کا بھائی ہے جب ملے سلام کرے جب سلام کرے بہتر جواب دے اور ماعون کا انکار نہ کرے میں نے پوچھا حضور ﷺ ماعون کیا؟ فرمایا پتھر لوہا اور اسی جیسی اور چیزیں۔ [2] واللہ اعلم۔

الحمدللہ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے اس کے احسان اور رحم سے اس سورت کی تفسیر بھی ختم ہوئی۔

# تفسیر سورۃ الکوثر

بعض کے نزدیک مکیہ ہے اور بعض کے نزدیک مدنیہ ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِنَّآ اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ ۝١ فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ ۝٢ اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ ۝٣

شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

یقیناً ہم نے تجھے کوثر دی○ پس تو اپنے رب کی نمازیں پڑھ اور قربانی کر○ یقیناً تیرا دشمن ہی بے نام ونشان ہے○

**نہر کوثر کا ذکر:** مسند احمد میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ پر کچھ غنودگی سی طاری ہوگئی اور دفعۃً سر اٹھا کر مسکرائے پھر یا تو خود آپ نے فرمایا یا لوگوں کے اس سوال پر کہ آپ کیوں مسکرائے؟ تو آپ ﷺ نے فرمایا مجھ پر اس وقت سورت اتری پھر آپ نے ''بسم اللہ الرحمٰن الرحیم'' پڑھ کر اس پوری سورت کی تلاوت کی اور فرمایا جانتے ہو کہ کوثر کیا ہے؟ لوگوں نے کہا اللہ اور اس کا رسول ﷺ ہی زیادہ جانتے ہیں فرمایا وہ ایک جنت کی نہر ہے جس پر بہت بھلائی ہے جو میرے رب نے مجھے عطا فرمائی ہے جس پر میری امت قیامت والے دن آئے گی اس کے برتن آسمان کے ستاروں کی گنتی کے برابر ہیں بعض لوگ اس سے ہٹائے جائیں گے تو میں کہوں گا اے میرے رب! یہ بھی میرے امتی ہیں تو کہا جائے گا آپ کو معلوم نہیں کہ ان لوگوں نے آپ کے بعد کیا کیا بدعتیں نکالی تھیں [3] اور حدیث میں وارد ہوا ہے

---

[1] [ضعیف : الدر المنثور للسیوطی (٦/٦٨٤)] اس میں دلہم بن دہثم راوی ضعیف ہے۔ شیخ عبدالرزاق مہدی اور حافظ زبیر علی زئی نے اس کی سند کو ضعیف کہا ہے۔]

[2] [ضعیف : اسد الغابة لابن الاثیر (٤/١٢٧) الاصابه لابن حجر (٢/٥١١)] شیخ عبدالرزاق مہدی اسے ضعیف کہتے ہیں۔]

[3] [صحیح : صحیح مسلم : کتاب الصلاة : باب حجة من قال البسملة اية من اول كل سورة سوى براة (٤٠٠) مسند احمد (٣/١٠٢) ابوداود : کتاب الصلاة : باب من لم يجهر بسم الله الرحمن الرحيم (٧٨٤) نسائی : کتاب الافتتاح : باب قراءة بسم الله الرحمن الرحيم (٢/١٣٣)]

کہ اس میں دو پرنالے آسمان سے گرتے ہوں گے ① نسائی کی حدیث میں ہے یہ واقعہ مسجد میں گزرا ② اسی سے اکثر قاریوں کا استدلال ہے کہ یہ سورت مدنی ہے اور اکثر فقہاء نے اس حدیث سے استدلال کیا ہے کہ ''بسم اللہ الرحمٰن الرحیم'' ہر سورت میں اس کے ساتھ ہی نازل ہوئی تھی اور ہر سورت کی ایک مستقل آیت ہے۔ مسند کی اور حدیث میں ہے کہ حضور ﷺ نے اس آیت کی تلاوت کر کے فرمایا کہ مجھے کوثر عنایت کی گئی ہے جو ایک جاری نہر ہے لیکن گڑھا نہیں ہے۔ اس کے دونوں جانب موتی کے خیمے ہیں اس کی مٹی خالص مشک ہے اس کے کنکر بھی سچے موتی ہیں ③ اور روایت میں ہے کہ معراج والی رات آپ نے آسمان پر جنت میں اس نہر کو دیکھا اور جبرائیل علیہ السلام سے پوچھا یہ کونسی نہر ہے؟ تو حضرت جبرائیل علیہ السلام نے فرمایا کہ یہ کوثر ہے جو اللہ نے آپ کو دے رکھی ہے ④ اور اس قسم کی بہت سی حدیثیں ہیں اور بہت سی ہم نے سورۂ اسراء کی تفسیر میں بیان بھی کر دی ہیں ایک اور حدیث میں ہے کہ اس کا پانی دودھ سے زیادہ سفید ہے اور شہد سے زیادہ میٹھا ہے جس کے کنارے دراز گردن والے پرندے بیٹھے ہوئے ہیں حضرت صدیق رضی اللہ عنہ نے یہ سن کر فرمایا وہ پرندے تو بہت ہی خوبصورت ہوں گے آپ نے فرمایا کھانے میں بھی وہ بہت ہی لذیذ ہیں۔ (ابن جریر) ⑤ اور روایت میں ہے کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے حضور ﷺ سے سوال کیا کہ کوثر کیا ہے؟ اس پر آپ نے یہ حدیث بیان کی تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان پرندوں کی نسبت یہ فرمایا (مسند احمد) ⑥ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں یہ نہر جنت کے درمیان میں ہے۔ ⑦ ایک منقطع سند سے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ کوثر کے پانی کے گرنے کی آواز کو جو سننا چاہے وہ اپنے دونوں کانوں میں اپنی دونوں انگلیاں ڈال لے اولاً تو اس کی سند ٹھیک نہیں دوسرے اس کے معنی یہ ہیں کہ اس جیسی آواز آتی ہے نہ کہ خاص اسی کی آواز ہو۔ ⑧ واللہ اعلم۔ صحیح بخاری شریف میں حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ کوثر سے مراد وہ

---

① [**صحیح** :صحیح مسلم : کتاب الفضائل : باب اثبات حوض نبینا محمد وصفاته (۲۳۰۱) مسند احمد (۴/۴۲۴)]

② [**صحیح** :نسائی : کتاب الافتتاح : باب القراءة بسم الله الرحمن الرحيم (۹۰۵)]

③ [**صحیح** : مسند احمد (۳/۱۵۲)] شیخ شعیب ارناؤوط فرماتے ہیں کہ اس کی سند مسلم کی شرط پر صحیح ہے۔ [الموسوعة الحديثية (۱۳۵۷۸)] شیخ البانیؒ بھی اسے صحیح کہتے ہیں۔ [السلسلة الصحيحة (۲۵۱۳)] حسین سلیم اسد نے بھی اسے صحیح کہا ہے۔ [التعليق على مسند ابى يعلى (۳۵۲۹)]

④ [**صحیح** :صحیح بخاری : کتاب التفسير : باب سورة انا اعطينك الكوثر (۴۹۶۴) مسند احمد (۳/۱۰۳)]

⑤ [**اسنادہ قوی** :تفسیر ابن جریر الطبری (۳۸۱۷۴)] شیخ عبدالرزاق مہدی اس کی سند کو قوی کہتے ہیں۔]

⑥ [**صحیح** :مسند احمد (۳/۲۲۱) تفسیر ابن جریر الطبری (۳۸۱۷۷)] امام منذریؒ نے اس کی سند کو جید کہا ہے۔ [الترغيب والترهيب (۵۵۰۶)] شیخ شعیب ارناؤوط اس کی سند کو صحیح کہتے ہیں۔ [الموسوعة الحديثية (۱۳۳۰۶)]

⑦ [تفسیر ابن جریر الطبری (۳۰/۳۲۱)]

⑧ [**ضعیف و منقطع** :تفسیر ابن جریر الطبری (۳۰/۳۲۱)] اس میں انقطاع ہے۔ نیز اس میں ابوجعفر رازی راوی ضعیف ہے۔]

قول اس کا ہے جو کہتا ہے کہ اس کے معنی یہ ہیں کہ اپنی تمام نمازیں خالص اللہ ہی کیلئے ادا کر اس کے سوا کسی اور کیلئے نہ کر اسی طرح اسی کی راہ میں خون بہا کسی اور کے نام پر قربانی نہ کر نہ اس کا شکر بجالا جس نے تجھے یہ بزرگی دی اور وہ نعمت دی جس جیسی کوئی اور نعمت نہیں تجھی کو اس کے ساتھ خاص کیا' یہی قول بہت اچھا ہے۔ محمد بن کعب قرظی رحمہ اللہ اور عطا رحمہ اللہ کا بھی یہی فرمان ہے۔

پھر ارشاد ہوتا ہے کہ اے نبی ﷺ تجھ سے اور تیری طرف اتری ہوئی وحی سے دشمنی رکھنے والا ہی قلت و ذلت والا' بے برکتا اور دم بریدہ ہے' یہ آیت عاص بن وائل کے بارے میں اتری ہے' یہ پاجی جہاں حضور ﷺ کا ذکر خیر سنتا تو کہتا اسے چھوڑ وہ دم کٹا ہے اس کے پیچھے اس کی نرینہ اولاد نہیں اس کے انتقال کرتے ہی اس کا نام دنیا سے اٹھ جائے گا' اس پر یہ مبارک سورت نازل ہوتی ہے' شمر بن عطیہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ عقبہ بن ابو معیط رضی اللہ عنہ کے حق میں یہ آیت اتری ہے' ابن عباس رضی اللہ عنہما وغیرہ فرماتے ہیں کعب بن اشرف اور جماعت قریش کے بارے میں یہ نازل ہوئی ہے' بزار میں ہے کہ جب کعب بن اشرف مکہ میں آیا تو قریشیوں نے اس سے کہا آپ تو ان کے سردار ہیں' آپ اس بچہ کی طرف نہیں دیکھتے؟ جو اپنی پوری قوم سے الگ تھلگ ہے اور خیال کرتا ہے کہ وہ افضل ہے' حالانکہ ہم حاجیوں کے اہل میں سے ہیں' بیت اللہ ہمارے ہاتھ میں ہے' زم زم پر ہمارا قبضہ ہے۔ تو یہ خبیث کہنے لگا بیشک تم اس سے بہتر ہو اس پر یہ آیت اتری' اس کی سند صحیح ہے' حضرت عطا رحمہ اللہ فرماتے ہیں ابولہب کے بارے میں یہ آیت اتری ہے جب رسول اللہ ﷺ کے صاحبزادے کا انتقال ہوا تو یہ بدنصیب مشرکین سے کہنے لگا کہ آج کی رات محمد کی نسل کٹ گئی (ﷺ) اس پر اللہ نے یہ آیت اتاری' ابن عباس رضی اللہ عنہما سے بھی یہ منقول ہے' آپ یہ بھی فرماتے ہیں کہ اس سے مراد حضور ﷺ کا ہر دشمن ہے جن جن کے نام لئے گئے وہ بھی جن کا ذکر نہیں ہوا وہ بھی' ابتر کے معنی ہیں تنہا عرب کا یہ محاورہ ہے کہ جب کسی کی نرینہ اولاد مر جائے تو کہتے ہیں ابتر۔ حضور ﷺ کے صاحبزادوں کے انتقال پر بھی انہوں نے دشمنی کی وجہ سے یہی کہا جس پر یہ آیت اتری' تو مطلب یہ ہوا کہ ابتر وہ ہے جس کے مرنے کے بعد اس کا ذکر مٹ جائے' ان مشرکین نے حضور ﷺ کی نسبت بھی یہی خیال کیا تھا کہ ان کے لڑکے تو انتقال کر گئے وہ نہ رہے جن کی وجہ سے ان کے انتقال کے بعد ان کا نام رہتا۔ حاشا وکلا اللہ تعالیٰ آپ کا نام رہتی دنیا تک رکھے گا' آپ کی شریعت ابدالآباد تک باقی رہے گی' آپ کی اطاعت ہر ایک پر فرض کر دی گئی ہے آپ کا پیارا اور پاک نام ہر مسلم کے دل و زبان پر ہے اور قیامت تک فضائے آسمانی میں عروج و اقبال کے ساتھ گونجتا رہے گا' بحر و بر میں ہر وقت اس کی منادی ہوتی رہے گی' اللہ تعالیٰ آپ پر اور آپ کی آل و اولاد پر اور ازواج و اصحاب رضی اللہ عنہم پر قیامت تک درود و سلام بے حد و بکثرت بھیجتا رہے' (آمین) الحمدللہ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اس کے احسان و رحم سے سورۂ کوثر کی تفسیر ختم ہوئی۔ وللہ الحمد والمنہ۔

# تفسیر سورۃ الکافرون

سورۂ کافرون کا تعارف: صحیح مسلم میں حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سورت کو اور سورۂ ﴿قُلْ هُوَ اللّٰهُ﴾ کو طواف کے بعد کی دو رکعت نماز میں تلاوت فرمایا۔ ① صحیح مسلم شریف میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ صبح کی دو سنتوں میں بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم انہی دونوں سورتوں کی تلاوت کیا کرتے تھے۔ ② مسند احمد میں حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صبح کے فرضوں سے پہلے کی دو رکعتوں میں اور مغرب کے بعد کی دو رکعتوں میں بیس اوپر کچھ دفعہ یا دس اور کچھ مرتبہ سورۂ ﴿قُلْ يَـٰٓأَيُّهَا الْكَافِرُونَ﴾ اور سورۂ ﴿قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ﴾ پڑھی ③ (یعنی اتنی مرتبہ میں نے یہ سورتیں آپ کو ان نمازوں میں پڑھتے ہوئے سنا) مسند احمد میں حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو میں نے چوبیس یا پچیس مرتبہ صبح کی دو سنتوں میں ان دونوں سورتوں کو پڑھتے ہوئے بخوبی دیکھا ④ مسند ہی کی دوسری روایت میں آپ سے مروی ہے کہ مہینہ بھر تک میں نے آپ کو ان دونوں رکعتوں میں یہ دونوں سورتیں پڑھتے ہوئے پایا۔ یہ روایت ترمذی' ابن ماجہ اور نسائی میں بھی ہے ⑤ امام ترمذی رحمہ اللہ اسے حسن کہتے ہیں' وہ روایت پہلے بیان ہو چکی ہے کہ یہ سورت چوتھائی قرآن کے برابر ہے اور سورۂ ﴿إِذَا زُلْزِلَتِ﴾ بھی ⑥ مسند احمد میں روایت ہے حضرت نوفل بن معاویہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے فرمایا کہ ہماری ربیبہ زینب کی پرورش تم اپنے ہاں کرو' میرے خیال سے یہ حضرت زینب تھیں یہ ایک مرتبہ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے تو آپ نے

---

① [صحیح :صحیح مسلم : کتاب الحج : باب حجة النبی (۱۲۱۸)]

② [صحیح :صحیح مسلم : کتاب صلاۃ المسافرین : باب استحباب رکعتی سنة الفجر (۷۲۶)]

③ [صحیح :مسند احمد (۲۴/۲)] شیخ شعیب ارناؤوط فرماتے ہیں کہ اس کی سند شیخین کی شرط پر صحیح ہے۔ [الموسوعة الحدیثیة (۵۲۱۵)] شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس نے نقل فرمایا ہے کہ اسے احمد شاکرؒ نے صحیح کہا ہے۔]

④ [صحیح :مسند احمد (۹۵/۲)] شیخ شعیب ارناؤوط فرماتے ہیں کہ اس کی سند شیخین کی شرط پر صحیح ہے۔ [الموسوعة الحدیثیة (۵۴۴۰)] شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس نے نقل فرمایا ہے کہ اسے احمد شاکرؒ نے صحیح کہا ہے۔]

⑤ [صحیح :ابن ماجه : کتاب الصلاة : باب ما جآء فیما یقراء فی الرکعتین قبل الفجر (۱۱۴۹) ترمذی : کتاب الصلاة : باب ما جآء فی تخفیف رکعتی الفجر وما کان النبی یقرا فیهما (۴۱۷) نسائی : کتاب الافتتاح : باب القراءة فی الرکعتین بعد المغرب (۹۹۳) مسند احمد (۹۴/۲)] شیخ البانیؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔[صحیح ترمذی ، صحیح ابن ماجه] شیخ مصطفیٰ السید، شیخ رشاد، شیخ عجماوی، شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس فرماتے ہیں کہ اسے شیخ احمد شاکرؒ نے صحیح کہا ہے۔ شیخ عبدالرزاق مہدی بھی اسے صحیح کہتے ہیں۔]

⑥ [صحیح دون فضل زلزلت :ترمذی : کتاب التفسیر : باب ما جآء فی اذا زلزلت (۲۸۹۴)] شیخ البانیؒ نے فرمایا ہے کہ یہ روایت سورۂ زلزلت کی فضیلت کے علاوہ صحیح ہے۔[صحیح ترمذی]

وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۝۴ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۝۵ لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ ۝۶

میں پڑھتا ہوں اللہ کے نام کی برکت سے جو رحمٰن ورحیم ہے

کہہ دے کہ اے کافرو! ○ کہ نہ میں تمہارے معبودوں کو پوجوں ○ نہ تم میرے معبود کو پوجتے ہو ○ اور نہ میں تمہارے معبودوں کی پرستش کروں گا ○ نہ تم اس کی پرستش کرو گے جس کی عبادت میں کر رہا ہوں ○ تمہارے لئے تمہارا دین ہے اور میرے لئے میرا دین ہے ○

---

**تمہارے لیے تمہارا دین اور میرے لیے میرا:** اس سورۂ مبارکہ میں مشرکین کے عمل سے بیزاری کا اعلان ہے اور اللہ کی عبادت کے اخلاص کا حکم ہے، گو یہاں خطاب مکہ کے کفار قریش سے ہے لیکن دراصل روئے زمین کے تمام کافر مراد ہیں، اس کا شان نزول یہ ہے کہ ان کافروں نے حضور ﷺ سے کہا تھا کہ ایک سال آپ ہمارے معبودوں کی عبادت کریں تو اگلے سال ہم بھی اللہ کی عبادت کریں گے، اس پر یہ سورت نازل ہوئی اور اللہ نے اپنے نبی برحق ﷺ کو حکم دیا کہ ان کے دین سے اپنی پوری بیزاری کا اعلان فرما دیں کہ میں تمہارے ان بتوں کو اور جن جن کو تم اللہ کا شریک مان رہے ہو ہرگز نہ پوجوں گا، گو تم بھی میرے معبود برحق اللہ وحدہ لاشریک لہ کو نہ پوجو، پس "ما" یہاں پر معنی میں من کے ہے، پھر دوبارہ یہی فرمایا کہ میں تم جیسی عبادت نہ کروں گا تمہارے مذہب پر میں کار بند نہیں ہو سکتا، نہ میں تمہارے پیچھے لگ سکتا ہوں، بلکہ میں تو صرف اپنے رب کی عبادت کروں گا اور وہ بھی اس

---

① [صحیح: مسند احمد (٥/٤٥٦) ابو داؤد: کتاب الادب: باب ما یقول عند النوم (٥٠٥٥) ترمذی: کتاب الدعوات (٣٤٠٣)] شیخ البانیؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔[صحیح ابو داود] شیخ عبدالرزاق مہدی فرماتے ہیں کہ اس کی سند حسن ہے۔]

② [حسن بالشواهد: طبرانی اوسط (١٩٨٩)] امام ہیثمیؒ نے فرمایا ہے کہ اس کے راویوں کی توثیق کی گئی ہے۔ [مجمع الزوائد (١٠/١٢٤)] شیخ عبدالرزاق مہدی فرماتے ہیں کہ یہ روایت شواہد کی بنا پر حسن ہے۔]

اور [illegible] جو کہ اللہ نے [illegible] اور طریقہ عبادت کی اللہ نے بتلایا ہوا [illegible] نے فرمایا کہ تمہارا



دین تمہارے لئے میرا میرے لئے۔ جیسے اور جگہ ہے ﴿وَاِنْ كَذَّبُوْكَ فَقُلْ لِّىْ عَمَلِىْ وَلَكُمْ عَمَلُكُمْ اَنْتُمْ بَرِيْٓـُٔوْنَ مِمَّآ اَعْمَلُ وَاَنَا بَرِىْٓءٌ مِّمَّا تَعْمَلُوْنَ﴾ ② یعنی اگر یہ تجھے جھٹلائیں تو تو کہہ دے کہ میرے لئے میرا عمل ہے اور تمہارے لئے تمہارا عمل ہے تم میرے اعمال سے الگ ہو اور میں تمہارے کاموں سے بیزار ہوں اور جگہ فرمایا ﴿لَنَآ اَعْمَالُنَا وَلَكُمْ اَعْمَالُكُمْ﴾ ③ ہمارے عمل ہمارے ساتھ اور تمہارے عمل تمہارے ساتھ، صحیح بخاری شریف میں اس آیت کی تفسیر میں ہے تمہارے لئے تمہارا دین ہے یعنی کفر اور میرے لئے میرا دین ہے یعنی اسلام، یہ لفظ اصل میں "دینی" تھا لیکن چونکہ اور آیتوں کا وقف نون ہے اس لئے اس میں بھی "یا" کو حذف کر دیا جیسے "فَهُوَ يَهْدِيْنِ" میں اور "يَسْقِيْنِ" میں بعض مفسرین نے کہا ہے مطلب یہ ہے کہ میں اب تو تمہارے معبودوں کی پرستش کرتا نہیں اور آگے کے لئے بھی تمہیں نا امید کر دیتا ہوں کہ عمر بھر میں کبھی بھی یہ کفر مجھ سے نہ ہو سکے گا، اسی طرح نہ تم اب میرے اللہ کو پوجتے ہو نہ آئندہ اس کی عبادت کرو گے، اس سے مراد کفار ہیں جن کا ایمان نہ لانا اللہ کو معلوم تھا جیسے قرآن میں اور جگہ ہے ﴿وَلَيَزِيْدَنَّ كَثِيْرًا مِّنْهُمْ مَّآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ طُغْيَانًا وَّكُفْرًا﴾ ④ یعنی تیری طرف جو اترتا ہے اس سے ان میں اکثر تو سرکشی اور کفر میں بڑھ جاتے ہیں۔ ابن جریر نے بعض عربی دان حضرات سے نقل کیا ہے کہ دو مرتبہ اس جملے کا لانا تاکید کیلئے ہے جیسے ﴿فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا﴾ ⑤ میں اور جیسے ﴿لَتَرَوُنَّ الْجَحِيْمَ ۝ ثُمَّ لَتَرَوُنَّهَا عَيْنَ الْيَقِيْنِ﴾ ⑥ پس ان دونوں جملوں کو دو مرتبہ لانے کی حکمت یہ تین قول ہوئے، ایک تو یہ پہلے جملے سے مراد معبود دوسرے سے مراد طریق

---

① [سورة النجم : آیت ٢٣]
② [سورة یونس : آیت ٤١]
③ [سورة القصص: آیت ٥٥]
④ [سورة المائدہ : آیت ٦٤]
⑤ [سورة الانشراح : آیت ٥-٦]
⑥ [سورة التکاثر : آیت ٦-٧]

عبادت' دوسرے یہ کہ پہلے جملے سے مراد حال دوسرے سے مراد استقبال یعنی آئندہ' تیسرے یہ کہ پہلے جملے کی تاکید دوسرے دونوں جملوں سے ہے' لیکن یہ یاد رہے کہ یہاں ایک چوتھی توجیہ بھی ہے جسے حضرت امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ اپنی بعض تصنیفات میں قوت دیتے ہیں' وہ یہ کہ پہلے تو جملہ فعلیہ ہے دوبارہ جملہ اسمیہ ہے' تو مراد یہ ہوئی کہ نہ تو میں غیر اللہ کی عبادت کرتا ہوں نہ مجھ سے کبھی بھی کوئی امید رکھ سکتا ہے' یعنی واقعہ کی بھی نفی ہے اور شرعی طور پر ممکن ہونے کا بھی انکار ہے' یہ قول بھی بہت اچھا ہے' واللہ اعلم۔ حضرت امام ابو عبداللہ شافعی رحمہ اللہ نے اس آیت سے استدلال کیا ہے کہ کفر ایک ہی ملت ہے اس لئے یہود نصرانی کا اور نصرانی یہود کا وارث ہو سکتا ہے جبکہ ان دونوں میں نسب یا سبب ورثے کا پایا جائے' اس لئے کہ اسلام کے سوا کفر کی جتنی راہیں ہیں وہ سب باطل ہونے میں ایک ہی ہیں' حضرت امام احمد رحمہ اللہ اور ان کے موافقین کا مذہب اس کے برخلاف ہے کہ نہ یہودی نصرانی کا وارث ہو سکتا ہے نہ نصرانی یہود کا کیونکہ حدیث ہے دو مختلف مذہب والے آپس میں ایک دوسرے کے وارث نہیں بن سکتے۔① سورۂ ﴿قُلْ يَا أَيُّهَا الْكَافِرُونَ﴾ کی تفسیر ختم ہوئی۔ فالحمد للہ علی احسانہ۔

# تفسیر سورۃ النصر

**قرآن کا چوتھائی حصہ:** پہلے وہ حدیث بیان ہو چکی ہے کہ یہ سورت چوتھائی قرآن کے برابر ہے۔② حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے عبید اللہ بن عبداللہ سے پوچھا جانتے ہو سب سے آخر کونسی سورت اتری؟ جواب دیا کہ ہاں یہی سورت ﴿إِذَا جَاءَ﴾ تو آپ نے فرمایا تم سچے ہو (نسائی)③ حافظ ابوبکر بزار اور حافظ بیہقی نے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کی روایت وارد کی ہے کہ یہ سورت ایام تشریق کے درمیان کے دن اتری تو آپ سمجھ گئے کہ یہ رخصت کی سورت ہے' اسی وقت حکم دیا اور آپ کی اونٹنی قصویٰ کسی گئی' آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس پر سوار ہوئے اور اپنا پر زور خطبہ پڑھا جو مشہور ہے'④ بیہقی میں ہے کہ جب یہ سورت اتری تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی لخت جگر حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو بلایا اور فرمایا مجھے میرے انتقال کی خبر آ گئی ہے' حضرت زہرا رضی اللہ عنہا رونے لگیں یک دم ہنس دیں جب اور لوگوں نے وجہ پوچھی تو فرمایا خبر انتقال نے تو رلا دیا لیکن روتے ہوئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے تسلی دی اور فرمایا بیٹی صبر کرو میری اہل میں سب

---

① [حسن صحیح: ابوداؤد: کتاب الفرائض: باب هل یرث المسلم (۲۹۱۱) ابن ماجه: کتاب الفرائض: باب میراث اهل الاسلام من اهل الشرك (۲۷۳۱) ترمذی: کتاب الفرائض: باب لا یتوارث اهل ملتین (۲۱۰۸) مسند احمد (۱۷۸/۲)] شیخ البانیؒ نے اسے حسن صحیح کہا ہے۔[صحیح ابو داود]

② [ضعیف: ترمذی: کتاب التفسیر: باب ما جاء فی اذا زلزلت (۲۸۹۵)] شیخ البانیؒ اسے ضعیف کہتے ہیں۔ [ضعیف ترمذی، التعلیق الرغیب (۲۲۴/۲)] شیخ عبدالرزاق مہدی فرماتے ہیں کہ اس کی سند سلمہ بن وردان کے ضعف کی وجہ سے ضعیف ہے۔]

③ [صحیح: صحیح مسلم: کتاب التفسیر (۳۰۲۴)]

④ [ضعیف: بیهقی (۱۵۲/۵)] اس کی سند میں موسیٰ بن عبیدہ راوی ضعیف ہے۔]

سے پہلے تم مجھ سے ملو گی تو مجھے بے ساختہ ہنسی آ گئی۔ ①

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

اِذَا جَآءَ نَصۡرُ اللّٰهِ وَالۡفَتۡحُ ۙ‏ ① وَرَاَيۡتَ النَّاسَ يَدۡخُلُوۡنَ فِىۡ دِيۡنِ اللّٰهِ اَفۡوَاجًا ۙ‏ ② فَسَبِّحۡ بِحَمۡدِ رَبِّكَ وَاسۡتَغۡفِرۡهُ‌ ؕ اِنَّهٗ كَانَ تَوَّابًا ③ ع ۲۵

شروع کرتا ہوں ساتھ نام اللہ رحم کرنے والے مہربان کے

جب اللہ کی مدد اور فتح آ جائے ○ اور تو لوگوں کو اللہ کے دین میں جوق جوق آتا دیکھ لے ○ تو اپنے رب کی تسبیح اور حمد کرنے لگ اور اس سے مغفرت کی دعا مانگ' بیشک وہ معاف کرنے والا ہے ○

**سورۂ نصر پیغمبر ﷺ کی وفات کا پیغام:** حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ بڑی عمر والے بدری مجاہدین کے ساتھ ساتھ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ مجھے بھی شامل کر لیا کرتے تھے تو شاید کسی کے دل میں اس سے کچھ ناراضگی پیدا ہوئی ہوگی اس نے کہا کہ یہ ہمارے ساتھ نہ آیا کریں' ان جتنے تو ہمارے بچے ہیں' خلیفۃ المسلمین رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ تم انہیں خوب جانتے ہو ایک دن سب کو بلایا اور مجھے بھی یاد فرمایا میں سمجھ گیا کہ آج انہیں کچھ دکھانا چاہتے ہیں جب ہم سب جا پہنچے تو امیر المومنین رضی اللہ عنہ نے ہم سے پوچھا کہ سورۂ ﴿اِذَا جَآءَ﴾ کی نسبت تمہیں کیا علم ہے؟ بعض نے کہا اس میں ہمیں اللہ کی حمد و ثناء بیان کرنے اور گناہوں کی بخشش چاہنے کا حکم کیا گیا ہے کہ جب مدد اللہ آ جائے اور ہماری فتح ہو تو ہم یہ کریں اور بعض بالکل خاموش رہے تو آپ نے میری طرف توجہ فرمائی اور کہا کیا تم بھی یہی کہتے ہو؟ میں نے کہا نہیں' فرمایا پھر اور کیا کہتے ہو؟ میں نے کہا یہ رسول اللہ ﷺ کے انتقال کا پیغام ہے آپ کو معلوم کرایا جا رہا ہے کہ اب آپ کی دنیوی زندگی ختم ہونے کو ہے آپ تسبیح' حمد اور استغفار میں مشغول ہو جایئے' حضرت فاروق رضی اللہ عنہ نے فرمایا یہی میں بھی جانتا ہوں۔ (بخاری) ② جب یہ سورت اتری تو حضور ﷺ نے فرمایا تھا کہ اب اسی سال میرا انتقال ہو جائے گا مجھے میرے انتقال کی خبر دی گئی ہے' (مسند احمد) ③ مجاہد رحمہ اللہ' ابو العالیہ رحمہ اللہ' ضحاک رحمہ اللہ وغیرہ بھی یہی تفسیر بیان کرتے ہیں۔ ایک روایت میں ہے کہ حضور ﷺ مدینہ شریف میں تھے فرمانے لگے اللہ اکبر اللہ اکبر! اللہ کی مدد آ گئی اور فتح بھی' یمن والے آ گئے۔ پوچھا گیا حضور ﷺ یمن والے کیسے ہیں؟ فرمایا وہ نرم دل لوگ ہیں سلجھی ہوئی طبیعت والے ہیں ایمان تو اہل یمن کا ہے اور سمجھ بھی اہل یمن کی ہے اور حکمت بھی یمن والوں کی ہے

---

① [ضعیف: طبرانی کبیر (۱۱۹۰۷)] اس کی سند میں ہلال بن خباب راوی ضعیف ہے۔]

② [صحیح: صحیح بخاری: کتاب التفسیر: باب قوله تعالی فسبح بحمد ربك (۴۹۷۰)]

③ [مسند احمد (۱/۲۱۷)] شیخ شعیب ارناؤوط نے اس کی سند کو ضعیف کہا ہے۔ [الموسوعة الحدیثیة (۱۸۷۳)] البتہ شیخ عبدالرزاق مہدی نے اس کی سند کو حسن کہا ہے اور شیخ مصطفیٰ السید' شیخ رشاد' شیخ عجماوی' شیخ علی احمد اور شیخ حسن عباس فرماتے ہیں کہ اس روایت کو شیخ احمد شاکر ؒ نے صحیح کہا ہے۔]

(ابن جریر)① ابن عباس رضی اللہ عنہما کا بیان ہے کہ جب یہ سورت اتری چونکہ اس میں آپ کے انتقال کی خبر تھی تو آپ نے اپنے کاموں میں اور کمر کس کی اور تقریباً وہی فرمایا جو اوپر گزرا (طبرانی)② حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے یہ بھی مروی ہے کہ سورتوں میں پوری سورت نازل ہونے کے اعتبار سے آخری سورت یہی ہے (طبرانی)③ اور حدیث میں ہے کہ جب یہ سورت اتری آپ نے اس کی تلاوت کی اور فرمایا لوگ ایک کنارہ ہوں میں اور میرے اصحاب ایک کنارہ ہیں سنو! فتح مکہ کے بعد ہجرت نہیں البتہ جہاد اور نیت ہے' مروان کو جب یہ حدیث حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ نے سنائی تو یہ کہنے لگا جھوٹ کہتا ہے اس وقت مروان کے ساتھ اس کے تخت پر حضرت رافع بن خدیج اور حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہما بھی بیٹھے تھے تو حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ فرمانے لگے ان دونوں کو بھی اس حدیث کی خبر ہے یہ بھی اس حدیث کو بیان کر سکتے ہیں لیکن اس کو تو اپنی سرداری چھن جانے کا خوف ہے اور دوسرے کو زکوۃ کی وصولی کے عہدے سے سبکدوش ہو جانے کا ڈر ہے' مروان نے یہ سن کر کوڑا اٹھا کر حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ کو مارنا چاہا ان دونوں بزرگوں نے جب یہ دیکھا تو کہنے لگے مروان سن! حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ نے سچ بیان فرمایا ہے (مسند احمد)④ یہ حدیث ثابت ہے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے بھی مروی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فتح مکہ کے دن فرمایا ہجرت نہیں رہی ہاں جہاد اور نیت ہے' جب تمہیں چلنے کا کہا جائے تو اٹھ کھڑے ہو جایا کرو۔⑤ صحیح بخاری اور صحیح مسلم شریف میں یہ حدیث موجود ہے' ہاں یہ بھی یاد رہے کہ جن بعض صحابہ نے حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کے سامنے اس سورت کا یہ مطلب بیان کیا کہ جب ہم پر اللہ تعالیٰ شہر اور قلعے فتح کر دے اور ہماری مدد فرما دے تو ہمیں حکم مل رہا ہے کہ ہم اس کی تعریفیں بیان کریں' اس کا شکر کریں' اس کی پاکیزگی بیان کریں' نماز ادا کریں اور اپنے گناہوں کی بخشش طلب کریں' یہ مطلب بھی بالکل صحیح ہے اور یہ تفسیر بھی نہایت پیاری ہے' دیکھو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فتح مکہ والے دن ضحیٰ کے وقت آٹھ رکعت نماز ادا کی۔⑥ گو لوگ یہ کہتے ہیں کہ یہ ضحیٰ کی نماز تھی لیکن ہم

---

① [**ضعیف**: تفسیر ابن جریر الطبری (۳۸۲۳۰) مسند ابو یعلی (۲۰۰۵)] اس کی سند میں حسین بن عیسیٰ راوی جمہور کے نزدیک ضعیف ہے۔]

② [طبرانی کبیر (۱۱۹۰۳) مجمع الزوائد (۱۴۲۴)] امام ہیثمی نے فرمایا ہے کہ اس کے راوی صحیح کے راوی ہیں۔]

③ [طبرانی کبیر (۱۰۷۳۶)] شیخ عبدالرزاق مہدی نے اسے مسلم کی شرط پر صحیح کہا ہے۔]

④ [**صحیح لغیرہ دون الجملة**: مسند احمد (۲۲/۳)، (۱۸۷/۵)] شیخ شعیب ارناؤوط فرماتے ہیں کہ یہ روایت ان الفاظ ﴿ الناس حیز وأنا وأصحابی حیز ﴾ کے علاوہ صحیح لغیرہ ہے البتہ یہ سند انقطاع کی وجہ سے ضعیف ہے۔[الموسوعة الحدیثیة (۱۱۱۶۷)]

⑤ [**صحیح**: صحیح بخاری: کتاب جزاء الصید: باب لا یحل القتال بمكة (۱۸۳۴) صحیح مسلم: کتاب الحج: باب تحریم مكة وصیدها وخلاها (۱۳۵۳) نسائی: کتاب المناسك: باب حرم مكة (۲۸۷۷) ابو داؤد: کتاب الجهاد: باب فی الهجرة هل انقطعت (۲۴۸۰) ترمذی: کتاب السیر: باب ما جاء فی الهجرة (۱۵۹۰)]

⑥ [**صحیح**: صحیح بخاری: کتاب التقصیر: باب من تطوع فی السفر (۱۱۰۳) صحیح مسلم: کتاب صلاة المسافرین: باب استحباب صلاة الضحی (۸۰۳۳۶)]

کہہ سکتے ہیں کہ ضحیٰ کی نماز آپ ہمیشہ نہیں پڑھتے تھے پھر اس دن جبکہ شغل اور کام بہت زیادہ تھا مسافرت تھی یہ کیسے پڑھی؟ آپ کی اقامت فتح کے موقعہ پر مکہ شریف میں رمضان کے آخر تک انیس دن رہی آپ فرض نماز کو بھی قصر کرتے رہے روزہ نہیں رکھا اور تمام لشکر جو تقریباً دس ہزار تھا اسی طرح کرتا رہا' ان حقائق سے یہ بات ثابت ہو جاتی ہے کہ یہ نماز فتح کے شکریہ کی نماز تھی' اسی لئے سردار لشکر امام وقت پر مستحب ہے کہ جب کوئی شہر فتح ہو تو داخل ہوتے ہی آٹھ رکعت نماز ادا کرے' حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ نے فتح مدائن والے دن ایسا ہی کیا تھا' ان آٹھ رکعت کو دو دو رکعتیں کر کے ادا کرے' گو بعض کا قول یہ بھی ہے کہ آٹھوں ایک ہی سلام سے پڑھ لے' لیکن ابوداؤد کی حدیث میں صراحتاً مروی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس نماز میں ہر دو رکعت کے بعد سلام پھیرا ہے (1) دوسری تفسیر بھی صحیح ہے جو ابن عباس رضی اللہ عنہ وغیرہ نے کی ہے اس میں آپ کو آپ کے وصال کی خبر دی گئی کہ جب آپ اپنی بستی مکہ فتح کر لیں جہاں سے ان کفار نے آپ کو نکل جانے پر مجبور کیا تھا اور آپ اپنی آنکھوں اپنی محنت کا پھل دیکھ لیں کہ فوجوں کی فوجیں آپ کے جھنڈے تلے آ جائیں جوق در جوق لوگ حلقہ بگوش اسلام ہو جائیں تو ہماری طرف آنے کی اور ہم سے ملاقات کی تیاریوں میں لگ جاؤ سمجھ لو کہ جو کام ہمیں تم سے لینا تھا پورا ہو چکا اب آخرت کی طرف نگاہیں ڈالو جہاں آپ کیلئے بہت بہتری ہے اور اس دنیا سے بہت زیادہ بھلائی آپ کیلئے وہاں ہے' وہیں آپ کی مہمانی تیار ہے اور مجھ جیسا میزبان ہے' تم ان نشانات کو دیکھ کر بکثرت میری حمد و ثنا کرو اور توبہ استغفار میں لگ جاؤ' صحیح بخاری شریف کی حدیث میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اپنے رکوع سجدے میں بکثرت ﴿سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِيْ﴾ پڑھا کرتے تھے آپ قرآن کی اس آیت ﴿فَسَبِّحْ﴾ الخ' پر عمل کرتے تھے (2) اور روایت میں ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اپنی آخری عمر میں ان کلمات کا اکثر ورد کرتے تھے ﴿سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ﴾ اللہ کی پاک ذات ہے اس کیلئے سب تعریفیں مختص ہیں' میں اللہ سے استغفار کرتا ہوں اور اس کی طرف جھکتا ہوں' اور فرمایا کرتے تھے کہ میرے رب نے مجھے حکم دے رکھا ہے کہ جب میں یہ علامت دیکھ لوں کہ مکہ فتح ہو گیا اور دین اسلام میں فوجیں کی فوجیں داخل ہونے لگیں تو میں ان کلمات کو بکثرت کہوں چنانچہ بحمد للہ میں اسے دیکھ چکا لہٰذا اب اس وظیفے میں مشغول ہوں (مسند احمد) (3) ابن جریر میں حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اپنی آخری عمر میں بیٹھتے اٹھتے' چلتے پھرتے' آتے جاتے سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ پڑھا کرتے میں نے ایک مرتبہ پوچھا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اس کی کیا

---

(1) [ضعیف : ابوداؤد : کتاب التطوع : باب صلاة الضحی (۱۲۹۰) ابن ماجه (۱۳۲۳)] شیخ البانیؒ نے اسے ضعیف کہا ہے۔]

(2) [صحیح : صحیح بخاری : کتاب الاذان : باب الدعاء فی الرکوع (۷۹٤) ، (٤۲۹۳) صحیح مسلم : کتاب الصلاة : باب ما یقال فی الرکوع والسجود (٤٨٤) ابن ماجه : کتاب اقامة الصلاة والسنة فیها (۸۸۹) نسائی : کتاب التطبیق (۱۰٤۸)]

(3) [صحیح : صحیح مسلم : کتاب الصلاة : باب ما یقال فی الرکوع والسجود (٤٨٤)]

وجہ ہے؟ تو آپ نے اس سورت کی تلاوت کی اور فرمایا مجھے حکم الٰہی یہی ہے۔ ① کسی مجلس میں بیٹھیں پھر وہ مجلس برخاست ہو تو پھر کیا پڑھنا چاہئے اسے ہم تو اپنی مستقل تصنیف میں لکھ چکے ہیں' مسند احمد میں ہے کہ جب یہ سورت اتری تو حضور ﷺ اسے اکثر اپنی نماز میں تلاوت کرتے اور رکوع میں تین مرتبہ یہ پڑھتے ﴿سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ رَبَّنَا وَبِحَمْدِكَ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِي اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ﴾ ② فتح سے پہلے مراد یہاں فتح مکہ ہے اس پر اتفاق ہے' عموماً عرب قبائل اسی کے منتظر تھے کہ اگر یہ اپنی قوم پر غالب آ جائیں اور مکہ ان کے زیر نگیں آ جائے تو پھر ان کے نبی ہونے میں ذرا سا بھی شک شبہ نہیں اب جبکہ اللہ نے اپنے حبیب کے ہاتھوں مکہ فتح کرا دیا تو یہ سب اسلام میں آ گئے' اس کے بعد دو سال بھی پورے نہیں ہوئے تھے کہ سارا عرب مسلمان ہو گیا' اور ہر ایک قبیلے میں اسلام اپنا راج کرنے لگا' فالحمد للہ۔ صحیح بخاری شریف میں بھی حضرت عمرو بن سلمہ کا یہ مقولہ موجود ہے کہ مکہ فتح ہوتے ہی ہر قبیلے نے اسلام کی طرف سبقت کی ان سب کو اسی بات کا انتظار تھا اور کہتے تھے کہ انہیں اور ان کی قوم کو چھوڑو دیکھو اگر یہ نبی برحق ہیں تو اپنی قوم پر غالب آ جائیں گے اور مکہ پر ان کا جھنڈا نصیب ہو جائے گا۔ ③

"ہم نے غزوہ فتح مکہ کا پورا واقعہ تفصیل کے ساتھ اپنی 'سیرۃ' کی کتاب میں لکھا ہے جو صاحب تفصیلات دیکھنا چاہیں وہ اس کتاب کو دیکھ لیں" فالحمد للہ۔ مسند احمد میں ہے کہ حضرت جابر بن جابر رضی اللہ عنہ کے پڑوسی جب اپنے کسی سفر سے واپس آئے تو حضرت جابر رضی اللہ عنہ ان سے ملاقات کرنے کیلئے گئے تو انہوں نے لوگوں کی پھوٹ اور ان کے اختلاف کا حال بیان کیا اور ان کی نو ایجاد بدعتوں کا تذکرہ کیا تو صحابی رسول ﷺ کی آنکھوں میں آنسو آئے اور روتے ہوئے فرمانے لگے کہ اللہ کے حبیب' شافع روز جزا حضرت محمد ﷺ سے سنا ہے کہ لوگوں کی فوجیں اللہ کے دین میں داخل ہوئیں لیکن عنقریب جماعتیں ان میں سے نکلنے بھی لگ جائیں گی۔ ④ اس سورت کی تفسیر ختم ہوئی۔ فالحمد للہ علی احسانہ۔

# تفسیر سورۃ تبت

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

تَبَّتْ يَدَآ اَبِيْ لَهَبٍ وَّتَبَّ ① مَآ اَغْنٰى عَنْهُ مَالُهٗ وَمَا كَسَبَ ② سَيَصْلٰى نَارًا ذَاتَ لَهَبٍ ③ وَّامْرَاَتُهٗ ؕ حَمَّالَةَ الْحَطَبِ ④ فِيْ جِيْدِهَا حَبْلٌ مِّنْ مَّسَدٍ ⑤ ع

---

① [ضعیف: تفسیر ابن جریر الطبری (۳۸۲۴۸)] اس میں حفص بن سلیمان ضعیف ہے۔]

② [حسن لغیرہ: مسند احمد (۱/۴۱۰)] شیخ شعیب ارناؤوط اسے حسن لغیرہ کہتے ہیں۔[الموسوعة الحديثية (۳۶۸۳)] مزید دیکھئے: السلسلة الصحيحة (۳۰۸۴)]

③ [صحیح: صحیح بخاری: کتاب المغازی (۴۳۰۲)]

④ [ضعیف: مسند احمد (۳/۳۴۳) مجمع الزوائد (۷/۲۸۴)] شیخ شعیب ارناؤوط نے جار جابر بن عبداللہ کے مجہول ہونے کی وجہ سے اس کی سند کو ضعیف کہا ہے۔[الموسوعة الحديثية (۱۴۶۹۶)] شیخ عبدالرزاق مہدی بھی اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔]

میں اللہ کے نام سے پڑھتا ہوں جو بڑا رحمان نہایت رحیم ہے

ابولہب کے دونوں ہاتھ ٹوٹیں وہ خود ہلاک ہو گیا ○ نہ تو اس کا مال کام آیا اور نہ اس کی کمائی ○ بھڑکنے والی آگ میں وہ جائے گا ○ اور اس کی بیوی بھی' جو لکڑیاں ڈھونے والی ہے ○ اس کی گردن میں پوست کھجور کی بٹی ہوئی رسی ہو گی ○

**بدترین میاں بیوی:** صحیح بخاری شریف میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ بطحا میں جا کر ایک پہاڑی پر چڑھ گئے اور اونچی آواز سے "یَا صَبَاحَاہُ یَا صَبَاحَاہُ" کہنے لگے قریش سب جمع ہو گئے تو آپ نے فرمایا اگر میں تم سے کہوں کہ صبح یا شام دشمن تم پر چھاپہ مارنے والا ہے تو کیا تم مجھے سچا سمجھو گے؟ سب نے جواب دیا جی ہاں۔ آپ نے فرمایا سنو! میں تمہیں اللہ کے سخت عذاب کے آنے کی خبر دے رہا ہوں تو ابولہب نے کہا تجھے ہلاکت ہو' کیا اسی لئے تو نے ہمیں جمع کیا تھا؟ اس پر یہ سورت اتری (بخاری) [1]

دوسری روایت میں ہے کہ یہ ہاتھ جھاڑتا ہوا یوں کہتا ہوا اٹھ کھڑا ہوا۔ تَبَّتْ بددعا ہے اور تب خبر ہے' یہ ابو لہب آنحضرت ﷺ کا چچا تھا اس کا نام عبدالعزیٰ بن عبدالمطلب تھا اس کی کنیت ابو عتبہ تھی اس کے چہرے کی خوبصورتی اور چمک دمک کی وجہ سے اسے ابولہب یعنی شعلے والا کہا جاتا تھا' یہ حضور ﷺ کا بدترین دشمن تھا ہر وقت ایذا دہی' تکلیف رسانی اور نقصان پہنچانے کے درپے رہا کرتا تھا' ربیعہ بن عباد دیلی رضی اللہ عنہ اپنے اسلام لانے کے بعد اپنا جاہلیت کا واقعہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو خود ذوالمجاز کے بازار میں دیکھا کہ آپ فرما رہے ہیں لوگو! لا الہ الا اللہ کہو تو فلاح پاؤ گے لوگوں کا مجمع آپ کے آس پاس لگا ہوا تھا میں نے دیکھا کہ آپ کے پیچھے ہی ایک گورے چٹے چمکتے چہرے والا بھینگی آنکھ والا جس کے سر کے بڑے بالوں کی دو مینڈھیاں تھیں۔ آیا اور کہنے لگا لوگو! یہ بے دین ہے' جھوٹا ہے۔ غرض آپ لوگوں کے مجمع میں جا کر اللہ کی توحید کی دعوت دیتے تھے اور یہ دشمن پیچھے پیچھے یہ کہتا ہوا چلا جا رہا تھا۔ میں نے لوگوں سے پوچھا یہ کون ہے؟ لوگوں نے کہا یہ آپ کا چچا ابولہب ہے (لعنۃ اللہ) (مسند احمد) ابوالزیاد نے راوی حدیث حضرت ربیعہ سے کہا کہ آپ تو اس وقت بچہ ہوں گے فرمایا نہیں میں اس وقت خاصی عمر کا تھا مشک لاد کر پانی بھر لایا کرتا تھا [2] دوسری روایت میں ہے میں اپنے باپ کے ساتھ تھا میری جواں عمر تھی اور میں نے دیکھا تھا کہ رسول اللہ ﷺ ایک ایک قبیلے کے پاس جاتے اور فرماتے لوگو! میں تمہاری طرف اللہ کا رسول بنا کر بھیجا گیا ہوں میں تم سے کہتا ہوں کہ ایک اللہ ہی کی عبادت کرو اور اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ کرو مجھے سچا جانو مجھے میرے دشمنوں سے بچاؤ تاکہ میں اس کا کام بجا لاؤں جس کا حکم مجھے دے کر اللہ تعالیٰ نے بھیجا ہے' آپ یہ پیغام پہنچا کر فارغ ہوتے تو آپ کا چچا ابولہب پیچھے سے پہنچتا اور کہتا اے فلاں قبیلے کے لوگو! یہ شخص تمہیں لات و عزیٰ سے ہٹانا چاہتا ہے اور بنو مالک بن اقیش کے تمہارے حلیف جنوں سے

---

[1] [صحیح : صحیح بخاری : کتاب التفسیر : باب ما اغنی عنه ماله وما کسب (٤٩٧٢)]

[2] [صحیح لغیرہ : مسند احمد (٣٤١/٤) مستدرك حاکم (١٦/١)] شیخ شعیب ارناؤوط اسے صحیح لغیرہ کہتے ہیں۔[الموسوعة الحدیثیة (١٩٠٠٥)]

تمہیں دور کر رہا ہے اور اپنی نئی لائی ہوئی گمراہی کی طرف تمہیں گھسیٹ رہا ہے' خبردار نہ اس کی سننا نہ ماننا (احمد وطبرانی) [1] اللہ تعالیٰ اس سورت میں فرماتا ہے کہ ابولہب برباد ہوا اس کی کوشش غارت ہوئی اس کے اعمال ہلاک ہوئے بالیقین اس کی بربادی ہو چکی' اس کی اولاد اس کے کام نہ آئی۔ ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی قوم کو اللہ کی طرف بلایا تو ابولہب کہنے لگا اگر میرے بھتیجے کی باتیں حق ہیں تو میں قیامت کے دن اپنا مال و اولاد اللہ کو فدیہ میں دے کر اس عذاب سے چھوٹ جاؤں گا اس پر یہ آیتیں ﴿مَا اَغْنٰی﴾ الخ' اتری۔

پھر فرمایا کہ یہ شعلے مارنے والی آگ میں جو سخت جلانے والی اور بہت تیز ہے داخل ہوگا' اور اس کی بیوی بھی جو قریش عورتوں کی سردار تھی اس کی کنیت ام جمیل تھی نام اروی تھا' حرب بن امیہ کی لڑکی تھی ابوسفیان کی بہن تھی اور اپنے خاوند کے کفر و عناد اور سرکشی و دشمنی میں یہ بھی اس کے ساتھ تھی اس لئے قیامت کے دن عذابوں میں بھی اسی کے ساتھ ہوگی' لکڑیاں اٹھا اٹھا کر لائے گی اور جس آگ میں اس کا خاوند جل رہا ہوگا ڈالتی جائے گی اس کے گلے میں آگ کی رسی ہوگی یہ معنی بھی کئے گئے ہیں کہ حَمَّالَةَ الْحَطَبِ سے مراد اس کا غیبت گو ہونا ہے' امام ابن جریر اسی کو پسند کرتے ہیں' ابن عباس رضی اللہ عنہما وغیرہ نے یہ مطلب بیان کیا ہے کہ یہ جنگل کی خاردار لکڑیاں چن لاتی تھی اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی راہ میں بچھا دیا کرتی تھی' یہ بھی کہا گیا ہے کہ چونکہ یہ عورت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو فقیری کا طعنہ دیا کرتی تھی تو اسے اس کا لکڑیاں چننا یاد دلایا گیا' لیکن صحیح قول پہلا ہی ہے' واللہ اعلم۔ سعید بن مسیب رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ اس کے پاس ایک نفیس ہار تھا کہتی تھی کہ اسے میں فروخت کر کے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی مخالفت میں خرچ کروں گی اور یہاں فرمایا گیا کہ اس کے بدلے اس کے گلے میں آگ کا طوق ڈالا جائے گا۔

''مسد'' کے معنی کھجور کی رسی کے ہیں۔ حضرت عروہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں یہ جہنم کی زنجیر ہے جس کی ایک ایک کڑی ستر ستر گز کی ہے۔ ثوری رحمہ اللہ فرماتے ہیں یہ جہنم کا طوق ہے جس کی لمبائی ستر ہاتھ ہے۔ جوہری رحمہ اللہ فرماتے ہیں یہ اونٹ کی کھال کی اور اونٹ کے بالوں کی بنائی جاتی ہے۔ مجاہد رحمہ اللہ فرماتے ہیں یعنی لوہے کا طوق۔ ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا بیان ہے کہ جب یہ سورت اتری تو یہ بھینگی عورت ام جمیل بنت حرب اپنے ہاتھ میں نوکدار پتھر لئے یوں کہتی ہوئی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئی:

مُذَمَّمًا اَبَيْنَا وَدِيْنَهٗ قَلَيْنَا وَاَمْرَهٗ عَصَيْنَا

یعنی ہم مذمم کے منکر ہیں' اس کے دین کے دشمن ہیں اور اس کے نافرمان ہیں۔

اس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کعبۃ اللہ میں بیٹھے ہوئے تھے' آپ کے ساتھ میرے والد حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ بھی تھے صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے اسے اس حالت میں دیکھ کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! یہ آ رہی ہے

---

[1] [ضعیف: مسند احمد (۳/۴۹۲) طبرانی کبیر (۴۵۸۹)] امام ہیثمی نے فرمایا ہے کہ اس میں حسین بن عبداللہ ضعیف ہے۔ [مجمع الزوائد (۶/۳۹)] شیخ شعیب ارناؤوط فرماتے ہیں کہ اس کی سند حسین بن عبداللہ کے ضعف کی وجہ سے ضعیف ہے۔ [الموسوعۃ الحدیثیۃ (۱۶۰۲۵)]

ایسا نہ ہو آپ کو دیکھ لے آپ نے فرمایا صدیق بے غم رہو یہ مجھے نہیں دیکھ سکتی' پھر آپ نے قرآن کریم کی تلاوت شروع کر دی تا کہ اس سے بچ جائیں' خود قرآن فرماتا ہے ﴿وَاِذَا قَرَاْتَ الْقُرْاٰنَ جَعَلْنَا بَيْنَكَ وَبَيْنَ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ حِجَابًا مَّسْتُوْرًا﴾ ① یعنی جب تو قرآن پڑھتا ہے تو ہم تیرے اور ایمان نہ لانے والوں کے درمیان پوشیدہ پردہ ڈال دیتے ہیں۔ یہ ڈائن آ کر حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کے پاس کھڑی ہو گئی گو حضور صلی اللہ علیہ وسلم بھی حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کے پاس ہی بالکل ظاہر بیٹھے ہوئے تھے لیکن حجابوں نے اس کی آنکھوں پر پردہ ڈال دیا وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو نہ دیکھ سکی۔ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ سے کہنے لگی مجھے معلوم ہوا ہے کہ تیرے ساتھی نے میری ہجو کی ہے یعنی شعروں میں میری مذمت کی ہے۔ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا نہیں نہیں رب البیت کی قسم حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے تیری کوئی ہجو نہیں کی تو یہ کہتی ہوئی لوٹ گئی کہ قریش تو جانتے ہیں کہ ان کے سردار کی بیٹی ہوں ② (ابن ابی حاتم) ایک مرتبہ یہ اپنی چادر اوڑھے طواف کر رہی تھی پیر چادر میں الجھ گیا اور پھسل پڑی تو کہنے لگی مذمم غارت ہو۔ ام حکیم بنت عبدالمطلب نے کہا میں تو پاک دامن عورت ہوں اپنی زبان نہیں بگاڑوں گی اور دوست پسند ہوں پس داغ نہ لگاؤں گی اور ہم سب ایک ہی دادا کی اولاد میں سے ہیں اور قریش ہی زیادہ جاننے والے ہیں۔ بزار میں ہے کہ اس نے حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ سے کہا کہ تیرے ساتھی نے میری ہجو کی ہے تو حضرت صدیق رضی اللہ عنہ نے قسم کھا کر جواب دیا کہ نہ تو آپ شعر گوئی جانتے ہیں نہ کبھی آپ نے شعر کہے' اس کے جانے کے بعد حضرت صدیق رضی اللہ عنہ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیا اس نے آپ کو دیکھا نہیں؟ آپ نے فرمایا فرشتہ آڑ بن کر کھڑا ہوا تھا جب تک وہ واپس نہ چلی گئی ③ بعض اہل علم نے کہا ہے کہ اس کے گلے میں جہنم کی آگ کی رسی ہو گی جس سے اسے کھینچ کر جہنم کے اوپر لایا جائے گا پھر ڈھیلی چھوڑ کر جہنم کی تہہ میں ڈال دیا جائے گا یہی عذاب اسے ہوتا رہے گا' ڈول کی رسی کو عرب مسد کہہ دیا کرتے ہیں۔ عربی شعروں میں بھی یہ لفظ اس معنی میں لایا گیا ہے' ہاں یہ یاد رہے کہ یہ بابرکت سورت ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت کی ایک اعلیٰ دلیل ہے کیونکہ جس طرح ان کی بدبختی کی خبر اس سورت میں دی گئی تھی اسی طرح واقعہ بھی ہوا ان دونوں کو ایمان لانا آخر تک نصیب نہ ہوا نہ تو وہ ظاہر میں مسلمان ہوئے۔ باطن میں نہ چھپے نہ کھلے' پس یہ صورت زبردست بہت صاف اور روشن دلیل ہے۔

---

① [سورہ الاسرا: آیت ٤٥]

② [صحیح: مستدرك حاكم (٣٦١/٢) مسند حميدى (١٥٣/١) بيهقى فى دلائل النبوة (١٩٥/٢) مجمع الزوائد (١١٥٢٩) ابو نعیم (ص: ٦١)] امام حاکم ؒ اور امام ذہبی ؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔ امام ابن ابی حاتم ؒ نے بھی اسے صحیح کہا ہے۔ [كما فى الدر المنثور للسيوطى (١٨٦/٤)] شیخ البانی ؒ نے بھی اسے "صحیح السیرۃ النبویۃ" میں نقل فرمایا ہے۔ [ص: ١٣٨)]

③ [حسن: مسند بزار (٢٩٤)، (١٢١/٢-١٢٢) مسند ابو يعلى (٢٣٥٨٥)] حافظ ابن حجر ؒ نے اس کی سند کو حسن کہا ہے۔ [فتح البارى (٧٣٨/٨)] شیخ علوی بن عبدالقادر سقاف بھی اسے قابل تحسین قرار دیتے ہیں۔ [تخريج احاديث وآثار كتاب فى ظلال القرآن (ص: ٣٥٧)]

حضور ﷺ کی نبوت کی۔ اس سورت کی تفسیر بھی ختم ہوئی۔ اللہ ہی کیلئے سب تعریفیں ہیں اور اسی کے فضل و کرم اور اسی کے احسان و انعام کی یہ برکت ہے۔

# تفسیر سورۃ الاخلاص

**سورۂ اخلاص کی فضیلت:** مسند احمد میں ہے کہ مشرکین نے حضور ﷺ سے کہا اپنے رب کے اوصاف بیان کرو اس پر یہ سورت نازل ہوئی۔ صَمَد کے معنی ہیں جو نہ تو پیدا ہوا ہو نہ اس کی اولاد ہو اس لئے کہ جو پیدا ہوا ہے وہ ایک وقت مرے گا بھی اور دوسرے اس کے وارث ہوں گے اللہ عزوجل نہ مرے نہ اس کا کوئی وارث ہو اس جیسا اور اس کی جنس کا کوئی نہیں نہ اس کے مثل کوئی چیز ہے۔ ترمذی وغیرہ میں بھی یہ روایت ہے ① ابو یعلی موصلی میں بھی ہے کہ ایک اعرابی نے یہ سوال کیا تھا ② اور روایت میں ہے کہ مشرکین کے اس سوال کے جواب میں یہ سورت اتری ③ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں ہر چیز کی نسبت ہے اور اللہ کی نسبت یہ سورت ہے ④ صمد اسے کہتے ہیں جو کھوکھلا نہ ہو بخاری شریف کتاب التوحید میں ہے کہ حضور ﷺ نے ایک چھوٹا سا لشکر کہیں بھیجا جس وقت وہ پلٹے تو انہوں نے کہا حضور ﷺ نے ہم پر جسے سردار بنایا تھا وہ ہر نماز کی قرأت کے خاتمہ پر سورہ ﴿قُلْ هُوَ اللّٰهُ﴾ الخ' پڑھا کرتے تھے آپ نے فرمایا ان سے پوچھو کہ وہ ایسا کیوں کرتے تھے؟ پوچھنے پر کہا کہ یہ سورت رحمٰن کی صفت ہے مجھے اس کا پڑھنا بہت ہی پسند ہے۔ حضور ﷺ نے فرمایا انہیں خبر دو کہ اللہ بھی اس سے محبت رکھتا ہے ⑤ بخاری شریف کتاب الصلوٰۃ میں ہے کہ ایک انصاری مسجد قبا کے امام تھے ان کی عادت تھی کہ الحمد للہ ختم کر کے اس سورت کو پڑھتے پھر جون سی سورت پڑھنی ہوتی یا جہاں سے چاہتے قرآن پڑھتے' ایک دن مقتدیوں نے کہا کہ آپ اس سورت کو پڑھتے ہیں پھر دوسری سورت ملاتے ہیں یہ کیا؟ یا تو آپ صرف اسی کو پڑھئے یا چھوڑ دیجئے دوسری سورت ہی پڑھا کیجئے انہوں نے جواب دیا میں تو جس طرح کرتا ہوں کرتا رہوں گا تم چاہو تو مجھے امام رکھو کہو تو میں تمہاری امامت چھوڑ دوں' اب انہیں یہ بھاری پڑی جانتے تھے کہ ان سب میں یہ زیادہ افضل ہیں ان کی موجودگی میں دوسرے کا نماز پڑھانا بھی گوارا نہ ہو سکا' ایک دن جبکہ حضور ﷺ ان کے پاس تشریف لائے تو ان

---

① [حسن دون الجملة ترمذی : کتاب التفسیر : باب ومن سورة اخلاص (۳۳٦٤) مسند احمد (۱۳٤/٥) مستدرک حاکم (۵٤۰/۲)] امام حاکمؒ اور امام ذہبیؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔ شیخ البانیؒ نے ان الفاظ ﴿والصمد الذی ......﴾ کے علاوہ اسے حسن کہا ہے۔ [صحیح ترمذی]

② [ضعیف مسند ابو یعلی (۲۰٤٤)] اس میں مجالد بن سعید راوی ضعیف ہے۔ حافظ زبیر علی زئی نے بھی اس کی سند کو ضعیف کہا ہے۔]

③ [حسن بالشواهد ابو الشیخ فی العظمة (۹۱)] شیخ عبدالرزاق مہدی اسے شواہد کی بنا پر حسن کہتے ہیں۔]

④ [ضعیف طبرانی اوسط (۷۳٦)] اس میں الوازع بن نافع راوی ضعیف ہے۔]

⑤ [صحیح صحیح بخاری : کتاب التوحید : باب ما جاء فی دعاء النبی امته الی توحید الله تعالی (۷۳۷٥) صحیح مسلم : کتاب صلاة المسافرین : باب فضل قراءة قل هو الله احد (۸۱۳)۲٦۸

لوگوں نے آپ سے یہ واقعہ بیان کیا' آپ نے امام صاحب سے کہا تم کیوں اپنے ساتھیوں کی بات نہیں مانتے اور ہر رکعت میں اس سورت کو کیوں پڑھتے ہو؟ وہ کہنے لگے یا رسول اللہ ﷺ مجھے اس سورت سے بڑی محبت ہے آپ نے فرمایا اس کی محبت نے تجھے جنت میں پہنچا دیا[1] ترمذی اور مسند احمد کی حدیث میں ہے کہ ایک شخص نے آپ سے کہا میں اس سورت سے بہت محبت رکھتا ہوں آپ نے فرمایا اس کی محبت نے تجھے جنت میں پہنچا دیا[2] ایک شخص نے کسی کو اس سورت کو پڑھتے ہوئے رات کے وقت سنا کہ وہ بار بار دوہرا رہا ہے۔ صبح کے وقت آ کر اس نے حضور ﷺ سے ذکر کیا گویا کہ وہ اسے ہلکے ثواب کا کام جانتا تھا تو نبی ﷺ نے فرمایا اس کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے یہ سورت مثل تہائی قرآن کے ہے (بخاری)[3] صحیح بخاری میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے اپنے اصحاب سے فرمایا کیا تم سے یہ نہیں ہوسکتا کہ ایک رات میں تہائی قرآن پڑھ لو تو یہ صحابہ رضی اللہ عنہم پر بھاری پڑا اور کہنے لگے بھلا اتنی طاقت تو ہر ایک میں نہیں آپ نے فرمایا سنو! سورۃ ﴿قل ھو اللہ﴾ تہائی قرآن ہے[4] مسند احمد میں ہے کہ حضرت قتادہ بن نعمان رضی اللہ عنہ ساری رات اسی سورت کو پڑھتے رہے حضور ﷺ سے جب یہ ذکر کیا گیا تو آپ نے قسم کھا کر فرمایا کہ یہ آدھے قرآن یا تہائی قرآن کے برابر ہے[5] ایک دوسری روایت میں ہے کہ حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ نے فرمایا کیا تم میں سے کسی کو اس کی طاقت ہے کہ وہ ہر رات تیسرا حصہ قرآن کا پڑھ لیا کرے؟ صحابہ رضی اللہ عنہم کہنے لگے یہ کس سے ہوسکے گا؟ آپ نے فرمایا سنو ﴿قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ﴾ تہائی قرآن کے برابر ہے' اتنے میں رسول اللہ ﷺ بھی آ گئے آپ نے سن لیا اور فرمایا ابوایوب رضی اللہ عنہ سچ کہتے ہیں (مسند احمد)[6] ترمذی میں ہے کہ رسول مقبول ﷺ نے صحابہ رضی اللہ عنہم سے فرمایا جمع ہو جاؤ میں تمہیں آج تہائی قرآن سناؤں گا لوگ جمع ہو کر بیٹھ گئے۔ آپ گھر سے آئے ﴿قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ﴾ الخ' پڑھی اور پھر گھر چلے گئے اب صحابہ میں باتیں ہونے لگیں کہ وعدہ تو حضور ﷺ کا یہ تھا کہ تہائی قرآن سنائیں گے شاید آسمان سے کوئی وحی آ گئی ہو۔ اتنے میں آپ پھر واپس آئے اور فرمایا میں نے تم سے تہائی قرآن سنانے کا وعدہ کیا تھا' سنو! یہ سورت تہائی

---

[1] [صحیح : صحیح بخاری : کتاب الاذان (۷۷٤)]

[2] [حسن صحیح : ترمذی : کتاب فضائل القرآن : باب ما جاء فی سورة الاخلاص (۲۹۰۱) مسند احمد (۱٤۱/۳)] امام ترمذیؒ نے اسے حسن صحیح کہا ہے۔ شیخ البانیؒ بھی اسے حسن صحیح کہتے ہیں۔ [صحیح ترمذی] شیخ عبدالرزاق مہدی فرماتے ہیں کہ اس کی سند شواہد کے ساتھ حسن ہے۔]

[3] [صحیح : صحیح بخاری : کتاب فضائل القرآن : باب فضل سورة قل هو الله احد (۵۰۱۳) ابوداؤد : کتاب الوتر : باب فی سورة الصمد (۱٤٦۱)]

[4] [صحیح : صحیح بخاری : کتاب فضائل القرآن : باب فضل قل هو الله احد (۵۰۱۵)]

[5] [ضعیف : مسند احمد (۱۵/۳)] شیخ شعیب ارناؤوط اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔ [الموسوعة الحدیثیة (۱۱۱۱۵)] اس میں ابن لہیعہ ضعیف ہے۔]

[6] [ضعیف : مسند احمد (۱۷۳/۲)] امام ہیثمیؒ نے فرمایا ہے کہ اس میں ابن لہیعہ ضعیف ہے۔ [مجمع الزوائد ۷/۳۰۷] شیخ شعیب ارناؤوط بھی اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔ [الموسوعة الحدیثیة (٦٦۱۳)]

قرآن کے برابر ہے۔① حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ کی روایت میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کیا تم اس سے عاجز ہو کہ ہر دن تہائی قرآن شریف پڑھ لیا کرو لوگوں نے کہا حضور ﷺ ہم اس سے عاجز اور بہت ضعیف ہیں، آپ نے فرمایا سنو! اللہ تعالیٰ نے قرآن کے تین حصے کیے ہیں، ﴿قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ﴾ تیسرا حصہ ہے (مسلم، نسائی وغیرہ)② ایسی ہی روایتیں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی ایک بہت بڑی جماعت سے مروی ہیں۔ آنحضرت ﷺ ایک مرتبہ کہیں سے آ رہے تھے آپ کے ساتھ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ تھے تو آپ نے ایک شخص کو اس سورت کی تلاوت کرتے ہوئے سن کر فرمایا واجب ہوگئی، حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے پوچھا کیا واجب ہوگئی؟ فرمایا جنت (ترمذی، نسائی)③ ابو یعلی کی ایک ضعیف حدیث میں ہے کیا تم میں سے کوئی یہ طاقت نہیں رکھتا کہ سورہ ﴿قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ﴾ کو رات میں تین مرتبہ پڑھ لے؟ یہ سورت تہائی قرآن کے برابر ہے④ مسند احمد میں ہے عبداللہ بن خبیب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم پیاسے تھے رات اندھیری تھی، حضور ﷺ کا انتظار تھا کہ آپ تشریف لائیں اور نماز پڑھائیں آپ آئے اور میرا ہاتھ پکڑ کر فرمانے لگے پڑھ۔ میں چپکا رہا، آپ نے پھر فرمایا پڑھ۔ میں نے کہا کیا پڑھوں؟ آپ نے فرمایا ہر صبح شام تین مرتبہ سورہ ﴿قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ﴾ اور ﴿قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ﴾ اور ﴿قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ﴾ پڑھ لیا کر یہ کافی ہو جائے گی۔ نسائی کی ایک روایت میں ہے ہر چیز سے تجھے یہ کفایت کرے گی⑤ مسند کی ایک اور ضعیف حدیث میں ہے کہ جس نے ان کلمات کو دس مرتبہ پڑھ لیا اسے چالیس لاکھ نیکیاں ملتی ہیں وہ کلمات یہ ہیں ﴿لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاحِدًا اَحَدًا صَمَدًا لَمْ يَتَّخِذْ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ﴾ ان کے راوی خلیل بن مرہ ہیں، جنہیں حضرت امام بخاری رحمہ اللہ بہت ضعیف بتلاتے ہیں⑥ مسند احمد میں ہے رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں جو شخص اس پوری سورت کو دس مرتبہ پڑھ لے

---

① [صحیح : صحیح مسلم : کتاب فضائل القرآن : باب فضل قراءۃ قل ھو اللہ احد (۸۱۲) ترمذی : کتاب ثواب القرآن : باب ما جاء فی سورۃ الاخلاص (۲۹۰۰) مسند احمد (۴۲۹/۲)]

② [صحیح : صحیح مسلم : کتاب فضائل القرآن : باب فضل قراءۃ قل ھو اللہ احد (۸۱۱) مسند احمد (۴۴۲/۶ـ ۴۴۷)]

③ [صحیح : ترمذی : کتاب ثواب القرآن : باب ما جاء فی سورۃ الاخلاص (۲۸۹۷)] شیخ البانی نے اسے صحیح کہا ہے۔[صحیح ترمذی]

④ [اسنادہ ضعیف : مسند ابو یعلی (۴۱۱۸) مجمع الزوائد (۱۱۰۴۹)] اس میں عیسیٰ بن موسیٰ اور یزید رقاشی راوی ضعیف ہے۔]

⑤ [حسن : ابو داؤد : کتاب الادب : باب ما یقول اذا اصبح (۵۰۸۲) ترمذی (۳۵۷۵) نسائی (۵۴۴۳) وفی السنن الکبری (۷۸۶۰) عبد اللہ بن احمد فی زوائد المسند (۳۱۲/۵)] شیخ البانی نے اسے حسن کہا ہے۔[صحیح ابو داود] شیخ عبدالرزاق مہدی بھی اسے حسن کہتے ہیں۔]

⑥ [ضعیف : مسند احمد (۱۰۳/۴)] شیخ شعیب ارناؤوط فرماتے ہیں کہ اس کی سند خلیل بن مرہ کے ضعف کی وجہ سے ضعیف ہے۔[الموسوعۃ الحدیثیۃ (۱۶۹۵۲)]

گا اللہ تعالیٰ اس کیلئے جنت میں ایک محل تعمیر کرے گا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا یا رسول اللہ ﷺ پھر تو ہم بہت سے محل بنوالیں گے۔ آپ نے فرمایا اللہ اس سے بھی زیادہ اور اس سے بھی اچھے دینے والا ہے۔ ① دارمی میں ہے کہ دس مرتبہ پر ایک محل، بیس پر دو، تیس پر تین، الخ یہ حدیث مرسل ہے۔ ② ابو یعلی موصلی کی ایک ضعیف حدیث میں ہے کہ جو شخص اس سورت کو پچاس مرتبہ پڑھ لے اس کے پچاس سال کے گناہ معاف ہو جاتے ہیں ③ اسی کی ایک ضعیف سند والی حدیث میں ہے کہ جو شخص اس سورت کو ایک دن میں دو سو مرتبہ پڑھ لے اس کیلئے ایک ہزار پانچ سو نیکیاں لکھی جاتی ہیں، بشرطیکہ اس پر قرض نہ ہو ④ ترمذی کی اس حدیث میں ہے کہ اس کے پچاس سال کے گناہ معاف کئے جاتے ہیں مگر یہ کہ اس پر قرض ہو ⑤ ترمذی کی ایک غریب حدیث میں ہے کہ جو شخص سونے کیلئے اپنے بستر پر جائے پھر داہنی کروٹ لیٹ کر سو دفعہ اس سورت کو پڑھ لے تو قیامت کے دن رب عزوجل فرمائے گا اے میرے بندے! اپنی داہنی طرف سے جنت چلا جا۔ ⑥ بزار کی ضعیف سند والی حدیث میں ہے جو شخص اس سورت کو دو سو مرتبہ پڑھے اللہ تعالیٰ اس کے دو سو سال کے گناہ معاف فرما دیتا ہے ⑦ نسائی میں اس آیت کی تفسیر میں ہے کہ نبی ﷺ مسجد میں آئے تو دیکھا کہ ایک شخص نماز پڑھ رہا ہے دعا مانگ رہا ہے اپنی دعا میں کہتا ہے ﴿اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِاَنِّیْ اَشْھَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ الْاَحَدُ الصَّمَدُ الَّذِیْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ﴾ یعنی اے اللہ! میں تجھ سے سوال کرتا ہوں اس بات کی گواہی دے کر کہ تیرے سوا کوئی معبود نہیں تو اکیلا ہے بے نیاز ہے نہ اس کے ماں باپ نہ اولاد نہ ہمسر اور ساتھی کوئی اور۔ آپ یہ سن کر فرمانے لگے اس اللہ کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے اس نے اسم اعظم کے ساتھ دعا مانگی ہے اللہ کے اس بڑے نام کے ساتھ کہ جب کبھی سوال کیا جائے تو عطا ہو اور جب کبھی اس نام کے ساتھ دعا کی جائے تو قبول ہو۔ ⑧ ابو یعلی میں ہے

---

① [ضعیف مسند احمد (۳/۴۳۷) طبرانی کبیر (۱۷۱۵٤)] شیخ البانی ؒ نے اسے ضعیف کہا ہے۔[ضعیف الترغیب (۸۹۳)] اس کی سند میں ابن لہیعہ، ابن فائد اور ابن معاذ تینوں راوی ضعیف ہیں۔]

② [مرسل دارمی (۲/۴۵۹)] یہ روایت مرسل ہونے کی بنا پر ضعیف ہے۔]

③ [ضعیف دارمی (۲/۴۶۱)] اس کی سند میں نوح بن قیس راوی ضعیف ہے۔]

④ [ضعیف مسند ابو یعلی (۳۳۶۵)] اس میں حاتم بن میمون راوی ضعیف ہے۔]

⑤ [ضعیف ترمذی : کتاب ثواب القرآن : باب ما جاء فی سورة الاخلاص (۲۸۹۸)] شیخ البانی ؒ نے اسے ضعیف کہا ہے۔[ضعیف ترمذی ، السلسلة الضعیفه (۳۰۰)]

⑥ [ضعیف ضعیف الترغیب للألبانی (۳٤۸) ضعیف ترمذی (۵۵۲) ضعیف الجامع (۵۳۸۹)]

⑦ [ضعیف مسند بزار (۳/۸٤)] اس کی سند میں اغلب بن تمیم راوی منکر الحدیث ہے۔ شیخ عبدالرزاق مہدی اس کی سند کو سخت ضعیف کہتے ہیں۔]

⑧ [صحیح ابو داؤد : کتاب الوتر : باب الدعا (۱٤۹۳) ابن ماجه : کتاب الدعاء : باب اسم الله الاعظم (۳۸۵۷) ترمذی : کتاب الدعوات : باب جامع الدعوات عن النبی (۳٤۷۵) مسند احمد (۵/۳۵۰)] شیخ البانی ؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔[صحیح ابو داود ، صحیح ترمذی]

رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں تین کام ہیں جو انہیں ایمان کے ساتھ کر لے وہ جنت کے تمام دروازوں میں سے جس سے چاہے جنت میں جائے اور جس کسی حور سے چاہے نکاح کرا دیا جائے۔ جو اپنے قاتل کو معاف کر دے اور پوشیدہ قرض ادا کر دے اور فرض نماز کے بعد دس مرتبہ سورۂ ﴿قُلْ هُوَ اللهُ﴾ الخ، کو پڑھ لے۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے پوچھا یا رسول اللہ ﷺ جو ان تینوں کاموں میں سے ایک کر لے آپ نے فرمایا ایک پر بھی یہی درجہ ہے۔ [1] طبرانی میں ہے رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں جو شخص اس سورت کو گھر میں جاتے وقت پڑھ لے اللہ تعالیٰ اس گھر والوں سے اور اس کے پڑوسیوں سے فقیری دور کر دے گا [2] اس کی سند ضعیف ہے۔ مسند ابویعلی میں ہے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ میدان تبوک میں تھے سورج ایسی روشنی' نور اور شعاعوں کے ساتھ نکلا کہ ہم نے اس سے پہلے ایسا صاف شفاف اور روشن و منور نہیں دیکھا تھا حضور ﷺ کے پاس جبرائیل علیہ السلام تشریف لائے تو حضور ﷺ نے دریافت فرمایا کہ آج سورج کی اس تیز روشنی اور زیادہ نور اور چمکیلی شعاعوں کی کیا وجہ ہے؟ تو آپ نے فرمایا آج مدینہ میں حضرت معاویہ بن معاویہ لیثی رضی اللہ عنہ کا انتقال ہو گیا ہے جن کے جنازے کی نماز کیلئے اللہ تعالیٰ نے ستر ہزار فرشتے آسمان سے بھیجے ہیں پوچھا کہ کس عمل کے باعث؟ فرمایا وہ سورۂ قل ھو اللہ احد الخ کو دن رات چلتے پھرتے' اٹھتے بیٹھتے پڑھا کرتے تھے اگر آپ کا ارادہ ہو تو میں زمین سمیٹ لوں اور آپ ان کے جنازے کی نماز ادا کر لیں؟ آپ نے فرمایا بہت اچھا پس آپ نے ان کے جنازے کی نماز ادا کی۔ [3] اس حدیث کو حافظ ابوبکر بیہقی رحمہ اللہ اپنی کتاب دلائل النبوۃ میں یزید بن ہارون کی روایت سے لائے ہیں وہ علاء بن محمد سے روایت کرتے ہیں۔ ان پر موضوع حدیثیں بیان کرنے کی تہمت ہے' واللہ اعلم۔ مسند ابویعلی میں اس کی دوسری سند بھی ہے جس میں یہ راوی نہیں۔ اس میں ہے کہ حضرت جبرائیل علیہ السلام رسول مقبول ﷺ کے پاس تشریف لائے اور فرمایا کہ معاویہ بن معاویہ لیثی رضی اللہ عنہ کا انتقال ہو گیا ہے کہ کیا آپ ان کے جنازے کی نماز پڑھنا چاہتے ہیں؟ آپ نے فرمایا ہاں' حضرت جبرائیل علیہ السلام نے اپنا پر زمین پر مارا تمام درخت اور ٹیلے پست ہو گئے ان کا جنازہ حضور ﷺ کو نظر آنے لگا آپ نے نماز شروع کی اور آپ کے پیچھے فرشتوں کی دو صفیں تھیں ہر صف میں ستر ہزار فرشتے تھے آپ نے دریافت کیا کہ آخر اس مرتبہ کی کیا وجہ ہے؟ حضرت جبرائیل علیہ السلام نے فرمایا ان کی سورت سے محبت اور ہر وقت آتے جاتے' بیٹھتے اٹھتے اس کی تلاوت [4] اسے بیہقی نے بھی روایت کیا ہے' اور بیہقی کی سند میں محبوب بن ھلال ہیں۔ ابوحاتم رازی فرماتے ہیں یہ مشہور نہیں' ابویعلی میں یہ راوی نہیں وہاں ان کی جگہ ابوعبداللہ محمود ہیں' لیکن ٹھیک بات محبوب کا ہونا ہے' اس روایت کی اور بھی بہت سی سندیں ہیں اور سب ضعیف ہیں' ہم نے اختصار کیلئے انہیں یہاں نقل نہیں کیا۔

---

[1] [ضعیف :مسند ابو یعلی (۱۷۹٤)] اس میں عمر بن نبھان راوی ضعیف اور ابوشداد مجہول ہے۔]

[2] [ضعیف :طبرانی (۲٤۱۹)] اس میں مروان بن سالم راوی ضعیف ہے۔]

[3] [ضعیف :مسند ابو یعلی (٤۲٦۷)] اس میں علاء ابومحمد ثقفی راوی متروک الحدیث ہے۔]

[4] [مسند ابو یعلی (٤۲٦۷) دلائل النبوۃ للبیهقی (۵/۲٤٦)] اس میں محبوب بن ہلال ضعیف ہے۔]

مسند احمد میں ہے حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک روز میری رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ملاقات ہوئی میں نے جلدی سے آپ کا ہاتھ تھام لیا اور کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مومن کی نجات کس عمل پر ہے؟ آپ نے فرمایا اے عقبہ! زبان تھامے رکھ اپنے گھر میں ہی بیٹھا رہا کر اور اپنی خطاؤں پر روتا رہ' پھر دوبارہ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے میری ملاقات ہوئی تو آپ نے خود میرا ہاتھ پکڑ لیا اور فرمایا عقبہ! کیا میں تمہیں تورات' انجیل' زبور' اور قرآن میں اتری ہوئی تمام سورتوں سے بہترین سورتیں بتلاؤں؟ میں نے کہا ہاں حضور صلی اللہ علیہ وسلم ضرور ارشاد فرمایئے' اللہ تعالیٰ مجھے آپ پر فدا کرے پس آپ نے مجھے سورہ ﴿قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ﴾ اور ﴿قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ﴾ اور ﴿اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ﴾ پڑھائیں پھر فرمایا دیکھو عقبہ! انہیں نہ بھولنا اور ہر رات انہیں پڑھ لیا کرنا۔ فرماتے ہیں پھر نہ میں انہیں بھولا نہ کوئی رات ان کے بغیر پڑھے گزاری' میں نے پھر آپ سے ملاقات کی اور جلدی کر کے آپ کے دست مبارک کو اپنے ہاتھ میں لے کر عرض کیا کہ یا رسول اللہ! مجھے بہترین اعمال کا ارشاد فرمایئے؟ آپ نے فرمایا سن جو تجھ سے توڑے تو اس سے جوڑ' جو تجھے محروم رکھے تو اسے دے' جو تجھ سے ظلم کرے تو اس سے درگزر کر اور معاف کر دے[1] اس کا بعض حصہ امام ترمذی رحمہ اللہ نے بھی زہد کے باب میں وارد کیا ہے اور فرمایا یہ حدیث حسن صحیح ہے۔[2] مسند احمد میں بھی اس کی ایک اور سند ہے۔

صحیح بخاری شریف میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم رات کے وقت جب بستر پر جاتے تو ہر رات تینوں سورتوں کو پڑھ کر اپنی دونوں ہتھیلیاں ملا کر ان پر دم کر کے اپنے جسم مبارک پر پھیر لیا کرتے جہاں تک ہاتھ پہنچتے پہنچاتے' پہلے سر پر' پھر منہ پر' پھر اپنے سامنے کے جسم پر' تین مرتبہ اسی طرح کرتے' یہ حدیث سنن میں بھی ہے۔[3]

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝۱ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝۲ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ۝۳ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝۴

میں اللہ تعالیٰ بخشش کرنے والے مہربان کے نام سے شروع کرتا ہوں

کہہ دے کہ اللہ ایک ہے ○ اللہ بے نیاز ہے ○ نہ اس سے کوئی پیدا ہوا نہ وہ کسی سے پیدا ہوا ○ اور نہ کوئی اس کا ہم جنس ہے ○

---

[1] [حسن : مسند احمد (٤/١٤٨)] شیخ شعیب ارناؤوط فرماتے ہیں کہ یہ حدیث حسن ہے البتہ یہ سند علی بن یزید کے ضعف کی وجہ سے ضعیف ہے۔[الموسوعة الحديثية (١٧٣٣٤)] شیخ عبدالرزاق مہدی، مولانا مبشر احمد ربانی اور حافظ زبیر علی زئی نے اس کی سند کو ضعیف کہا ہے۔]

[2] [حسن : مسند احمد (٤/١٥٨)] امام ہیثمی فرماتے ہیں کہ اس کے راوی ثقہ ہیں۔[مجمع الزوائد (١١٥٧)] شیخ شعیب ارناؤوط نے اسے حسن کہا ہے۔[الموسوعة الحديثية (١٧٣٣٤)]

[3] [صحیح : صحیح بخاری : کتاب فضائل القرآن : باب فضل المعوذات (٥٠١٧)، (٥٧٤٨) ابوداؤد : کتاب الادب : باب ما یقول عند النوم (٥٠٥٦) ترمذی (٣٤٠٢) ابن ماجه (٣٨٧٥)]

اللہ کا کوئی شریک وہمسر نہیں: اس کے نازل ہونے کی وجہ پہلے بیان ہو چکی ہے‘ حضرت عکرمہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ یہود کہتے تھے ہم حضرت عزیر علیہ السلام کو پوجتے ہیں جو اللہ کے بیٹے ہیں اور نصرانی کہتے تھے کہ ہم حضرت مسیح کو پوجتے ہیں جو اللہ کے بیٹے ہیں اور مجوسی کہتے تھے ہم چاند سورج کی پرستش کرتے ہیں اور مشرک کہتے تھے ہم بت پرست ہیں تو اللہ تعالیٰ نے یہ سورت اتاری کہ اے نبی ﷺ! تم کہہ دو کہ ہمارا معبود تو اللہ تعالیٰ ہے جو واحد اور احد ہے جس جیسا کوئی نہیں‘ جس کا کوئی وزیر نہیں‘ جس کا کوئی شریک نہیں‘ جس کا کوئی ہمسر نہیں‘ جس کا کوئی ہم جنس نہیں‘ جس کا برابر اور کوئی نہیں‘ جس کے سوا کسی میں الوہیت نہیں۔ اس لفظ کا اطلاق صرف اسی کی ذات پر ہوتا ہے وہ اپنی صفتوں میں اور اپنے حکمت بھرے کاموں میں یکتا اور بے نظیر ہے۔ وہ صمد ہے یعنی ساری مخلوق اس کی محتاج ہے اور وہ سب سے بے نیاز ہے۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ 'صمد' وہ ہے جو اپنی سرداری میں‘ اپنی شرافت میں‘ اپنی بندگی اور اپنی عظمت میں‘ اپنے حلم وعلم میں‘ اپنی حکمت‘ تدبر میں سب سے بڑھا ہوا ہے۔ یہ صفتیں صرف اللہ جل شانہ میں ہی پائی جاتی ہیں۔ اس کا ہمسر اور اس جیسا کوئی اور نہیں وہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ سب پر غالب ہے اور اپنی ذات وصفات میں یکتا اور بینظیر ہے‘ صمد کے یہ معنی بھی کیے گئے ہیں کہ جو تمام مخلوق کے فنا ہو جانے کے بعد بھی باقی رہے‘ جو ہمیشہ کی بقا والا سب کی حفاظت کرنے والا ہو جس کی ذات لازوال اور غیر فانی ہے۔ حضرت عکرمہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں صمد وہ ہے جو نہ کچھ کھائے نہ اس میں سے کچھ نکلے۔ یہ معنی بھی بیان کیے گئے ہیں کہ صمد کی تفسیر اس کے بعد ہے یعنی نہ اس میں سے کچھ نکلے نہ وہ کسی میں سے نکلے یعنی نہ اس کی اولاد ہو نہ ماں باپ‘ یہ تفسیر بہت اچھی اور عمدہ ہے اور ابن جریر کی روایت سے حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ سے صراحتاً یہ مروی ہے جیسے کہ پہلے گزرا۔ اور بہت سے صحابہ اور تابعین سے مروی ہے کہ 'صمد' کہتے ہیں ٹھوس چیز کو جو کھوکھلی نہ ہو جس کا پیٹ نہ ہو۔ شعبی رحمہ اللہ کہتے ہیں جو نہ کھاتا ہو نہ پیتا ہو‘ عبداللہ بن بریدہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں 'صمد' وہ نور ہے جو روشن ہو اور چمک دمک والا ہو‘ ایک مرفوع حدیث میں بھی ہے کہ صمد وہ ہے جس کا پیٹ نہ ہو۔[1] لیکن اس کا مرفوع ہونا ٹھیک نہیں‘ صحیح یہ ہے کہ یہ موقوف ہے۔ حافظ ابوالقاسم طبرانی رحمہ اللہ اپنی کتاب ''السنہ'' میں لفظ صمد کی تفسیر میں ان تمام اقوال وغیرہ کو وارد کر کے لکھتے ہیں کہ دراصل یہ سب سچے ہیں اور صحیح ہیں۔ یہ کل صفتیں ہمارے رب عزوجل میں ہیں اس کی طرف سب محتاج بھی ہیں وہ سب سے بڑھ کر سردار اور سب سے بڑا ہے اسے نہ پیٹ ہے نہ وہ کھوکھلا ہے نہ وہ کھائے نہ پیئے سب فانی ہیں اور وہ باقی ہے۔ وغیرہ۔

پھر فرمایا اس کی اولاد نہیں نہ اس کے ماں باپ ہیں نہ بیوی۔ جیسے اور جگہ ہے ﴿بَدِيعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اَنّٰى يَكُوْنُ لَهٗ وَلَدٌ وَّلَمْ تَكُنْ لَّهٗ صَاحِبَةٌ وَّخَلَقَ كُلَّ شَيْءٍ﴾[2] یعنی وہ زمین وآسمان کا پیدا کرنے والا ہے اسے اولاد کیسے ہو گی؟ اس کی بیوی نہیں ہر چیز کو اس نے پیدا کیا ہے‘ یعنی وہی ہر چیز کا خالق

[1] [ضعیف: طبرانی (۱۱۶۲) مجمع الزوائد (۱۱۵۳۰)] اس میں صالح بن حیان راوی ضعیف ہے۔]

[2] [سورۃ الانعام: آیت ۱۰۱]

مالک ہے پھر اس کی مخلوق اور ملکیت میں سے اس کی برابری اور ہمسری کرنے والا کون ہوگا؟ وہ ان تمام عیوب اور نقصان سے پاک ہے جیسے اور جگہ فرمایا ﴿وَقَالُوا اتَّخَذَ الرَّحْمٰنُ وَلَدًا﴾ ① الخ یعنی یہ کفار کہتے ہیں کہ اللہ کی اولاد ہے تم تو ایک بڑی بری چیز لائے قریب ہے کہ آسمان پھٹ جائیں اور زمین شق ہو جائے اور پہاڑ پارہ پارہ ہو کر گر پڑیں' اس بنا پر کہ انہوں نے کہا کہ اللہ کی اولاد ہے حالانکہ اللہ کو یہ لائق ہی نہیں کہ اس کی اولاد ہو تمام زمین و آسمان میں کل کے کل اللہ کے غلام ہی بن کر آنے والے ہیں اللہ کے پاس تمام کا شمار ہے اور انہیں ایک ایک کرکے گن رکھا ہے اور یہ سب کے سب تنہا تنہا اس کے پاس قیامت کے دن حاضر ہونے والے ہیں اور جگہ ہے ﴿وَقَالُوا اتَّخَذَ الرَّحْمٰنُ وَلَدًا سُبْحَانَهُ بَلْ﴾ ② الخ یعنی ان کافروں نے کہا کہ رحمٰن کی اولاد ہے اللہ اس سے پاک ہے بلکہ وہ تو اللہ کے باعزت بندے ہیں بات میں بھی اس سے سبقت نہیں کرتے اسی کے فرمان کے عامل ہیں۔ اور جگہ ہے ﴿وَجَعَلُوا بَيْنَهُ وَبَيْنَ الْجِنَّةِ نَسَبًا﴾ ③ الخ یعنی انہوں نے اللہ تعالیٰ کے اور جنات کے درمیان نسب قائم کر رکھا ہے حالانکہ جنات تو خود اس کی فرمانبرداری میں حاضر ہیں اللہ تعالیٰ ان کے بیان کردہ عیوب سے پاک و برتر ہے۔ صحیح بخاری شریف میں ہے کہ ایذا دینے والی باتوں کو سنتے ہوئے صبر کرنے میں اللہ سے زیادہ صابر کوئی نہیں لوگ اس کی اولاد بتاتے ہیں اور پھر بھی وہ انہیں روزیاں دیتا ہے اور عافیت و تندرستی عطا فرماتا ہے۔ ④ بخاری کی اور روایت میں ہے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ابن آدم مجھے جھٹلاتا ہے حالانکہ اسے ایسا نہ چاہئے مجھے گالیاں دیتا ہے اور اسے یہ بھی لائق نہ تھا اس کا مجھے جھٹلانا تو یہ ہے کہ وہ کہتا ہے جس طرح اولاً اللہ نے مجھے پیدا کیا ایسے ہی پھر نہیں لوٹائے گا حالانکہ پہلی مرتبہ کی پیدائش دوسری مرتبہ کی پیدائش سے کچھ آسان تو نہ تھی جب میں اس پر قادر ہوں تو اس پر کیوں نہیں؟ اور اس کا مجھے گالیاں دینا یہ ہے کہ وہ کہتا ہے کہ اللہ کی اولاد ہے حالانکہ میں تنہا ہوں میں ایک ہی ہوں میں صمد ہوں نہ میری اولاد ہے نہ میرے ماں باپ نہ مجھ جیسا کوئی اور۔ ⑤

الحمد للہ سورۂ اخلاص کی تفسیر اللہ کے فضل و کرم اور اس کے لطف و رحم سے ختم ہوئی۔

# تفسیر سورۃ الفلق اور سورۃ الناس

**مضبوط پناہ گاہیں ناقابل تسخیر مدافعت اور شافی علاج:** مسند احمد میں ہے کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ اس سورت کو اور اس کے بعد کی سورت کو قرآن شریف میں نہیں لکھتے تھے اور فرمایا کرتے تھے کہ میری گواہی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے خبر دی کہ جبرائیل علیہ السلام نے آپ سے فرمایا ﴿قُلْ أَعُوذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ﴾ الخ تو میں نے

---

① [سورۃ مریم : آیت ۸۸۔۹۵] ② [سورۃ الانبیاء : آیت ۲۶۔۲۷]

③ [سورۃ الصافات : آیت ۱۵۸۔۱۵۹]

④ [صحیح صحیح بخاری : کتاب التوحید : باب قول اللہ تعالی ان اللہ ھو الرزاق ذوالقوۃ المتین (۷۳۷۸) صحیح مسلم : کتاب صفات المنافقین : باب فی الکفارۃ (۲۸۰۴)]

⑤ [صحیح صحیح بخاری : کتاب التفسیر : باب سورۃ قل ھو اللہ احد (۴۹۷۴)]

بھی یہی کہا۔ پھر کہا ﴿قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ﴾ الخ تو میں نے بھی یہی کہا۔ پس ہم بھی اسی طرح کہتے ہیں جس طرح حضور ﷺ نے کہا۔① حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ سے ان دونوں سورتوں کے بارے میں پوچھا جاتا ہے اور کہا جاتا ہے کہ آپ کے بھائی حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ تو ان دونوں کو قرآن شریف میں سے کاٹ دیا کرتے تھے تو فرمایا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سوال کیا تو انہوں نے فرمایا مجھ سے کہا گیا کہو میں نے کہا پس ہم بھی کہتے ہیں جس طرح حضور ﷺ نے کہا (ابوبکر حمیدی)② مسند میں بھی یہ روایت الفاظ کے تغیر وتبدل کے ساتھ مروی ہے③ اور بخاری شریف میں بھی④ مسند ابویعلی وغیرہ میں ہے کہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ ان دونوں سورتوں کو قرآن میں نہیں لکھتے تھے اور نہ قرآن میں انہیں شمار کرتے تھے⑤ بلکہ قاریوں اور فقیہوں کے نزدیک مشہور بات یہی ہے کہ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ ان دونوں کو قرآن میں نہیں لکھتے تھے شاید انہوں نے آنحضرت ﷺ سے نہ سنا ہو اور تواتر کے ساتھ ان تک نہ پہنچا ہو پھر یہ اپنے اس قول سے رجوع کر کے جماعت کے قول کی طرف پلٹ آتے ہیں صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین نے ان سورتوں کو قرآن میں داخل کیا جس کے نسخے چاروں طرف پھیلے ولله الحمد والمنة۔ صحیح مسلم شریف میں حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کیا تم نے نہیں دیکھا چند آیتیں مجھ پر اس رات ایسی نازل ہوئی ہیں جن جیسی کبھی دیکھی نہیں گئیں پھر آپ نے ان دونوں سورتوں کی تلاوت فرمائی یہ حدیث مسند احمد ترمذی اور نسائی میں بھی ہے۔⑥ امام ترمذی رحمہ اللہ اسے حسن صحیح کہتے ہیں۔ مسند احمد میں ہے حضرت عقبہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں حضور ﷺ کے ساتھ مدینہ کی گلیوں میں آپ کی سواری کی نکیل تھامے چلا جا رہا تھا کہ آپ ﷺ نے مجھ سے فرمایا اب آؤ تم سوار ہو جاؤ میں نے اس خیال سے کہ آپ کی بات نہ مانوں گا تو نافرمانی ہوگی سوار ہونا منظور کر لیا تھوڑی دیر بعد میں اتر گیا اور حضور ﷺ سوار ہو گئے پھر آپ نے فرمایا عقبہ میں تجھے دو بہترین سورتیں نہ سکھاؤں؟ میں نے کہا ہاں یا رسول اللہ ﷺ ضرور سکھائیے۔ آپ نے مجھے ﴿قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ﴾ اور ﴿قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ﴾ پڑھائیں پھر نماز کھڑی ہوئی آپ نے نماز پڑھائی اور ان ہی دونوں سورتوں کی تلاوت کی پھر مجھ سے فرمایا تو نے دیکھ لیا؟ سن جب تو سوئے اور جب کھڑا

---

① [صحیح وھذا اسناد حسن : مسند احمد (۵/۱۲۹)] شیخ شعیب ارناؤوط فرماتے ہیں کہ یہ حدیث صحیح ہے البتہ یہ سند حسن ہے۔ [الموسوعۃ الحدیثیۃ (۲۱۱۸۶)] شیخ عبدالرزاق مہدی اور مولانا مبشر احمد ربانی نے بھی اسے صحیح کہا ہے۔]

② [صحیح : مسند حمیدی (۳۷٤)] حافظ زبیر علی زئی اسے صحیح کہتے ہیں۔]

③ [صحیح : مسند احمد (۵/۱۲۹)] شیخ شعیب ارناؤوط اسے صحیح کہتے ہیں۔ [الموسوعۃ الحدیثیۃ (۲۱۱۸۳)]

④ [صحیح : صحیح بخاری : کتاب تفسیر القرآن : باب قل اعوذ برب الناس (٤۹۷۷)]

⑤ [مسند بزار (۲۳۰۱) ، (۵/۱۲۹) طبرانی کبیر (۹۱۵۲)] امام ہیثمیؒ نے فرمایا ہے کہ ان کے راوی ثقہ ہیں۔ [مجمع الزوائد (۱۱۵٦۳)]

⑥ [صحیح : صحیح مسلم : کتاب صلاۃ المسافرین : باب فضل القراءۃ المعوذتین (۸۱٤) نسائی: کتاب الافتتاح (۹۵۳) ترمذی : کتاب التفسیر (۳۳٦۷) مسند احمد (٤/۱۵۱)]

ہوانہیں پڑھ لیا کر' ترمذی' ابوداؤد اور نسائی میں بھی یہ حدیث ہے۔ (1) مسند احمد کی اور حدیث میں ہے کہ حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ کو رسول اللہ ﷺ نے ہر نماز کے بعد ان سورتوں کی تلاوت کا حکم دیا۔ (2) یہ حدیث بھی ابوداؤد' ترمذی اور نسائی میں ہے امام ترمذی اسے غریب بتلاتے ہیں اور روایت میں ہے کہ ان جیسی سورتیں تو نے پڑھی ہی نہیں (3) حضرت عقبہ والی حدیث جس میں حضور ﷺ کی سواری کے ساتھ آپ کا ہونا مذکور ہے اس کے بعض طرق میں یہ بھی ہے کہ جب حضور ﷺ نے مجھے یہ سورتیں بتائیں تو مجھے کچھ زیادہ خوش ہوتے نہ دیکھ کر فرمایا کہ شاید تو انہیں چھوٹی سی سورتیں سمجھتا ہے سن نماز کے قیام میں ان جیسی سورتوں کی قراءت اور ہے ہی نہیں۔ (4) نسائی شریف کی حدیث میں ہے کہ ان جیسی سورتیں کسی پناہ پکڑنے والے کیلئے اور نہیں۔ (5) ایک اور روایت میں ہے کہ حضرت عقبہ رضی اللہ عنہ کو یہ سورتیں حضور ﷺ نے پڑھائیں پھر فرمایا نہ تو دعا کی ان جیسی اور سورتیں ہیں نہ تعویذ کی (6) ایک روایت میں ہے صبح کی فرض نماز حضور ﷺ نے ان ہی دونوں صورتوں سے پڑھائی (7) اور حدیث میں ہے حضرت عقبہ رضی اللہ عنہ حضور ﷺ کی سواری کے پیچھے جاتے ہیں اور آپ کے قدم پر ہاتھ رکھ کر عرض کرتے ہوئے حضور ﷺ مجھے سورۂ ہود یا سورۂ یوسف پڑھائیے آپ نے فرمایا اللہ کے پاس نفع دینے والی کوئی سورت ﴿قُلْ أَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ﴾ سے زیادہ نہیں (8) اور حدیث میں ہے کہ آپ نے اپنے چچا سے فرمایا میں تمہیں بتاؤں کہ پناہ حاصل کرنے والوں کیلئے ان دونوں سورتوں سے افضل سورت اور کوئی نہیں (9) پس بہت سی حدیثیں اپنے تواتر کی وجہ سے اکثر علماء کے نزدیک قطعیت کا فائدہ دیتی ہیں اور وہ حدیث بھی بیان ہو چکی ہے کہ آپ نے ان دونوں سورتوں اور سورۂ اخلاص کی نسبت فرمایا کہ چاروں کتابوں میں ان جیسی سورتیں نہیں اتریں' نسائی وغیرہ میں ہے کہ ہم حضور ﷺ کے ساتھ ایک سفر میں تھے سواریاں کم تھیں باری باری سوار ہوتے تھے حضرت نے ایک شخص کے

---

(1) [صحیح : ابو داؤد : کتاب الوتر : باب فی المعوذ تین (۱٤٦۲) نسائی (۸/۲۵۲) مسند احمد (٤/۱۵۱)] شیخ البانیؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔[صحیح ابوداود]

(2) [صحیح : ابو داؤد: کتاب الوتر : باب فی الاستغفار (۱۵۲۳) ترمذی (۲۹۰۳) نسائی (۱۳۳۵)] شیخ البانیؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔[صحیح ابوداود]

(3) [صحیح وھذا اسناد ضعیف : مسند احمد (٤/۱٤٦)] شیخ شعیب ارناؤوط نے فرمایا ہے کہ یہ حدیث صحیح ہے البتہ یہ سند ابن لہیعہ کی وجہ سے ضعیف ہے۔[الموسوعة الحدیثیة (۱۷۳۲۲)]

(4) [صحیح وھذا اسناد حسن : مسند احمد (٤/۱۵۱) نسائی فی السنن الکبری (۷۸٤۲)] شیخ شعیب ارناؤوط نے فرمایا ہے کہ یہ حدیث صحیح ہے البتہ یہ سند حسن ہے۔[الموسوعة الحدیثیة (۱۷۳٤۲)]

(5) [حسن : نسائی : کتاب الاستعاذہ : باب ماجاء فی سورة المعوذتین (۵٤۳۳)]

(6) [حسن : نسائی فی السنن الکبری (۷۸۳۸)]

(7) [حسن : نسائی فی السنن الکبری (۷۸۵۰)]

(8) [ضعیف : نسائی فی السنن الکبری (۷۸۳۹)] اس میں یزید مدلس راوی کا عنعنہ ہے۔]

(9) [حسن : نسائی فی السنن الکبری (۷۸٤۱)]

مونڈھوں پر ہاتھ رکھ کر یہ دونوں سورتیں پڑھائیں اور فرمایا جب نماز پڑھو تو انہیں پڑھا کرو ① بظاہر معلوم ہوتا ہے کہ یہ شخص حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ ہوں گے' واللہ اعلم۔ حضرت عبداللہ اسلمی رضی اللہ عنہ کے سینے پر ہاتھ رکھ کر آپ نے فرمایا کہہ وہ نہ سمجھے کہ کیا کہیں تو حضور ﷺ نے سورۂ ﴿قل ھو اللہ﴾ پڑھی۔ آپ نے فرمایا کہہ پھر سورۂ فلق پڑھی آپ نے پھر بھی یہی فرمایا تو سورۂ ناس پڑھی تو آپ نے فرمایا اسی طرح پناہ مانگا کر۔ اس جیسی پناہ مانگنے کی اور سورت نہیں۔ ② نسائی کی اور حدیث میں ہے کہ حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے یہ دونوں سورتیں آپ نے پڑھوائیں پھر فرمایا انہیں پڑھتا رہ ان جیسی سورتیں تو اور نہ پڑھے گا ③ ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا والی وہ حدیث پہلے گزر چکی ہے کہ حضور ﷺ انہیں پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں پر پھونک کر اپنے سر چہرے اور سامنے کے جسم پر پھیر لیتے تھے ④ موطا امام مالک میں ہے کہ جب نبی ﷺ بیمار پڑتے تو ان دونوں سورتوں کو پڑھ کر اپنے اوپر پھونک لیا کرتے تھے جب آپ کی بیماری سخت ہوئی تو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا معوذات پڑھ کر خود آپ کے ہاتھوں کو آپ کے جسم مبارک پر پھیرتی تھیں اس عمل کا مقصد آپ کے ہاتھوں کی برکت کا ہوتا تھا ⑤ سورۂ نون کی تفسیر کے آخر میں یہ حدیث گزر چکی ہے کہ رسول اللہ ﷺ جنات کی اور انسانوں کی آنکھوں سے پناہ مانگا کرتے تھے جب یہ دونوں سورتیں اتریں تو آپ نے انہیں لے لیا اور باقی سب چھوڑ دیں' امام ترمذی رحمہ اللہ اسے حسن صحیح فرماتے ہیں۔ ⑥

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝١ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝٢ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝٣
وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ ۝٤ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝٥

اللہ تعالیٰ مہربانی اور رحم کرنے والے کے نام سے شروع کرتا ہوں

① [اسنادہ صحیح : مسند احمد (۵/۷۹)] شیخ شعیب ارناؤوط اس کی سند کو صحیح کہتے ہیں۔[الموسوعة الحديثية (۲۰۷۴۵)]

② [حسن : نسائی فی السنن الکبری (۷۸۴۵)]

③ [حسن : نسائی فی السنن الکبری (۷۸۵۴)]

④ [صحیح : موطا امام مالك (۱۰) کتاب العین]

⑤ [صحیح : صحیح بخاری : کتاب فضائل القرآن : باب فضل الموذات (۵۰۱۶) صحیح مسلم : کتاب السلام : باب رقیة المرض بالمعوذات والنفث (۲۱۹۲) ابن ماجه : کتاب الطب : باب النفث فی الرقیة (۳۵۲۹) مسند احمد (۶/۱۰۴)]

⑥ [صحیح : ترمذی : کتاب الطب : باب ماجآء فی الرقیة بالمعوذتین (۲۰۵۸) ابن ماجه : کتاب الطب : باب من استرقی فی العین (۳۵۱۱) نسائی (۵۴۹۶)] امام ترمذیؒ نے اسے حسن کہا ہے۔ شیخ البانیؒ اسے صحیح کہتے ہیں۔[صحیح ترمذی ، المشکاۃ (۴۵۶۳)] شیخ عبدالرزاق مہدی بھی اسے صحیح کہتے ہیں۔ البتہ حافظ زبیر علی زئی نے اس کی سند کو ضعیف کہا ہے۔]

تو کہہ کہ میں صبح کے رب کی پناہ میں آتا ہوں ○ ہر اس چیز کی برائی سے جسے اس نے پیدا کیا ہے ○ اور اندھیری رات کی برائی سے جب اس کا اندھیرا پھیل جائے ○ اور گرہ لگا کر ان میں پھونکنے والیوں کی برائی سے ○ اور حسد کرنے والے کی برائی سے جب وہ حسد کرے ○

**جادو جنات سے بچاؤ کا بہترین ذکر:** حضرت جابر رضی اللہ عنہ وغیرہ فرماتے ہیں فلق کہتے ہیں صبح کو خود قرآن میں اور جگہ ہے ﴿فَالِقُ الْإِصْبَاحِ﴾ ① ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے فلق سے مراد مخلوق ہے حضرت کعب احبار رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں فلق جہنم میں ایک جگہ ہے جب اس کا دروازہ کھلتا ہے تو اس کی آگ کی گرمی اور سختی کی وجہ سے تمام جہنمی چیخنے لگتے ہیں۔ ایک مرفوع حدیث میں بھی اسی کے قریب قریب مروی ہے لیکن وہ حدیث منکر ہے۔ یہ بھی بعض لوگ کہتے ہیں کہ یہ جہنم کا نام ہے۔ امام ابن جریر رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ سب سے زیادہ ٹھیک قول پہلا ہی ہے یعنی مراد اس سے صبح ہے۔ امام بخاری رحمہ اللہ بھی یہی فرماتے ہیں اور یہی صحیح ہے۔

تمام مخلوق کی برائی سے جس میں جہنم بھی داخل ہے اور ابلیس اور اولاد ابلیس بھی۔ غَاسِق سے مراد رات ہے۔ ''اِذَا وَقَبَ'' سے مراد سورج کا غروب ہو جانا ہے یعنی رات جب اندھیرا لئے ہوئے آ جائے ابن زید رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ عرب ثریا ستارے کے غروب ہونے کو غاسق کہتے ہیں ② بیماریاں اور وبائیں اس کے واقع ہونے کے وقت بڑھ جاتی تھیں اور اس کے طلوع ہونے کے وقت اٹھ جاتی تھیں۔ ایک مرفوع حدیث میں ہے کہ ستارہ غاسق ہے لیکن اس کا مرفوع ہونا صحیح نہیں بعض مفسرین کہتے ہیں مراد اس سے چاند ہے ان کی دلیل مسند احمد کی یہ حدیث ہے جس میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا ہاتھ تھامے ہوئے چاند کی طرف اشارہ کر کے فرمایا اللہ تعالیٰ سے اس غاسق کی برائی سے پناہ مانگ۔ ③ اور روایت میں ہے کہ ﴿غَاسِقٍ إِذَا وَقَبَ﴾ سے یہی مراد ہے دونوں قولوں میں با آسانی یہ تطبیق ہو سکتی ہے کہ چاند کا چڑھنا اور ستاروں کا ظاہر ہونا وغیرہ یہ سب رات ہی کے وقت ہوتا ہے کہ جب رات آ جائے واللہ اعلم۔ گرہ لگا کر پھونکنے والیوں سے مراد جادوگر عورتیں ہیں حضرت مجاہد رحمہ اللہ فرماتے ہیں شرک کے بالکل قریب وہ منتر ہیں جنہیں پڑھ کر سانپ کے کاٹے پر دم کیا جاتا ہے اور آسیب زدہ پر۔ دوسری حدیث میں ہے ④ کہ حضرت جبرائیل علیہ السلام نے رسول اللہ ﷺ سے کہا کیا آپ بیمار

---

① [سورہ الانعام : آیت ۹۶]

② [**ضعیف** : تفسیر ابن جریر الطبری (۳۸۳۷۵)] اس میں محمد بن عبدالعزیز راوی متروک ہے۔]

③ [**صحیح** : صحیح ترمذی : کتاب التفسیر : باب ومن سورة المعوذتين (۳۳٦٦) نسائی فی السنن الکبری (۱۰۱۳۸) مسند احمد (٦/٦١) مستدرك حاكم (٢/٥٤٠)] شیخ البانی نے اسے صحیح کہا ہے۔ [صحيح ترمذی ، السلسلة الصحيحة (٣٧٢)] مولانا مبشر احمد ربانی بھی اسے صحیح کہتے ہیں۔ شیخ عبدالرزاق مہدی اس کی سند کو حسن کہتے ہیں۔]

④ [**صحیح** : صحیح مسلم : کتاب السلام : باب الطب والمرضى والرقى (٢١٨٦) ترمذی : کتاب الجنائز : باب ما جاء فی التعوذ للمريض (٩٧٢) مسند احمد (٢٨/٢)]

ہیں؟ آپ نے فرمایا ہاں تو حضرت جبرائیل علیہ السلام نے یہ دعا پڑھی ﴿بِسْمِ اللّٰهِ اَرْقِيْكَ مِنْ كُلِّ دَاءٍ يُّؤْذِيْكَ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ حَاسِدٍ وَّعَيْنٍ اَللّٰهُ يَشْفِيْكَ﴾ یعنی اللہ کے نام سے دم کرتا ہوں ہر اس بیماری سے جو تجھے دکھ پہنچائے اور ہر حاسد کی برائی اور بدی سے اللہ تجھے شفا دے۔ اس بیماری سے مراد شاید وہ بیماری ہے جبکہ آپ ﷺ پر جادو کیا گیا تھا پھر اللہ تعالیٰ نے آپ کو عافیت اور شفا بخشی اور حاسد یہودیوں کے جادو کے مکر کو رد کر دیا اور ان کی تدبیروں کو بے اثر کر دیا اور انہیں رسوا اور فضیحت کیا' لیکن باوجود اس کے رسول اللہ ﷺ نے کبھی بھی اپنے اوپر جادو کرنے والے کو ڈانٹا ڈپٹا تک نہیں اللہ تعالیٰ نے آپ کی کفایت کی' اور آپ کو عافیت اور شفا عطا فرمائی۔ مسند احمد میں ہے نبی ﷺ پر ایک یہودی نے جادو کیا جس سے کئی دن تک آپ بیمار رہے پھر حضرت جبرائیل علیہ السلام نے آ کر بتایا کہ فلاں یہودی نے آپ پر جادو کیا ہے اور فلاں فلاں کنویں میں گرہیں لگا کر رکھا ہے آپ کسی کو بھیج کر اسے نکلوا لیجئے۔ آنحضرت ﷺ نے آدمی بھیجا اور اس کنویں سے وہ جادو نکال کر گرہیں کھول دیں سارا اثر جاتا رہا پھر نہ تو آپ نے اس یہودی سے کبھی اس کا ذکر کیا اور نہ کبھی اس کے سامنے غصہ کا اظہار کیا۔ ①

صحیح بخاری شریف کتاب الطب میں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ پر جادو کیا گیا آپ سمجھتے تھے کہ آپ ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن کے پاس آئے حالانکہ نہ آئے تھے حضرت سفیان رحمہ اللہ فرماتے ہیں یہی سب سے بڑا جادو کا اثر ہے' جب یہ حالت آپ کی ہوگئی ایک دن آپ فرمانے لگے عائشہ رضی اللہ عنہا میں نے اپنے رب سے پوچھا اور میرے پروردگار نے بتا دیا دو شخص آئے ایک میرے سرہانے بیٹھا ایک پائینتی کی طرف' سرہانے والے نے اس دوسرے سے پوچھا ان کا کیا حال ہے؟ دوسرے نے کہا ان پر جادو کیا گیا ہے پوچھا کس نے جادو کیا ہے؟ کہا لبید بن اعصم نے جو بنو زریق کے قبیلے کا ہے جو یہود کا حلیف ہے اور منافق شخص ہے' کہا کس چیز میں؟ کہا سر کے بالوں اور کنگھی میں' پوچھا دکھا کہاں ہے؟ کہا تر کھجور کے درخت کی چھال میں پتھر کی چٹان تلے ذروان کے کنویں میں' پھر حضور ﷺ اس کنویں کے پاس آئے اور اس میں سے وہ نکلوایا اس کا پانی ایسا تھا کہ گویا مہندی کا گدلا پانی اس کے پاس کے کھجوروں کے درخت شیطانوں کے سر جیسے تھے' میں نے کہا بھی یا رسول اللہ ﷺ ان سے بدلہ لینا چاہئے آپ نے فرمایا الحمدللہ اللہ تعالیٰ نے مجھے شفا دے دی اور میں لوگوں میں برائی پھیلانا پسند نہیں کرتا ② دوسری روایت میں بھی ہے کہ ایک کام کرتے نہ تھے اور اس کے اثر سے یہ معلوم ہوتا تھا کہ

---

① [صحیح بغیر هذا السیاق : مسند احمد (٤/٣٦٧) مسند ابن ابی شیبة (٥١٣) مسند عبد بن حمید (٢٧١) المسند الجامع (٣٨٠٨) نسائی فی السنن الکبری (٣٥٤٣)] حافظ ابن حجرؒ نے نقل فرمایا ہے کہ اسے حاکم اور عبد بن حمید نے صحیح کہا ہے۔[فتح الباری (١٠/٢٢٨)] شیخ شعیب ارناؤوط فرماتے ہیں کہ یہ حدیث اس سیاق کے علاوہ صحیح ہے اور اس کی سند میں اعمش کی تدلیس موجود ہے۔[الموسوعة الحدیثیة (١٩٢٦٧)] شیخ عبد الرزاق مہدی اور حافظ زبیر علی زئی اس کی سند کو حسن کہتے ہیں۔]

② [صحیح : صحیح بخاری : کتاب الطب : باب هل یستخرج السحر (٥٧٦٥)]

گویا میں کر چکا ہوں' اور یہ بھی ہے کہ اس کنویں کو آپ کے حکم سے بند کر دیا گیا[1] یہ بھی مروی ہے کہ چھ مہینے تک آپ کی یہی حالت رہی' تفسیر ثعلبی میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما اور حضرت ام المومنین عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ یہود کا ایک بچہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت کیا کرتا تھا اسے یہودیوں نے بہلا سکھا کر آپ کے چند بال اور آپ کی کنگھی کے چند دندانے منگوا لئے اور ان میں جادو کیا اس کام میں زیادہ تر کوشش کرنے والا لبید بن اعصم تھا پھر ذروان نامی کنویں میں جو بنو زریق کا تھا اسے ڈال دیا پس حضور صلی اللہ علیہ وسلم بیمار ہو گئے سر کے بال جھڑنے لگے خیال آتا تھا کہ میں عورتوں کے پاس ہو آیا حالانکہ آتے نہ تھے گو آپ اسے دور کرنے کی کوشش میں تھے لیکن وجہ معلوم نہ ہوتی تھی چھ ماہ تک یہی حال رہا پھر وہ واقعہ ہوا جو اوپر بیان کیا کہ فرشتوں کے ذریعے آپ کو اس کا تمام حال معلوم ہو گیا اور آپ نے حضرت علی' حضرت زبیر' اور حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہم کو بھیج کر کنویں میں سے وہ سب چیزیں نکلوائیں ان میں ایک تانت تھی جس میں بارہ گرہیں لگی ہوئی تھیں' اور ہر گرہ پر ایک سوئی چبھی ہوئی تھی' پھر اللہ تعالیٰ نے یہ دونوں سورتیں اتاریں' حضور صلی اللہ علیہ وسلم ایک ایک آیت ان پر پڑھتے جاتے تھے اور ایک ایک گرہ اس کی خود بخود کھلتی جاتی تھی' جب یہ دونوں سورتیں پوری ہوئیں وہ سب گرہیں کھل گئیں اور آپ بالکل شفایاب ہو گئے' ادھر جبرائیل علیہ السلام نے وہ دعا پڑھی جو اوپر گزر چکی ہے' لوگوں نے کہا حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہمیں اجازت دیجئے کہ ہم اس خبیث کو پکڑ کر قتل کر دیں آپ نے فرمایا نہیں اللہ نے مجھے تندرستی دے دی اور میں لوگوں میں شر و فساد پھیلانا نہیں چاہتا۔ یہ روایت تفسیر ثعلبی میں بلا سند مروی ہے اس میں غرابت بھی ہے اور اس کے بعض حصے میں سخت نکارت ہے اور بعض کے شواہد بھی ہیں جو پہلے بیان ہو چکے ہیں۔ واللہ اعلم۔

| بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ |
|---|
| قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ﴿۱﴾ مَلِكِ النَّاسِ ﴿۲﴾ اِلٰهِ النَّاسِ ﴿۳﴾ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ﴿۴﴾ |
| الْخَنَّاسِ ﴿۴﴾ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ﴿۵﴾ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ﴿۶﴾ |

شروع کرتا ہوں اللہ تعالیٰ بخشش اور مہربانی کرنے والے کے نام سے

تو کہہ کہ میں لوگوں کے پروردگار کی پناہ میں آتا ہوں ○ لوگوں کے مالک کی ○ لوگوں کے معبود کی ○ وسوسہ ڈالنے والے پیچھے ہٹ جانے والے کی برائی سے ○ جو لوگوں کے سینوں میں وسوسہ ڈالتا ہے ○ خواہ وہ جن ہو یا انسان ○

**لوگوں کو شیطان سے پناہ دینے والا معبودِ برحق:** اس میں اللہ تعالیٰ عزوجل کی تین صفتیں بیان ہوئی ہیں' پالنے اور پرورش کرنے کی' اور شہنشاہ ہونے کی' معبود اور لائق عبادت ہونے کی' تمام چیزیں اس کی پیدا کی ہوئی ہیں اسی کی ملکیت میں ہیں اور اسی کی غلامی میں مشغول ہیں' پس وہ حکم دیتا ہے کہ ان پاک اور برتر صفات والے اللہ کی پناہ میں

---

[1] [صحیح : صحیح بخاری : کتاب الطب (۵۷۶۶ـ ۶۰۶۳) صحیح مسلم: کتاب السلام [(۲۱۸۹)

آ جائے جو بھی پناہ اور بچاؤ کا طالب ہو' شیطان جو انسان پر مقرر ہے اس کے وسوسوں سے وہی بچانے والا ہے' شیطان ہر انسان کے ساتھ ہے۔ برائیوں اور بدکاریوں کو خوب زینت دار کر کے لوگوں کے سامنے پیش کرتا رہتا ہے اور بہکانے میں' راہ راست سے ہٹانے میں کوئی کمی نہیں کرتا۔ اس کے شر سے وہی محفوظ رہ سکتا ہے جسے اللہ بچالے۔ صحیح حدیث میں ہے تم میں سے ہر شخص کے ساتھ ایک شیطان ہے لوگوں نے کہا کیا آپ کے ساتھ بھی؟ آپ نے فرمایا ہاں لیکن اللہ تعالیٰ نے اس پر میری مدد فرمائی ہے پس میں سلامت رہتا ہوں وہ مجھے نیکی اور اچھائی کی بات ہی کہتا ہے۔ [1] بخاری مسلم کی اور حدیث میں حضرت انس رضی اللہ عنہ کی زبانی ایک واقعہ منقول ہے جس میں بیان ہے کہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم جب اعتکاف میں تھے تو ام المومنین حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا آپ کے پاس رات کے وقت آئیں جب واپس جانے لگیں تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم بھی پہنچانے کیلئے ساتھ چلے راستے میں دو انصاری صحابی رضی اللہ عنہما مل گئے جو آپ کو بیوی صاحبہ کے ساتھ دیکھ کر جلدی چل دیئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں آواز دے کر ٹھہرایا اور فرمایا سنو! میرے ساتھ میری بیوی صفیہ بنت حیی (رضی اللہ عنہا) ہیں انہوں نے کہا سبحان اللہ! یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس فرمان کی ضرورت ہی کیا تھی؟ آپ نے فرمایا انسان کے خون کے جاری ہونے کی جگہ شیطان گھومتا پھرتا رہتا ہے' مجھے خیال ہوا کہ کہیں تمہارے دلوں میں وہ کوئی بدگمانی نہ ڈال دے [2] حافظ ابو یعلی موصلی رحمہ اللہ نے ایک حدیث وارد کی ہے جس میں ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ شیطان اپنا ہاتھ انسان کے دل پر رکھے ہوئے ہے اگر یہ اللہ کا ذکر کرتا ہے تب اس کا ہاتھ ہٹ جاتا ہے اور اگر یہ ذکر اللہ بھول جاتا ہے تو وہ اس کے دل پر پورا قبضہ کر لیتا ہے' یہی ﴿وَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ﴾ ہے [3] یہ حدیث غریب ہے۔ مسند احمد میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے گدھے پر سوار ہو کر کہیں جا رہے تھے ایک صحابی رضی اللہ عنہ آپ کے پیچھے بیٹھے ہوئے تھے گدھے نے ٹھوکر کھائی تو ان کے منہ سے نکلا شیطان برباد ہو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یوں نہ کہو اس سے شیطان پھول کر بڑا

---

[1] [صحیح :صحیح مسلم : کتاب صفات المنافقین : باب تحریش الشیطن و بعثه سرایاه لفتنة الناس (۲۸۱۴) مسند احمد (۱/۳۸۵)]

[2] [صحیح :صحیح بخاری : کتاب الاعتکاف : باب هل یخرج المعتکف لحوائجه الی باب المسجد (۲۰۳۵)، (۶۲۱۹)، (۷۱۷۱) صحیح مسلم : کتاب السلام : باب بیان انه یستحب من رؤی خالیا بامراۃ (۲۱۷۵) ابوداؤد : کتاب الادب : باب حسن الظن (۴۹۹۴) ابن ماجه : کتاب الصیام : باب فی المعتکف یزوره اهله فی المسجد (۱۷۷۹) مسند احمد (۶/۳۳۷)]

[3] [ضعیف :مسند ابویعلی (۴۳۰۱) مجمع الزوائد (۷/۱۴۹)] حافظ بوصیریؒ نے اس کی سند کو ضعیف کہا ہے۔ [اتحاف الخیرة المهرة (۶/۳۱۵)] امام ہیثمیؒ نے فرمایا ہے کہ اس میں عدی بن ابی عمارہ راوی ضعیف ہے۔ [مجمع الزوائد (۱۱۵۶۰)] شیخ البانیؒ نے بھی اس روایت کو ضعیف کہا ہے۔ [السلسلة الضعیفة (۱۳۶۷)] حسین سلیم اسد بھی اسے ضعیف کہتے ہیں۔ [التعلیق علی مسند ابی یعلی (۴۳۰۱)] شیخ عبدالرزاق مہدی اور حافظ زبیر علی زئی نے بھی اس کی سند کو ضعیف کہا ہے۔]

ہو جاتا ہے [1] اور کہتا ہے کہ میں نے اپنی طاقت سے گرا دیا اور جب تم بسم اللہ کہو تو وہ گھٹ جاتا ہے یہاں تک کہ مکھی کے برابر ہو جاتا ہے اس سے ثابت ہوا کہ ذکر اللہ سے شیطان پست اور مغلوب ہو جاتا ہے اس کے چھوڑ دینے سے وہ بڑا ہو جاتا ہے اور غالب آ جاتا ہے مسند احمد میں ہے رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں جب تم میں سے کوئی مسجد میں ہوتا ہے اس کے پاس شیطان آتا ہے اور اسے تھپکتا اور بہلاتا ہے جیسے کوئی شخص اپنے جانور کو بہلاتا ہو پھر اگر وہ خاموش رہا تو وہ ناک میں نکیل یا منہ میں لگام چڑھا دیتا ہے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے یہ حدیث بیان فرما کر فرمایا کہ تم خود اسے دیکھتے ہو نکیل والا تو وہ ہے جو ایک طرف جھکا کھڑا ہوا اور اللہ کا ذکر نہ کرتا ہو [2] اور لگام والا وہ ہے جو منہ کھولے ہوئے ہو اور اللہ کا ذکر نہ کرتا ہو حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما اس آیت کی تفسیر میں فرماتے ہیں شیطان ابن آدم کے دل پر چٹکی مارے ہوئے ہے جہاں یہ بھولا اور غفلت کی اس نے وسوسے ڈالنے شروع کئے جہاں اس نے ذکر کیا اور یہ پیچھے ہٹا سلیمان رحمہ اللہ فرماتے ہیں مجھ سے بیان کیا گیا ہے کہ شیطان راحت و رنج کے وقت انسان کے دل میں سوراخ کرنا چاہتا ہے یعنی اسے بہکانا چاہتا ہے اگر یہ اللہ کا ذکر کرے تو یہ بھاگ کھڑا ہوتا ہے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے یہ بھی مروی ہے کہ شیطان برائی سکھاتا ہے جہاں انسان نے اس کی مان لی پھر ہٹ جاتا ہے پھر فرمایا جو وسوسے ڈالتا ہے لوگوں کے سینے میں لفظ ناس جو انسان کے معنی میں ہے اس کا اطلاق جنوں پر بھی بطور غلبہ کے آ جاتا ہے۔ قرآن میں اور جگہ ہے ﴿بِرِجَالٍ مِّنَ الْجِنِّ﴾ [3] کہا گیا ہے تو جنات کو لفظ ناس میں داخل کر لینے میں کوئی قباحت نہیں غرض یہ ہے کہ شیطان جنات کے اور انسان کے سینے میں وسوسے ڈالتا رہتا ہے۔

اس کے بعد کے جملے میں ﴿مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ﴾ کا ایک مطلب تو یہ ہے کہ جن کے سینوں میں شیطان وسوسے ڈالتا ہے وہ جن بھی ہیں اور انسان بھی اور دوسرا مطلب یہ ہے کہ وہ وسواس ڈالنے والا خواہ کوئی جن ہو خواہ کوئی انسان۔ جیسے اور جگہ ہے ﴿وَكَذَٰلِكَ جَعَلْنَا لِكُلِّ نَبِيٍّ عَدُوًّا شَيَاطِينَ الْإِنسِ وَالْجِنِّ يُوحِي بَعْضُهُمْ إِلَىٰ بَعْضٍ زُخْرُفَ الْقَوْلِ غُرُورًا﴾ [4] یعنی اسی طرح ہم نے ہر نبی کے دشمن انسانی اور جناتی شیطان بنائے ہیں ایک دوسرے کے کان میں دھوکے کی باتیں بنا سنوار کر ڈالتے رہتے ہیں۔ مسند احمد میں حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں رسول اللہ ﷺ کے پاس مسجد میں آیا اور بیٹھ گیا آپ نے فرمایا نماز پڑھی؟ میں نے کہا نہیں۔ فرمایا کھڑے ہو جاؤ اور دو رکعت ادا کر لو۔ میں اٹھا اور دو رکعت پڑھ کر بیٹھ گیا۔ آپ نے فرمایا اے ابوذر! اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگو انسان

---

[1] [صحیح: مسند احمد (۵/۷۱)] امام حاکمؒ اور امام ذہبیؒ نے اسے صحیح الاسناد کہا ہے۔ [مستدرك حاکم (۷۷۹۲)] حافظ بوصیریؒ نے اس کی سند کو جید کہا ہے۔ [اتحاف الخيرة المهرة (۶۱۴۷)] شیخ شعیب ارناؤوط اس حدیث کو صحیح کہتے ہیں۔ [الموسوعة الحديثية (۲۰۵۹۲)] شیخ البانیؒ نے بھی اسے صحیح کہا ہے۔ [صحیح الترغیب (۳۱۲۸) صحيح الجامع الصغير (۷۴۰۱)] شیخ عبدالرزاق مہدی نے اس کی سند کو قوی کہا ہے۔]

[2] [اسناده قوی: مسند احمد (۲/۳۳۰) مسند الصحابه (۲۹۷/۶) المسند الجامع (۱۲۷۷۵) مجمع الزوائد (۱۲۴۷)] شیخ شعیب ارناؤوط فرماتے ہیں کہ اس کی سند قوی ہے۔ [الموسوعة الحديثية (۸۳۷۰)] شیخ عبدالرزاق مہدی اور حافظ زبیر علی زئی نے اس کی سند کو حسن کہا ہے۔]

[3] [الجن: ٦]

[4] [الانعام: ۱۱۲]

شیطانوں اور جن شیطانوں سے۔ میں نے کہا یا رسول اللہ ﷺ کیا انسانی شیطان بھی ہوتے ہیں؟ آپ نے فرمایا ہاں' میں نے کہا یا رسول اللہ ﷺ نماز کیسی چیز ہے؟ آپ نے ارشاد فرمایا بہترین چیز ہے' جو چاہے کم کرے جو چاہے اس عمل کو زیادہ کرے' میں نے پوچھا روزہ؟ فرمایا کافی ہونے والا فرض ہے اور اللہ کے پاس اجر و ثواب لا انتہا ہے۔ میں نے پھر پوچھا صدقہ؟ حضور ﷺ نے فرمایا بہت ہی بڑھا چڑھا کر کئی کئی گنا کر کے بدلہ دیا جائے گا۔ میں نے پھر عرض کی حضور ﷺ کون سا صدقہ افضل ہے؟ فرمایا باوجود مال کی کمی کے صدقہ کرنا یا چپکے سے چھپا کر کسی مسکین فقیر کے ساتھ سلوک کرنا' میں نے سوال کیا حضور ﷺ سب سے پہلے نبی کون تھے؟ آپ نے فرمایا حضرت آدم علیہ السلام میں نے پوچھا کیا وہ نبی تھے؟ آپ نے فرمایا ہاں وہ نبی تھے اور وہ بھی جن سے اللہ تعالیٰ نے بات چیت کی' میں نے کہا یا رسول اللہ ﷺ رسول کتنے ہوئے؟ فرمایا تین سو کچھ اوپر دس بہت بڑی جماعت' اور کبھی فرمایا تین سو پندرہ' میں نے کہا یا رسول اللہ ﷺ جو کچھ آپ پر نازل کیا گیا ان سب سے بڑی عظمت والی آیت کون سی ہے؟ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا آیت الکرسی ﴿اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ﴾ [1] الخ' یہ حدیث نسائی میں بھی ہے [2] اور ابو حاتم بن حبان کی صحیح ابن حبان میں تو دوسری سند سے دوسرے الفاظ کے ساتھ یہ حدیث بہت بڑی ہے' فاللہ اعلم۔

مسند احمد کی ایک اور حدیث شریف میں ہے کہ ایک شخص نے نبی ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ یا رسول اللہ ﷺ میرے دل میں تو ایسے ایسے خیالات آتے ہیں کہ ان کا زبان سے نکالنا مجھ پر آسمان سے گر پڑنے سے بھی زیادہ برا ہے' نبی ﷺ نے فرمایا ﴿اَللّٰهُ اَكْبَرُ اللّٰهُ اَكْبَرُ﴾ اللہ ہی کیلئے حمد و ثنا ہے جس نے شیطان کے مکر و فریب کو وسوسے میں ہی لوٹا دیا' یہ حدیث ابوداؤد اور نسائی میں بھی ہے۔ [3] الحمدللہ اللہ تعالیٰ کے احسان سے یہ تفسیر ختم ہوئی۔ والحمدللہ رب العالمین۔

اللہ کے فضل و کرم سے تیسویں پارے کی تفسیر بھی ختم ہوئی اور تفسیر ابن کثیر کا ترجمہ تفسیر محمدی بالکل کامل ہو گیا۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو اپنے پاک کلام کی صحیح سمجھ دے اور اس پر عمل نصیب فرمائے اور پھر قبول کرے۔ آمین اِلٰـهَ الْحَقِّ اٰمِيْنَ! وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰى جَمِيْعِ الْمُرْسَلِيْنَ۔

---

[1] [البقرہ: ۲۵۵]

[2] [ضعیف: مسند احمد (۱۷۸/۵) مسند بزار (۱۰۱/۲) نسائی: کتاب الاستعاذة: باب الاستعاذة من شر شیاطین الانس (۵۵۰۹) بیهقی فی شعب الایمان (۲۹۱/۳) غایة المقصد فی زوائد المسند (۱۲۶۸/۲) مجمع الزوائد (۷۲۵)] شیخ شعیب ارناؤوط فرماتے ہیں کہ اس کی سند ضعیف ہے۔[الموسوعة الحدیثیة (۲۱۰۴۶)] شیخ عبد الرزاق مہدی اور حافظ زبیر علی زئی بھی اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔ مولانا مبشر احمد ربانی بھی اسے ضعیف کہتے ہیں۔]

[3] [صحیح: مسند احمد (۲۳۵/۱) مسند طیالسی (۲۷۰۴) ابو داؤد: کتاب الادب: باب فی رد الوسوسة (۵۱۱۲) صحیح ابن حبان (۱۴۷) اتحاف الخیرة المهرة (۱۴۲) السنن الکبری للنسائی (۱۷۱/۶) کنز العمال (۱۲۵۹) مسند الصحابة (۵۰۳) المسند الجامع (۷۰۶۷)] شیخ البانی نے اسے صحیح کہا ہے۔[صحیح ابوداود، الظلال (۶۵۸) تخریج الایمان لابن تیمیة (ص: ۱۰۲)] شیخ شعیب ارناؤوط اس کی سند کو شیخین کی شرط پر صحیح کہتے ہیں۔[الموسوعة الحدیثیة (۲۰۹۷)] شیخ عبدالقادر ارناؤوط نے بھی اسے صحیح کہا ہے۔[التعلیق علی جامع الاصول (۳۴۳/۱)، (۳۳)] شیخ عبدالرزاق مہدی اسے شیخین کی شرط پر صحیح کہتے ہیں۔ مولانا مبشر احمد ربانی اور حافظ زبیر علی زئی نے بھی اس کی سند کو صحیح کہا ہے۔]

قرآن کریم کے بعد صحیح ترین احادیث

یعنی

بخاری ومسلم کی متفقہ صحیح احادیث کی

پہلی اردو شرح




شرح اللؤلؤ والمرجان

شرح وتخریج

حافظ عمران ایوب لاہوری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# تفسیر ابن کثیر (اردو)

قرآن مجید، صحیح احادیث اور آثارِ سلف کی روشنی میں

وَمِنْ اٰيٰتِهٖٓ اَنْ خَلَقَ لَكُمْ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ اَزْوَاجًا لِّتَسْكُنُوْٓا اِلَيْهَا

امام ابوالفداء عماد الدین حافظ ابن کثیر رحمہ اللہ

۷۰۱ — ۷۷۴ھ

